[illegible]۔ کس منزل میں سب سے زیادہ سورتیں ہیں (جن کی تعداد ۶۵ ہے)؟

الف۔ دوسری منزل　　ب۔ تیسری منزل

ج۔ چھٹی منزل　　د۔ ساتویں منزل ✓

۸۱۔ لفظ قل سے شروع ہونے والی سورتوں کی تعداد کیا ہے؟

الف۔ ۴　　ب۔ ۵ ✓

ج۔ ۷　　د۔ ۸

## مشہور تراجم و تفاسیر قرآن

۸۲۔ قرآن مجید کا ترجمہ کتنی زبانوں میں ہو چکا ہے؟
الف۔ سو سے زائد ✓
ب۔ ۲۰۰ سے زائد
ج۔ تین سو سے زائد
د۔ ۴۰۰ سے زائد

۸۳۔ قرآن مجید کا پہلا ترجمہ کس زبان میں کیا گیا؟
الف۔ فارسی
ب۔ اردو
ج۔ لاطینی ✓
د۔ انگریزی

۸۴۔ قرآن مجید کا پہلا اردو ترجمہ کس نے کیا تھا؟
الف۔ مولانا شاہ رفیع الدین ✓
ب۔ مولوی محمد علی
ج۔ علامہ فیضی
د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۸۵۔ قرآن مجید کا سندھی زبان میں منظوم ترجمہ کس شاعر نے کیا ہے؟
الف۔ مولوی احمد ملاح ✓
ب۔ مولانا عبید اللہ سندھی
ج۔ حکیم محمد صوفی
د۔ مہر عبد الحق

۸۶۔ سورۂ فاتحہ کا پہلا ترجمہ فارسی زبان میں کس نے کیا تھا؟
الف۔ حضرت سعدی شیرازی
ب۔ مولانائے روم
ج۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۸۷۔ حضرت جمال الدین افغانی رحمۃ اللہ علیہ کی کوششوں سے قرآن مجید کا ترجمہ کس زبان میں ہوا؟
الف۔ فارسی زبان
ب۔ جرمن زبان
ج۔ چینی زبان
د۔ روسی زبان ✓

۸۸۔ حضرت مولانا عبد الحق دار منگی نے قرآن مجید کا ترجمہ کس زبان میں کیا ہے؟
الف۔ اُردو
ب۔ پشتو ✓
ج۔ فارسی
د۔ بلوچی

۸۹۔ تفسیر حقائق التنزیل وعیون الاقاویل فی وجوہ التاویل کس نام سے زیادہ مشہور ہوئی؟

الف۔ تفسیر طبری | ب۔ تفسیر کبیر
ج۔ البحر المحیط | د۔ تفسیر الکشاف ✓

۹۰۔ تفسیر کشاف کے مصنف کون ہیں؟

الف۔ ابو حیان اندلسی | ب۔ علامہ محمود جار اللہ زمخشری ✓
ج۔ حافظ ابن قیم | د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۹۱۔ تفسیر الکشاف میں کون سے نقطہ نظر کی نمائندگی کی گئی ہے؟

الف۔ بریلوی | ب۔ معتزلہ ✓
ج۔ فقہ جعفریہ | د۔ حنابلہ

۹۲۔ تفسیر کبیر کا اصل نام کیا ہے؟

الف۔ انوار التنزیل | ب۔ معالم التنزیل
ج۔ احکام القرآن | د۔ مفاتیح الغیب ✓

۹۳۔ مفاتیح الغیب کے مصنف کا نام کیا تھا؟

الف۔ محمد بن عمر ✓ معروف فخر الدین رازی | ب۔ محمود بن عمر
ج۔ اسماعیل بن عمر | د۔ ابو حیان اندلسی

۹۴۔ تفسیر مفاتیح الغیب کی خصوصیت کیا ہے؟

الف۔ ضخامت | ب۔ معتزلہ وملحدین کا رد
ج۔ کلامی وفلسفیانہ مباحث | د۔ تینوں ✓

۹۵۔ مفاتیح الغیب کا باقی حصہ کس نے پایۂ تکمیل تک پہنچایا؟

الف۔ قاضی شہاب الدین بن خلیل | ب۔ شیخ نجم الدین بن محمد
ج۔ دونوں ✓ | د۔ ان میں کوئی نہیں

۹۶۔ تفسیر جلالین کے ایک مصنف جلال الدین السیوطی ہے دوسرے کا نام کیا ہے؟

الف۔ جلال الدین الزحیلی | ب۔ جلال الدین المحلی ✓
ج۔ جلال الدین الدمشقی | د۔ جلال الدین الکوفی

۹۷۔ تفسیر فی ظلال القرآن کا اردو ترجمہ کس نے کیا ہے؟
الف۔ میاں منظور احمد
ب۔ معروف شاہ شیرازی
ج۔ سید حامد علی
د۔ تینوں ✓

۹۸۔ تفسیر "جامع البیان عن تاویل آی القرآن" کس نام سے مشہور ہے؟
الف۔ تفسیر ابن جریر
ب۔ تفسیر طبری
ج۔ الف اور ب دونوں ✓
د۔ ان میں کوئی نہیں

۹۹۔ احکام القرآن کے نام سے ایک تفسیر امام جصاص کی ہے دوسری کس کی ہے؟
الف۔ قاضی ابن العربی ✓
ب۔ ابن عربی
ج۔ محمود الوسی
د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۱۰۰۔ تفسیر مدارک التنزیل کے مصنف کا نام بتائیں۔
الف۔ عبداللہ بن احمد ✓
ب۔ حسین بن محمد
ج۔ عبداللہ بن محمد
د۔ قاضی بیضاوی

۱۰۱۔ درج ذیل میں احمد رضا بریلوی کی تصنیف کون سی ہے؟
الف۔ کنزالعمال
ب۔ کنزالایمان ✓
ج۔ تقویۃ الایمان
د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۱۰۲۔ جواہر القرآن کس نامور مصنف کی تصنیف ہے؟
الف۔ امین احسن اصلاحی
ب۔ غلام اللہ خان ✓
ج۔ مفتی رفیع عثمانی
د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۱۰۳۔ احکام القرآن کے مصنف کون ہیں؟
الف۔ امام جصاص
ب۔ ابن العربی
ج۔ الکیا الہراسی
د۔ تینوں ✓

۱۰۴۔ مناہل العرفان کے مصنف کون ہیں؟
الف۔ جلال الدین سیوطی
ب۔ عبدالعظیم الزرقانی ✓
ج۔ محمد مالک کاندھلوی
د۔ علامہ ابن قیم

۱۰۵۔ ابن مسعودؓ، ابن زبیر، زید بن ثابت وغیرہ کا تعلق کس طبقہ کے مفسرین کے ساتھ
الف۔ طبقہ اولیٰ ✓ ب۔ طبقہ ثانی
ج۔ طبقہ ثالث د۔ طبقہ رابعہ

۱۰۶۔ التفسیرات الاحمدیہ کے مصنف احمد بن ابو سعید کس نام سے مشہور ہیں؟
الف۔ ملا علی قاری ب۔ ملا جیون ✓
ج۔ ملا قاسم د۔ ملا نظام الدین

۱۰۷۔ سرائیکی زبان میں قرآن مجید کا پہلا ترجمہ کس نے کیا ہے؟
الف۔ مہر عبدالحق ✓ ب۔ شاہ رکن عالم
ج۔ راجہ مہروق د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۰۸۔ ملا حضور بخش جتوئی نے قرآن مجید کا ترجمہ کس زبان میں کیا ہے؟
الف۔ پشتو ب۔ اردو
ج۔ بلوچی ✓ د۔ سندھی

۱۰۹۔ شاہ ولی اللہ کے ترجمے کا نام کیا ہے؟
الف۔ فتح الرحیم ب۔ فتح الرحمٰن ✓
ج۔ فتح المنان د۔ فتح القدیر

۱۱۰۔ برصغیر میں قرآن مجید کا پہلا فارسی ترجمہ کس عالم دین نے کیا؟
الف۔ شاہ عبدالرحیم رحمۃ اللہ علیہ ب۔ مولانا عبدالحق
ج۔ ڈاکٹر احمد شاہ د۔ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ ✓

۱۱۱۔ عزیز اللہ مغلوی نے کس زبان میں قرآن مجید کا ترجمہ سب سے پہلے کیا؟
الف۔ اردو ب۔ سندھی ✓
ج۔ سرائیکی د۔ پنجابی

۱۱۲۔ انگریزی زبان میں قرآن مجید کا ترجمہ سترہویں صدی کے وسط میں کیا گیا بتائیں یہ ترجمہ کس زبان کے ترجمے سے کیا گیا؟
الف۔ لاطینی زبان ✓ ب۔ یونانی زبان
ج۔ فارسی زبان د۔ اردو زبان

۱۱۳۔ مولانا عباس علی نے کس زبان میں سب سے پہلے قرآن مجید کا ترجمہ کیا؟

الف۔ پشتو
ب۔ اُردو
ج۔ سندھی
د۔ بنگالی ✓

۱۱۴۔ ہندی زبان کا پہلا مترجم قرآن کون ہے؟

الف۔ مولانا عبد الماجد
ب۔ ڈاکٹر احمد شاہ ✓
ج۔ مولانا شبلی نعمانی رحمۃ اللہ علیہ
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۱۵۔ تفسیر ابن کثیر اسماعیل بن الخطیب ابن کثیر کی تصنیف ہے بتائیں انہوں نے یہ تفسیر کس زبان میں لکھی ہے؟

الف۔ فارسی
ب۔ اُردو
ج۔ عربی ✓
د۔ ترکی

۱۱۶۔ علامہ محمد بن احمد انصاری قرطبی کی تفسیر قرطبی کتنی جلدوں میں ہے؟

الف۔ پانچ
ب۔ دس
ج۔ پندرہ
د۔ بیس ✓

۱۱۷۔ مشہور تفسیر روح المعانی، جو دس جلدوں میں دمشق سے شائع ہوئی کس مفسر کی تصنیف ہے؟

الف۔ علامہ آلوسی ✓
ب۔ ابن کثیر
ج۔ ابن عربی
د۔ مفتی محمد عبدہ

۱۱۸۔ علامہ سید قطب شہید کی مشہور تفسیر آٹھ جلدوں میں بیروت سے شائع ہوئی ہے تفسیر کا نام بتائیں۔

الف۔ تفسیر الجواہر
ب۔ فی ظلال القرآن ✓
ج۔ تفسیر قرطبی
د۔ احکام القرآن

۱۱۹۔ ۱۲ جلدوں پر مشتمل مقبول تفسیر "بیان القرآن" کے مفسر کون ہیں؟

الف۔ سید ابو الاعلیٰ مودودی
ب۔ مولانا اشرف علی تھانوی ✓
ج۔ مفتی احمد یار خان
د۔ سر سید احمد خان

۱۲۰۔ تفسیر ماجدی کس کی تصنیف ہے نیز مختصر حواشی والی یہ تفسیر کتنی جلدوں میں ہے؟
الف۔ مولانا عبد الماجد دریا آبادی دو جلدیں ✓
ب۔ مولانا محمد علی کاندھلوی ۳ جلدیں
ج۔ مولانا ثناء اللہ امرتسری ۳ جلدیں
د۔ مولانا پیر محمد کرم شاہ ایک جلد

۱۲۱۔ قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی کی "تفسیر مظہری" کتنی جلدوں میں شائع ہوئی ہے؟
الف۔ ۸ جلدوں میں | ب۔ ۱۰ جلدوں میں
ج۔ ۱۲ جلدوں میں ✓ | د۔ ۱۴ جلدوں میں

۱۲۲۔ مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی کی عام فہم تفسیر کا نام بتائیں۔
الف۔ معالم القرآن | ب۔ ضیاء القرآن
ج۔ تفسیر الحسنات | د۔ تفہیم القرآن ✓

۱۲۳۔ علمائے کرام کی تنقید کا نشانہ بننے والی تفسیر القرآن المعروف تفسیر الاحمد یہ کس کی تصنیف ہے؟
الف۔ احمد رضا خان بریلوی | ب۔ سید محمود احمد قادری
ج۔ سر سید احمد خان ✓ | د۔ احمد الدین

۱۲۴۔ فی زمانہ مقبول ترین تفسیر مفتی اعظم پاکستان مولانا مفتی محمد شفیع صاحب کی تصنیف ہے نام بتائیں۔
الف۔ تفہیم القرآن | ب۔ بیان القرآن
ج۔ معالم القرآن | د۔ معارف القرآن ✓

۱۲۵۔ سندھی زبان میں لکھی گئی تفاسیر میں سے ایک مشہور تفسیر مولانا ابوالحسن ٹھٹوی نے لکھی ہے اس تفسیر کا کیا نام ہے؟
الف۔ تفسیر کوثر | ب۔ تفسیر ابوالحسن ✓
ج۔ تنویر الایمان | د۔ تفسیر القرآن

۱۲۶۔ پنجابی زبان کی تفسیر "تفسیر محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم" کے مصنف کون ہیں؟

الف۔ حافظ محمد بن بارک اللہ ✓ ب۔ میاں جان محمد

ج۔ چراغ الدین واعظ د۔ فیروزالدین ڈسکوی

۱۲۷۔ پشتو زبان کی متعدد قرآنی تفاسیر میں ایک مشہور تفسیر مولانا مراد علی نے لکھی ہے بتائیں اس تفسیر کا نام کیا ہے؟

الف۔ مخزن التفاسیر ب۔ تفسیر حسینی

ج۔ تفسیر یسیر ✓ د۔ تفسیر ودودی

۱۲۸۔ تفسیر ودودی کے مصنف کا نام بتائیں، نیز یہ کس زبان میں ہے؟

الف۔ مولانا محمد الیاس، پشتو ب۔ ملا محمد حسین، اُردو

ج۔ مولانا فضل ودود، اُردو د۔ مولانا فضل ودود، پشتو ✓

۱۲۹۔ تفسیر اشرفی مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیر بیان القرآن کا ترجمہ ہے بتائیں یہ کون سی زبان میں ہے؟

الف۔ اُردو زبان ب۔ بنگلہ زبان ✓

ج۔ پشتو زبان د۔ سرائیکی زبان

# انبیائے قرآن

قرآن مجید میں ۲۶ انبیائے کرام کے نام آئے ہیں جو مندرجہ ذیل ہیں:

| نمبر شمار | نام پیغمبر علیہ السلام | نمبر شمار | نام پیغمبر علیہ السلام |
|---|---|---|---|
| ۱۔ | حضرت آدم علیہ السلام | ۲۔ | حضرت نوح علیہ السلام |
| ۳۔ | حضرت ہود علیہ السلام | ۴۔ | حضرت شعیب علیہ السلام |
| ۵۔ | حضرت ابراہیم علیہ السلام | ۶۔ | حضرت اسحاق علیہ السلام |
| ۷۔ | حضرت لوط علیہ السلام | ۸۔ | حضرت صالح علیہ السلام |
| ۹۔ | حضرت ایوب علیہ السلام | ۱۰۔ | حضرت زکریا علیہ السلام |
| ۱۱۔ | حضرت اسماعیل علیہ السلام | ۱۲۔ | حضرت الیاس علیہ السلام |
| ۱۳۔ | حضرت یونس علیہ السلام | ۱۴۔ | حضرت ادریس علیہ السلام |
| ۱۵۔ | حضرت یحییٰ علیہ السلام | ۱۶۔ | حضرت عزیر علیہ السلام |
| ۱۷۔ | حضرت ذوالکفل علیہ السلام | ۱۸۔ | حضرت یعقوب علیہ السلام |
| ۱۹۔ | حضرت یوسف علیہ السلام | ۲۰۔ | حضرت الیسع علیہ السلام |
| ۲۱۔ | حضرت ہارون علیہ السلام | ۲۲۔ | حضرت موسیٰ علیہ السلام |
| ۲۳۔ | حضرت داؤد علیہ السلام | ۲۴۔ | حضرت سلیمان علیہ السلام |
| ۲۵۔ | حضرت عیسیٰ علیہ السلام | ۲۶۔ | حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم |

## وہ سورتیں جو انبیائے کرام کے نام پر ہیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۔ | سورۃ یونس | ۲۔ | سورۃ ہود |
| ۳۔ | سورۃ یوسف | ۴۔ | سورۃ ابراہیم |
| ۵۔ | سورۃ محمدؐ | ۶۔ | سورۃ نوح |

# اصول حدیث و تاریخ حدیث

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۱۔ جن اصول و قواعد کے ذریعے احادیث کی سند و متن کو قبول یا مسترد کرنے کی معرفت حاصل ہوئی انہیں کیا کہتے ہیں؟

الف۔ علم الحدیث
ب۔ تفسیر
ج۔ علم المصطلح ✓
د۔ علم الاصول

۲۔ "سند اور متن" اس حیثیت سے کہ اسے قبول یا مسترد کیا جائے کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ موضوع ✓
ب۔ حدیث
ج۔ خبر
د۔ غرض و غایت

۳۔ حدیث کے لفظی معنی نئی بات، نئی چیز اور بیان وغیرہ کے ہیں بتائیں اصطلاح میں اس سے کیا مراد ہے؟

الف۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قول
ب۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فعل
ج۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تقریر
د۔ الف، ب اور ج تینوں ✓

۴۔ حدیث کے بالمقابل وہ بات جو کسی غیر نبی سے منقول ہو کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ کلام
ب۔ خبر ✓
ج۔ قول
د۔ فعل

۵۔ کیا عام طور پر حدیث اور خبر میں فرق ہے؟

الف۔ ہاں
ب۔ نہیں ✓
ج۔ بہت
د۔ بہت زیادہ

۶۔ راویوں کا وہ سلسلہ جو متن تک پہنچے اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ موضوع
ب۔ روایت
ج۔ سلسلہ
د۔ سند ✓

۷۔ راویوں کی تعداد کے لحاظ سے حدیث یا خبر کی کتنی قسمیں ہیں؟

الف۔ تین ب۔ چار ✓

ج۔ پانچ د۔ چھ

۸۔ وہ حدیث یا خبر جس کی محدث سے لے کر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک اتنی سندیں ہوں کہ عادتاً اتنے لوگوں کا عملاً یا اتفاقاً جھوٹ پر متفق ہونا محال ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ خبر متواتر ✓ ب۔ خبر مشہور

ج۔ خبر عزیز د۔ خبر غریب

۹۔ خبر متواتر کی سند کے ہر مرحلہ میں راویوں کی تعداد کم از کم کتنی ہو؟

الف۔ دو ب۔ تین

ج۔ چار ✓ د۔ پانچ

۱۰۔ کون سی حدیث کو قطعی صحت کی حامل قرار دیا جاتا ہے جس کی سند وغیرہ پر جرح نہیں کی جاتی؟

الف۔ خبر واحد ب۔ خبر مشہور

ج۔ خبر عزیز د۔ خبر متواتر ✓

۱۱۔ خبر مشہور کے ہر طبقہ میں کم از کم کتنے راوی ہونے چاہئے؟

الف۔ ایک ب۔ دو

ج۔ تین ✓ د۔ چار

۱۲۔ خبر مشہور کا دوسرا نام بتائیں۔

الف۔ خبر مستفیض ✓ ب۔ خبر غریب

ج۔ خبر صحیح د۔ کوئی دوسرا نام نہیں

۱۳۔ خبر عزیز کے ہر طبقہ میں راویوں کی کم از کم تعداد کتنی ہوتی ہے؟

الف۔ ایک ب۔ دو ✓

ج۔ تین د۔ چار

۱۴۔ خبر عزیز کا دوسرا نام بعض محدثین نے کیا بتایا ہے؟

الف۔ خبر مستفیض ب۔ خبر سقیم

ج۔ خبر صحیح ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۵۔ وہ حدیث جس کی اسناد میں کسی جگہ صرف ایک راوی ہو کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ غریب ✓ ب۔ متواتر

ج۔ عزیز د۔ مشہور

۱۶۔ خبر غریب کا دوسرا نام بتائیں۔

الف۔ غیر صحیح ب۔ سقیم

ج۔ فرد ✓ د۔ کوئی نہیں

۱۷۔ فرد کی دو قسمیں ہیں ایک فرد مطلق ہے دوسری کون سی ہے؟

الف۔ فرد غیر مطلق ب۔ فرد نسبی ✓

ج۔ فرد غیر نسبی د۔ منفرد

۱۸۔ اخبارِ احاد خبر واحد کی جمع ہے بتائیں ان میں کون سی احادیث آتی ہیں؟

الف۔ خبر مشہور ب۔ خبر عزیز

ج۔ خبر غریب د۔ مذکورہ تینوں قسم ✓

۱۹۔ خبر واحد کو یعنی مشہور، عزیز اور غریب کو ایک دوسرے نام سے بھی یاد کیا جاتا ہے وہ نام بتائیں۔

الف۔ غیر متواتر ✓ ب۔ غیر صحیح

ج۔ غیر سقیم د۔ غیر مستند

۲۰۔ لغوی اعتبار سے خبر واحد وہ ہے جسے صرف ایک ہی شخص روایت کرے مگر اصطلاحاً اس میں کس قسم کی حدیث کی کل شرائط موجود نہیں ہوتیں؟

الف۔ صحیح ب۔ متواتر ✓

ج۔ مشہور د۔ عزیز

۲۱۔ خبر واحد مقبول بھی ہو سکتی ہے اور مردود بھی بتائیں اس کا واجب العمل ہونا کس چیز پر منحصر ہے؟

الف۔ راویوں کی تعداد پر　　ب۔ سند پر

ج۔ راویوں کے حالات پر ✓　　د۔ تواتر پر

۲۲۔ وہ حدیث جو درایت اور روایت کے اصولوں پر پوری اترتی ہو اور اس پر عمل کیا جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ خبر مقبول ✓　　ب۔ خبر واحد

ج۔ محکم　　د۔ مرفوع

۲۳۔ مرتبہ قبولیت کے اعتبار سے خبر مقبول کی چار قسمیں ہیں۔ ان میں سے دو صحیح لذاتہ اور صحیح لغیرہ ہیں باقی دو کون سی ہیں؟

الف۔ محکم، مختلف الحدیث　　ب۔ محکم حسن لذاتہ

ج۔ مختلف الحدیث، حسن لغیرہ　　د۔ حسن لذاتہ، حسن لغیرہ ✓

۲۴۔ وہ روایات جن میں صدق اور سچ کا پہلو راجح اور غالب نہ ہو کیا کہلاتی ہیں؟

الف۔ منکر　　ب۔ مردود ✓

ج۔ غریب　　د۔ شاذ

۲۵۔ وہ حدیث جس کے تمام راوی کامل الضبط ہوں اس کی سند متصل ہو اور شاذ ہونے سے محفوظ ہو، اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ صحیح لذاتہ ✓　　ب۔ صحیح لغیرہ

ج۔ حسن لذاتہ　　د۔ حسن لغیرہ

۲۶۔ وہ حدیث جس کا راوی اپنے سے بہتر اور راجح راوی کی مخالفت کرے، اصطلاح میں اسے کونسا حدیث کہتے ہیں؟

الف۔ محکم　　ب۔ مرفوع

ج۔ شاذ ✓　　د۔ ناسخ

جس حدیث کے راوی میں ضبط ناقص ہو اور صحیح لذاتہ کی باقی شرائط اس میں موجود ہوں وہ کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ صحیح لغیرہ | ب۔ حسن لذاتہ ✓
ج۔ حسن لغیرہ | د۔ ان میں سے کوئی بھی نہیں

وہ حدیث جس کا مرتبہ حسن لذاتہ سے اعلیٰ اور صحیح لذاتہ سے ادنیٰ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ شاذ | ب۔ حسن لغیرہ
ج۔ محکم | د۔ صحیح لغیرہ ✓

وہ ضعیف حدیث جو کئی سندوں سے ثابت ہو مگر اس کے ضعف کی وجہ راوی کا فاسق یا کاذب ہونا نہ ہو، کس قسم کی حدیث ہے؟

الف۔ حسن لذاتہ | ب۔ مختلف الحدیث
ج۔ حسن لغیرہ ✓ | د۔ شاذ

قابل عمل اور ناقابل عمل ہونے کے اعتبار سے خبر مقبول کی دو قسمیں ہیں پہلی قسم محکم و مختلف الحدیث ہے دوسری قسم بتائیں۔

الف۔ ناسخ و منسوخ ✓ | ب۔ موقوف
ج۔ مقطوع | د۔ ان میں کوئی نہیں

محکم کے لفظی معنی بتائیں۔

الف۔ حکم دینے والا | ب۔ پختہ ✓
ج۔ محکوم | د۔ حکم

وہ حدیث جس کے خلاف کوئی اور حدیث نہ ہو کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ شاذ | ب۔ مرفوع
ج۔ مختلف الحدیث | د۔ محکم ✓

وہ مقبول حدیث جس کے خلاف کوئی اور حدیث وارد ہو جو بظاہر معنوی اعتبار سے اس کی مخالف ہو مگر دونوں میں جمع کا امکان ہو کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ محکم | ب۔ موقوف
ج۔ تغیر مختلف الحدیث ✓ | د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۳۴۔ شارع کا اپنے پہلے والے کسی حکم کو کسی دوسرے حکم سے بدل دینا کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ ابدال ب۔ نسخ ✓

ج۔ تغیر د۔ تبدیل

۳۵۔ جب دو صحیح حدیثوں کو جمع کرنا ممکن نہ ہو لیکن دلائل سے ان میں سے ایک کا موخر (آخری) ہونا ثابت ہو تو ان کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ دونوں ناسخ ب۔ دونوں منسوخ

ج۔ پہلی ناسخ، دوسری منسوخ د۔ دوسری ناسخ، پہلی منسوخ ✓

۳۶۔ بلحاظ اسناد خبر کی تین قسمیں ہیں۔ پہلی مرفوع، دوسری موقوف، تیسری قسم کون سی ہے؟

الف۔ مقطوع ✓ ب۔ مشہور

ج۔ منسوخ د۔ مرسل

۳۷۔ جس حدیث کی سند حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ سلم تک پہنچے اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ مقطوع ب۔ مرفوع ✓

ج۔ موقوف یا اثر د۔ محکم

۳۸۔ مرفوع کی کتنی صورتیں ہیں؟

الف۔ دو ب۔ تین

ج۔ چار ✓ د۔ پانچ

۳۹۔ جب صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ کہے کہ میں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے یوں سنا، یا رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہم سے یوں فرمایا یہ کس قسم کی خبر مرفوع کی مثال ہے؟

الف۔ مرفوع قولی ✓ ب۔ مرفوع فعلی

ج۔ مرفوع حکمی د۔ مرفوع تقریری

۴۰۔ جب صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ کہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فلاں کام یوں کیا یہ کس قسم کی حدیث کی مثال ہے؟

الف۔ مرفوع قولی ب۔ مرفوع حکمی

ج۔ مرفوع تقریری د۔ مرفوع فعلی ✓

۴۱۔ کسی صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اس طرح کہنا کہ میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی موجودگی میں فلاں کام کیا یہ خبر مرفوع کی کون سی مثال ہے؟

الف۔ مرفوع فعلی　　ب۔ مرفوع حکمی

ج۔ مرفوع تقریری ✓　　د۔ مرفوع قولی

۴۲۔ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا کسی فعل پر دوام کرنا اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا منع نہ فرمانا کس قسم کی احادیث میں شامل ہے؟

الف۔ مرفوع قولی　　ب۔ مرفوع حکمی ✓

ج۔ مرفوع فعلی　　د۔ مرفوع تقریری

۴۳۔ خبر موقوف یا اثر میں سند کا سلسلہ کس پر ختم ہوتا ہے؟

الف۔ صحابی پر ✓　　ب۔ تابعی پر

ج۔ تبع تابعی پر　　د۔ ان میں ایک بھی نہیں

۴۴۔ سند کا جو سلسلہ کسی تابعی یا تبع تابع پر ختم ہو جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ موقوف　　ب۔ مرفوع

ج۔ مقطوع ✓　　د۔ محکم

۴۵۔ اتصال سند کے اعتبار سے حدیث یا خبر کی اقسام کتنی ہیں؟

الف۔ دو　　ب۔ تین ✓

ج۔ چار　　د۔ پانچ

۴۶۔ بلحاظ اتصال سند خبر کی تین اقسام میں پہلی قسم "متصل" ہے دوسری "منقطع" تیسری قسم کون سی ہے؟

الف۔ مرفوع　　ب۔ صحیح

ج۔ شاذ　　د۔ مرسل ✓

۴۷۔ ایسی حدیث مبارک جس کے تمام راوی ایک دوسرے سے متصل یعنی ملے ہوئے ہوں اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ مرسل　　ب۔ منقطع

ج۔ متصل ✓　　د۔ مرفوع

۴۸۔ وہ کس قسم کی حدیث ہوتی ہے جس کے سلسلہ اسناد میں سے ایک راوی ساقط ہو؟

الف۔ منقطع ✓ ب۔ متصل

ج۔ مرسل د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۹۔ وہ حدیث جس کی سند کے آخر سے تابعی کے بعد والا راوی ساقط ہو اور کسی صحابی کا ذکر ہو یہ مردود بھی سمجھی جاتی ہے بتائیے یہ کس قسم کی خبر ہوتی ہے؟

الف۔ منقطع ب۔ مرسل ✓

ج۔ مرفوع د۔ متصل

۵۰۔ خبر مردود روایت اور درایت کے اصولوں پر ٹھیک نہیں اترتی بتائیے اس پر عمل کیا جاتا ہے؟

الف۔ ہاں ب۔ نہیں ✓

ج۔ حسب موقع د۔ پتہ نہیں

۵۱۔ سقوط راوی کے لحاظ سے خبر مردود کی کتنی قسمیں ہیں؟

الف۔ دو ب۔ تین

ج۔ چار ✓ د۔ پانچ

۵۲۔ خبر مردود کی اقسام میں معلق، مرسل اور معضل کے علاوہ چوتھی قسم بتائیں۔

الف۔ منقطع ✓ ب۔ متروک

ج۔ شاذ د۔ محکم

۵۳۔ جس حدیث کی سند کی ابتداء سے ایک یا زیادہ راوی ساقط ہوں اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ مرسل ب۔ منقطع

ج۔ معضل د۔ معلق ✓

۵۴۔ خبر مرسل کی اخیر سند میں کس کے بعد راوی ساقط ہوتا ہے؟

الف۔ تابعی و تبع تابعی ب۔ تابعی ✓

ج۔ تبع تابعی د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۵۔ جس حدیث کے دو یا اس سے زیادہ راوی ایک ہی جگہ سے ساقط ہوں وہ کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ منقطع ب۔ مرسل

ج۔ معضل ✓ د۔ معلق

۵۶۔ وہ حدیث جس کی سند میں مختلف مقامات سے ایک یا زیادہ راوی ساقط ہوں کس قسم کی ہوتی ہے؟

الف۔ معضل | ب۔ معلق
ج۔ مرسل | د۔ منقطع ✓

۵۷۔ کسی کی وضع کردہ حدیث جس پر جھوٹ کا غلبہ ہو اور اسے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منسوب کیا گیا ہو اسے اصطلاح میں کیا کہتے ہیں؟

الف۔ موضوع (یعنی وضع کردہ) ✓ | ب۔ منسوب (یعنی نسبت کی گئی)
ج۔ مبنی (یعنی بنائی ہوئی) | د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۸۔ وہ روایت کیا کہلاتی ہے جو حسن حدیث کی صفات سے عاری ہو؟

الف۔ شاذ | ب۔ ضعیف ✓
ج۔ متروک | د۔ موضوع

۵۹۔ متن حدیث میں موجود ایسے مشکل الفاظ کو کیا کہتے ہیں جو قلیل الاستعمال ہونے کی وجہ سے سمجھ سے بعید ہوں؟

الف۔ مشکل الحدیث | ب۔ اعجاز الحدیث
ج۔ کلمات حدیث | د۔ غریب الحدیث ✓

۶۰۔ ایسی حدیث جو دروغ گوئی میں مشہور ہو اور اسے ترک کر دیا گیا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ منقول | ب۔ مکذوب
ج۔ متروک ✓ | د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۶۱۔ جس حدیث کے راوی سے بکثرت غلطی سرزد ہو وہ کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ معلل | ب۔ متروک
ج۔ مقلوب | د۔ منکر ✓

۶۲۔ جس حدیث کا راوی وہم کی بنا پر روایت کرے اس کی حدیث کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ متروک | ب۔ معلل ✓
ج۔ مرسل | د۔ معروف

۶۳۔ حدیث کی سند یا متن کے ایک لفظ کو دوسرے لفظ سے بدل دیا گیا ہو یا راویوں کے ناموں کو آگے پیچھے کیا گیا ہو تو ایسی حدیث کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ مقلوب ✓ ب۔ معروف

ج۔ متروک د۔ معلل

۶۴۔ جو حدیث مختلف اسلوبوں اور سندوں سے مروی ہو جبکہ وہ قوت میں بھی مساوی ہوں اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ معلل ب۔ شاذ

ج۔ مضطرب ✓ د۔ منکر

۶۵۔ روایت حدیث کو بھی کہتے ہیں اور حدیث بیان کرنے کو بھی بتائیں درایت کے کیا معنی ہیں؟

الف۔ سند ب۔ خبر

ج۔ جدوجہد د۔ عقل ودانش ✓

۶۶۔ کسی حدیث کو منطقی اصولوں، قرآن، تاریخ اور دوسری شہادتوں کے ذریعے پرکھنے کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ روایت ب۔ درایت ✓

ج۔ دونوں د۔ ایک بھی نہیں

۶۷۔ کسی حدیث کو لفظ بہ لفظ بیان کرنا کسی قسم کی روایت ہے؟

الف۔ روایت لفظی ✓ ب۔ روایت معنوی

ج۔ درایت د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۶۸۔ اگر حدیث کے مفہوم کو راوی اپنے الفاظ میں بیان کرے تو ایسی روایت کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ درایت ب۔ روایت لفظی

ج۔ روایت معنوی ✓ د۔ تینوں

۶۹۔ حدیث بیان کرنے والا کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ مروی ب۔ مروی عنہ

ج۔ محدث د۔ راوی ✓

۷۰۔ جو حدیث بیان کی جائے اسے اصطلاح میں کیا کہتے ہیں؟

الف۔ مروی ✓ ب۔ روایت لفظی

ج۔ روایت معنوی د۔ درایت

۷۱۔ مروی عنہ کے کیا معنی ہیں؟

الف۔ جو شخص حدیث بیان کرے ب۔ جس شخص سے حدیث بیان کی جائے ✓

ج۔ راوی د۔ واسطہ

۷۲۔ واسطہ کے لفظی معنی ذریعہ اور وسیلہ کے ہیں بتائیں اصطلاحاً اس سے کیا مراد ہے؟

الف۔ روای ب۔ راوی اول

ج۔ درمیانی راوی ✓ د۔ آخری راوی

۷۳۔ کسی حدیث کو صحیح طور پر یاد رکھنے یا اس کا مفہوم صحیح طور پر ادا کرنے کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ ثقاہت ب۔ عدالت

ج۔ ضبط ✓ د۔ تینوں

۷۴۔ کسی راوی کے اندر نیک اوصاف کا پایا جانا، برائیوں سے دور رہنا، اور اچھی اور مستقل صفات کا حامل ہونا اصطلاحات حدیث میں کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ تقویٰ ب۔ احسان

ج۔ ثقاہت د۔ عدالت ✓

۷۵۔ عدالت اور ضبط کے مجموعہ کا کیا نام ہے؟

الف۔ ثقاہت ✓ ب۔ تعدیل

ج۔ تقویٰ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۷۶۔ جس راوی میں ثقاہت یعنی عدالت وضبط بدرجہ اتم موجود ہو وہ کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ عادل ب۔ ثقہ ✓

ج۔ صاحب ضبط د۔ تینوں

۷۷۔ تعدیل کے کیا معنی ہیں؟

الف۔ عدل ب۔ عدالت

ج۔ کسی راوی کو عادل ٹھہرانا ✓ د۔ عدالت میں پیش کرنا

۷۸۔ صاحب عدالت راوی یعنی عادل کے لیے دوسرا کون سا لفظ اصطلاحات حدیث میں استعمال ہوتا ہے؟

الف۔ مصنف ب۔ قاضی

ج۔ وکیل د۔ عدول ✓

۷۹۔ کسی حدیث کو تحقیق کے بعد ضعیف ٹھہرانے کا عمل کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ تضعیف ✓ ب۔ تنسیخ

ج۔ توضیح د۔ ضعف

۸۰۔ جس مسلمان شخص نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا ہو یا (بصورت نابینا) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو دیکھا ہو اور اسلام کی حالت میں اُس کی وفات ہوئی ہو، اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ صحابی ✓ ب۔ تابعی

ج۔ تبع تابعی د۔ راوی

۸۱۔ کسی صحابی کا شرف ملاقات حاصل کرنے والا مسلمان جو حالت ایمان میں وفات بھی ہوا ہو کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ مومن ب۔ تابعی ✓

ج۔ تبع تابعی د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۸۲۔ تبع تابعین کون لوگ ہیں؟

الف۔ جن مسلمانوں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا ہو

ب۔ جن مسلمانوں نے کسی صحابی کو دیکھا ہو

ج۔ جن مسلمانوں نے کسی تابعی کو دیکھا ہو ✓

د۔ یہ سب درست ہیں

۸۳۔ جس شخص نے زمانۂ جاہلیت و زمانہ اسلام پایا۔ اسلام بھی قبول کیا مگر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملاقات کا شرف حاصل نہیں ہوا۔ اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ مخضرم ✓ ب۔ صحابی

ج۔ تابعی د۔ ایک بھی نہیں

۸۴۔ احادیث کی وہ کتاب جس میں مؤلف نے مختلف قسم کی احادیث (جیسے عبادات، عقائد سیر، اداب، فتن اور معاملات وغیرہ سے متعلق احادیث جمع کی ہوں کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ مسند　　ب۔ الجامع ✓

ج۔ السنن　　د۔ المعجم

۸۵۔ جس کتاب میں ہر ہر صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی احادیث الگ الگ جمع کر دی گئی ہوں اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ الجامع　　ب۔ السنن

ج۔ مسند ✓　　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۸۶۔ احادیث کی وہ کتاب کیا کہلاتی ہے جس میں احکام کی احادیث کو فقہی ابواب میں ترتیب دیا گیا ہو؟

الف۔ مؤطا　　ب۔ المعجم

ج۔ السنن ✓　　د۔ مسند

۸۷۔ جس کتاب کو مؤلف نے اپنے مشائخ کے اسماء کی ترتیب ہجائی سے تصنیف کیا ہو اس کا نام بتائیں۔

الف۔ المعجم ✓　　ب۔ مسند

ج۔ الجامع　　د۔ السنن

۸۸۔ وہ مختصر کتابچہ جس میں کسی ایک راوی کی یا کسی ایک موضوع سے متعلق احادیث جمع کی گئی ہوں کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ المکتوب　　ب۔ المسند

ج۔ المؤطا　　د۔ الاجزاء ✓

۸۹۔ جس کتاب میں مصنف نے کسی دوسری کتاب کی ترک کردہ احادیث کو جمع کیا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ المتروک　　ب۔ المستدرک ✓

ج۔ مستخرج　　د۔ الاخراء

۹۰۔ وہ کتاب جس میں کسی مصنف نے کسی دوسری کتاب کی احادیث کو اپنی اسانید (سندوں) سے جمع کیا ہو کیا کہلاتی ہے؟

الف۔ مستخرج ✓ ب۔ مسند

ج۔ مستدرک د۔ الجامع

۹۱۔ کسی حدیث کی دو سندوں میں سے جس سند کے راویوں کی تعداد کم ہو اسے "عالی" کہا جاتا ہے۔ جس کی زیادہ ہو بتائیں اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ مسلسل ب۔ نازل ✓

ج۔ بدل د۔ مساواۃ

۹۲۔ "عالی" کسی چیز کے بلند اور اونچے ہونے کو کہتے ہیں بتائیں اصطلاحاً نازل کا کیا مطلب ہے؟

الف۔ کسی چیز کا اترنا ب۔ کسی چیز کو اتارنا

ج۔ کسی چیز کا نیچا ہونا ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۹۳۔ جب کوئی راوی اپنے سے عمر یا علم یا حفظ میں کم تر سے روایت کرے یہ کس قسم کی روایت ہے؟

الف۔ روایت الاصاغر عن الاکابر ب۔ روایت الاکابر عن الاصاغر ✓

ج۔ روایت الشیخ عن التلمیذ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۹۴۔ روایت الاکابر عن الاصاغر کے کیا معنی ہیں؟

الف۔ بڑوں کی چھوٹوں سے روایت ✓

ب۔ چھوٹوں کی بڑوں سے روایت

ج۔ اساتذہ کی طلباء سے روایت

د۔ طلباء کی اساتذہ سے روایت

۹۵۔ سند حدیث میں ایسی صورت کو کیا کہتے ہیں جب والد اپنے بیٹے سے روایت کرے؟

الف۔ روایت الاکابر عن الاصاغر ب۔ روایت الاصاغر عن الاکابر

ج۔ روایت الآباء عن الابناء ✓ د۔ روایت الابناء عن الآباء

۹۶۔ قرن کی جمع اقران ہے بتائیں قرن کے معنی کیا ہیں؟
الف۔ ساتھی ✓
ب۔ زمانہ
ج۔ دونوں
د۔ ایک بھی نہیں

۹۷۔ روایت الاقران کس قسم کی روایت ہے؟
الف۔ کسی کا اپنے بیٹے سے روایت کرنا
ب۔ کسی کا اپنے والد سے روایت کرنا
ج۔ کسی کا اپنے رشتہ دار سے روایت کرنا
د۔ کسی کا اپنے ساتھی سے روایت کرنا ✓

۹۸۔ جب دو ساتھی ایک دوسرے سے روایت کریں تو اسے کیا کہتے ہیں؟
الف۔ روایت الاقران
ب۔ سابق ولاحق
ج۔ مدبج ✓
د۔ تینوں درست ہیں

# تاریخ و تدوین حدیث

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۱۔ تدوین حدیث کا پہلا دور کس زمانے میں شروع ہوا؟
الف۔ عہد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ✓
ب۔ عہد صحابہ رضی اللہ عنہم سے
ج۔ عہد تابعین رحمۃ اللہ علیہم سے
د۔ عہد تبع تابعین رحمۃ اللہ علیہم سے

۲۔ تدوین حدیث کا پہلا دور کب سے کب تک ہے؟
الف۔ آغاز سے ۱۰۰ ہجری تک ب۔ آغاز سے ۱۰۵ ہجری تک
ج۔ آغاز سے ۱۱۰ ہجری تک ✓ د۔ آغاز سے ۱۱۵ ہجری تک

۳۔ تدوین حدیث کا دوسرا دور کب سے کب تک ہے؟
الف۔ ۱۱۱ ہجری سے ۱۶۰ ہجری تک ب۔ ۱۱۱ ہجری سے ۱۷۰ ہجری تک ✓
ج۔ ۱۱۱ ہجری سے ۱۸۰ ہجری تک د۔ ۱۱۱ ہجری سے ۱۹۰ ہجری تک

۴۔ تدوین حدیث کے تیسرے دور کا آغاز اور انجام لکھیں۔
الف۔ ۱۷۱ ہجری تا ۲۲۰ ہجری ✓ ب۔ ۱۷۱ ہجری تا ۳۲۰ ہجری
ج۔ ۱۷۱ ہجری تا ۴۲۰ ہجری د۔ ۱۷۱ ہجری تا ۴۵۰ ہجری

۵۔ تدوین حدیث کا کام عہد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شروع ہوا بتائیں یہ کس سن ہجری تک جاری رہا؟
الف۔ ۳۰۰ ہجری تک ب۔ ۳۵۰ ہجری تک
ج۔ ۴۰۰ ہجری تک د۔ ۴۵۰ ہجری تک ✓

۶۔ سب سے زیادہ احادیث کس صحابی نے بیان کی ہیں؟
الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
د۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۷۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بحیثیت راوی کیا کہلاتے ہیں؟

الف۔ کثیر الروایہ ✓
ب۔ قلیل الروایہ
ج۔ حافظ الاحادیث
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۸۔ سب سے زیادہ روایت کرنے والے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو مکثرین کہتے ہیں بتائیں مکثرین کی تعداد کتنی ہے؟

الف۔ چار
ب۔ چھ ✓
ج۔ آٹھ
د۔ دس

۹۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی احادیث بیان فرمائی ہیں؟

الف۔ ۵۱۷۴
ب۔ ۵۲۷۴
ج۔ ۵۳۷۴ ✓
د۔ ۵۴۷۴

۱۰۔ عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کتنی احادیث منقول ہیں؟

الف۔ ۲۳۳۰
ب۔ ۲۴۳۰
ج۔ ۲۵۳۰
د۔ ۲۶۳۰ ✓

۱۱۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے جو احادیث مروی ہیں ان کی تعداد بتائیں۔

الف۔ ۱۲۸۶
ب۔ ۲۲۸۶ ✓
ج۔ ۳۲۸۶
د۔ ۴۲۸۶

۱۲۔ ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنی احادیث روایت فرمائی ہیں؟

الف۔ ۲۲۱۰ ✓
ب۔ ۲۲۲۰
ج۔ ۲۲۳۰
د۔ ۲۲۴۰

۱۳۔ بتائیں مکثرین میں سے ۱۶۶۰ احادیث کے راوی کون ہیں؟

الف۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
د۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۱۴۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کتنی احادیث مروی ہیں؟

الف۔ ۱۲۴۰ ب۔ ۱۳۴۰

ج۔ ۱۴۴۰ د۔ ۱۵۴۰ ✓

۱۵۔ چھ مکثرین حضرات میں سب سے کم احادیث حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمائی ہیں بتائیں ان کی تعداد کتنی ہے؟

الف۔ ۱۰۷۰ ✓ ب۔ ۱۱۷۰

ج۔ ۱۲۷۰ د۔ ۱۳۷۰

۱۶۔ وہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین جن کا نام عبداللہ تھا وہ کس نام سے یاد کیے جاتے ہیں؟

الف۔ عباد اللہ ب۔ عبادلہ ✓

ج۔ یہ دونوں د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۱۷۔ عبادلہ اربعہ سے کیا مراد ہے؟

الف۔ چار صحابہ کرام، نام عبداللہ ✓ ب۔ تین صحابہ کرام، نام عبداللہ

ج۔ پانچ صحابہ کرام، نام عبداللہ د۔ دو صحابہ کرام، نام عبداللہ

۱۸۔ عبادلہ اربعہ میں دو صحابہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں بتائیں باقی دو حضرات کون ہیں؟

الف۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۱۹۔ جن راویوں نے پانچ سو (۵۰۰) احادیث بیان کی ہیں انہیں کیا کہتے ہیں؟
الف۔ مکثرین ب۔ اقلین
ج۔ متوسطین ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۰۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے شاگردوں کی تعداد کتنی تھی؟
الف۔ سو سے کم ب۔ سو سے زیادہ
ج۔ دو سو سے کم د۔ دو سو سے زیادہ ✓

۲۱۔ صحیفہ صادقہ نامی مجموعہ احادیث کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منسوب ہے؟
الف۔ عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ب۔ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ

۲۲۔ احادیث قدسیہ معنوی لحاظ سے اللہ تعالیٰ سے منسوب ہیں بتائیں ان کی تعداد کتنی ہے؟
الف۔ ۷۶۳ ب۔ ۸۶۳ ✓
ج۔ ۹۶۳ د۔ ۱۰۶۳

۲۳۔ جس کتاب میں چالیس احادیث ہوں وہ کیا کہلاتی ہے؟
الف۔ عشرین ب۔ ثلاثین
ج۔ اربعین ✓ د۔ خمسین

۲۴۔ جو تحریر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابو بکر بن حزم والئی بحرین کو لکھوائی تھی اس کا نام بتائیں۔
الف۔ کتاب الصدقہ ✓ ب۔ صحیفہ صادقہ
ج۔ کتاب الفرائض د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۵۔ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو مجموعہ احادیث مرتب کیا تھا اس کا نام بتائیں۔
الف۔ صحیفہ سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ تحریر سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ مجموعہ سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ کتاب سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۲۶۔ حدیث وفقہ کی تعلیم کے لیے محروسہ ممالک میں مدارس کس نے قائم کئے تھے؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۲۷۔ کوفہ میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درس میں کتنے طلبہ شریک ہوئے تھے؟

الف۔ چار ہزار ✓ ب۔ تین ہزار

ج۔ دو ہزار د۔ ایک ہزار

۲۸۔ حضرت حذیفہ بن یمان کے حلقہ میں کون سی چیز بیان ہوئی تھی؟

الف۔ فقہ ب۔ معاملات

ج۔ قرآن مجید د۔ حدیث ✓

۲۹۔ دمشق کی مسجد میں کون صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ درس حدیث دیا کرتے تھے؟

الف۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۳۰۔ حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا درس حدیث کہاں قائم تھا؟

الف۔ کوفہ کی مسجد میں ب۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ✓

ج۔ مسجد نمرہ میں د۔ مسجد حرام میں

۳۱۔ عہد صحابہ میں اشاعت حدیث کے تین مرکز تھے ایک مکہ، دوسرا مدینہ، بتائیں تیسرا مرکز کہاں تھا؟

الف۔ کوفہ ✓ ب۔ فلسطین

ج۔ طائف د۔ جدہ

۲۔ مکہ کے صدر مدرس کون تھے؟

الف۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۳۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس مرکز کے صدر مدرسین تھے؟

الف۔ مکہ معظمہ ب۔ کوفہ

ج۔ طائف د۔ مدینہ منورہ ✓

۴۔ کوفہ میں کون صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ معتبر حافظ حدیث تھے؟

الف۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

د۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۵۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک مجموعۂ حدیث مرتب کیا تھا اس میں کتنی احادیث تھیں؟

الف۔ چار سو ب۔ پانچ سو ✓

ج۔ چھ سو د۔ سات سو

۶۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فیصلے اور خطوط کس نے جمع کیے تھے؟

الف۔ حضرت موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۳۷۔ حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے بیٹوں کو جو خطوط لکھے تھے ان میں کون سی چیز بکثرت موجود تھی؟

الف۔ نصائح
ب۔ قرآنی آیات
ج۔ احادیث ✓
د۔ فقہی احکام

۳۸۔ احادیث پر مشتمل "کتاب الفرائض" کس نے مرتب کی تھی؟

الف۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۳۹۔ حضرت ہمام بن منبہ نے اپنے استاد کی روایت کردہ احادیث جمع کی تھیں جو صحیفہ ہمام بن منبہ کے نام سے مشہور ہیں بتائیں ان کے استاد کون تھے؟

الف۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
د۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۴۰۔ محدث علی بن عاصم تابعیؒ کی درسگاہ میں کتنے لوگ شریک ہوا کرتے تھے؟

الف۔ تیس ہزار ✓
ب۔ پچیس ہزار
ج۔ بیس ہزار
د۔ پندرہ ہزار

۴۱۔ شیخ یزید ابن ہارونؒ (تابعی) کی درسگاہ میں حدیث لکھنے والے ستر ہزار طلبہ تھے۔ بتائیں یہ درسگاہ کہاں واقع تھی؟

الف۔ کوفہ
ب۔ بغداد ✓
ج۔ یمن
د۔ دمشق

۲۲۔ بغداد کی ایک درسگاہ میں تقریباً چالیس ہزار طلبہ حدیث لکھنے والے تھے۔ بتائیں یہ درسگاہ کس کی تھی؟

الف۔ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ شیخ یزیدؒ (تابعی)

د۔ ابو مسلم (تابعی) ✓

۲۳۔ شیخ سلیمان بن حرث کے درس میں کون لوگ شریک ہوتے تھے؟

الف۔ علماء و فضلاء　　ب۔ شعراء و ادباء

ج۔ خلفاء و امراء ✓　　د۔ ان میں سے کوئی بھی نہیں

۲۴۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے درس میں کتنے لوگ شریک ہوتے تھے؟

الف۔ ستر ہزار ✓　　ب۔ ساٹھ ہزار

ج۔ پچاس ہزار　　د۔ چالیس ہزار

۲۵۔ کس تابعی نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک ایک بات کو زیر قلم لانے کا اہتمام کیا؟

الف۔ ابو مسلم　　ب۔ ابن شہاب زہری ✓

ج۔ علی بن عاصم　　د۔ شیخ سلیمان بن حرث

۲۶۔ ابو الزناد نے کس قسم کے مسائل جمع کیے تھے؟

الف۔ حلال و حرام سے متعلق ✓　　ب۔ حج و عمرہ سے متعلق

ج۔ نماز سے متعلق　　د۔ جہاد سے متعلق

۲۷۔ حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کردہ احادیث کس تابعی نے تحریر کیں؟

الف۔ حضرت سعید بن جبیر　　ب۔ حضرت وہب رحمۃ اللہ علیہ ✓

ج۔ حضرت ابو مسلم　　د۔ حضرت مروان بن حکم

۴۸۔ حضرت نافع (تابعی) کس صحابی کے سامنے احادیث لکھ لیا کرتے تھے؟
الف۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۴۹۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مرویات کس تابعی نے لکھیں؟
الف۔ حضرت وہب رحمۃ اللہ علیہ ب۔ حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ
ج۔ حضرت ابان رحمۃ اللہ علیہ ✓ د۔ ان میں ایک بھی نہیں

۵۰۔ عروہ بن زبیر رحمۃ اللہ علیہ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حالات پر دو کتابیں لکھیں اور ایک غزوہ کا حال علیحدہ طور پر لکھ کر خلیفہ عبدالملک کو بھیجا بتائیں کس غزوہ کا حال لکھا تھا؟
الف۔ غزوۂ بدر ✓ ب۔ غزوۂ احد
ج۔ غزوۂ تبوک د۔ غزوۂ خندق

۵۱۔ جمع وتدوین حدیث کا سرکاری طور پر آغاز کس دور میں ہوا؟
الف۔ خلیفہ ہارون الرشید ب۔ خلیفہ حضرت عمر بن عبدالعزیز ✓
ج۔ خلیفہ عبدالملک د۔ ان میں سے کوئی بھی نہیں

۵۲۔ کس خلافت میں تدوین حدیث کا باقاعدہ آغاز ہوا جس کے نتیجے میں صحاح ستہ مرتب ہوئیں؟
الف۔ خلافت راشدہ ب۔ خلافت امیہ
ج۔ خلافت بنو عباس ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۳۔ صحاح ستہ کے معنی بتائیں۔
الف۔ احادیث کی چھ صحیح کتابیں ✓ ب۔ احادیث کی پانچ صحیح کتابیں
ج۔ احادیث کی چار صحیح کتابیں د۔ احادیث کی سات صحیح کتابیں

۵۴۔ صحاح ستہ میں سب سے زیادہ اہمیت کس کتاب کو حاصل ہے؟

الف۔ صحیح مسلم
ب۔ صحیح بخاری ✓
ج۔ جامع ترمذی
د۔ سنن نسائی

۵۵۔ صحیح بخاری کے مصنف امام محمد بن اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ ۱۹۴ ہجری کو پیدا ہوئے تھے بتائیں وہ وفات کب ہوئے؟

الف۔ ۲۵۳ ہجری
ب۔ ۲۵۴ ہجری
ج۔ ۲۵۵ ہجری
د۔ ۲۵۶ ہجری ✓

۵۶۔ صحیح مسلم کے مصنف امام مسلم بن حجاج نیشاپوری رحمۃ اللہ علیہ کا سن ولادت اور سن وفات تحریر کریں۔

الف۔ ۲۶۰،۲۰۴ ہجری
ب۔ ۲۰۳،۲۷۰ ہجری
ج۔ ۲۶۱،۲۰۴ ہجری ✓
د۔ ۲۰۸،۲۶۱ ہجری

۵۷۔ سنن ابن ماجہ محمد بن یزید قزوینی رحمۃ اللہ علیہ نے مرتب کی ہے ان کا سن ولادت ۲۰۷ ہجری ہے ان کا سن وفات بتائیں۔

الف۔ ۲۷۵ ہجری ✓
ب۔ ۲۸۰ ہجری
ج۔ ۲۶۰ ہجری
د۔ ۲۶۵ ہجری

۵۸۔ ابوداؤد سلیمان بن اشعث رحمۃ اللہ علیہ جو کہ ۲۰۲ ہجری کو پیدا ہوئے اور ۲۷۵ ہجری کو وفات پائی انہوں نے احادیث کی کون سی کتاب تصنیف کی ہے؟

الف۔ الجامع ترمذی
ب۔ سنن ابوداؤد ✓
ج۔ سنن ابن ماجہ
د۔ سنن نسائی

۵۹۔ جامع ترمذی کے مصنف ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کا سن ولادت اور سن وفات بتائیں۔

الف۔ ۲۷۹،۲۰۹ ہجری ✓
ب۔ ۲۸۰،۲۰۹ ہجری
ج۔ ۲۷۹،۲۱۰ ہجری
د۔ ان میں سے کوئی بھی درست نہیں

۶۰۔ احمد بن شعیب النسائی رحمۃ اللہ علیہ ۲۲۴ ہجری کو پیدا اور ۳۰۳ ہجری کو فوت ہو
بتائیں صحاح ستہ میں ان کی کون سی کتاب شامل ہے؟
الف۔ سنن ابوداؤد ب۔ صحیح مسلم
ج۔ جامع ترمذی د۔ سنن نسائی ✓

۶۱۔ صحیح بخاری میں کتنی احادیث بیان کی گئی ہیں؟
الف۔ ۵۰۸۲ ب۔ ۶۰۸۲
ج۔ ۹۰۸۲ ✓ د۔ ۸۰۸۲

۶۲۔ صحیح بخاری میں کتنے ابواب ہیں؟
الف۔ ۳۴۵۰ ✓ ب۔ ۳۵۵۰
ج۔ ۳۳۵۰ د۔ ۳۲۵۰

۶۳۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح بخاری کو کتنے عرصے میں مرتب کیا؟
الف۔ ۱۳سال ب۔ ۱۴سال
ج۔ ۱۵سال د۔ ۱۶سال ✓

۶۴۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کہاں پیدا ہوئے؟
الف۔ نجد میں ب۔ بخارا میں ✓
ج۔ کوفہ میں د۔ مکہ معظمہ میں

۶۵۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے والد کا کیا نام تھا؟
الف۔ ابراہیم ب۔ احمد
ج۔ اسماعیل ✓ د۔ ان میں ایک بھی نہیں

۶۶۔ صحیح مسلم کتنی احادیث پر مشتمل ہے؟
الف۔ چار ہزار ✓ ب۔ پانچ ہزار
ج۔ چھ ہزار د۔ تین ہزار

۶۷۔ مکرر احادیث سمیت صحیح مسلم میں کتنی احادیث درج ہیں؟
الف۔ ۷۵۷۵ ب۔ ۷۴۷۵
ج۔ ۷۳۷۵ د۔ ۷۲۷۵ ✓

۶۸۔ امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ کے والد کا کیا نام تھا اور آپ کہاں پیدا ہوئے؟
الف۔ حجاج، بخارا
ب۔ حجاج، نیشاپور ✓
ج۔ عبداللہ، کوفہ
د۔ عبداللہ نیشاپور

۶۹۔ امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے راویوں کے کتنے طبقے کیے؟
الف۔ پانچ
ب۔ چار
ج۔ تین ✓
د۔ چھ

۷۰۔ دیانت، ثقاہت اور علم و زہد میں اعلیٰ درجہ کے راویوں کو امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے کون سے طبقے میں رکھا؟
الف۔ پہلے طبقے میں ✓
ب۔ دوسرے طبقے میں
ج۔ تیسرے طبقے میں
د۔ پہلے و دوسرے طبقے میں

۷۱۔ صحیح بخاری کس عہد میں مدوّن کی گئی؟
الف۔ تیسری صدی ہجری ✓
ب۔ دوسری صدی ہجری
ج۔ چوتھی صدی ہجری
د۔ پہلی صدی ہجری

۷۲۔ صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں کون سی صفت مشترک ہے؟
الف۔ ترتیب و تالیف
ب۔ اصل صحت ✓
ج۔ جرح و تعدیل
د۔ کوئی صفت مشترک نہیں ہے

۷۳۔ محمد بن یزید قزوینی (ابن ماجہ) کے والد کا کیا نام تھا؟
الف۔ ماجہ
ب۔ عبداللہ
ج۔ محمد
د۔ یزید ✓

۷۴۔ سنن ابن ماجہ میں مکرر احادیث کتنی ہیں یعنی جو ایک سے زیادہ دفعہ آئیں؟
الف۔ ایک بھی نہیں ✓
ب۔ پانچ سو
ج۔ سات سو
د۔ ایک ہزار

۷۵۔ سنن ابوداؤد میں کتنی احادیث درج ہیں؟
الف۔ ۴۴۰۰
ب۔ ۴۶۰۰
ج۔ ۴۸۰۰ ✓
د۔ ۵۰۰۰

۷۶۔ ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ کے والد کا کیا نام تھا؟

الف۔ داؤد ب۔ اشعث ✓

ج۔ احمد د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۷۷۔ سنن ابوداؤد کی ترتیب کن عنوانات کے تحت کی گئی ہے؟

الف۔ اصولی ب۔ فلسفیانہ

ج۔ ادبی د۔ فقہی ✓

۷۸۔ ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ کس امام کے شاگرد تھے؟

الف۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ✓

ب۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ

ج۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ

د۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ

۷۹۔ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کے والد کون تھے اور آپ کہاں پیدا ہوئے تھے؟

الف۔ عیسٰی، ترمز ✓ ب۔ موسٰی، کوفہ

ج۔ عیسٰی، بصرہ د۔ موسٰی، بغداد

۸۰۔ جامع ترمذی میں ایک قسم کی احادیث دو کتب حدیث کی شرائط کے مطابق ہیں بتائیں وہ کتب حدیث کون سی ہیں؟

الف۔ نسائی و مسلم ب۔ بخاری و نسائی

ج۔ نسائی و ابوداؤد ✓ د۔ ابوداؤد و مسلم

۸۱۔ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے شروع ہی سے کس علم کی طرف توجہ دی؟

الف۔ علم منطق ب۔ علم حدیث ✓

ج۔ علم کلام د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں۔

۸۲۔ احمد بن شعیب النسائی کہاں پیدا ہوئے تھے؟

الف۔ ترمز ب۔ کوفہ

ج۔ بخارا د۔ نساء ✓

۸۳۔ امام نسائی نے سنن نسائی سے پہلے جو ضخیم کتاب تیار کی تھی اس کا نام کیا تھا؟

الف۔ سنن الکبریٰ ✓ ب۔ سنن الصغریٰ

ج۔ سنن احمد د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۸۴۔ امام نسائی نے سنن الکبریٰ سے صحیح احادیث الگ کر کے سنن الصغریٰ نام رکھا بتائیں اب یہ کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

الف۔ سنن ابوداؤد ب۔ سنن نسائی ✓

ج۔ سنن ابن ماجہ د۔ جامع ترمذی

۸۵۔ سنن نسائی میں کتنی احادیث درج کی گئی ہیں؟

الف۔ ۱۲۷۶۱ ب۔ ۱۳۷۶۱

ج۔ ۱۴۱۷۶۱ د۔ ۱۵۷۶۱ ✓

۸۶۔ صحیحین کے معنی ہیں حدیث صحیحہ کی دو کتابیں بتائیں صحاح ستہ میں کن دو کتابوں کو صحیحین کہا جاتا ہے؟

الف۔ بخاری و ابن ماجہ ب۔ بخاری و نسائی

ج۔ بخاری و مسلم ✓ د۔ ابوداؤد و ترمذی

۸۷۔ صحاح ستہ میں بخاری و مسلم کو صحیحین اور ترمذی کو جامع کہتے ہیں بتائیں باقی تینوں کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ جوامع ب۔ سنن ✓

ج۔ صحاح ثلثہ د۔ ان میں ایک بھی نہیں

۸۸۔ متفق علیہ حدیث کون سی ہوتی ہے؟

الف۔ بخاری و نسائی کی بیان کردہ حدیث

ب۔ مسلم و ابن ماجہ کی بیان کردہ حدیث

ج۔ ابوداؤد اور ترمذی کی بیان کردہ حدیث

د۔ صحیحین یعنی بخاری و مسلم کی بیان کردہ حدیث ✓

۸۹۔ موطا کس امام کی تالیف ہے؟
الف۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ
ب۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ
ج۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ
د۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ ✓

۹۰۔ معرفۃ علوم الحدیث کے مصنف کون ہیں؟
الف۔ احمد بن علی
ب۔ ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ ✓
ج۔ امام زہری
د۔ ان میں سے کوئی بھی نہیں

۹۱۔ "کتاب الآثار" کس کی تصنیف ہے؟
الف۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ✓
ب۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ
ج۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ
د۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ

۹۲۔ الکفایۃ فی علوم الراویۃ کے مؤلف کا نام بتائیں۔
الف۔ احمد بن عبد اللہ
ب۔ قاضی عیاض
ج۔ خطیب بغدادی ✓
د۔ امام حاکم

۹۳۔ روایت کی جمع روایات اور مروی کی جمع مرویات ہے بتائیں راوی کی جمع کیا ہے؟
الف۔ راویان
ب۔ رواۃ ✓
ج۔ راویات
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۹۴۔ اصولِ اربعہ حدیث صحیحہ کی چار کتابوں کو کہتے ہیں بتاؤ ان کا تعلق کس مذہبی فرقے سے ہے؟
الف۔ اہل سنت والجماعت
ب۔ اہل حدیث
ج۔ سنی و شیعہ دونوں
د۔ فقہ جعفریہ (اہل تشیع) ✓

۹۵۔ صحاح اربعہ میں دو کتابیں الکافی اور من لا یحضرۃ الفقیہ ہیں بتائیں دوسری دو کون سی ہیں؟
الف۔ الاستبصار و کتاب السنۃ
ب۔ الجامع و کتاب الفقہ
ج۔ الاستبصار و تہذیب الاحکام ✓
د۔ کتاب السنۃ و تہذیب الاحکام

۹۶۔ الکافی کے مصنف ابو جعفر محمد بن یعقوب الکلینی ہیں بتائیں من لا یحضرۃ الفقہ کس کی تصنیف ہے؟

الف۔ محمد بن الحسن الطوسی ب۔ محمد علی بن بابویہ ✓

ج۔ ابو عبداللہ بن محمد د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۹۷۔ الاستبصار، محمد بن الحسن الطوسی کی تصنیف ہے، تہذیب الاحکام کا مصنف کون ہے؟

الف۔ ابو جعفر الکلینی ب۔ امام ابو عیسیٰ

ج۔ محمد علی بن بابویہ د۔ ابو عبداللہ بن محمد ✓

۹۸۔ اصح الکتب بعد القرآن یعنی قرآن مجید کے بعد صحیح ترین کتاب کس کتاب کو کہا جاتا ہے؟

الف۔ صحیح بخاری ✓ ب۔ صحیح مسلم

ج۔ الجامع ترمذی د۔ سنن نسائی

۹۹۔ احادیث کا مجموعہ "مشارق الانوار" برصغیر کے کس محدث کی تالیف ہے؟

الف۔ اسماعیل محدث ب۔ ملا رکن الدین

ج۔ امام حسن بن محمد ✓ د۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی

۱۰۰۔ خواجہ ارزانی محدث جونپوری نے احادیث کی کون سی کتاب مرتب کی؟

الف۔ کنز الاعمال ب۔ مدارج الاخبار ✓

ج۔ مشارق الانوار د۔ اربعین

۱۰۱۔ صحیح بخاری کی شرح "فیض الباری" کس نے لکھی ہے؟

الف۔ سید عبدالولی حسینی ✓ ب۔ شیخ علی متقی

ج۔ شیخ یعقوب میرنی د۔ مولانا جلال الدین

۱۰۲۔ مشکوٰۃ المصابیح (مشکوٰۃ شریف) کس کی تالیف ہے؟

الف۔ مولانا جلال الدین ب۔ ولی الدین محمد بن عبداللہ ✓

ج۔ شاہ ولی اللہ د۔ محمد بن شعیب

۱۰۳۔ مشکوٰۃ شریف کی شرح کس نے لکھی ہے؟

الف۔ شیخ محمد سعید ب۔ خواجہ ارزانی

ج۔ حضرت مجدد الف ثانی د۔ حافظ محمد ادریس کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ ✓

۱۰۴۔ صحیح بخاری، صحیح مسلم اور مؤطا کو کس محدث نے شامل درس کیا؟
الف۔ شیخ علی متقی ب۔ امام رضی الدین
ج۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی ✓ د۔ عبیداللہ سندھی

۱۰۵۔ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے احادیث کی کون سی کتاب مرتب کی؟
الف۔ مشارق الانوار ب۔ التحفۃ المرسلہ
ج۔ مدارج الاخبار د۔ اربعین ✓

۱۰۶۔ علامہ عبیداللہ العمادی نے کس موضوع پر ایک رسالہ لکھا؟
الف۔ علم الحدیث ✓ ب۔ علم الکلام
ج۔ علم الفقہ د۔ علم بیان

۱۰۷۔ عقد الجید اور حجت اللہ البالغہ کس محدث کی تصانیف ہیں؟
الف۔ مولانا جلال الدین ب۔ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ ✓
ج۔ شیخ محمد سعید د۔ حافظ محمد ادریس کاندھلوی

۱۰۸۔ تقویۃ الایمان کے مصنف کا نام بتائیں۔
الف۔ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ ب۔ خواجہ محمد اعظم
ج۔ مولانا شمس الدین د۔ شاہ اسماعیل شہید ✓

۱۰۹۔ ترمذی کی شرح کس نے لکھی؟
الف۔ مفتی عبداللطیف ✓ ب۔ شیخ علی متقی
ج۔ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ
د۔ علامہ عبیداللہ العمادی

۱۱۰۔ ملا رکن الدین کتنے احادیث کے حافظ تھے؟
الف۔ اسی ہزار ب۔ نوے ہزار
ج۔ ایک لاکھ ✓ د۔ ایک لاکھ دس ہزار

۱۱۱۔ التحفۃ المرسلہ کے مصنف کون ہیں؟
الف۔ شاہ اسماعیل شہید ب۔ حافظ محمد ادریس
ج۔ شاہ محمد فضل اللہ صاحب ✓ د۔ مولانا جلال الدین

# مختصر احادیث بمع ترجمہ

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۱۔ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ۝

الف۔ بے شک اعمال کا تعلق نیتوں سے ہے

ب۔ بے شک نیتوں کا دارومدار اعمال پر ہے

ج۔ بے شک اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے ✓

د۔ تینوں صحیح ہیں

۲۔ اِیَّاکُمْ وَالدَّیْنَ۝

الف۔ قرض سے خود کو بچائے رکھو ✓

ب۔ خاص کر قرض سے بچو

ج۔ لین دین سے پرہیز کرو

د۔ قرض دینا میں منع ہے

۳۔ اَلصِّدْقُ یُنْجِیْ وَالْکِذْبُ یُھْلِکُ۝

الف۔ سچ اور جھوٹ سے نجات وہلاکت آتی ہے

ب۔ سچ انسان کو جملہ آفات سے نجات دلاتا ہے

ج۔ جھوٹ انسان کو ہلاکت سے دوچار کرتا ہے

د۔ سچ نجات دلاتا اور جھوٹ ہلاک کر دیتا ہے۔ ✓

۴۔ اُطْلُبُوا الْعِلْمَ وَلَوْ کَانَ بِالصِّیْنِ۝

الف۔ علم حاصل کرو اگر تمہیں چین جانا کیوں نہ پڑے

ب۔ علم حاصل کرو چاہے یہ چین میں کیوں نہ ہو

ج۔ علم حاصل کرو چاہے چین میں بھی ہو

د۔ تینوں ترجمے درست ہیں ✓

۵۔ إِنَّمَا بُعِثْتُ مُعَلِّمًا○

الف۔ بے شک مجھے معلم بنا کر بھیجا گیا (ہوں) ✓

ب۔ میری حیثیت معلم کی ہے

ج۔ تعلیم دینا میری بعثت کا نتیجہ ہے

د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۶۔ اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ○

الف۔ دعا عبادت کا مغز ہے ✓

ب۔ دعا کے بغیر عبادت قبول نہیں ہوتی

ج۔ عبادت دعا کا مغز ہے

د۔ تینوں درست ہیں

۷۔ اَلْکَاسِبُ حَبِیْبُ اللّٰہِ○

الف۔ محنتی اللہ تعالیٰ کا دوست ہوتا ہے ✓

ب۔ کوئی بھی جائز پیشہ اختیار کرنے والا خدا کا دوست ہے

ج۔ حلال رزق کمانے والا اللہ کا دوست ہے

د۔ مذکورہ تینوں ترجمے درست ہیں۔

۸۔ لَا صَلٰوۃَ إِلَّا بِفَاتِحَةِ الْکِتَابِ○

الف۔ سورۂ فاتحہ کے ساتھ نماز پڑھا کرو

ب۔ سورۂ فاتحہ کے بغیر کوئی نماز نہیں ہوتی ✓

ج۔ نماز میں سورۂ فاتحہ ضروری ہے

د۔ ان میں سے ایک ترجمہ بھی صحیح نہیں

۹۔ مَنْ کَانَ لِلّٰہِ کَانَ اللّٰہُ لَہٗ○

الف۔ جو اللہ کا ہو گیا، اللہ اس کا ہو گیا ✓

ب۔ جو اللہ کے لیے ہے اللہ اس کے لیے ہے

ج۔ جو اللہ کے لیے تھا اللہ اس کے لیے تھا

د۔ جو اللہ کا ہو جائے اللہ اس کا ہو جائے

مَنْ ضَحِكَ ضُحِكَ ○

۱۰۔ الف۔ جو ہنستا ہے وہ ہنسایا جاتا ہے

ب۔ جو ہنسا وہ ہنسایا گیا

ج۔ کسی کو کسی پر ہنسنا نہیں چاہیے

د۔ جو کسی پر ہنسا، اس پر (بھی) ہنسا جائے گا ✓

۱۱۔ اَلْجَنَّةُ تَحْتَ اَقْدَامِ الْاُمَّهَاتِ ○

الف۔ جنت ماؤں کے قدموں تلے (یعنی ماؤں کی اطاعت میں) ہے ✓

ب۔ ماؤں کے قدموں کے نیچے جنت ہے

ج۔ ماؤں کے قدم چومنے میں جنت ہے

د۔ ایک ترجمہ بھی درست نہیں

۱۲۔ اَلْعَجَلَةُ مِنَ الشَّيْطٰنِ ○

الف۔ شیطان جلدی کرتا ہے

ب۔ شیطان نے جلدی کی

ج۔ جلدی شیطان کا کام ہے ✓

د۔ تینوں ترجمے صحیح ہیں

۱۳۔ خَيْرُ النَّاسِ مَنْ يَنْفَعُ النَّاسَ ○

الف۔ بہترین انسان سے لوگ نفع حاصل کرتے ہیں

ب۔ لوگوں میں بہتر وہ ہے جس سے لوگ فائدہ اٹھاتے ہیں

ج۔ لوگوں میں بہتر وہ ہے جس کو دوسرے لوگ نفع پہنچاتے ہیں

د۔ لوگوں میں سے بہتر وہ ہے جو دوسروں کو نفع پہنچانے والا ہو ✓

۱۴۔ اَلصَّلٰوةُ مِفْتَاحُ الْجَنَّه ○

الف۔ نماز سے جنت کی کنجی حاصل ہوتی ہے

ب۔ نماز جنت کے تالے کی کنجی ہے

ج۔ نماز جنت کی کنجی ہے ✓

د۔ ان میں سے ایک ترجمہ بھی درست نہیں

۱۵۔ سَیِّدُ الْقَوْمِ خَادِمُهُمْ ○
الف۔ قوم کا سردار وہ رہتا ہے جو قوم کا خادم ہو
ب۔ قوم کا سردار (دراصل) قوم کا خادم ہوتا ہے ✓
ج۔ ہر سردار اپنی قوم کا خادم ہوتا ہے
د۔ تینوں ترجمے صحیح ہیں

۱۶۔ سَخَطُ اللّٰهِ فِيْ سَخَطِ وَالِدِهٖ ○
الف۔ باپ کو ناراض نہ کرو ورنہ خدا ناراض ہو جائے گا
ب۔ اللہ کی ناراضگی باپ کی ناراضگی میں ہے ✓
ج۔ باپ کو خوش کرنے سے اللہ تعالیٰ خوش ہوتا ہے
د۔ یہ تینوں درست نہیں ہیں

۱۷۔ لَا اِيْمَانَ لِمَنْ لَّا اَمَانَةَ لَهٗ ○
الف۔ جس کے پاس امانت نہیں اس کا کوئی ایمان نہیں
ب۔ امانت میں خیانت نہ کرو تاکہ ایماندار بن جاؤ
ج۔ امانت کا خیال رکھنا ہر ایماندار کے لیے ضروری ہے
د۔ جو امانت کا خیال نہیں رکھتا اس کا کوئی ایمان نہیں ✓

۱۸۔ اَلْمُسْلِمُ اَخُو الْمُسْلِمِ ○
الف۔ مسلمان مسلمان کا بھائی ہے ✓
ب۔ مسلمان آپس میں بھائی بھائی ہیں
ج۔ ہر مسلمان کو دوسرے مسلمان کا بھائی ہونا چاہیے
د۔ مذکورہ سب ترجمے درست نہیں

۱۹۔ مَنْ غَشَّ فَلَيْسَ مِنَّا ○
الف۔ ملاوٹ کرنے والا ہم میں سے نہیں
ب۔ وہ ہم میں سے نہیں جس نے ملاوٹ کی
ج۔ جس نے ملاوٹ کی وہ ہم میں سے نہیں
د۔ تینوں ترجمے صحیح ہیں ✓

۲۰۔ اَلنِّکَاحُ مِنَ الْاِیْمَانِ ○

الف۔ نکاح ایمان کی علامت ہے
ب۔ نکاح سے ایمان مکمل ہوتا ہے
ج۔ نکاح ایمان کا حصہ ہے ✓
د۔ تینوں ترجمے درست نہیں

۲۱۔ اَلدِّیْنُ النَّصِیْحَۃُ ○

الف۔ دین میں نصیحت ہے
ب۔ دین سراسر خیر خواہی ہے ✓
ج۔ دین سے نصیحت حاصل کرو
د۔ دین میں بھلائی ہے

۲۲۔ اُطْلُبُوا الْعِلْمَ مِنَ الْمَھْدِ اِلَی اللَّحْدِ ○

الف۔ پیدائش سے موت تک علم حاصل کرو
ب۔ آغاز سے انجام تک علم حاصل کرو
ج۔ پنگوڑے سے لحد تک علم حاصل کرو ✓
د۔ تینوں ترجمے صحیح نہیں

۲۳۔ اَلصَّوْمُ جُنَّۃٌ ○

الف۔ روزہ ڈھال ہے ✓
ب۔ روزے میں جنت ہے
ج۔ روزہ حفاظت کرتا ہے
د۔ مذکورہ تینوں ترجمے درست ہیں

۲۴۔ کُوْنُوْا عِبَادَ اللّٰہِ اِخْوَانًا ○

الف۔ خدا کے بندوں کو بھائی بھائی بننا چاہیے
ب۔ خدا کے بندے بھائی بھائی ہیں
ج۔ بھائیو! خدا کے بندے بن جاؤ
د۔ خدا کے بندو! بھائی بھائی بن جاؤ ✓

۲۵۔ لَا یَدْخُلُ الْجَنَّۃَ قَاطِعُ رَحْمٍ ○

الف۔ صلہ رحمی توڑنے والا جنت میں داخل نہیں ہوگا ✓
ب۔ دوستانہ تعلقات ختم کرنے والا جنت میں نہ جائے گا
ج۔ حسن سلوک نہ کرنے والا جنت میں داخل نہیں ہوگا
د۔ تینوں ترجمے صحیح ہیں

۲۶۔ اَلْجِهَادُ مَاضٍ اِلَى الْقِيَامَةِ ○

الف۔ جہاد قیامت تک فرض ہو گا

ب۔ جہاد قیامت تک جاری رکھو

ج۔ جہاد قیامت تک جاری رہے گا ✓

د۔ ایک بھی صحیح نہیں

۲۷۔ تَهَادُوا تَحَابُّوا ○

الف۔ ایک دوسرے کو تحفے دیا کرو، باہمی محبت بڑھے گی ✓

ب۔ تحفے دینے سے آپس کی محبت بڑھتی ہے

ج۔ تحفے دینا محبت کی علامت ہے

د۔ ایک دوسرے کو تحفے دیا کرو اور ایک دوسرے سے محبت کرو

۲۸۔ اَنْتَ وَمَالُكَ لِاَبِيْكَ ○

الف۔ تو اور تیرا مال تیرے باپ کا ہے

ب۔ تو اپنے مال سمیت اپنے باپ کا ہے

ج۔ تو اور تیرا مال تیرے باپ کی ملکیت ہے

د۔ مذکورہ تینوں ترجمے درست ہیں ✓

۲۹۔ مَنْ لَّا يَرْحَمْ لَا يُرْحَمْ ○

الف۔ جو رحم نہیں کرتا اس پر رحم نہیں ہو گا ✓

ب۔ رحم کرو ورنہ تم پر بھی رحم نہیں ہو گا

ج۔ جس پر رحم نہیں ہوتا وہ رحم نہیں کرتا

د۔ تینوں ترجمے صحیح نہیں

۳۰۔ تَفَقَّهُوا فِي الدِّيْنِ ○

الف۔ دین کو سمجھاؤ ب۔ دین کو سمجھو

ج۔ دین کے فقہ کی تعلیم دو د۔ دین میں سمجھ پیدا کرو ✓

خَیْرُکُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْاٰنَ وَعَلَّمَہٗ○

الف۔ قرآن سیکھو اور دوسروں کو سکھاؤ

ب۔ قرآن سیکھنے والا اور سکھانے والا خوش قسمت ہے

ج۔ تم میں بہتر وہ ہے جو قرآن سیکھتا ہے اور دوسروں کو سکھاتا ہے ✓

د۔ تینوں ترجمے درست نہیں

لَا تَسُبُّوا الدَّھْرَ فَاِنَّ ھُوَالدَّھْرُ○

الف۔ زمانے کو گالی مت دو کیونکہ وہی زمانہ ہے

ب۔ زمانے کو گالی مت دو پس بلاشبہ وہی (اللہ ہی) زمانہ ہے ✓

ج۔ زمانے کو گالی دینا اچھی بات نہیں

د۔ تینوں ترجمے درست ہیں

کَسْبُ الْحَلَالِ جِھَادٌ○

الف۔ رزق حلال کمانا جہاد ہے

ب۔ حلال رزق کمانا جہاد (کے برابر) ہے

ج۔ حلال روزی کمانا (گویا) جہاد ہے

د۔ تینوں ترجمے درست ہیں ✓

وَاَحْسِنْ اِلٰی جَارِکَ تَکُنْ مُؤْمِنًا○

الف۔ اور پڑوسی سے حسن سلوک کرو تو مومن بن جاؤ گے ✓

ب۔ پڑوسی سے نیکی کرو تاکہ مومن بن جاؤ

ج۔ پڑوسی سے حسن سلوک کرنا مومن کے لیے ضروری ہے

د۔ مومن کو چاہیے کہ پڑوسی سے حسن سلوک کرے

اَلدُّنْیَا مَزْرَعَۃُ الْاٰخِرَۃِ○

الف۔ دنیا آخرت کی فصل ہے — ب۔ دنیا آخرت کی کھیتی ہے ✓

ج۔ دنیا آخرت کا پیش خیمہ ہے — د۔ تینوں معنی صحیح ہیں

۳۶۔ اَلرَّاشِیْ وَالْمُرْتَشِیْ کِلَاهُمَا فِی النَّارِ ○

الف۔ رشوت دینے والا اور رشوت لینے والا دونوں گنہگار ہیں

ب۔ رشوت لینے والا اور دینے والا دونوں جہنمی ہیں

ج۔ رشوت دینے اور لینے والا دونوں آگ میں ہیں

د۔ رشوت دینے والا اور لینے والا دونوں جہنمی ہیں ✓

۳۷۔ اِیَّاکُمْ وَکَثْرَةَ الْحَلْفِ فِی الْبَیْعِ ○

الف۔ خرید و فروخت میں زیادہ قسمیں کھانے سے باز رہو

ب۔ لین دین میں زیادہ قسمیں کھانے سے بچو

ج۔ خرید و فروخت میں بکثرت قسم کھانے سے خود کو بچاؤ

د۔ تینوں ترجمے درست ہیں ✓

۳۸۔ اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَیَدِهٖ ○

الف۔ مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں ✓

ب۔ مسلمان کو چاہیے کہ دوسرے مسلمانوں کو زبان اور ہاتھ سے محفوظ رکھے

ج۔ مسلمان کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ ہونے چاہیے

د۔ ان میں ایک ترجمہ بھی درست نہیں

۳۹۔ اِرْحَمْ مَنْ فِی الْاَرْضِ یَرْحَمْكَ مَنْ فِی السَّمَآءِ ○

الف۔ آسمان والے کے ڈر سے زمین والوں پر رحم کرو

ب۔ زمین والوں پر رحم کرو آسمان والا (اللہ تعالیٰ) تجھ پر رحم کرے گا ✓

ج۔ زمین اور آسمان کی مخلوق پر رحم کرو

د۔ تینوں معانی صحیح ہیں

۴۰۔ اِنَّمَا بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَکَارِمَ الْاَخْلَاقِ ○

الف۔ بے شک مجھے خوش اخلاق بنا کر بھیجا گیا ہے

ب۔ بیشک مجھے اچھے اخلاق کی تعلیم کے لیے بھیجا گیا ہے

ج۔ بے شک مجھے اچھے اخلاق کی تکمیل کرنے کے لیے بھیجا گیا ہے ✓

د۔ بیشک مجھے اچھے اخلاق اختیار کرنے کے لیے بھیجا گیا ہے

۴۱۔ مَا عَالَ مَنِ اقْتَصَدَ○

الف۔ جس نے میانہ روی اختیار کی وہ مفلس نہیں ہوگا ✓

ب۔ میانہ روی اختیار کرنا اچھی بات ہے

ج۔ جس نے میانہ روی اختیار نہ کی وہ مفلس ہوگا

د۔ میانہ روی اختیار کرو تاکہ مفلس نہ ہو جاؤ

۴۲۔ لَا رَهْبَانِيَّةَ فِي الْإِسْلَامِ○

الف۔ اسلام میں کوئی رہبانیت (ترک دنیا) نہیں

ب۔ اسلام میں رہبانیت کی ہرگز اجازت نہیں

ج۔ اسلام میں رہبانیت (ترک دنیا) کی کوئی اجازت نہیں

د۔ تینوں معانی صحیح ہیں ✓

۴۳۔ كُنْ فِي الدُّنْيَا كَأَنَّكَ غَرِيبٌ أَوْ عَابِرُ سَبِيلٍ○

الف۔ دنیا میں اس طرح رہو جیسے تم غریب ہو یا مسافر

ب۔ دنیا میں ایک اجنبی یا مسافر بن کے رہو

ج۔ دنیا میں اس طرح رہو جیسے تم غریب ہو یا رہرو ✓

د۔ تینوں تراجم درست نہیں

۴۴۔ اَلْجَنَّةُ تَحْتَ ظِلَالِ السُّيُوفِ○

الف۔ جنت تلواروں کے سایوں کے نیچے ہے

ب۔ جنت تلواروں کے سائے تلے ہے

ج۔ جنت تلواروں کے چھاؤں تلے ہے

د۔ تینوں ترجمے درست ہیں ✓

۴۵۔ فَإِنَّ أَصْدَقَ الْحَدِيثِ كِتَابُ اللّٰهِ○

الف۔ اللہ کی کتاب سچی ہے

ب۔ قرآن مجید سب سے سچی کتاب ہے

ج۔ پس بیشک سب سے سچا کلام اللہ کی کتاب ہے ✓

د۔ کتاب اللہ کے سچے ہونے میں کوئی شک نہیں

۴۶۔ بُعِثْتُ اِلَى النَّاسِ كَآفَّةً ○

الف۔ میں تمام انسانوں کی طرف بھیجا گیا ہوں ✓

ب۔ میں تمام بنی نوع انسانوں کا پیغمبر ہوں

ج۔ مجھے تمام انسانوں کی ہدایت کے لیے بھیجا گیا ہے

د۔ ان میں سے ایک ترجمہ بھی درست نہیں ہے

۴۷۔ فَاِنَّ كَثْرَةَ الضَّحْكِ تُمِيْتُ الْقَلْبَ ○

الف۔ بیشک زیادہ ہنسا دل کی موت ہے

ب۔ پس بے شک زیادہ ہنسا دل کو مردہ کر دیتا ہے ✓

ج۔ ہنسی کی کثرت سے دل مر جاتا ہے

د۔ زیادہ نہ ہنسا کرو ورنہ دل مر جائے گا

۴۸۔ مَنْ لَّمْ يَرْحَمْ صَغِيْرَنَا وَلَمْ يُوَقِّرْ كَبِيْرَنَا فَلَيْسَ مِنَّا ○

الف۔ چھوٹوں پر رحم کرنا چاہیے اور بڑوں کی عزت کرنی چاہیے

ب۔ جس نے ہمارے چھوٹوں پر رحم نہ کیا اور بڑوں کا احترام نہ کیا وہ گنہگار ہے

ج۔ جو ہمارے چھوٹوں پر رحم نہیں کرتا اور ہمارے بڑوں کی عزت نہیں کرتا وہ ہم میں سے نہیں ✓

د۔ چھوٹوں پر رحم کرو اور بڑوں کی عزت کرو تاکہ کامیاب ہو جاؤ

۴۹۔ صَلُّوْا كَمَا رَاَيْتُمُوْنِيْ اُصَلِّيْ ○

الف۔ میری طرح نماز پڑھ لیا کرو

ب۔ اس طرح نماز پڑھو جس طرح مجھے نماز پڑھتے دیکھتے ہو ✓

ج۔ اس طرح نماز پڑھو جس طرح میں پڑھتا ہوں

د۔ تینوں معانی درست ہیں

۵۰۔ بَلِّغُوا عَنِّیْ وَلَوْ آیَۃً○

الف۔ مجھ سے (دوسروں تک) پہنچاؤ خواہ ایک آیت ہی کیوں نہ ہو ✓

ب۔ مجھ سے ایک آیت تک پہنچاؤ

ج۔ مجھ سے ایک آیت پہنچانا بھی تم پر واجب ہے

د۔ تینوں ترجمے درست ہیں

۵۱۔ اَلْخَیْرُ فِیْ مَا وَقَعَ○

الف۔ ہر واقعہ میں خیر ہوتا ہے

ب۔ کوئی واقعہ خیر سے خالی نہیں ہوتا

ج۔ جو پیش آیا اس میں خیر تھا

د۔ جو بھی پیش آتا ہے اس میں خیر ہوتا ہے ✓

# سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و تاریخ اسلام

## اسلام سے پہلے عربوں کی حالت

**نوٹ:** ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۱۔ اسلام سے قبل عربوں کی سیاسی، سماجی، مذہبی اور تمدنی حالت انتہائی ناگفتہ بہ تھی۔ بتائیں مسلمان مؤرخین اس زمانہ کو کس نام سے یاد کرتے ہیں؟

الف۔ دور فترت
ب۔ زمانہ وحشت
ج۔ زمانہ جاہلیت ✓
د۔ زمانہ قبل از اسلام

۲۔ ظہور اسلام سے قبل عربوں کی مرکزی حکومت کہاں قائم تھی؟

الف۔ مکہ
ب۔ مدینہ
ج۔ طائف
د۔ کوئی مرکزی حکومت تھی ہی نہیں ✓

۳۔ چھٹی صدی عیسوی میں عربوں کا سیاسی نظام کن اصولوں پر مبنی تھا؟

الف۔ جمہوری اصول
ب۔ قبائلی اصول ✓
ج۔ قومی اصول
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۔ ہر قبیلے کا سردار اسی قبیلے سے ہوتا تھا۔ بتائیں ان کی سرداری کی اہلیت کیا تھی؟

الف۔ حامیوں کی زیادہ تعداد
ب۔ شجاعت اور علم
ج۔ فیاضی
د۔ مذکورہ تمام صفات کا ہونا ✓

۵۔ ظہور اسلام کے وقت عرب میں مختلف مذاہب کے ماننے والے رہتے تھے۔ بتائیں زیادہ تعداد کن لوگوں کی تھی؟

الف۔ مشرکین ✓
ب۔ مؤحدین
ج۔ یہود
د۔ نصاریٰ

۶۔ سورج، چاند اور ستاروں کی پوجا کرنے والے کیا کہلاتے تھے؟

الف۔ نصاریٰ
ب۔ یہود
ج۔ صابی ✓
د۔ مجوسی

۷۔ عرب بائدہ کے اور نام یہ بھی ہیں۔
الف۔ حمیری
ب۔ یمن
ج۔ قحطانی
د۔ تینوں ✓

۸۔ عرب مستعربہ سے مراد کس کی اولاد میں تھے؟
الف۔ بنو کلاب
ب۔ بنو زہرا
ج۔ بنو عدنان ✓
د۔ بنو عدی

۹۔ جو عرب توحید پرست تھے یعنی ایک خدا کو مانتے تھے وہ اپنے آپ کو کیا کہا کرتے تھے؟
الف۔ مؤحدین
ب۔ حنیف ✓
ج۔ عباداللہ
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۰۔ عربستان میں صرف ایک عبادت گاہ تھی جو دیوتاؤں کا صدر بن چکی تھی اس کا نام کیا تھا؟
الف۔ بت کدہ
ب۔ مندر
ج۔ خانقاہ
د۔ کعبہ ✓

۱۱۔ خانہ کعبہ کی حفاظت کس قبیلے کے سپرد تھی؟
الف۔ قریش ✓
ب۔ اوس
ج۔ خزرج
د۔ بنی تمیم

۱۲۔ ظہور اسلام سے پہلے اہل عرب کی اقتصادی حالت کیسی تھی؟
الف۔ بہت اچھی
ب۔ بہت خراب ✓
ج۔ بہتر
د۔ اوسط درجے کی

۱۳۔ جزیرہ نما عرب کے مشہور شہر کتنے تھے اور کون کون سے تھے؟
الف۔ دو، مکہ و مدینہ
ب۔ دو مکہ و طائف
ج۔ دو، مدینہ و طائف
د۔ تین مکہ، مدینہ، طائف ✓

۱۴۔ عرب سوسائٹی میں مالی اعتبار سے کس قسم کے لوگ موجود تھے؟
الف۔ امیر
ب۔ غریب
ج۔ اوسط طبقہ
د۔ مذکورہ تینوں قسم کے لوگ ✓

۱۵۔ کس قوم کی موجودگی کی وجہ سے عرب میں سود خوری عام تھی؟

الف۔ یہود ✓ | ب۔ نصاریٰ
ج۔ مشرکین | د۔ کفار

۱۶۔ عرب میں جُوا، شراب نوشی، قتل وغارت گری اور دیگر کئی قباحتیں پائی جاتی تھیں بتائیں وہاں کا سب سے زیادہ قابل مذمت فعل کون سا تھا؟

الف۔ بات بات پر جھگڑنا | ب۔ لڑکیوں کو زندہ درگور کرنا ✓
ج۔ لوٹ مار | د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۷۔ عرب مستعربہ کے دوسرے نام یہ بھی ہیں۔

الف۔ مصری | ب۔ عدنانی
ج۔ الف اور ب دونوں ✓ | د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۱۸۔ عرب کا قدیم ترین بت کون سا تھا؟

الف۔ عزیٰ | ب۔ لات
ج۔ منات ✓ | د۔ ہبل

۱۹۔ قبیلہ قریش خانہ کعبہ میں پڑے بتوں میں سے کس بت کو پوجتے تھے؟

الف۔ لات | ب۔ منات
ج۔ ہبل | د۔ عزیٰ ✓

۲۰۔ خانہ کعبہ میں سب سے بڑا بت کون سا تھا جو خانہ کعبہ کی چھت پر نصب تھا؟

الف۔ ہبل ✓ | ب۔ عزیٰ
ج۔ لات | د۔ منات

۲۱۔ عرب کا کون سا قبیلہ سورج کی پرستش کرتا تھا؟

الف۔ بنو حمیر ✓ | ب۔ بنو تمیم
ج۔ بنو جزام | د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۲۔ کون سا قبیلہ مجوسیت پر قائم تھا؟

الف۔ بنو عدنان | ب۔ بنو تمیم ✓
ج۔ بنو جزام | د۔ کنانہ

۲۳۔ عرب میں بت پرستی کا بانی عمرو بن لحی تھا، اس کا اصل نام بتائیں۔

الف۔ قصی بن کلاب ب۔ ربیعہ بن الاسود

ج۔ ربیعہ بن حارث ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۴۔ خانہ کعبہ میں چھوٹے بڑے کل کتنے بت پڑے تھے؟

الف۔ ۶۰ ب۔ ۱۶۰

ج۔ ۲۶۰ د۔ ۳۶۰ ✓

۲۵۔ عرب عاربہ کس کی اولاد میں سے تھے؟

الف۔ قحطان ✓ ب۔ یافث

ج۔ حام د۔ نجران

۲۶۔ عرب بائدہ میں سے سب سے زیادہ مشہور قبیلہ کون سا تھا؟

الف۔ ثمود ب۔ عاد ✓

ج۔ امیم د۔ ان میں سے کوئی نہیں

# حیات طیبہ

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۱۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ۱۲ ربیع الاول کو اس دنیا میں تشریف لائے بتائیں اس دن سن عیسوی کی کون سی تاریخ اور سن تھا؟ (بحوالہ امام طبری و ابن خلدون)

الف۔ ۱۰ اپریل ۵۷۱ء
ب۔ ۲۰ اپریل ۵۷۱ء ✓
ج۔ ۲۰ اپریل ۶۷۱ء
د۔ ۲۵ اپریل ۶۰۰ء

۲۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے والد صاحب حضرت عبداللہ قریش کے قبیلہ بنو ہاشم سے تعلق رکھتے تھے بتائیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی والدہ صاحبہ بی بی آمنہ کس قبیلے سے تعلق رکھتی تھیں؟

الف۔ بنو زہرہ (قریش) ✓
ب۔ بنو تمیم
ج۔ بنو سعد
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۳۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دادا حضرت عبدالمطلب کا اصل نام کیا تھا؟

الف۔ قصی
ب۔ کلاب
ج۔ مرہ
د۔ عامر ✓

۴۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دادی (زوجہ عبدالمطلب) کا کیا نام تھا؟

الف۔ زہرہ
ب۔ اُم ہانی
ج۔ فاطمہ ✓
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۔ حضرت عبداللہ صاحب کا انتقال آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیدائش سے کتنی مدت پہلے ہوا؟

الف۔ دو ماہ قبل
ب۔ چھ ماہ قبل ✓
ج۔ چار ماہ قبل
د۔ پانچ ماہ قبل

۶۔ وفات کے وقت حضرت عبداللہ کی عمر کتنی تھی؟

الف۔ ۲۵ سال ✓
ب۔ ۲۶ سال
ج۔ ۲۷ سال
د۔ ۲۸ سال

۷۔ والدہ کی وفات کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

الف۔ ۴ سال
ب۔ ۵ سال
ج۔ ۶ سال ✓
د۔ سات سال

۸۔ بی بی آمنہ کی عمر انتقال کے وقت کتنی تھی؟

الف۔ ۲۷ سال
ب۔ ۲۸ سال
ج۔ ۲۹ سال
د۔ ۳۰ سال ✓

۹۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رضاعی ماں بی بی حلیمہ کس قبیلے سے تعلق رکھتی تھی؟

الف۔ بنو سعد ✓
ب۔ بنو ہاشم
ج۔ بنو زہرہ
د۔ بنو تمیم

۱۰۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کون سے چچا نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت کی خوشخبری سنانے والی اپنی لونڈی کو آزاد کر دیا؟

الف۔ ابو طالب
ب۔ ابولہب ✓
ج۔ حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ
د۔ ابو جہل

۱۱۔ حضرت عبداللہ کی وفات کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پرورش حضرت عبد المطلب نے کی بتائیں ان کی وفات کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کس چچا نے پالا؟

الف۔ حضرت عباس
ب۔ ابولہب
ج۔ ابو طالب ✓
د۔ امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۱۲۔ ابو طالب کا اصل نام بتائیں۔

الف۔ عمران ✓
ب۔ زبیر
ج۔ حارث
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۳۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام "محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم" کس نے رکھا تھا؟

الف۔ عبد المطلب ✓
ب۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ ابو طالب
د۔ بی بی آمنہ

۱۴۔ والدہ صاحبہ بی بی آمنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کیا نام رکھا؟

الف۔ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ب۔ احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ✓

ج۔ محمود صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم د۔ طیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

۱۵۔ حضرت عبدالمطلب کی وفات کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

الف۔ ۹ برس ب۔ ۱۰ برس

ج۔ ۷ برس د۔ ۸ برس ✓

۱۶۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے چچا ابو طالب کے ساتھ شام کا سفر کتنی عمر میں کیا؟

الف۔ ۸ سال ب۔ ۱۰ سال

ج۔ ۱۲ سال 252 د۔ ۱۵ سال

۱۷۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ابتدائی عمر ہی میں کس القاب سے مشہور ہوئے؟

الف۔ صادق ب۔ امین

ج۔ صادق وامین ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۸۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پندرہ سال کی عمر میں حرب فجار نامی لڑائی میں شرکت کی۔ بتائیں اس جنگ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے ہاتھ سے کتنے دشمن قتل کیے؟

الف۔ ایک ب۔ دو

ج۔ تین د۔ ایک بھی نہیں ✓

۱۹۔ حرب فجار عرب کے کن دو قبیلوں کے درمیان لڑی گئی؟

الف۔ قریش، بنو قیس ✓ ب۔ بنو قیس، کنانہ

ج۔ قریش، کنانہ د۔ بنو تمیم، قریش

۲۰۔ حلف الفضول معاہدہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی شرکت کی بتائیں اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

الف۔ ۱۰ سال ب۔ ۱۵ سال

ج۔ ۲۰ سال ✓ د۔ ۲۵ سال

۲۱۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت آمنہ کے علاوہ کن خواتین کو "میری ماں" کہا کرتے تھے؟

الف۔ حضرت حلیمہ سعدیہ (رضاعی ماں)

ب۔ حضرت ام ایمن (بی بی آمنہ کی لونڈی)

ج۔ حضرت فاطمہ بنتِ اسد (زوجہ ابوطالب)

د۔ مذکورہ تینوں خواتین ✓

۲۲۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نکاح کے وقت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک ۲۵ برس تھی، بتائیں حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر کتنی تھی؟

الف۔ ۴۵ برس　ب۔ ۴۰ برس ✓

ج۔ ۳۵ برس　د۔ ۳۰ برس

۲۳۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کس نے پڑھوایا؟

الف۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ ابولہب

ج۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت ابوطالب ✓

۲۴۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے والد صاحب کا کیا نام تھا؟

الف۔ خویلد ✓　ب۔ ابوہالہ

ج۔ عتیق بن عمر　د۔ عتیق بن عائد

۲۵۔ انجیل میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی "فارقلیط" آیا ہے بتائیں یہ کس زبان کا لفظ ہے؟

الف۔ عربی　ب۔ فارسی

ج۔ عبرانی ✓　د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۲۶۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کنیت کیا تھی؟
الف۔ ابو القاسم ✓ ب۔ ابو ابراہیم
ج۔ ابو فاطمہ د۔ ابو رقیہ

۲۷۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حقیقی بھائی بہنوں کی کل تعداد کیا تھی؟
الف۔ ۲ ب۔ ۳
ج۔ ۴ د۔ کوئی حقیقی بھائی بہن نہ تھی ✓

۲۸۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نبوت سے پہلے عبادت کے لیے کہاں تشریف لے جاتے تھے؟
الف۔ غار ثور ب۔ غار حرا ✓
ج۔ صفا د۔ مروہ

۲۹۔ غار حراء کس پہاڑی کی چوٹی پر ہے؟
الف۔ جبل مکہ ب۔ کوہ طور
ج۔ جبل فاران / جبل نور ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۳۰۔ جبل فاران مکہ مکرمہ سے کتنا دور ہے؟
الف۔ آدھ میل ب۔ ایک میل
ج۔ دو میل د۔ تین میل ✓

۳۱۔ غار حرا میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پہلی وحی نازل ہوئی بتائیں اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟
الف۔ چالیس سال ✓ ب۔ پینتیس سال
ج۔ تیس سال د۔ پچیس سال

۳۲۔ پہلی وحی میں کتنی آیتیں تھیں؟
الف۔ چار آیات ب۔ پانچ آیات ✓
ج۔ چھ آیات د۔ سات آیات

۳۳۔ پہلی وحی کا پہلا لفظ بتائیں۔

الف۔ الحمد ب۔ الم

ج۔ اقراء ✓ د۔ یاسین

۳۴۔ پہلی وحی جب نازل ہوئی تو کون سا سن عیسوی تھا؟

الف۔ ۶۰۰ء ب۔ ۶۰۵ء

ج۔ ۶۱۰ء د۔ ۶۱۱ء ✓

۳۵۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر خواتین میں سب سے پہلے کس خاتون نے ایمان لایا؟

الف۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ✓

ب۔ حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

ج۔ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

د۔ حضرت ثوبیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

۳۶۔ مردوں میں سب سے پہلے کون ایمان لائے؟

الف۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۳۷۔ بچوں میں سب سے پہلے کون مشرف بہ اسلام ہوئے؟

الف۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۳۸۔ غلاموں میں سب سے پہلے کس نے ایمان لایا؟

الف۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عقبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۳۹۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے عرصے تک خفیہ تبلیغ کی؟

الف۔ تین سال ✓ ب۔ چار سال

ج۔ ایک سال د۔ دو سال

۴۰۔ وہ کون سے صحابی تھے جن کا گھر آغاز اسلام میں تبلیغ کا مرکز بنائے جانے سے دار السلام قرار دیا گیا؟

الف۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۱۔ مسلمانوں نے مکہ کے قریب شعب ابی طالب نامی ایک گھاٹی میں کب پناہ لی؟

الف۔ سن ۴ نبویؐ ب۔ سن ۵ نبویؐ

ج۔ سن ۶ نبویؐ د۔ سن ۷ نبویؐ ✓

۴۲۔ کفار مکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو صادق اور امین کہا کرتے تھے بتائیں اعلان نبوت کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ان کا کیا سلوک رہا؟

الف۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کی تصدیق کی

ب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کوئی تعرض نہیں کیا

ج۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اعتماد اور بھی بڑھ گیا

د۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جانی دشمن بن گئے ✓

۴۳۔ قریش کے قبیلہ بنو ہاشم نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایمان لانے والوں کے ساتھ کیا سلوک کیا؟

الف۔ معاشرتی بائیکاٹ کیا ✓ ب۔ گلہ شکوہ کیا

ج۔ ان کو تحائف دیے د۔ ان میں سے ایک بھی درست نہیں

۳۴۔ بنو ہاشم کا قطع تعلق کب سے کب تک رہا؟

الف۔ ۲ نبوی سے ۴ نبوی تک (۳ سال)

ب۔ ۴ نبوی سے ۶ نبوی تک (۳ سال)

ج۔ ۷ نبوی سے ۹ نبوی تک (۳ سال) ✓

د۔ ۸ نبوی سے ۱۰ نبوی تک (۳ سال)

۳۵۔ عام الحزن کے کیا معنی ہیں؟

الف۔ خوشی کا سال    ب۔ غم کا سال ✓

ج۔ فرقت کا سال    د۔ شہادت کا سال

۳۶۔ نبوت کے دسویں سال حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالی عنہا اور حضرت ابوطالب وفات پا گئے۔ بتائیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سال کو کیا نام دیا؟

الف۔ عام الفیل    ب۔ عام الفرقت

ج۔ عام الحزن ✓    د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۳۷۔ نبوت کے دسویں سال آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مدینہ کا ایک وفد ملا جس میں بارہ افراد تھے ان میں سے دس کا تعلق قبیل خزرج سے تھا بتائیں باقی دو کس قبیلے سے تعلق رکھتے تھے؟

الف۔ اوس ✓    ب۔ بنو سعد

ج۔ بنو نضیر    د۔ ہوازن

۳۸۔ اس بارہ رکنی وفد کی بیعت کو تاریخ اسلام میں کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

الف۔ بیعت رضوان    ب۔ بیعت عقبہ اولیٰ ✓

ج۔ بیعت عقبہ ثانی    د۔ ایک بھی نہیں

۳۹۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالی عنہ نے کب اسلام قبول کیا؟

الف۔ سن ۴ نبوی    ب۔ سن ۵ نبوی

ج۔ سن ٦ نبوی    د۔ سن ۷ نبوی ✓

۵۰۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی بہن سے قرآن مجید کی کون سی سورت سن کر اسلام قبول کیا؟

الف۔ سورۂ طٰہٰ ✓ ب۔ سورۂ رحمان

ج۔ سورۂ فاتحہ د۔ سورۂ یاسین

۵۱۔ معراج کا واقعہ کب پیش آیا؟

الف۔ سن ۸ نبوی ب۔ سن ۹ نبوی

ج۔ سن ۱۰ نبوی د۔ سن ۱۱ نبوی ✓

۵۲۔ واقعہ معراج کس ماہ اور کس تاریخ کو پیش آیا؟

الف۔ ۲۷ رمضان ب۔ ۲۷ رجب ✓

ج۔ ۲۷ ربیع الاول د۔ ۲۷ محرم

۵۳۔ واقعہ معراج کی تصدیق سب سے پہلے کس صحابی نے کی؟

الف۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۵۴۔ شب معراج کو اسلام کا کون سا اہم رکن فرض ہوا؟

الف۔ نماز ✓ ب۔ روزہ

ج۔ حج د۔ زکوٰۃ

۵۵۔ معراج کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہاں سے مسجد اقصیٰ لے جایا گیا؟

الف۔ مسجد قبا ب۔ مسجد الحرام ✓

ج۔ مسجد نبوی د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۶۔ بیعت عقبہ ثانی میں یثرب کے کتنے افراد نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دست مبارک پر بیعت کی؟

الف۔ ۵۲ ب۔ ۶۲

ج۔ ۷۰ ✓ د۔ ۸۲

۵۷۔ دوسری بیعت یعنی بیعت عقبہ ثانی کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس کون تھے؟

الف۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۵۸۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو ابھی مسلمان نہیں ہوئے تھے نے یثرب کے وفد کے سامنے اپنے خطاب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں کیا کہا؟

الف۔ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارے خاندان کے دشمن ہیں

ب۔ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے خاندان میں بڑی عزت واحترام رکھتے ہیں ✓

ج۔ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ پر بیعت نہ کرو

د۔ کچھ بھی نہ کہا

۵۹۔ "ہم لوگ تلواروں کی گود میں پلے ہیں" بیعت عقبہ ثانی کے موقع پر یہ الفاظ یثرب کے کس سردار نے کہے؟

الف۔ براء ✓ ب۔ ابوالہیثم

ج۔ دونوں نے د۔ ایک نے بھی نہیں

۶۰۔ ابو جہل کے تیار کردہ منصوبے کے مطابق کفار قریش نے کب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر قاتلانہ حملے کی غرض سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مکان کے گرد گھیراؤ ڈال دیا؟

الف۔ نبوت کے گیارھویں سال ب۔ نبوت کے بارھویں سال

ج۔ نبوت کے تیرویں سال ✓ د۔ نبوت کے چودھویں سال

# ہجرت ومابعد ہجرت

# یعنی

# آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدنی زندگی

**نوٹ:** ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۱۔ ہجرت مدینہ کا اہم ترین واقعہ کب پیش آیا؟
الف۔ سن ۱۱ نبویؐ    ب۔ سن ۱۲ نبویؐ
ج۔ سن ۱۳ نبویؐ ✓    د۔ سن ۱۴ نبویؐ

۲۔ ہجرت کے وقت سن عیسوی کون سا تھا؟
الف۔ ۶۲۲ء ✓    ب۔ ۶۲۱ء
ج۔ ۶۲۰ء    د۔ ۶۱۹ء

۳۔ ہجرت کے وقت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟
الف۔ ۵۲ سال    ب۔ ۵۳ سال ✓
ج۔ ۵۴ سال    د۔ ۵۵ سال

۴۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہجرت سے پہلے کس صحابی کو مدینہ بھیجا تھا؟
الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۵۔ ہجرت کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس کو اپنے بستر پر لٹا دیا؟
الف۔ حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ    ب۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓    د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۶۔ "اے مکہ! خدا کی قسم مجھے خدا کی زمین میں تو سب سے زیادہ محبوب ہے" یہ الفاظ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس موقع پر فرمائے تھے؟

الف۔ شام جاتے وقت　　ب۔ ہجرت حبشہ کے وقت

ج۔ طائف جاتے وقت　　د۔ ہجرت مدینہ کے وقت ✓

۷۔ ہجرت مدینہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رفیق سفر کون تھے؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۸۔ غار ثور میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے دن قیام فرمایا؟

الف۔ ایک دن　　ب۔ دو دن

ج۔ تین دن ✓　　د۔ چار دن

۹۔ ہجرت مدینہ کے وقت قریش مکہ نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی گرفتاری کے لیے کتنا انعام رکھا تھا؟

الف۔ پچاس گھوڑے　　ب۔ پچاس اونٹ

ج۔ ۱۰۰ گھوڑے　　د۔ ۱۰۰ اونٹ ✓

۱۰۔ قریش مکہ کے گروہ نے جب غار ثور تک تعاقب کیا اور حضور ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ پریشان ہوئے تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا فرمایا؟

الف۔ الحمد للہ رب العالمین　　ب۔ لاتحزن ان اللہ معنا ✓

ج۔ واللہ خیر الناصرین　　د۔ کچھ نہ فرمایا

۱۱۔ لاتحزن ان اللہ معنا کے کیا معنی ہیں؟

الف۔ ڈرو مت، اللہ خیر کرے گا　　ب۔ اللہ بہترین مددگار ہے

ج۔ دشمن ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکتا　　د۔ فکر نہ کرو اللہ ہمارے ساتھ ہے ✓

۱۲۔ غار ثور مکہ معظمہ سے کتنا دور ہے؟

الف۔ ۴ میل
ب۔ ۵ میل ✓
ج۔ ۶ میل
د۔ ۷ میل

۱۳۔ غار ثور سے یثرب کی طرف روانہ ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قبا نامی آبادی میں قیام فرمایا بتائیں قبا میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے دن قیام فرمایا؟

الف۔ ایک دن
ب۔ دو دن
ج۔ تین دن
د۔ چار دن ✓

۱۴۔ قبا میں قیام کے دوران آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے کون سا کام انجام دیا؟

الف۔ تبلیغ دین
ب۔ مواخاۃ
ج۔ مسجد کی تعمیر ✓
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۵۔ قبا سے یثرب روانہ ہوئے تو راستے میں محلہ بنی سالم میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کون سی نماز ادا فرمائی؟

الف۔ نماز جمعہ ✓
ب۔ نماز ظہر
ج۔ نماز عصر
د۔ نماز مغرب

۱۶۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یثرب یعنی مدینہ منورہ کو کس تاریخ کو پہنچے؟

الف۔ ۲۱ ستمبر ۶۲۲ء
ب۔ ۲۲ ستمبر ۶۲۲ء
ج۔ ۲۳ ستمبر ۶۲۲ء
د۔ ۲۴ ستمبر ۶۲۲ء ✓

۱۷۔ میزبانِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا شرف مدینے میں کس کو حاصل ہوا؟

الف۔ حضرت ابو الہیثم رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ج۔ حضرت براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۸۔ ہجرت سے پہلے مدینے کا نام کیا تھا؟

الف۔ یثرب ✓　　ب۔ حجاز

ج۔ قبا　　د۔ عالیہ

۱۹۔ مدینے میں جو مسجد تعمیر ہوئی اس کا نام بتائیں۔

الف۔ مسجد حرام　　ب۔ مسجد اقصیٰ

ج۔ مسجد نبویؐ ✓　　د۔ مسجد مدنی

۲۰۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک سرے پر سائبان کے نیچے چبوترے پر جو بے گھر اور فقیر لوگ رہتے تھے وہ کیا کہلاتے تھے؟

الف۔ اہل یثرب　　ب۔ اہل مدینہ

ج۔ انصار　　د۔ اہل صفہ ✓

۲۱۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مہاجرین اور انصار کے درمیان جو بھائی چارہ قائم فرمایا تاریخ اسلام میں وہ کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

الف۔ تنظیم　　ب۔ مواخاۃ ✓

ج۔ اخوان المسلمین　　د۔ اخوت

۲۲۔ مہاجرین، انصار اور یہود کے درمیان علاقائی امن و دفاع اور باہمی نزاعی امور سے متعلق حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو معاہدہ مرتب فرمایا اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ مواخاۃ　　ب۔ میثاق امن

ج۔ میثاق مدینہ ✓　　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۳۔ میثاقِ مدینہ کے مطابق مدینے کے تمام نزاعی امور کا آخری فیصلہ کون صادر کریں گے؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ یہودی عالم

د۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ✓

۲۴۔ ہجرت کے بعد مسلمانوں کی ترقی کو دیکھ کر کفار مکہ نے کون سا منصوبہ تیار کیا؟

الف۔ مدینہ پر چڑھائی کرنے کا ✓ ب۔ مواخاۃ کو توڑنے کا

ج۔ مسلمانوں کو واپس مکہ لانے کا د۔ انصار کے گھر جلانے کا

۲۵۔ کفر و اسلام کے درمیان جو پہلا معرکہ ہوا اسے کیا کہتے ہیں؟

الف۔ غزوۂ احد ب۔ غزوۂ بدر ✓

ج۔ غزوۂ یرموک د۔ غزوۂ خندق

۲۶۔ بدر نامی مقام مدینہ منورہ سے کتنا دور ہے؟

الف۔ ۵۰ میل ب۔ ۵۵ میل

ج۔ ۶۰ میل ✓ د۔ ۶۵ میل

۲۷۔ بدر مدینہ سے کس طرف کو واقع ہے؟

الف۔ شمال مشرق ب۔ جنوب مشرق

ج۔ شمال مغرب د۔ جنوب مغرب ✓

۲۸۔ غزوۂ کفر اور اسلام کی کس جنگ کو کہتے ہیں؟

الف۔ جس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بذات خود شریک ہوئے ہوں ✓

ب۔ جس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خود شریک نہ ہوئے ہوں

ج۔ جس کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کا دستہ بھیجا ہو

د۔ تینوں

۲۹۔ غزوۂ بدر کب لڑا گیا؟

الف۔ سن ۱ ہجری (۶۲۳ء) ب۔ سن ۲ ہجری (۶۲۴ء) ✓

ج۔ سن ۳ ہجری (۶۲۵ء) د۔ سن ۴ ہجری (۶۲۶ء)

۳۰۔ غزوۂ بدر میں سب سے پہلے انفرادی لڑائی (مبارزت) کے لیے مشرکین کی طرف سے کون آگے آئے؟

الف۔ عتبہ بن ربیعہ ب۔ شیبہ بن ربیعہ

ج۔ ولید بن شیبہ د۔ تینوں ✓

۲۱۔ تین مشرکین کے مقابلے کے لیے کون مسلمان آگے آئے؟

الف۔ تین انصاری ✓
ب۔ تین مہاجر
ج۔ دو انصاری ایک مہاجر
د۔ دو مہاجر ایک انصاری

۲۲۔ جب انصاریوں سے مشرکین مکہ نے کہا کہ تمہاری حاجت نہیں، ہم اپنے ہم سر اور اپنی برابری کے لوگ جانتے ہیں تو پھر کون میدان جنگ کو نکل گئے؟

الف۔ حضرت حمزہ بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ تینوں ✓

۲۳۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس مشرک کو ایک ہی وار میں قتل کر دیا؟

الف۔ عتبہ
ب۔ ولید
ج۔ شیبہ ✓
د۔ تینوں

۲۴۔ ولید کو کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک ہی وار میں واصل جہنم کیا؟

الف۔ حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ج۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۵۔ عتبہ نامی مشرک نے کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو زخمی کر دیا؟

الف۔ حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ تینوں کو

۲۶۔ عتبہ کو کس نے ہلاک کر دیا؟

الف۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ
ب۔ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ
ج۔ دونوں نے ✓
د۔ ایک نے بھی نہیں

۳۷۔ جب عمومی جنگ شروع ہوئی تو مسلمانوں کی مختصر جماعت کی کامیابی کے لیے کون کھڑ ریز ہو کر دعا مانگ رہے تھے؟
الف۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ب۔ حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ✓

۳۸۔ معاذ اور معوذ نامی چھوٹے بھائیوں نے مشرکین کے کس سردار کا کام تمام کیا؟
الف۔ امیہ بن خلف ب۔ ابو جہل ✓
ج۔ عتبہ د۔ شیبہ

۳۹۔ جنگ بدر میں لشکر کفار کا سپہ سالار کون تھا؟
الف۔ ابو جہل ب۔ عتبہ بن ربیعہ ✓
ج۔ ولید د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۰۔ کس صحابی نے اپنے کافر باپ کو جنگ بدر میں قتل کیا؟
الف۔ حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ب۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ عبیدہ ابن الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۱۔ جنگ بدر میں کس کو فتح نصیب ہوئی؟
الف۔ کفار کو ب۔ منافقین کو
ج۔ مسلمانوں کو ✓ د۔ کوئی نتیجہ نہیں نکلا

۴۲۔ جنگ بدر میں کتنے مسلمانوں نے جام شہادت نوش کیا؟
الف۔ ۸ ب۔ ۱۰
ج۔ ۱۲ د۔ ۱۴ ✓

۴۳۔ شہدائے بدر میں مہاجرین اور انصار کی الگ الگ تعداد کتنی تھی؟
الف۔ دس مہاجر، چار انصار ب۔ چھ مہاجر، آٹھ انصار ✓
ج۔ سات مہاجر، سات انصار د۔ آٹھ مہاجر، چھ انصار

۴۴۔ جنگ بدر میں کتنے کافر مارے گئے؟

الف۔ ۷۰ ✓ ب۔ ۶۵

ج۔ ۶۰ د۔ ۵۰

۴۵۔ جنگ بدر میں کتنے کافر گرفتار ہوئے؟

الف۔ ۵۰ ب۔ ۶۰

ج۔ ۷۰ ✓ د۔ ۸۰

۴۶۔ قرآن مجید میں یوم بدر کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟

الف۔ یوم الفرقان ✓ ب۔ فتح مبین

ج۔ یوم الزینة د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۷۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور بنت رسول حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کب ہوا؟

الف۔ ۲ ہجری (جنگ بدر سے پہلے) ب۔ ۲ ہجری (جنگ بدر کے بعد) ✓

ج۔ ۳ ہجری (جنگ احد سے پہلے) د۔ ۳ ہجری (جنگ احد کے بعد)

۴۸۔ نکاح کے وقت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر ۲۱ سال ۵ ماہ تھی بتائیں بی بی فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر کتنی تھی؟

الف۔ ۱۵ سال ب۔ ۱۵ سال ۲ ماہ

ج۔ ۱۵ سال ۴ ماہ د۔ ۱۵ سال ساڑھے پانچ ماہ ✓

۴۹۔ جنگ بدر کے بعد کفر و اسلام کا دوسرا کون سا معرکہ پیش آیا؟

الف۔ جنگ خندق ب۔ جنگ احزاب

ج۔ جنگ تبوک د۔ جنگ اُحد ✓

۵۰۔ ابو جہل اور عتبہ کے مارے جانے کے بعد لشکر کفار کا سپہ سالار کون مقرر ہوا؟

الف۔ خالد بن ولید ب۔ میسرہ

ج۔ ابو سفیان ✓ د۔ عکرمہ

۵۱۔ جنگ احد میں کفار کی تعداد تین ہزار تھی بتائیں ان کے مقابلے میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

الف۔ ۶۰۰
ب۔ ۷۰۰ ✓
ج۔ ۸۰۰
د۔ ۹۰۰

۵۲۔ جنگ احد میں اسلامی فوج کی صف آرائی کس نے کی؟

الف۔ حضرت عبدالرحمان بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے
ب۔ حضرت ابودجانہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے
ج۔ حضرت کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے
د۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ✓

۵۳۔ وہ کون سی افسوسناک افواہ تھی جس سے جنگ احد میں مسلمانوں میں سخت مایوسی پھیل گئی؟

الف۔ کفار کی تازہ دم فوج کی آمد
ب۔ مسلمانوں کی شکست
ج۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شہادت ✓
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۴۔ کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زندہ ہونے اور میدان جنگ میں موجود ہونے کا بلند آواز سے اعلان کر کے منتشر مسلمانوں کو دوبارہ جمع کیا؟

الف۔ حضرت کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت عبدالرحمان بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۵۵۔ جنگ احد میں فتح کے باوجود مسلمانوں کو سخت نقصان ہوا اس کی کیا وجہ تھی؟

الف۔ مسلمانوں کی تعداد کم تھی
ب۔ ایک متعین اسلامی دستے نے اپنی پوزیشن چھوڑ دی ✓
ج۔ مسلمان نماز میں مشغول تھے
د۔ ان میں سے ایک وجہ بھی نہیں

۵۶۔ رئیس المنافقین عبد اللہ بن ابی مسلمانوں کے ایک ہزار آدمیوں کے لشکر سے کتنے آدمیوں کو اپنے ہمراہ واپس مدینے لے گیا؟
الف۔ پچاس
ب۔ سو
ج۔ دو سو
د۔ تین سو ✓

۵۷۔ حضرت کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کن الفاظ کے ساتھ منتشر مسلمانوں کو پکار کر جمع کیا؟
الف۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زندہ ہیں
ب۔ فکر مند نہ ہوں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شہید نہیں ہوئے
ج۔ بشارت ہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہاں موجود ہیں ✓
د۔ آؤ یہ ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

۵۸۔ جنگ احد میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟
الف۔ ۷۰ ✓
ب۔ ۶۵
ج۔ ۶۰
د۔ ۵۵

۵۹۔ جنگ احد میں کتنے مسلمان زخمی ہوئے؟
الف۔ ۳۰
ب۔ ۳۵
ج۔ ۴۰ ✓
د۔ ۴۵

۶۰۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مبارک چہرہ زخمی ہونے اور دانت مبارک شہید ہونے کا افسوسناک واقعہ کس جنگ میں پیش آیا؟
الف۔ جنگ بدر
ب۔ جنگ احد ✓
ج۔ جنگ خندق
د۔ جنگ احزاب

۶۱۔ جنگ اُحد میں کتنے کافر مارے گئے؟
الف۔ ۳۳ ✓
ب۔ ۳۵
ج۔ ۳۷
د۔ ۳۹

۶۲۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کلیجہ کس خاتون نے نکلوا کر چبایا تھا؟

الف۔ ہندہ بنتِ عتبہ ✓ ب۔ ام سیما

ج۔ ام حکیم د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۶۳۔ ہندہ بنت عتبہ کس کی بیوی تھی؟

الف۔ ابو جہل ب۔ ابولہب

ج۔ ولید د۔ ابوسفیان ✓

۶۴۔ جنگ احد میں کتنی مسلمان خواتین نے شرکت کر کے زخمیوں کی مرہم پٹی کرنے اور پانی پلانے کی خدمات انجام دیں؟

الف۔ ۱۰ ب۔ ۱۲

ج۔ ۱۴ ✓ د۔ ۱۶

۶۵۔ جنگ احد ہجری کے تیسرے سال ماہ شوال میں لڑی گئی بتائیں اس وقت سن عیسوی کی کون سی تاریخ تھی؟

الف۔ ۹ مارچ ۶۲۵ء ✓ ب۔ ۱۹ مارچ ۶۲۵ء

ج۔ ۹ مارچ ۶۲۶ء د۔ ۱۹ مارچ ۶۲۶ء

۶۶۔ بیت المقدس کی بجائے خانہ کعبہ کی طرف منہ کرنے کا حکم کب آیا؟

الف۔ سن ۲ ہجری ✓ ب۔ سن ۳ ہجری

ج۔ سن ۴ ہجری د۔ سن ۵ ہجری

۶۷۔ جس مسجد میں دوران نماز قبلہ تبدیل ہونے کا حکم ہوا وہ کس نام سے مشہور ہوئی؟

الف۔ مسجد نبوی ﷺ ب۔ مسجد حرام

ج۔ مسجد قبلتین ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۶۸۔ مسلمانوں پر روزہ کب فرض ہوا؟

الف۔ ۳ ہجری ب۔ ۴ ہجری

ج۔ ۱ ہجری د۔ ۲ ہجری ✓

اذان کب سے شروع ہوئی؟

الف۔ ۲ ہجری
ب۔ ۱ ہجری
ج۔ ۳ ہجری
د۔ ۴ ہجری

جہاد کا حکم کب ہوا؟

الف۔ ۲ ہجری
ب۔ ۱ ہجری
ج۔ ۳ ہجری
د۔ ۴ ہجری

زکوٰۃ کب فرض ہوئی؟

الف۔ ۱ ہجری
ب۔ ۲ ہجری
ج۔ ۳ ہجری
د۔ ۴ ہجری

قانونِ وراثت کا نفاذ سن ۳ ہجری کو ہوا سن عیسوی کیا تھا؟

الف۔ ۶۲۵ء
ب۔ ۶۲۶ء
ج۔ ۶۲۳ء
د۔ ۶۲۴ء

حرمت شراب کا حکم کب نازل ہوا؟

الف۔ ۶۲۳ء (۲ ہجری)
ب۔ ۶۲۴ء (۳ ہجری)
ج۔ ۶۲۵ء (۴ ہجری)
د۔ ۶۲۶ء (۵ ہجری)

پردے کا حکم سن ۴ ہجری (بمطابق ۶۲۵ء) کو ہوا بتائیں مہینہ کون سا تھا؟

الف۔ ذیقعدہ
ب۔ ذی الحجہ
ج۔ شعبان
د۔ رمضان

غزوۂ خندق کب پیش آیا؟

الف۔ ۴ ہجری
ب۔ ۵ ہجری
ج۔ ۶ ہجری
د۔ ۷ ہجری

جنگ خندق کا دوسرا نام بتائیں؟

الف۔ جنگ بدر
ب۔ جنگ احد
ج۔ جنگ تبوک
د۔ جنگ احزاب

۷۷۔ جنگ خندق کفر و اسلام کی کون سی بڑی لڑائی ہے؟

الف۔ پہلی
ب۔ دوسری
ج۔ تیسری ✓
د۔ چوتھی

۷۸۔ احزاب حزب کی جمع ہے جس کے معنی گروہ کے ہیں بتائیں کس قوم کی سازش سے قریش اور مختلف قبائل عرب نے مل کر مسلمانوں پر حملہ کیا؟

الف۔ یہود ✓
ب۔ نصاریٰ
ج۔ قریش
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۷۹۔ مسلمانوں نے کس شہر کے گرد خندق کھودی؟

الف۔ مکہ
ب۔ مدینہ ✓
ج۔ طائف
د۔ کوفہ

۸۰۔ خندق کھودنے میں کتنے مسلمانوں نے حصہ لیا؟

الف۔ دو ہزار
ب۔ دو ہزار پانچ سو
ج۔ تین ہزار ✓
د۔ تین ہزار پانچ سو

۸۱۔ خندق کی کھدائی جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بہ نفس نفیس صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کے شانہ بہ شانہ حصہ لیا کتنے دنوں میں مکمل ہوئی؟

الف۔ پانچ دن
ب۔ دس دن
ج۔ پندرہ دن
د۔ بیس دن ✓

۸۲۔ مسلمانوں نے یہودیوں کے کن دو قبیلوں کو مدینہ منورہ سے جلاوطن کر دیا تھا؟

الف۔ بنی قینقاع، بنو نضیر ✓
ب۔ بنی قینقاع، بنو قریظہ
ج۔ بنو قریظہ، بنو نضیر
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۸۳۔ جنگ خندق میں کفار مکہ کی تعداد کتنی تھی؟

الف۔ تین ہزار
ب۔ ۵ ہزار
ج۔ تقریباً ۸ ہزار
د۔ ۱۰ ہزار سے زائد ✓

۸۴۔ جن کفار نے خندق پار کی مسلمانوں نے ان کے ساتھ کیا سلوک کیا؟

الف۔ سب کو بھگا دیا ب۔ سب کو قتل کر دیا ✓

ج۔ سب کو گرفتار کیا د۔ سب کو قید کیا

۸۵۔ جنگ خندق میں کفار کا سپہ سالار کون تھا؟

الف۔ ابوسفیان ✓ ب۔ میسرہ

ج۔ ولید د۔ عتبہ

۸۶۔ جنگ احزاب (خندق) میں کس کو فتح نصیب ہوئی؟

الف۔ یہودِ مدینہ ب۔ کفار مکہ

ج۔ مسلمانوں کو ✓ د۔ کوئی نتیجہ نہیں نکلا

۸۷۔ ایک ماہ تک کے محاصرہ میں کس یہودی قبیلے کی بدعہدی اور غداری نے مسلمانوں کو سخت پریشان کر رکھا تھا؟

الف۔ بنی قینقاع ب۔ بنو قریظہ

ج۔ بنو نضیر ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۸۸۔ جنگ احزاب کے بعد مسلمانوں نے بنو قریظہ کے ساتھ کیا سلوک کیا؟

الف۔ انہیں معاف کر دیا ب۔ ان سے تجدید عہد کی

ج۔ ان سے صلح کی د۔ ان پر حملہ کیا ✓

۸۹۔ بنو قریظہ کے یہود کتنی مدت تک محصور رہے؟

الف۔ تقریباً ایک ماہ ✓ ب۔ تقریباً ۲ ماہ

ج۔ تقریباً ۳ ماہ د۔ تقریباً ۴ ماہ

۹۰۔ بنو قریظہ نے کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں کہا کہ وہ جو فیصلہ کریں ہمیں منظور ہو گا؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۹۱۔ حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بنو قریظہ کے بارے میں کیا فیصلہ صادر فرمایا؟
الف۔ لڑنے والے قتل کیے جائیں ب۔ عورتیں اور بچے قید کیے جائیں
ج۔ مال واسباب غنیمت قرار دیا جائے د۔ الف،ب اور ج تینوں ✓

۹۲۔ حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فیصلے کی روشنی میں کتنے یہودی قتل کیے گئے؟
الف۔ تقریباً دو سو ب۔ تقریباً ۳ سو
ج۔ تقریباً ۴ سو ✓ د۔ تقریباً ۵ سو

۹۳۔ بنو قریظہ کے ساتھ بنو نضیر کا سردار بھی قتل کیا گیا جس نے انہیں (بنو قریظہ کو) مسلمانوں کے خلاف حملہ آوروں میں ملوایا تھا اس سردار کا نام بتائیں۔
الف۔ حیّ ابن اخطب ✓ ب۔ کعب بن اشرف
ج۔ ابو برا د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۹۴۔ صلح حدیبیہ کا واقعہ کب پیش آیا؟
الف۔ سن ۳ ہجری (۶۲۵ء) ب۔ سن ۴ ہجری (۶۲۶ء)
ج۔ سن ۵ ہجری (۶۲۷ء) د۔ سن ۶ ہجری (۶۲۸ء) ✓

۹۵۔ سن ۶ ہجری کو جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینے سے عمرہ کے لیے مکہ روانہ ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کتنے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ اجمعین تھے؟
الف۔ ایک ہزار ب۔ ایک ہزار چار سو ✓
ج۔ دو ہزار د۔ دو ہزار چار سو

۹۶۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کو کس مقام پر کفار کے ارادوں کا علم ہوا؟
الف۔ قبا کے قریب ب۔ حدیبیہ کے قریب
ج۔ غدیر الشطاط کے قریب ✓ عسفان ج۔ خانہ کعبہ کے قریب

۹۷۔ کفار اور مسلمانوں کے درمیان بات چیت کہاں شروع ہوئی؟
الف۔ حدیبیہ ✓ ب۔ غدیر الشطاط
ج۔ حرم کعبہ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۹۸۔ "مسلمان اس سال عمرہ نہیں کریں گے اگلے سال آئیں گے اور تین دن سے زیادہ مکہ میں نہیں ٹھہریں گے۔" بتائیں یہ تمام شق کس معاہدے کی ہے جس کو مسلمانوں نے باوجود طاقت کے تسلیم کیا؟

الف۔ بیعت عقبہ ثانی　　ب۔ صلح حدیبیہ ✓

ج۔ میثاق مدینہ　　د۔ حلف الفضول

۹۹۔ کفار مکہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شرائط لانے والے کس صحابی کو روک کر ان کے شہید کیے جانے کی افواہ پھیلا دی؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۱۰۰۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خون کا بدلہ ہر صورت میں لینے کی جو بیعت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ اجمعین سے لی وہ کس نام سے مشہور ہے؟

الف۔ بیعت عقبہ اولیٰ　　ب۔ بیعت عقبہ ثانی

ج۔ بیعت رضوان ✓　　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۰۱۔ جس درخت کے نیچے بیعت رضوان لے لی گئی وہ کس نام سے مشہور ہوا؟

الف۔ شجرۂ رضوان ✓　　ب۔ شجرہ حدیبیہ

ج۔ شجرۂ عثمانؓ　　د۔ شجرۂ بیعت

۱۰۲۔ صلح حدیبیہ کے موقع پر کون سی سورت نازل ہوئی؟

الف۔ سورۂ یاسین　　ب۔ سورۂ فتح ✓

ج۔ سورۂ محمدؐ　　د۔ سورۂ نصر

۱۰۳۔ صلح حدیبیہ کو قرآن مجید نے کس نام سے یاد کیا؟

الف۔ یوم الفرقان　　ب۔ فتح قریب

ج۔ فتح مبین ✓　　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۰۴۔ صلح حدیبیہ کی شرائط مسلمانوں کے لیے بہت نقصان دہ تھیں بتائیں اس کے نتائج کس کے حق میں اچھے نکلے؟

الف۔ مسلمانوں کے حق میں ✓ ب۔ کفار کے حق میں

ج۔ دونوں کے حق میں د۔ کسی کے حق میں بھی نہیں

۱۰۵۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صلح حدیبیہ کے بعد غزوات سے فراغت پا کر کن لوگوں کے نام قبول اسلام کے لیے تحریری دعوت نامے ارسال فرمائے؟

الف۔ سرداران قریش ب۔ یہود کے روسا

ج۔ قبائل عرب کے امراء د۔ گرد و پیش کے سلاطین ✓

۱۰۶۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چاندی کی بنی ہوئی مہر پر کیا نقش تھا؟

الف۔ محمد بن عبداللہ ب۔ محمد رسول اللہ ✓

ج۔ محمد نبی اللہ د۔ محمد ابوالقاسم

۱۰۷۔ غیر مسلم حکمرانوں کے نام مراسلہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بسم اللہ الرحمان الرحیم کے بعد السلام علیکم کی بجائے کیا تحریر فرماتے تھے؟

الف۔ سلام مسنون ب۔ سَلَامٌ عَلَى الْمُؤْمِنِيْن

ج۔ وَالسَّلَامُ عَلٰى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰى ✓ د۔ کچھ بھی نہ لکھا کرتے

۱۰۸۔ شاہ حبشہ نجاشی کے پاس حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نامہ مبارک کون لے گئے؟

الف۔ حضرت عمرو بن امیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ عبداللہ بن حذافہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت دحیہ بن خلیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۰۹۔ ہادیٔ برحق کا مبارک خط پا کر نجاشی نے کیا کیا؟

الف۔ نامہ مبارک اپنی آنکھوں پر رکھا ب۔ تخت سے اُترا

ج۔ دین اسلام قبول کیا د۔ الف، ب، ج تینوں ✓

۱۰۔ کس بد بخت نے نامۂ مبارک کو غصے اور غرور میں آکر پھاڑ دیا؟

الف۔ قیصر روم
ب۔ حاکم دمشق حارث غسانی
ج۔ شاہ ایران کسریٰ ✓
د۔ شاہ مصر مقوقس

۱۱۔ شاہ ایران کسریٰ کے پاس کون حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مبارک مراسلہ لے گیا تھا؟

الف۔ عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ عبد اللہ بن حذافہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ج۔ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ عبد اللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۱۲۔ شاہ کسریٰ (خسرو پرویز) کا کیا انجام ہوا؟

الف۔ اپنے بیٹے کے ہاتھوں قتل ہوا ✓
ب۔ دشمن سے شکست کھا گیا
ج۔ دوبارہ بادشاہ بنا
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۳۔ کس بادشاہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مبارک خط پڑھ کر حکم دیا کہ "اگر عرب کا کوئی باشندہ مل جائے تو اسے لایا جائے تاکہ اس سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حالات معلوم کریں"۔

الف۔ نجاشی
ب۔ حوذہ بن علی
ج۔ قیصر روم ✓
د۔ مقوقس

۱۴۔ کس عرب باشندے نے قیصر روم کے دربار میں اپنی اسلام دشمنی کے باوجود حضور اکرم ﷺ کے بارے میں سچ سچ بتایا اور سارے سوالات کے درست جوابات دیے۔

الف۔ وحشی
ب۔ ابوسفیان ✓
ج۔ خالد بن ولید
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۵۔ قیصر روم نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عظمت کا بہت اعتراف کیا لیکن بتائیں ایمان کیوں نہیں لایا؟

الف۔ اسلام دشمنی کی وجہ سے
ب۔ اپنی ہٹ دھرمی کی وجہ سے
ج۔ اقتدار سے محرومی کے خوف سے ✓
د۔ تینوں وجوہات صحیح ہیں

۱۱۶۔ عمان کے والی جیفر اور اس کے بھائی نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مکتوب مبارک کو پڑھ کر اسلام قبول کیا بتائیں اس کے بھائی کا کیا نام تھا؟

الف۔ عبد ابن جلندی ✓ ب۔ منذر بن ساوی

ج۔ حوذہ بن علی د۔ حارث غسانی

۱۱۷۔ کس بادشاہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک خط کے جواب میں یہ لکھا کہ "اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! میں نے آپ کا خط اہل بحرین کو پڑھ کر سنایا کچھ لوگوں نے اسلام کو محبت اور احترام کی نظر سے دیکھا اور اس پاکیزہ دعوت کو قبول کر لیا اور بعض نے انکار کر دیا"۔

الف۔ حارث غسانی ب۔ ہرقل

ج۔ نجاشی د۔ حاکم بحرین منذر بن ساوی ✓

۱۱۸۔ منذر بن ساوی کے پاس مکتوب رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کون لے گئے تھے؟

الف۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت علاء بن الحضری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت سلیط بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۱۹۔ شاہِ دمشق، حارث بن ابی شمر غسانی کے پاس جو قاصد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نامہ مبارک لے گیا تھا اس کا نام بتائیں۔

الف۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر بن امیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت شجاع بن وہب اسدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۱۲۰۔ شاہ حبشہ نجاشی کا اصل نام اصحمہ بن الجبر تھا بتائیں کہ شاہ مصر مقوقس کا اصل نام کیا تھا؟

الف۔ منذر بن ساوی ب۔ حارث غسانی

ج۔ جریج بن متی ✓ د۔ ہرقل

۱۲۱۔ مجموعی طور پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے سلاطین اور ملوک کو تحریری دعوت اسلام جاری فرمائی؟

الف۔ ۱۱۰ ب۔ ۱۵۰

ج۔ ۲۰۰ سے کم د۔ ۲۵۰ سے زائد ✓

۱۲۲۔ دنیا کے مختلف حکمرانوں کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعوت اسلام کے مراسلے کس سن ہجری میں ارسال فرمائے؟

الف۔ شعبان سن ۵ ہجری ب۔ محرم سن ۷ ہجری ✓

ج۔ رمضان سن ٦ ہجری د۔ ربیع الاول سن ۸ ہجری

# فتح مکہ سے وصال تک

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۱۔ صلح حدیبیہ کے بعد کون سا قبیلہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حلیف بن گیا؟

الف۔ کنانہ
ب۔ قبیلہ خزاعہ ✓
ج۔ بنی بکر
د۔ بنی تمیم

۲۔ بنی بکر صلح حدیبیہ کے بعد کس کا حلیف بن گیا؟

الف۔ مسلمانوں کا
ب۔ خزاعہ کا
ج۔ بنی کلاب کا
د۔ قریش کا ✓

۳۔ بنی بکر کے سردار نے قریش کی مدد سے خزاعہ قبیلہ پر حملہ کیا اور انہیں شکست دی۔ کیا بتائیں اس سردار کا نام کیا تھا؟

الف۔ نوفل ✓
ب۔ ابوبرا
ج۔ ابوسفیان
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۔ قریش نے ابوسفیان کو کس لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس مدینے بھیجا؟

الف۔ دھمکی دینے کے لیے
ب۔ حلیف بننے کے لیے
ج۔ صلح حدیبیہ کی تجدید کے لیے ✓
د۔ شکوہ کرنے کے لیے

۵۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صلح حدیبیہ کی تجدید سے متعلق قریش کی درخواست کیوں قبول نہ فرمائی؟

الف۔ دوبارہ بدعہدی کے اندیشہ سے
ب۔ تاکہ مکہ پر فوج کشی کر کے کفر و شرک کا خاتمہ ہو ✓
ج۔ تاکہ مسلمان اور کفار الگ الگ رہیں
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۶۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ پر فوج کشی کرنے کے لیے مسلمانوں کا لشکر ساتھ لے کر کب روانہ ہوئے؟

الف۔ ۱۰ شعبان سن ۷ ہجری　　ب۔ ۱۰ رمضان سن ۷ ہجری

ج۔ ۱۰ شعبان سن ۸ ہجری　　د۔ ۱۰ رمضان سن ۸ ہجری ✓

۷۔ مکہ پر فوج کشی کرنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لشکر میں کتنے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ اجمعین شامل تھے؟

الف۔ دس ہزار ✓　　ب۔ نو ہزار

ج۔ سات ہزار　　د۔ چھ ہزار

۸۔ ابو سفیان اور اہل مکہ کی سفارش دربار رسالت میں کس نے کی؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۹۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اہل مکہ کو امان ملنے کے لیے کیا شرط ظاہر فرمائی؟

الف۔ اگر وہ مسلمانوں کی فوج کو نہ روکیں اور اپنی تلواریں نیام ہی میں رہنے دیں

ب۔ حرم کعبہ یا ابو سفیان کے گھر میں داخل ہو جائیں

ج۔ اپنے گھروں کے دروازے بند کر دیں

د۔ مذکورہ شروط میں سے ایک ✓

۱۰۔ جب اسلامی لشکر مکہ کی طرف بڑھا تو کیا کفار کی طرف سے کوئی مزاحمت ہوئی؟

الف۔ ہاں　　ب۔ نہیں ✓

ج۔ بہت کم　　د۔ بہت زیادہ

۱۱۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مکہ میں داخل ہو کر اپنی سواری پر کتنی مرتبہ کعبہ کا طواف کیا؟

الف۔ ۴ مرتبہ　　ب۔ ۵ مرتبہ

ج۔ ۶ مرتبہ　　د۔ ۷ مرتبہ ✓

۱۲۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کعبہ سے تمام بت نکال باہر کر کے کیا فرمایا؟
الف۔ ہے کوئی جو مقابلہ کرے　ب۔ فتح ہماری ہے
ج۔ حق آیا اور باطل بھاگ نکلا ✓　د۔ فتح حق کی ہوتی ہے

۱۳۔ قریش کا سب سے بڑا بت عزیٰ کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے توڑ ڈالا؟
الف۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۱۴۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے صواع نامی بت کو توڑ ڈالا بتائیں حضرت سعد بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کون سا مشہور بت توڑا؟
الف۔ لات　ب۔ منات ✓
ج۔ عزیٰ　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۵۔ فتح مکہ کے دن حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عام معافی کا اعلان فرمایا تاہم سنگین جرم کے مرتکب کتنے کفار کو قتل کیا گیا؟
الف۔ تین　ب۔ چار
ج۔ پانچ　د۔ چھ ✓

۱۶۔ فتح مکہ کے بعد سن ۸ ہجری ہی میں کفر و اسلام کا کون سا معرکہ (غزوہ) پیش آیا؟
الف۔ جنگ تبوک　ب۔ جنگ خندق
ج۔ جنگ حنین ✓　د۔ جنگ موت

۱۷۔ مسلمانوں سے لڑنے کے لیے ثقیف اور ہوازن کے قبائل آئے تھے بتائیں وہ کہاں رہتے تھے؟
الف۔ مکہ اور طائف کے درمیان ✓　ب۔ ملہ اور مر الظہران کے درمیان
ج۔ مدینہ
د۔ طائف

۱۸۔ جنگ حنین میں کفار کا سپہ سالار کون تھا؟

الف۔ غسانی ب۔ مالک بن عوف ✓

ج۔ یوحنا د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۹۔ جنگ حنین میں کس نے بھاری نقصان اٹھا کر شکست کھائی؟

الف۔ مسلمانوں نے ب۔ بنی ثقیف نے

ج۔ بنو ہوازن نے د۔ بنی ثقیف اور بنو ہوازن دونوں نے ✓

۲۰۔ جنگ حنین میں فتح پا کر ادائیگی عمرہ کے بعد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہاں تشریف لے گئے؟

الف۔ طائف ب۔ حدیبیہ

ج۔ مدینہ منورہ ✓ د۔ مکہ ہی میں رہے

۲۱۔ غزوۂ تبوک کب ہوا؟

الف۔ سن ۹ ہجری ✓ ب۔ سن ۸ ہجری

ج۔ سن ۷ ہجری د۔ سن ۶ ہجری

۲۲۔ غسانی بادشاہ نے مدینہ پر چڑھائی کرنے کے لیے کس کی مدد حاصل کی؟

الف۔ خسرو پرویز ب۔ حوذہ بن علی

ج۔ مالک بن عوف د۔ قیصر روم ✓

۲۳۔ جنگ تبوک میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کتنے مسلمان تھے؟

الف۔ ۲۰ ہزار ب۔ تقریباً ۳۰ ہزار ✓

ج۔ ۱۵ ہزار د۔ ۲۵ ہزار

۲۴۔ تبوک مدینہ منور سے کتنا دور ہے؟

الف۔ ۱۰ میل ب۔ ۱۲ میل

ج۔ ۱۴ میل ✓ د۔ ۱۶ میل

۲۵۔ غسانی بادشاہ ڈر کر لڑنے کے لیے نہیں آیا بتائیں عیسائی حکمران یوحنا نے کیا کیا؟

الف۔ بھاگ گیا ب۔ لڑنے کے لیے آیا

ج۔ کچھ بھی نہ کیا د۔ جزیہ دینے پر راضی ہوا ✓

۲۶۔ فتح مکہ کے بعد پہلے حج میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے شرکت نہیں فرمائی بتائیں ۹ ہجری کو ہونے والے اس حج میں امیر حجاج کون تھے؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۲۷۔ ۹ ہجری کو مختلف اطراف سے لوگ جوق در جوق حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آکر مشرف بہ اسلام ہوئے بتائیں اس لحاظ سے سن ۹ ہجری کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ عام المسلمین
ب۔ سنۃ الوفود ✓
ج۔ سنۃ الاسلام
د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۸۔ فتح مکہ کے بعد سورۃ النصر نازل ہوئی بتائیں اس سورۃ میں کون سا اشارہ ملتا ہے؟

الف۔ قیامت
ب۔ غلبہ اسلام
ج۔ وصال نبی ﷺ ✓
د۔ تینوں

۲۹۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا پہلا اور آخری حج کب ادا فرمایا؟

الف۔ ۷ ہجری
ب۔ ۸ ہجری
ج۔ ۹ ہجری
د۔ ۱۰ ہجری ✓

۳۰۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب احرام باندھ کر دو رکعت نفل پڑھی تو کیا پڑھ رہے تھے؟

الف۔ تلبیہ ✓
ب۔ کلمہ طیبہ
ج۔ سورۃ فاتحہ
د۔ کلمہ شہادت

۳۱۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حجۃ الوداع کے لیے مکہ میں کب داخل ہوئے؟

الف۔ یکم ذوالحجہ ۱۰ ہجری
ب۔ ۶ ذوالحجہ ۱۰ ہجری
ج۔ ۵ ذوالحجہ ۱۰ ہجری ✓
د۔ ۸ ذوالحجہ ۱۰ ہجری

۳۲۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس تاریخ کو حجۃ الوداع کا تاریخی خطبہ دیا؟

الف۔ ۸ ذوالحجہ　　　ب۔ ۹ ذوالحجہ ✓

ج۔ ۱۰ ذوالحجہ　　　د۔ ۱۱ ذوالحجہ

۳۳۔ حجۃ الوداع کے موقع پر میدان عرفات میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے کتنے صحابہ کرام موجود تھے؟

الف۔ تقریباً پچاس ہزار　　　ب۔ تقریباً ایک لاکھ

ج۔ تقریباً ایک لاکھ دس ہزار　　　د۔ تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار ✓

۳۴۔ "کسی عربی کو عجمی پر اور کسی عجمی کو عربی پر کوئی فوقیت نہیں" حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انسانی مساوات سے متعلق یہ جملہ کس موقع پر بیان فرمایا؟

الف۔ حجۃ الوداع کے موقع پر ✓　　　ب۔ فتح مکہ کے موقع پر

ج۔ ہجرت مدینہ کے وقت　　　د۔ وصال کے وقت

۳۵۔ خطبہ حجۃ الوداع کے اختتام پر جو آخری وحی نازل ہوئی وہ کن الفاظ سے شروع ہوتی ہے؟

الف۔ الحمد للہ رب العٰلمین　　　ب۔ الٓمٓ

ج۔ الیوم اکملت لکم دینکم ✓　　　د۔ یاسین والقرآن الحکیم

۳۶۔ خطبہ حجۃ الوداع کے بعد جب حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آذان دی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کن دو نمازوں کو ایک ساتھ ادا فرمایا؟

الف۔ فجر و ظہر　　　ب۔ ظہر و عصر ✓

ج۔ عصر و مغرب　　　د۔ مغرب و عشاء

۳۷۔ ادائیگی حج کے بعد ۱۴ ذوالحجہ کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم انصار اور مہاجرین کی ہمراہی میں کہاں تشریف لے گئے؟

الف۔ مدینہ منورہ ✓　　　ب۔ خانہ کعبہ

ج۔ طائف　　　د۔ بیت المقدس

۳۸۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسجد نبوی میں آخری نماز کب پڑھی؟

الف۔ ۵ ربیع الاول سن ۱۱ ہجری　　　ب۔ ۶ ربیع الاول سن ۱۱ ہجری

ج۔ ۷ ربیع الاول سن ۱۱ ہجری　　　د۔ ۸ ربیع الاول سن ۱۱ ہجری ✓

۳۹۔ حضور اکرم ﷺ نے مسجد نبوی میں سب سے آخری کون سی نماز پڑھی؟
الف۔ فجر
ب۔ ظہر ✓
ج۔ عصر
د۔ مغرب

۴۰۔ نبی آخر الزمان حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وصال کب ہوا؟
الف۔ ۱۰ ربیع الاول ۱۱ ہجری (۵ جون ۶۳۲ عیسوی)
ب۔ ۱۱ ربیع الاول ۱۱ ہجری (۶ جون ۶۳۲ عیسوی)
ج۔ ۱۲ ربیع الاول ۱۱ ہجری (۷ جون ۶۳۲ عیسوی) ✓
د۔ ۱۳ ربیع الاول ۱۱ ہجری (۸ جون ۶۳۲ عیسوی)

۴۱۔ وصال نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس دن اور کس وقت ہوا؟
الف۔ بروز جمعہ بوقت صبح
ب۔ بروز ہفتہ بوقت عصر
ج۔ بروز اتوار بوقت شام
د۔ بروز پیر بوقت چاشت ✓

۴۲۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبر مبارک کھودنے کا شرف کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حاصل ہوا؟
الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ج۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۴۳۔ وفات کے وقت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟
الف۔ ۶۱ سال
ب۔ ۶۲ سال
ج۔ ۶۳ سال ✓
د۔ ۶۴ سال

۴۴۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب غسل دے رہے تھے تو ان کے ساتھ کون تھے؟
الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۵۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جسم اطہر قبر میں اتارنے کا شرف کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حاصل ہوا؟

الف۔ حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت بلال حبشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۶۔ حضرت فاطمۃ الزہرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اپنے والد بزرگوار کے وصال کے بعد کتنی مدت زندہ رہیں؟

الف۔ تقریباً ۳ ماہ ب۔ تقریباً ۴ ماہ

ج۔ تقریباً ۵ ماہ د۔ تقریباً ۶ ماہ ✓

# خلفائے راشدین

## (۱) خلیفہ اول حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۱۔ ایمان لانے سے پہلے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کیا نام تھا؟

الف۔ عبد الرحمان　　ب۔ عبد اللہ
ج۔ عبد الکعبہ ✓　　د۔ عبد ار لرب

۲۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد صاحب کا نام بتائیں۔

الف۔ عثمان بن عفان　　ب۔ عامر بن نعمان
ج۔ ابو یاسر　　د۔ عثمان بن عامر ✓

۳۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ صاحبہ کا نام سلمٰی بنت صخر بن عمرو بتائیں ان کی کنیت کیا تھی؟

الف۔ ام الخیر ✓　　ب۔ ام ابی بکر
ج۔ ام الصدیق　　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ پیشے کے لحاظ سے کیا تھے؟

الف۔ کاشتکار　　ب۔ تاجر ✓
ج۔ مدرس　　د۔ گڈریا

۵۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس چیز کی تجارت کرتے تھے؟

الف۔ چمڑے کی　　ب۔ لوہے کی
ج۔ غلہ کی　　د۔ کپڑے کی ✓

۶۔ مردوں میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سب سے پہلے کون ایمان لائے؟

الف۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
د۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۷۔ کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ پر سب سے پہلے بیعت کی؟

الف۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۸۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں کس فتنے نے سر اٹھایا؟

الف۔ فتنۂ کفر    ب۔ فتنۂ شرک

ج۔ فتنۂ ارتداد ✓    د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۹۔ فتنۂ ارتداد میں اسلام کے کون سے حکم سے بعض لوگوں نے انکار کیا تھا؟

الف۔ نماز پڑھنے سے    ب۔ جہاد کرنے سے

ج۔ حج کرنے سے    د۔ زکواۃ دینے سے ✓

۱۰۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ قریش کے کس خاندان سے تعلق رکھتے تھے؟

الف۔ بنو تمیم ✓    ب۔ بنو عدی

ج۔ بنو ہاشم    د۔ بنو قریظہ

۱۱۔ کس اہم واقعہ کی تصدیق کرنے پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو صدیق کا لقب عطا کیا؟

الف۔ بعثت نبوی ﷺ    ب۔ واقعہ معراج ✓

ج۔ واقعہ ہجرت    د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۱۲۔ نبوت کے جھوٹے دعویدار، طلیحہ کی سرکوبی کے لیے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس صحابی کو بھیجا؟

الف۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت ضرار بن الازور رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✗

د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۱۳۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سب سے پہلے کس جنگ میں شامل ہوئے؟

الف۔ جنگ خندق
ب۔ جنگ احد
ج۔ جنگ تبوک
د۔ جنگ بدر ✓

۱۴۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو امیر حج مقرر کیا تھا؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ب۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۱۵۔ منکرین زکواۃ کو کس مقام پر شکست دی گئی؟

الف۔ ثران
ب۔ ابرق ✓
ج۔ ابواء
د۔ ان میں ایک بھی نہیں

۱۶۔ جھوٹے نبی طلیحہ کا لقب کیا تھا؟

الف۔ متنبی
ب۔ کاذب
ج۔ رحمان ایمار ✓
د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۱۷۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جگہ خریدی تھی؟

الف۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✗
ج۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۱۸۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سب سے پہلے کون سے مسئلے کا سامنا کرنا پڑا؟

الف۔ خشک سالی
ب۔ خانہ جنگی
ج۔ بد انتظامی
د۔ فتنہ ارتداد ✓

۱۹۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ پر سب سے پہلے کس نے بیعت کی؟
الف۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۲۰۔ عہد صدیقی میں بنو حنیفہ کا ایک شخص بھی نبوت کا دعویدار تھا۔ بتائیں اس کا نام کیا تھا؟
الف۔ مسلم　　ب۔ مسیلمہ ✓
ج۔ سجاح　　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۱۔ سجاح نامی ایک عورت نے بھی نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا تھا بتائیں اس کا تعلق کس قبیلے سے تھا؟
الف۔ بنو نضیر　　ب۔ بنو حنفیہ
ج۔ بنی یربوع ✗　　د۔ بنو تمیم ✓

۲۲۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی مدت خلافت کی؟
الف۔ ایک سال ۶ ماہ　　ب۔ ۲ سال
ج۔ دو سال ۳ ماہ　　د۔ دو سال ۳ ماہ ۱۰ دن ✓

۲۳۔ عہد صدیقی کا آخری معرکہ اجنادین میں ہوا جو مسلمانوں نے جیت لیا بتائیں اس میں کتنے مسلمان شہید ہوئے۔
الف۔ تین ہزار ✓　　ب۔ چار ہزار
ج۔ پانچ ہزار　　د۔ چھ ہزار

۲۴۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب وفات پا گئے؟
الف۔ سن ۱۱ ہجری　　ب۔ سن ۱۲ ہجری
ج۔ سن ۱۳ ہجری ✓　　د۔ سن ۱۴ ہجری

۲۵۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
الف۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

## (۲) خلیفہ دوم حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۲۶۔ دوسرے خلیفہ راشد کا اسم گرامی بتائیں۔
الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
ج۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۲۷۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد صاحب کا کیا نام تھا؟
الف۔ ولید ب۔ عبداللہ
ج۔ خطاب ✓ د۔ مسعود

۲۸۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قبیلۂ قریش کے کس خاندان سے تعلق رکھتے ہیں؟
الف۔ بنو عدی ✓ ب۔ بنو ہاشم
ج۔ بنو تمیم د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۲۹۔ قبول اسلام کے وقت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر کتنی تھی؟
الف۔ ۲۴ سال ب۔ ۲۷ سال
ج۔ ۳۰ سال د۔ ۳۳ سال ✓

۳۰۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس سن نبوی میں اسلام قبول کیا؟
الف۔ سن ۶ نبوی ب۔ سن ۷ نبوی ✓
ج۔ سن ۸ نبوی د۔ سن ۹ نبوی

۱۔ اسلامی خلافت کو ایک باقاعدہ ریاست کی شکل کس خلیفہ کے عہد میں دے دی گئی؟

الف۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۲۔ کس خلیفہ کے دور میں یہودیوں اور مسلمانوں کے درمیان معاہدۂ بیت المقدس طے پا گیا؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۳۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا پیشہ کیا تھا؟

الف۔ باغبانی ب۔ زراعت

ج۔ تجارت ✓ د۔ ملازمت

۴۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

الف۔ ابن خطاب ب۔ عبداللہ

ج۔ ابو حفص ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۔ جنگ قادسیہ کس خلیفہ راشد کے عہد میں لڑی گئی؟

الف۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۶۔ جنگ قادسیہ میں اسلامی لشکر کے سپہ سالار کون تھے؟

الف۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت ابو عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۳۷۔ جنگ قادسیہ میں کتنے ایرانی مارے گئے؟

الف۔ پندرہ ہزار ب۔ بیس ہزار

ج۔ پچیس ہزار د۔ تیس ہزار ✓

۳۸۔ مسلمانوں نے ایرانی سرزمین پر پہلی نماز جمعہ کب پڑھی؟

الف۔ پندرہ ہجری ب۔ سولہ ہجری ✓

ج۔ سترہ ہجری د۔ اٹھارہ ہجری

۳۹۔ بیت المقدس کب فتح ہوا؟

الف۔ سولہ ہجری ✓ ب۔ سترہ ہجری

ج۔ اٹھارہ ہجری د۔ اُنیس ہجری

۴۰۔ شام، ایران، مصر اور عراق جیسے اہم ممالک کس کے عہد خلافت میں فتح ہوئے؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۴۱۔ مجلس شوریٰ، محکمہ ڈاک، محکمہ جیل، محکمہ فوج اور بیت المال کس کے دور میں بنے؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۴۲۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسلامی ریاست کے چاروں طرف کیا بنوایا؟

الف۔ چھاؤنیاں ✓ ب۔ حفاظتی دیوار

ج۔ کانٹا تار د۔ خندق

۴۳۔ ہجری سال کا باقاعدہ آغاز کس خلیفہ راشد کے عہد میں ہوا؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ✓

ج۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ د۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ رضی اللہ عنہ

۴۴۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کتنی مدت خلیفۃ المومنین رہے؟

الف۔ نو سال ب۔ ساڑھے نو سال

ج۔ دس سال د۔ ساڑھے دس سال ✓

۴۵۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب شہید ہوئے؟

الف۔ سن ۲۱ ہجری ب۔ سن ۲۲ ہجری

ج۔ سن ۲۳ ہجری ✓ د۔ سن ۲۴ ہجری

۴۶۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس حال میں شہید ہوئے؟

الف۔ نماز پڑھ رہے تھے ✓ ب۔ سو رہے تھے

ج۔ مسجد جا رہے تھے د۔ عدالت میں تھے

۴۷۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کس کم بخت نے شہید کیا؟

الف۔ مردان شاہ ب۔ ابولولو فیروز ✓

ج۔ ابن ملجم د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۴۸۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟

الف۔ ۶۰ سال ب۔ ۶۱ سال

ج۔ ۶۲ سال د۔ ۶۳ سال ✓

۴۹۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کیا رشتہ تھا؟

الف۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچازاد بھائی تھے

ب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ماموں زاد بھائی تھے

ج۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سسر تھے ✓

د۔ کوئی رشتہ نہ تھا

۵۰۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں دفن ہوئے؟

الف۔ جنت البقیع میں ب۔ روضہ رسول ﷺ کے ساتھ ✓

ج۔ جنت المعلیٰ میں د۔ شام میں

# (۳) خلیفہ سوم حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۵۱۔ حضرت عثمانِ غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ولادت کب ہوئی؟

الف۔ ۵۷۱ عیسوی ب۔ ۵۷۲ عیسوی

ج۔ ۵۷۳ عیسوی د۔ ۵۷۴ عیسوی ✓

۵۲۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا کیا نام تھا؟

الف۔ عفان ✓ ب۔ حکم

ج۔ معمر د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۳۔ ذوالنورین کس خلیفہ راشد کا لقب ہے؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

د۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۵۴۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا شجرہ نسب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کہاں ملتا ہے؟

الف۔ عبد مناف پر ✓ ب۔ کلاب پر

ج۔ قصی د۔ مرہ

۵۵۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ صاحبہ کا کیا نام تھا؟

الف۔ بیضاء ب۔ اروئی

ج۔ ام حکیم ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۵۶۔ پیشہ کے لحاظ سے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیا تھے؟

الف۔ کاشتکار ب۔ تاجر ✓

ج۔ مدرس د۔ باغبان

۶۳۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جائے پیدائش بتائیں۔

الف۔ مکہ معظمہ ب۔ مدینہ منور

ج۔ نجد د۔ طائف ✓

۶۴۔ قبرص کس خلیفہ کے عہد میں فتح ہوا؟

الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۶۵۔ عہد عثمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں قبرص کس کی قیادت میں فتح ہوا؟

الف۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عبداللہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۶۶۔ عہد عثمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں حضرت عبداللہ بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قیادت میں افریقہ کب فتح ہوا؟

الف۔ ۲۶ ہجری ب۔ ۲۷ ہجری ✓

ج۔ ۲۸ ہجری د۔ ۲۹ ہجری

۶۷۔ اس شخص کا نام بتائیں جو عہد عثمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں خلافت کے خلاف سازشیں کر رہا تھا اور جس نے مختلف علاقوں کے گورنروں کے خلاف شکایات کر کے کئی صحابہ کرام کو فرضی خطوط بھیجے۔

الف۔ محمد بن ابو بکر ب۔ کنانہ بن بشر

ج۔ عبداللہ بن سبا ✓ د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۶۸۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت پر بیعت سب سے پہلے کس شخص نے کی؟

الف۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ ب۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

ج۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ د۔ حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ ✓

۶۹۔ جامع القرآن کس خلیفہ کو کہا جاتا ہے؟
الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓
د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۷۰۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب شہید ہوئے؟
الف۔ ۳۵ ہجری بمطابق ۶۵۶ء ✓ ب۔ ۳۶ ہجری بمطابق ۶۵۷ء
ج۔ ۳۷ ہجری بمطابق ۶۵۸ء د۔ ۳۸ ہجری بمطابق ۶۵۹ء

۷۱۔ انہوں نے کتنی مدت خلافت کی؟
الف۔ سات سال ب۔ آٹھ سال
ج۔ نو سال د۔ دس سال ✓

۷۲۔ کس بدبخت نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا؟
الف۔ عبد اللہ بن سبا ب۔ سودان بن حمران ✓
ج۔ کنانہ د۔ ان میں سے کوئی نہیں

۷۳۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر مبارک کتنی تھی؟
الف۔ ۸۳ سال ✗ ب۔ ۸۴ سال
ج۔ ۸۵ سال د۔ ۸۶ سال ✓

۷۴۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سن ۳۵ ہجری کو شہید کیے گئے بتائیں تاریخ کون سی تھی۔
الف۔ ۱۵ ذی الحجہ ب۔ ۱۶ ذی الحجہ
ج۔ ۱۷ ذی الحجہ د۔ ۱۸ ذی الحجہ ✓

۷۵۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جنازہ مغرب اور عشاء کے درمیان اٹھایا گیا۔ بتائیں اس میں کتنے آدمیوں نے شرکت کی؟
الف۔ ۱۵ ب۔ ۱۶
ج۔ ۱۷ ✓ د۔ ۱۸

# (۴) خلیفہ چہارم حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

نوٹ: ہر سوال کے صحیح جواب کے سامنے صحیح کا نشان (✓) دیا گیا ہے۔

۷۶۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قبیلہ قریش کی کون سی شاخ سے تعلق رکھتے تھے؟

الف۔ بنو زہرہ　　ب۔ بنو تمیم
ج۔ بنو ہاشم ✓　　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۷۷۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا کیا نام تھا؟

الف۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ　　ب۔ عبد مناف
ج۔ ابو طالب ✓　　د۔ ابو جہل

۷۸۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ کا نام بتائیں؟

الف۔ فاطمہ بنت اسد ✓　　ب۔ اروی
ج۔ بیضا　　د۔ بلقیس

۷۹۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت ابو الحسن اور ابو تراب تھی بتائیں ان کا لقب کیا تھا؟

الف۔ صدیق　　ب۔ ذوالنورین
ج۔ سیف اللہ　　د۔ حیدر کرار ✓

۸۰۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ولادت باسعادت کب ہوئی؟

الف۔ ۵۹۰ء　　ب۔ ۵۹۵ء
ج۔ ۶۰۰ء ✓　　د۔ ۶۰۵ء

۸۱۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بچوں میں سب سے پہلے ایمان لے آئے تھے، بتائیں ایمان لانے وقت ان کی عمر کتنی تھی؟

الف۔ ۸،۹ سال　　ب۔ ۹،۱۰ سال ✓
ج۔ ۱۰،۱۱ سال　　د۔ ۱۱،۱۲ سال

۸۲۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کب ہوا؟

الف۔ ۲ ہجری ✓　　ب۔ ۳ ہجری
ج۔ ۴ ہجری　　د۔ ۵ ہجری

۸۳۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درمیان جنگ صفین ختم کرانے کے لیے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ تجویز پیش کی گئی کہ قرآن نیزوں پر اٹھا کر فیصلہ کی دعوت دی جائے۔ بتائیں یہ تجویز کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پیش کی؟

الف۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ج۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

د۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

۸۴۔ نکاح کے وقت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر ۲۱ سال ۵ ماہ تھی بتائیں حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر کتنی تھی؟

الف۔ چودہ سال ب۔ چودہ سال ۵ ماہ

ج۔ پندرہ سال د۔ ۱۵ سال ۵ ماہ ✓

۸۵۔ صلح حدیبیہ کس نے تحریر کی؟

الف۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

د۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۸۶۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سب سے پہلے کس جنگ میں شرکت کی؟

الف۔ جنگ بدر ✓ ب۔ جنگ احد

ج۔ جنگ خندق د۔ جنگ تبوک

۸۷۔ کس جنگ میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جسم مبارک پر سترہ زخم آئے؟

الف۔ جنگ بدر ب۔ جنگ احد ✓

ج۔ جنگ خندق د۔ جنگ تبوک

۸۸۔ خیبر کا آخری قلعہ "القموص" کا فاتح کون ہے؟
الف۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ج۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ
د۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

۸۹۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور کئی دیگر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیعت کرنے سے انکار کر دیا۔ ان کا موقف تھا کہ پہلے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتلوں سے بدلہ لیا جائے پھر بیعت کریں گے بتائیں اس کے نتیجے میں کون سی جنگ ہوئی؟
الف۔ جنگ حنین　　ب۔ جنگ صفین
ج۔ جنگ جمل ✓　　د۔ جنگ نہروان

۹۰۔ جنگ جمل میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ۱۰۷۰ ساتھی قتل ہوئے بتائیں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے کتنے ساتھی قتل ہوئے۔
الف۔ ۶ ہزار　　ب۔ ۷ ہزار
ج۔ ۸ ہزار　　د۔ ۹ ہزار ✓

۹۱۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس غزوہ میں اپنی تلوار "ذوالفقار" حضرت علی کو دے دی؟
الف۔ جنگ احد　　ب۔ جنگ احزاب
ج۔ جنگ بدر ✓　　د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

۹۲۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۲۴ ذوالحجہ سن ۳۵ ہجری کو خلیفہ بنے بتائیں سن عیسوی کے مطابق کون سی تاریخ تھی؟
الف۔ ۲۳ جون ۶۵۶ء ✓　　ب۔ ۲۳ جولائی ۶۵۷ء
ج۔ ۲۳ جون ۶۵۸ء　　د۔ ۲۳ جولائی ۶۵۹ء

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وہ ساتھی جو جنگ حنین کے بعد ان کے مخالف ہو گئے، کیا کہلاتے ہیں؟

الف۔ غدار  ب۔ خوارج ✓

ج۔ اعداء  د۔ ان میں سے ایک بھی نہیں

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خوارج کے خلاف کون سی جنگ لڑی جس کے نتیجے میں وقتی طور پر ان کا خاتمہ ہو گیا؟

الف۔ جنگ حنین  ب۔ جنگ نہروان ✓

ج۔ جنگ جمل  د۔ جنگ خیبر

جنگ نہروان سے پہلے یہ اعلان کس نے کیا کہ "خوارجیوں سے جو شخص اس جھنڈے تلے آ جائے گا اور خوارجیوں کا ساتھ چھوڑ دے گا اسے امان ہے"۔

الف۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ  ب۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

ج۔ حضرت عقیل رضی اللہ عنہ  د۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ ✓

عبد الرحمان بن ملجم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی پیشانی پر زہر آلود تلوار کی وار کر کے آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا بتائیں یہ اندوہناک واقعہ کب پیش آیا؟

الف۔ ۳۸ ہجری  ب۔ ۳۹ ہجری

ج۔ ۴۰ ہجری ✓  د۔ ۴۱ ہجری

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درمیان قصاصِ عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مطالبہ پر کون سی جنگ لڑی گئی؟

الف۔ جنگ صفین ✓  ب۔ جنگ جمل

ج۔ جنگ نہروان  د۔ ان میں سے کوئی نہیں

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مقابلے میں مصر کا علاقہ کس نے فتح کیا؟

الف۔ خوارج نے  ب۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ✓

ج۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا  د۔ عبد الرحمان بن ملجم نے

۹۹۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟

الف۔ ۶۱ سال　　ب۔ ۶۲ سال

ج۔ ۶۳ سال ✓　　د۔ ۶۴ سال

۱۰۰۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو نجف میں دفن کیا گیا بتائیں آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

الف۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ　　ب۔ حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ✓

ج۔ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ　　د۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

# اَلقرآن واُصولِ تفسیر

سوال۔ قرآن کریم کی تمام آیات کی تعداد کتنی ہے؟
جواب۔ 6236۔
سوال۔ قرآن حکیم میں تمام رکوع کی تعداد بتائیں؟
جواب۔ 558۔
سوال۔ قرآن حکیم کی کتنی منزلیں ہیں؟
جواب۔ 7۔
سوال۔ قرآن حکیم میں کل کتنے پارے ہیں؟
جواب۔ 30۔
سوال۔ قرآن حکیم میں مکی سورتوں کی تعداد بتائیں۔
جواب۔ 86۔
سوال۔ قرآن حکیم میں مدنی سورتوں کی تعداد بتائیں۔
جواب۔ 28۔
سوال۔ ہجرت سے پہلے نازل ہونے والی سورتیں کونسی سورتیں کہلاتی ہیں؟
جواب۔ مکی سورتیں۔
سوال۔ ہجرت کے بعد نازل ہونی والی سورتوں کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ مدنی سورتیں۔
سوال۔ ایک سورت مکہ مکرمہ میں نازل ہوئی لیکن ہجرت کے بعد نازل ہوئی تو اس کو کونسی سورت کہیں گے؟
جواب۔ مدنی سورت۔
سوال۔ قرآن حکیم میں کل کتنے سجدے ہیں؟
جواب۔ 14۔
سوال۔ اہل شوافع کے نزدکل سجدوں کی تعداد کیا ہے؟
جواب۔ 15۔

سوال۔ سب سے پہلے کونسی سورۂ نازل ہوئی؟

جواب۔ سورۂ علق۔

سوال۔ سب سے آخر میں کونسی سورۃ نازل ہوئی؟

جواب۔ سورۂ نصر۔

سوال۔ قرآن حکیم کل کتنی مدت میں نازل ہوا؟

جواب۔ 22 سال 2 ماہ 22 دن۔

سوال۔ قرآن مجید میں مکی سورتوں کی تعداد تو 86 ہے بتائیں یہ سورتیں کتنی مدت میں نازل ہوئیں؟

جواب۔ 12 سال 5 ماہ 13 دن۔

سوال۔ قرآن مجید میں مدنی سورتوں کی تعداد تو 28 ہے بتائیں یہ سورتیں کتنی مدت میں نازل ہوئیں؟

جواب۔ 9 سال 9 ماہ 9 دن۔

سوال۔ قرآن پاک کو کتنی صورتوں میں چھونا منع ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ وہ صورتیں کون کونسی ہیں؟

جواب۔ ۱۔ بغیر وضو ۲۔ حالت جنابت ۳۔ حالت حیض ۴۔ حالت نفاس۔

سوال۔ کیا وضو کے بغیر تلاوت کلام پاک جائز ہے؟

جواب۔ زبانی پڑھنا جائز ہے چھونا منع ہے۔

سوال۔ کیا حالت جنابت میں قرآن کریم کی تلاوت جائز ہے؟

جواب۔ نہیں۔

سوال۔ تلاوت کلام پاک سے قبل کیا پڑھنا واجب ہے؟

جواب۔ تعوذ و تسمیہ

سوال۔ برصغیر پاک و ہند میں سب سے پہلے قرآن حکیم کا فارسی زبان میں ترجمہ کس نے کیا؟

جواب۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ 1703ء، دہلی۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہ کا ترجمہ قرآن حکیم کس نام سے شائع ہوا؟

جواب۔ فتح الرحمن۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 1762ء

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ نے مضامین قرآن حکیم کو پانچ علوم میں تقسیم کیا ہے۔ ان علوم کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ علوم خمسہ یا علوم پنجگانہ۔

سوال۔ قرآن حکیم کی کون کون سی سورتیں صرف تین تین آیات پر مشتمل ہیں؟

جواب۔ سورۂ عصر، سورۂ کوثر، سورۂ نصر۔

سوال۔ قرآن حکیم کی کس سورۂ کی آیات کی تعداد سب سے زیادہ ہے؟

جواب۔ سورۂ بقرہ۔

سوال۔ آیات کے وزن اور قافیہ میں حضرت شاہ ولی اللہؒ کے خیال میں قرآن حکیم نے کس چیز کا خیال رکھا ہے؟

جواب۔ سانس کی مدت کا۔

سوال۔ علم فقہ میں شاہ ولی اللہؒ کی مشہور کتاب کا نام بتائیں۔

جواب۔ حجۃ اللہ البالغہ۔

سوال۔ قرآن کریم کی سب سے لمبی سورۂ بقرہ ہے اس کی آیات کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 286۔

سوال۔ اصول تفسیر میں حضرت شاہ ولی اللہؒ کی مشہور کتاب "الفوز الکبیر" کس زبان میں تحریر ہوئی؟

جواب۔ عربی۔

سوال۔ شاہ ولی اللہؒ نے منافقین کو کتنی قسموں میں تقسیم کیا ہے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ "الفوزالکبیر" کے مطابق قرآن حکیم میں کتنے گمراہ فرقوں سے مخاصمہ کیا گیا ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ نے کتنی آیات کو منسوخ تسلیم کیا ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ شیخ جلال الدین سیوطیؒ کے نزدیک کتنی آیات منسوخ ہیں؟

جواب۔ 20۔

سوال۔ ابن عربیؒ کے نزدیک کتنی آیات منسوخ ہیں؟

جواب۔ 20۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ نے مفسرین کے کتنے گروہوں کا ذکر کیا ہے؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ "الفوزالکبیر" کتنے ابواب پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ علوم خمسہ کا ذکر "الفوزالکبیر" کے کس باب میں کیا گیا ہے؟

جواب۔ پہلے۔

سوال۔ ناسخ و منسوخ کا ذکر "الفوزالکبیر" کے کونسے باب میں کیا گیا ہے؟

جواب۔ دوسرے۔

سوال۔ اسلوب قرآن حکیم کا ذکر "الفوزالکبیر" کے کونسے باب میں کیا گیا ہے؟

جواب۔ تیسرے۔

سوال۔ اعجاز قرآن پر بحث "الفوزالکبیر" کے کونسے باب میں کی گئی ہے؟

جواب۔ تیسرے۔

سوال۔ حروف مقطعات کا ذکر "الفوزالکبیر" کے کونسے باب میں کیا گیا ہے؟

جواب۔ چوتھے۔

سوال۔ "الفوزالکبیر" کے کونسے باب کو ایک مستقل رسالہ قرار دیا گیا ہے؟

سوال۔ "الفوز الکبیر" کے پانچویں باب کا حضرت شاہ ولی اللہؒ نے کیا نام تجویز کیا؟
جواب۔ فتح الخبیر۔
سوال۔ علوم خمسہ میں سے وہ کونسا علم ہے کہ جس میں آسمانوں اور زمین کی تخلیق کا بیان، انسانوں کو جن چیزوں کی ضرورت ہے ان کا بذریعہ الہام علم اور صفاتِ الٰہیہ کا ذکر شامل ہے؟
جواب۔ تذکیر بآلاء اللہ۔
سوال۔ علوم خمسہ میں سے کس علم کے ذیل میں اللہ تعالیٰ کے خلق کردہ واقعات کا بیان آتا ہے جو کہ فرمانبرداروں پر انعام اور نافرمانوں پر عذاب سے متعلق ہیں؟
جواب۔ علم تذکیر بایام اللہ۔
سوال۔ علوم خمسہ میں سے کس علم میں موت، حشر و نشر، حساب، میزان، جنت اور جہنم وغیرہ کا بیان شامل ہے؟
جواب۔ علم تذکیر بالموت ومابعدہ۔
سوال۔ شرک، تشبیہ، تحریف، انکار معاد اور رسالت پر شبہات وغیرہ کے مرتکبین کون تھے؟
جواب۔ مشرکین۔
سوال۔ تحریف، کتمانِ آیات، افتراء، تساہل اور انکار رسالت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مرتکبین کون تھے؟
جواب۔ یہود و نصاریٰ
سوال۔ ایک حکم شرعی کو کسی دلیل شرعی کے ذریعے رفع کر دینا اور اس کی جگہ کسی دوسرے حکم شرعی کو مقرر و نافذ کر دینا کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ نسخ۔
سوال۔ کلام کے کسی جزو یا رکن کو بیان نہ کرنا اور چھوڑ دینا کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ حذف۔
سوال۔ کسی چیز کو بدل کر اس کی جگہ کوئی دوسری چیز لے آنا کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ ابدال۔
سوال۔ جملہ کی ترتیب میں کلمات کو آگے پیچھے کرنا کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ تقدیم و تاخیر۔

سوال۔ تفسیر قرآن کے ضمن میں اسرائیلیات کو لانے کے متعلق حضرت شاہ ولی اللہؒ کی کیا رائے ہے؟

جواب۔ اسے ناپسند کرتے ہیں۔

سوال۔ کسی آیت سے کوئی مخصوص و معین حکم معلوم اور اخذ کرنے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ استنباط۔

سوال۔ تفسیر قرآن کے دوران کسی مشکل مقام کو اس انداز سے بیان اور حل کرنا کہ اس کا سمجھ آسان ہو جائے کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ توجیہ۔

سوال۔ کسی متشابہ آیت کا کوئی ایسا معنی بیان کرنا کہ جو ظاہری معنی کے خلاف ہو کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ تاویل۔

سوال۔ قرآن حکیم کی بعض سورتوں کی ابتداء میں کچھ حروف آتے ہیں جنہیں الگ الگ کرکے پڑھا جاتا ہے۔ ان حروف کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ حروف مقطعات۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ کے نزدیک علم احکام کی تفصیل کن کے ذمہ ہے؟

جواب۔ فقہاء۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ کے نزدیک علم مخاصمہ کی تفریع کن کے ذمہ ہے؟

جواب۔ متکلمین۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ کے نزدیک آیات احکام کا سبب نزول کیا ہے؟

جواب۔ لوگوں میں فاسد اعمال اور مظالم کا رائج ہونا۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ کے نزدیک آیات مخاصمہ کا سبب نزول کیا ہے؟

جواب۔ لوگوں میں عقائد باطلہ کا موجود ہونا۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ کے نزدیک آیات تذکیر بآلاء اللہ، بایام اللہ اور بالموت وما بعدہ کا سبب نزول کیا ہے؟

جواب۔ لوگوں کا اللہ تعالیٰ کی نشانیوں، پیش آمدہ حادثات و واقعات اور موت وما بعد الموت سے لاپرواہی برتنا۔

سوال۔ ایسی آیات جن کے مفہوم میں عربی زبان کے ماہر کو کوئی تردد نہ ہو اور ان کا ایک ہی صاف و صریح حکم ہو اور کسی دوسرے معنی کا احتمال نہ ہو، انہیں اصطلاح میں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ محکم۔

سوال۔ ایسی آیات کے جن سے بیک وقت دو مختلف معانی مراد لیے جاسکتے ہوں اور ان کے صحیح مفہوم کے تعین میں دشواری پیش آتی ہو، انہیں اصطلاح میں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ متشابہ۔

سوال۔ غرائب قرآن سے متعلق بحث "الفوزالکبیر" کے کس باب میں ہے؟

جواب۔ دوسرے۔

سوال۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ نے فنون تفسیر اور مفسرین کے گروہوں کا ذکر "الفوزالکبیر" کے کس باب میں کیا ہے؟

جواب۔ چوتھے۔

سوال۔ استنباط، توجیہ اور تاویل پر تفصیلی بحث "الفوزالکبیر" کے کونسے باب میں ہے؟

جواب۔ چوتھے۔

سوال۔ تفسیر کا لغوی معنی کیا ہے؟

جواب۔ کھولنا اور ظاہر کرنا۔

سوال۔ تفسیر بالماثور کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ آیات واحادیث اور اقوال صحابہؓ وتابعین کے ساتھ تفسیر کرنا۔

سوال۔ تفسیر بالرائے سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ اپنی ذاتی رائے اور اجتہاد سے تفسیر کرنا۔

سوال۔ خلفائے اربعہؓ، حضرت عبداللہ بن عباسؓ، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ، حضرت ابی بن کعبؓ، حضرت زید بن ثابتؓ، حضرت ابوموسیٰ الاشعریؓ اور حضرت عبداللہ بن زبیرؓ یہ سب اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ دین اسلام کی کون سی خاص خدمت ان میں قدر مشترک ہے؟

جواب۔ یہ سب مفسرین قرآن ہیں۔

سوال۔ قرآن حکیم کا اردو میں سب سے پہلا بامحاورہ ترجمہ کس نے کیا؟

جواب۔ حضرت شاہ عبدالقادرؒ نے۔

سوال۔ قرآن کریم کا اردو میں سب سے پہلا لفظی ترجمہ کس نے کیا؟

جواب۔ شاہ رفیع الدین۔

سوال۔ دورۂ تفسیر القرآن کا آغاز پنجاب کے کس بزرگ سے ہوا؟

جواب۔ مولانا حسین علی واں بچھرویؒ۔

سوال۔ وحی کا لغوی معنی کیا ہے؟

جواب۔ اشارہ کرنا، دل میں ڈالنا۔

سوال۔ وحی کی کتنی اقسام ہیں؟

جواب۔ دو۔

سوال۔ جامع القرآن کس صحابیؓ کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ قرآن حکیم میں جو سجدے ہیں انہیں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ سجدۂ تلاوت۔

سوال۔ قرآن حکیم کس قبیلہ کے لہجہ میں نازل ہوا؟

جواب۔ قریش۔

سوال۔ سب سے پہلے حافظ قرآن کون تھے؟

جواب۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ سب سے پہلے مفسر قرآن کون تھے؟

جواب۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ قرآن حکیم کس رات میں لوح محفوظ سے آسمان دنیا یا نچلے آسمان پر نازل ہوا؟

جواب۔ شب قدر۔

سوال۔ قرآن مجید کی موجودہ ترتیب کا نام کیا ہے؟

جواب۔ ترتیب توقیفی یا عثمانی یا مصحفی۔

سوال۔ قرآن حکیم کی کس سورت کی ابتداء میں بسم اللہ نہیں لکھی جاتی؟

جواب۔ سورۂ توبہ۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کس چچا کا نام قرآن حکیم میں مذکور ہے؟

جواب۔ ابولہب۔

سوال۔ کس صحابیؓ کا نام قرآن حکیم میں مذکور ہے؟

جواب۔ حضرت زید بن حارثہؓ۔

سوال۔ زینت القرآن اور عروس القرآن کس سورت کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ سورۂ الرحمن۔

سوال۔ قلب قرآن کس سورت کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ سورۂ یٰسین۔

سوال۔ ام القرآن اور ام الکتاب کس سورت کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ سورۂ فاتحہ۔

سوال۔ قرآن حکیم پر اعراب اور نقطے کس نے لگائے؟

جواب۔ حجاج بن یوسف بعض علماء کے نزدیک

سوال۔ نزول قرآن کی ابتداء کے وقت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کیا تھی؟

جواب۔ 40 سال۔

سوال۔ فرشتہ وحی کون تھے؟

جواب۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام۔

سوال۔ سب سے آخر میں کونسی پوری سورت نازل ہوئی؟

جواب۔ سورۂ نصر۔

سوال۔ سورۃ النصر ترتیب مصحفی کے لحاظ سے کس نمبر پر ہے؟

جواب۔ ۱۱۰ نمبر پر۔

سوال۔ فسطاط القرآن کس سورت کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ سورۂ بقرہ۔

سوال۔ تفسیر ابن کثیر کا اصل نام کیا ہے؟
جواب۔ تفسیر القرآن العظیم۔
سوال۔ تفسیر ابن کثیر کے مؤلف علامہ ابن کثیرؒ کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۔ عماد الدین اسماعیل بن عمرؒ
سوال۔ علامہ ابن کثیرؒ کس مسلک کے پیروکار تھے؟
جواب۔ شافعی۔
سوال۔ علامہ ابن کثیرؒ کی وفات کس سن ہجری میں ہوئی؟
جواب۔ 774 ہجری۔
سوال۔ تفسیر بیضاوی کا اصل نام کیا ہے؟
جواب۔ انوار التنزیل واسرار التاویل۔
سوال۔ تفسیر بیضاوی کے مؤلف کون تھے؟
جواب۔ ابو سعید ناصر الدینؒ۔
سوال۔ علامہ بیضاوی کس مسلک سے تعلق رکھتے تھے؟
جواب۔ شافعی۔
سوال۔ وہ کونسی تفسیر ہے کہ جس کو تفسیر رازی، تفسیر فخر الدین اور تفسیر کبیر بھی کہا جاتا ہے؟
جواب۔ مفاتیح الغیب۔
سوال۔ امام فخر الدین رازی کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۔ ابو عبد اللہ محمد بن عمرؒ۔
سوال۔ تفسیر مفاتیح الغیب کو امام فخر الدینؒ نے لکھنا شروع کیا تھا لیکن مکمل نہ کر سکے تھے۔ تفسیر کے بقیہ حصے شہاب الدین بن خلیل دمشقیؒ اور شیخ نجم الدین احمد بن محمدؒ نے مکمل کیے بتائیے امام رازیؒ نے کس سورۃ تک تفسیر لکھی تھی؟
جواب۔ سورۃ الانبیاء۔
سوال۔ تفسیر روح المعانی کے مولف علامہ آلوسیؒ کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۔ شہاب الدین محمودؒ۔

سوال۔ علامہ آلوسیؒ کس مسلک سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ حنفی تھے۔

سوال۔ علامہ آلوسیؒ نے کس سن ہجری میں وفات پائی؟

جواب۔ 1270 ہجری۔

سوال۔ تفسیر فی ظلال القرآن کے مولف کا نام بتایئے۔

جواب۔ سید قطب شہیدؒ۔

سوال۔ سید قطب شہید کس جماعت سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ اخوان المسلمین۔

سوال۔ سید قطب شہید کب شہید کیے گئے؟

جواب۔ 1966ء۔

سوال۔ تفسیر فی ظلال القرآن کتنی جلدوں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 30۔

سوال۔ تفسیر مظہری کے مولف کا نام بتایئے۔

جواب۔ قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ۔

سوال۔ تفسیر مظہری کا نام کس شخصیت کے نام پر رکھا گیا؟

جواب۔ مرزا مظہر جان جاناںؒ۔

سوال۔ قاضی ثناء اللہ پانی پتی کا سن وفات بتایئے۔

جواب۔ 1860ء۔

سوال۔ تفسیر حقانی کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ فتح المنان۔

سوال۔ تفسیر حقانی کے مولف کا نام بتایئے۔

جواب۔ مولانا عبدالحق دہلویؒ۔

سوال۔ مولانا عبدالحق دہلویؒ کا سن وفات بتایئے۔

جواب۔ 1900ء۔

سوال۔ تفسیر حقانی کتنی جلدوں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ تفہیم القرآن کے مولف کا نام بتایئے۔

جواب۔ سید ابوالاعلیٰ مودودیؒ۔

سوال۔ سید ابوالاعلیٰ مودودیؒ کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ 1903ء، اورنگ آباد۔

سوال۔ مولانا ابوالاعلیٰ مودودیؒ نے کونسا ماہنامہ شروع کیا؟

جواب۔ ترجمان القرآن۔

سوال۔ مولانا مودودی نے جماعت اسلامی کی بنیاد کب اور کہاں رکھی؟

جواب۔ 1941ء، لاہور۔

سوال۔ مولانا مودودی نے کب اور کہاں وفات پائی؟

جواب۔ 1979ء، امریکہ۔

سوال۔ تفہیم القرآن کتنی جلدوں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ تدبر قرآن کے مولف کا نام بتائیں۔

جواب۔ مولانا امین احسن اصلاحیؒ۔

سوال۔ مولانا امین احسن اصلاحیؒ کس رسالہ کے مدیر رہے؟

جواب۔ الاصلاح۔

سوال۔ تدبر قرآن کو کس تنظیم نے شائع کیا؟

جواب۔ انجمن خدام القرآن۔

سوال۔ تفسیر معارف القرآن کے مؤلف کا نام بتائیں۔

جواب۔ مولانا مفتی محمد شفیعؒ۔

سوال۔ مولانا مفتی محمد شفیعؒ کے اشاعتی ادارے کا کیا نام تھا؟

جواب۔ ادارہ اسلامیات۔

سوال۔ معارف القرآن کتنی جلدوں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ مولانا مفتی محمد شفیعؒ نے کس جامعہ کی بنیاد رکھی؟

جواب۔ دارالعلوم کراچی۔

سوال۔ مولانا مفتی محمد شفیعؒ کے علاوہ ایک اور بزرگ نے بھی "معارف القرآن" ہی کے نام سے تفسیر لکھی ہے ان کا نام بتائیں۔

جواب۔ مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ۔

سوال۔ ضیاء القرآن کے مؤلف کا نام بتائیں۔

جواب۔ پیر کرم شاہ ازہریؒ۔

سوال۔ المائدہ کے کیا معنی ہیں؟

جواب۔ خوان۔

سوال۔ سورۃ المائدہ کا نام اس سورت کی کس آیت میں سے لیا گیا ہے؟

جواب۔ (112 ایک سو بارھواں)

سوال۔ سورۃ المائدہ کی آیت نمبر 112 میں خوان کے متعلق کیا ذکر کیا گیا ہے؟

جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں نے خوان نازل ہونے کا مطالبہ کیا۔

سوال۔ سورۃ المائدہ مدنی سورتوں میں سے ہے بتائیں یہ کونسے پارے میں ہے؟

جواب۔ چھٹے پارے سے شروع ہے اور ساتویں پارے میں ختم ہے۔

سوال۔ سورۃ المائدہ میں کل کتنے رکوع ہیں؟

جواب۔ 16۔

سوال۔ سورۃ المائدہ کی کتنی آیات ہیں؟

جواب۔ 120۔

سوال۔ قرآن حکیم کی سورتوں میں سورۃ المائدہ کا کونسا نمبر ہے؟

جواب۔ (5 پانچواں)۔

سوال۔ النحل کا کیا معنی ہے؟

جواب۔ شہد کی مکھی۔

سوال۔ سورۂ احزاب کا نام اس سورت کی کونسی آیت سے لیا گیا ہے؟

جواب۔ (20 بیسواں)۔

سوال۔ سورۂ احزاب کی وجہ تسمیہ کیا ہے؟

جواب۔ اس سورت میں غزوۂ احزاب کا تفصیلی ذکر ہے۔

سوال۔ سورۃ بنی اسرائیل کو ایک اور نام بھی دیا جاتا ہے وہ بتائیں۔

جواب۔ سورۃ الاسراء۔

سوال۔ سورۂ احزاب مدنی سورت ہے بتایئے یہ کس پارے میں ہے؟

جواب۔ اکیسویں پارے میں شروع ہوتی ہے اور بائیسویں میں ختم ہوتی ہے۔

سوال۔ سورۂ احزاب میں کل کتنے رکوع ہیں؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ سورۂ احزاب کی کتنی آیات ہیں؟

جواب۔ (73 تہتر)۔

سوال۔ قرآن حکیم کی سورتوں میں سورۂ احزاب کا کونسا نمبر ہے؟

جواب۔ (33 تینتیسواں)۔

سوال۔ الحدید کے کیا معنی ہیں؟

جواب۔ لوہا۔

سوال۔ سورۂ الحدید کا نام اس سورت کی کونسی آیت سے لیا گیا ہے؟

جواب۔ (25 پچیسواں)۔

سوال۔ سورۂ الحدید کی آیت نمبر 25 میں لوہے کے متعلق کیا ذکر کیا گیا ہے؟

جواب۔ لوہے کی تخلیق اور اس کے فوائد کا ذکر ہے۔

سوال۔ سورۂ الحدید مدنی سورتوں میں سے ہے بتایئے یہ کس پارے میں ہے؟

جواب۔ (27 ستائیسواں)۔

سوال۔ سورۂ الحدید میں کل کتنے رکوع ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ سورۃ الحدید میں کتنی آیات ہیں؟

جواب۔ 29۔

سوال۔ تکمیل دین کے متعلق آیت کس سورت میں ہے؟

جواب۔ سورۃ المائدہ۔

سوال۔ رہبانیت کا ذکر کس سورت میں ہے؟

جواب۔ سورۃ الحدید۔

سوال۔ استعاذہ کے متعلق آیت کس سورت میں ہے؟

جواب۔ سورۃ النحل۔

سوال۔ آیت وضو کس سورت میں ہے؟

جواب۔ سورۃ المائدہ۔

سوال۔ وہ آیت مبارکہ کہ جس میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خاتم النبیین کہا گیا ہے وہ کس سورت میں ہے؟

جواب۔ سورۃ الاحزاب۔

سوال۔ وہ کونسی سورت ہے جس میں شہد کو شفاء للناس کہا گیا ہے؟

جواب۔ سورۃ النحل۔

سوال۔ مشرکین نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اعتراض کیا تھا کہ آپ ﷺ پر معاذاللہ وحی نہیں آتی بلکہ فلاں شخص آپ ﷺ کو باتیں سکھاتا ہے۔ اس اعتراض کا جواب کس سورت میں دیا گیا ہے؟

جواب۔ سورۃ النحل۔

سوال۔ کس سورت میں یہ فرمایا گیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زندگی تمہارے لیے بہترین نمونہ ہے؟

جواب۔ سورۃ الاحزاب۔

سوال۔ آیت "قد جاء کم من اللہ نور و کتاب مبین" میں نور سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ قرآن حکیم۔

سوال۔ آیت "قالوا یموسیٰ ان فیھا قوما جبارین" میں کونسی قوم کا ذکر ہے؟

جواب۔ عمالقہ۔

سوال۔ قرآن حکیم میں تاریخی اعتبار سے کس قدیم ترین پرندے کا ذکر ہے؟

جواب۔ کوا۔

سوال۔ مشرکین مکہ کن ہستیوں کو خدا کی بیٹیاں قرار دیا کرتے تھے؟

جواب۔ فرشتوں کو۔

سوال۔ متبنیٰ کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ منہ بولے بیٹے کو یا لے پالک کو۔

سوال۔ بیوہ کی عدت کتنی ہے؟

جواب۔ چار ماہ دس دن۔

سوال۔ مطلقہ مدخولہ کی عدت کتنی ہے؟

جواب۔ تین حیض۔

سوال۔ حاملہ کی مدت کتنی ہے؟

جواب۔ وضع حمل تک۔

سوال۔ سورۂ حدید میں اول، آخر، ظاہر اور باطن کس ذات کی صفات بتائی گئی ہیں؟

جواب۔ اللہ رب العزت۔

سوال۔ رہبانیت کا بانی کون تھا؟

جواب۔ سینٹ انتھونی۔

سوال۔ رہبانیت کی پہلی خانقاہ کہاں بنائی گئی؟

جواب۔ مصر میں۔

سوال۔ آسمانی کتابوں میں نزول کے اعتبار سے تورات کا کونسا نمبر ہے؟

جواب۔ پہلا۔

سوال۔ آسمانی کتابوں میں نزول کے اعتبار سے انجیل کا کونسا نمبر ہے؟

جواب۔ تیسرا۔

سوال۔ آسمانی کتابوں میں نزول کے اعتبار سے زبور کا کونسا نمبر ہے؟

جواب۔ دوسرا۔

سوال۔ آسمانی کتابوں میں نزول کے اعتبار سے قرآن حکیم کا کونسا نمبر ہے؟

جواب۔ چوتھا۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام پر کونسی کتاب نازل ہوئی؟

جواب۔ صحیفے نازل ہوئے۔

سوال۔ قرآن کریم کی کونسی سورت ہے جس کے درمیان آیتوں میں بھی بسم اللہ موجود ہے؟

جواب۔ سورۂ نمل۔

سوال۔ سجدہ تلاوت میں سجدہ سے اٹھتے وقت کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ تکبیر۔

سوال۔ ایک ہی جگہ بیٹھے بیٹھے آیت سجدہ کو دس مرتبہ تلاوت کرنے سے کتنی مرتبہ سجدے کرنے ہوں گے؟

جواب۔ ایک مرتبہ۔

سوال۔ قرآنِ حکیم کی آیت مبارکہ کہ جس میں فرمایا گیا ہے کہ سب انبیاء کی طرف توحید کی وحی کی گئی ہے۔ یہ کس سورۂ میں ہے؟

جواب۔ سورۂ انبیاء۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضور اکرم ﷺ کا نام مبارک "محمد" کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام مبارک "احمد" کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 1۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت ایوب علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت ہود علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت صالح علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب۔ 9۔
سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت شعیب علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب۔ 11۔
سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب۔ 21۔
سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت نوح علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب۔ 42۔
سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب۔ 68۔
سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت یوسف علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب۔ 27۔
سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب۔ 136۔
سوال۔ حضور کریم ﷺ کا نام محمدؐ قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟
جواب۔ 4۔
سوال۔ حضرت ہود علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟
جواب۔ 4۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے۔
جواب۔ 3۔
سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟
جواب۔ 4۔

سوال۔ حضرت ایوب علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟

جواب۔ 27۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟

جواب۔ 25۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟

جواب۔ 34۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نام قرآن حکیم کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ قرآن کریم کی ستائیس سورتوں میں حضرت نوح علیہ السلام کا نام آیا ہے۔ بتایئے سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں ہے؟

جواب۔ سورۂ ہود۔

سوال۔ قرآن حکیم کی کئی سورتوں میں حضرت ہود علیہ السلام کا نام آیا ہے۔ بتایئے سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں ہے؟

جواب۔ سورۂ ہود۔

سوال۔ قرآن حکیم کی چار سورتوں میں حضرت صالح علیہ السلام کا نام آیا ہے۔ بتایئے کہ سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۂ ہود۔

سوال۔ قرآن حکیم کی پچیس سورتوں میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کا نام آیا ہے بتایئے کہ سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۂ بقرہ۔

سوال۔ قرآن حکیم کی تین سورتوں میں حضرت یوسف علیہ السلام کا نام آیا ہے بتاءے کہ سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں ہے؟

جواب۔ سورۂ یوسف۔

سوال۔ قرآن حکیم کی چار سورتوں میں حضرت شعیب علیہ السلام کا نام آیا ہے۔ بتائیے کہ سب سے زیادہ دفعہ کس سورۂ میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۂ اعراف۔

سوال۔ قرآن حکیم کی چار سورتوں میں حضرت ایوب علیہ السلام کا نام آیا ہے بتائیے کہ سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں آیا ہے؟

جواب۔ چار مختلف سورتوں میں ایک ایک دفعہ آیا ہے۔

سوال۔ قرآن حکیم کی چونتیس سورتوں میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام آیا ہے۔ بتائیے سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۂ الاعراف۔

سوال۔ قرآن حکیم کی 9 سورتوں میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نام آیا ہے۔ بتائیے کہ سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۃ المائدہ۔

سوال۔ قرآن حکیم کی چار سورتوں میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام "محمد" آیا ہے۔ بتائیے کہ سب سے زیادہ دفعہ کس سورت میں آیا ہے؟

جواب۔ 4 مختلف سورتوں میں ایک ایک دفعہ آیا ہے۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت نوح علیہ السلام کا نام سب سے زیادہ سورۂ ہود میں آیا ہے۔ بتائیے کہ کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت ہود علیہ السلام کا نام سب سے زیادہ سورۂ ہود میں آیا ہے۔ بتائیے کہ کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ قرآن کریم میں حضرت صالح علیہ السلام کا نام سب سے زیادہ سورۂ ہود میں آیا ہے۔ بتائیے کہ کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ قرآن کریم میں حضرت شعیب علیہ السلام کا نام سب سے زیادہ سورۃ الاعراف میں آیا ہے بتایئے کہ کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نام سب سے زیادہ سورۃ المائدہ میں آیا ہے۔ بتایئے کہ کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کا نام سب سے زیادہ سورۃ البقرہ میں آیا ہے۔ بتایئے کہ کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 14۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت یوسف علیہ السلام کا نام سب سے زیادہ سورۂ یوسف میں آیا ہے بتایئے کہ کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 25۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام سب سے زیادہ سورۂ اعراف میں آیا ہے بتایئے کہ کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 21۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ایک اور نام کونسا ذکر کیا گیا ہے؟

جواب۔ المسیح علیہ السلام۔

سوال۔ وہ کونسے نبی ہیں جن کا نام قرآن حکیم میں 100 سے زیادہ دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

# الحدیث

سوال۔ حدیث کا لغوی معنی کیا ہے؟

جواب۔ بات چیت، نیا

سوال۔ شرح "نخبۃ الفکر" کے مؤلف کا نام بتائیں۔

جواب۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ۔

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ احمد بن محمد الکنانیؒ۔

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کا لقب کیا تھا؟

جواب۔ شہاب الدین۔

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابوالفضل۔

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کا عرف کیا تھا؟

جواب۔ ابن حجر۔

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کس مسلک سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ شافعی۔

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کی تاریخ پیدائش بتائیں۔

جواب۔ 23 شعبان 773 ہجری۔

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کی جائے پیدائش بتائیں۔

جواب۔ مصر۔

سوال۔ حدیثِ قدسی سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ وہ حدیث جس میں آنحضرتؐ یوں فرمائے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کی تاریخ وفات بتائیں۔

جواب۔ 28 ذوالحجہ 852 ہجری۔

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کی جائے وفات بتائیں۔

جواب۔ مصر۔

سوال۔ "نخبۃ الفکر" کا پورا نام کیا ہے؟

جواب۔ "نخبۃ الفکر فی مصطلح اہل الاثر"

سوال۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کے بقول "نخبۃ الفکر" کی بنیاد کس کتاب پر ہے؟

جواب۔ مقدمہ ابن الصلاح۔

سوال۔ "مقدمہ ابن الصلاح" کس کی کتاب ہے؟

جواب۔ ابن الصلاحؒ۔

سوال۔ اس علم کا کیا نام ہے جس کے ذریعے خبر اور راوی کے حالات بحیثیت ردو قبول معلوم کیے جاتے ہیں؟

جواب۔ علم اصول حدیث۔

سوال۔ علم اصول حدیث کا موضوع کیا ہے؟

جواب۔ خبر و راوی بحیثیت ردو قبول۔

سوال۔ علم اصول حدیث کی غرض و غایت کیا ہے؟

جواب۔ خبر یا راوی کے مقبول یا مردود ہونے میں امتیاز حاصل کرنا۔

سوال۔ محدثین حدیث کے تحت کس کس چیز کو شمار کرتے ہیں؟

جواب۔ حضور اکرم ﷺ، صحابہ کرامؓ، تابعین عظامؒ کے اقوال، افعال اور تقاریر۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس کی اسناد بلا تعیین کثیر ہوں اس قدر کہ ان کے راویوں کا جھوٹ پر اتفاق کرنا یا ان سے اتفاقاً جھوٹ صادر ہونا محال ہو، یہ کثرت ابتداء سے انتہاء تک یکساں ہو، خبر مفید علم یقینی ضروری ہو اور خبر کا تعلق عقل سے نہیں بلکہ حس سے ہو؟

جواب۔ حدیث متواتر۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس میں متواتر کی تمام شرائط نہ پائی جاتی ہوں؟

جواب۔ خبر واحد۔

سوال۔ راویوں کی تعداد کے اعتبار سے حدیث یا خبر کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ متواتر، مشہور، عزیز اور غریب کس اعتبار سے حدیث کی اقسام ہیں؟

جواب۔ راویوں کی تعداد کے اعتبار سے۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس کے ہر طبقے میں کم از کم تین راوی تو ضرور ہوں باقی زائد اس قدر ہوں کہ متواتر کی تمام شرائط پر حاوی نہ ہوں؟

جواب۔ حدیث مشہور۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس کے ہر طبقے میں کم از کم دو راوی ضرور موجود ہوں؟

جواب۔ حدیث عزیز۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس میں کسی جگہ صرف ایک ہی راوی ہو جس کا کوئی شریک نہ ہو؟

جواب۔ خبر غریب۔

سوال۔ فرد مطلق اور فرد نسبی کس حدیث کی دو قسمیں ہیں؟

جواب۔ خبر غریب۔

سوال۔ اگر کسی دوسرے صحابی سے ایسا متن مل گیا جو کہ کسی حدیث فرد کے ساتھ لفظاً و معناً یا صرف معناً مشابہ ہو تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ شاہد۔

سوال۔ شرع میں حدیث متواتر کا کیا مقام ہے؟

جواب۔ بلا بحث واجب العمل ہے۔

سوال۔ جوامع، مسانید اور اجزاء میں اس غرض سے تتبع کرنا کہ حدیث فرد کے لیے متابع یا شاہد ہے کہ نہیں کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ اعتبار۔

سوال۔ ایسے راویوں کو کیا کہا جاتا ہے کہ جو نہایت قلیل الحدیث ہوں اور ان سے ایک ہی راوی نے روایت کی ہو؟

جواب۔ الواحدان۔

سوال۔ متن کے طریق یا سلسلۂ روات کو کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ اسناد۔
سوال۔ متقدمین کے نزدیک حدثنی اور اخبرنی میں کیا فرق ہے؟
جواب۔ کوئی فرق نہیں۔
سوال۔ متاخرین کے نزدیک حدثنی اور اخبرنی میں کیا فرق ہے؟
جواب۔ استاد پڑھے اور شاگرد سنے تو حدثنی استعمال ہو گا اور اگر شاگرد پڑھے اور استاد سنے تو اخبرنی استعمال ہو گا۔
سوال۔ ایسی خبر کو کیا کہتے ہیں کہ جس کی اسناد تابعی یا اس کے ماتحت پر ختم ہو اور اس کا تلفظ متقضی ہو کہ اس اسناد سے جو منقول ہے وہ تابعی یا اس کے ماتحت کا قول، فعل یا تقریر ہے؟
جواب۔ مقطوع۔
سوال۔ امام بخاریؒ اور امام مسلمؒ کا باہمی تعلق واضح کیجیے۔
جواب۔ امام بخاریؒ امام مسلمؒ کے استاد تھے۔
سوال۔ صحیح لذاتہ، صحیح لغیرہ، حسن لذاتہ اور حسن لغیرہ کس حدیث کی قسمیں ہیں؟
جواب۔ خبر واحد مقبول کی۔
سوال۔ محکم، مختلف الحدیث، ناسخ و منسوخ اور متوقف فیہ کس حدیث کی قسمیں ہیں؟
جواب۔ بلحاظ سقوط راوی خبر مردود کی۔
سوال۔ جس حدیث کے راوی میں وضع حدیث کا طعن موجود ہو، اس کی حدیث کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ حدیث موضوع۔
سوال۔ جس حدیث کے راوی میں عمداً جھوٹی حدیث روایت کرنے کا طعن موجود ہو اس حدیث کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ حدیث متروک۔
سوال۔ جس حدیث کے راوی پر بکثرت غلطی صادر ہونے کا طعن موجود ہو اس حدیث کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ حدیث منکر۔

سوال۔ جس حدیث کے راوی پر بکثرت غفلت و نسیان سرزد ہونے کا طعن موجود ہو اس حدیث کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حدیث منکر۔

سوال۔ اگر راوی میں علاوہ کذب کے قولاً یا فعلاً فسق کا خدشہ پایا جائے جو کہ موجب کفر نہ ہو تو اس کی حدیث کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حدیث منکر۔

سوال۔ حدیث منکر کتنی طرح سے ہوتی ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ جس حدیث کے راوی میں وہم کا طعن پایا جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حدیث معضل۔

سوال۔ اگر راوی اس طرح ثقات کی مخالفت کرے کہ سند میں تغیر کر دے تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مدرج الاسناد۔

سوال۔ اگر راوی اس طرح ثقات کی مخالفت کرے کہ متن میں تغیر کر دے تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مدرج المتن۔

سوال۔ مدرج الاسناد کی کتنی صورتیں ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ مدرج المتن کی کتنی صورتیں ہیں؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ راوی کا ثقات کی اس طرح مخالفت کرنا کہ اسناد کے اسماء میں یا حدیث کے متن میں تقدیم و تاخیر کر دے کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ مقلوب۔

سوال۔ راوی کا ثقات کی اس طرح مخالفت کرنا کہ اسناد کے راوی یا حدیث کے متن میں ایسی تبدیلی کر دے کہ ایک روایت پر دوسری کو ترجیح ممکن نہ ہو کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ مضطرب۔

سوال۔ راوی کا ثقات کی اس طرح مخالفت کرنا کہ صورت خطی کو باقی رکھتے ہوئے ایک یا زیادہ حروف کے صرف نقاط میں تغیر کردے کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ مصحف۔

سوال۔ راوی کا ثقات کی اس طرح مخالفت کرنا کہ صورت خطی کو باقی رکھتے ہوئے ایک یا زیادہ حروف کی شکل میں تغیر کردے کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ محرف۔

سوال۔ حدیث کے الفاظ کو ان کے مترادف سے تبدیل کرنا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ روایت بالمعنی۔

سوال۔ راوی کا مجہول ہونا کتنی طرح سے ہوتا ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس کے راوی میں بدعت پائے جانے کا طعن ہو؟

جواب۔ مبتدع۔

سوال۔ بدعت کی دو قسمیں ہیں ایک وہ بدعت کہ جو متلزم کفر ہو دوسری بدعت کونسی ہے؟

جواب۔ متلزم فسق۔

سوال۔ راوی کا بد حافظہ ہونا ایک طعن ہے۔ بد حافظہ اس شخص کو کہا جاتا ہے کہ جس کے صواب کا پایہ خطا پر غالب نہ رہے۔ پھر اگر یہ سوء حفظ راوی کے ساتھ ہر حالت میں قائم رہے تو اسے لازم کہتے ہیں بتائیں کہ ایسا سوء حفظ کہ جو راوی کے ساتھ ہمیشہ نہ رہا ہو بلکہ کسی وجہ سے اسے عارضہ ہو گیا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ طاری۔

سوال۔ راوی پر کتنی وجہ سے طعن کیا جاتا ہے؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ راوی پر عدالت سے متعلق کتنی وجہ سے طعن کیا جاتا ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہا جاتا ہے کہ جس کی اسناد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ختم ہو اور اس کا تلفظ مقتضی ہو کہ اس اسناد سے جو منقول ہے وہ صریحاً یا حکماً آپؐ کا قول، فعل یا تقریر ہے؟

جواب۔ مرفوع۔

سوال۔ ایسی خبر کو کیا کہا جاتا ہے کہ جس کی اسناد کسی صحابی پر منتہی ہو اور اس کا تلفظ مقتضی ہو کہ اس اسناد سے جو منقول ہے وہ صحابی کا قول، فعل یا تقریر ہے؟

جواب۔ موقوف۔

سوال۔ وہ کام کہ جو حضور اکرمؐ کے سامنے کیے گئے ہوں یا آپؐ کے علم میں لائے گئے ہوں لیکن آپؐ نے ان سے منع نہ فرمایا ہو کونسی حدیث کہلاتے ہیں؟

جواب۔ حدیث تقریری۔

سوال۔ جس شخص کو حالت ایمان میں حضور اکرم ﷺ سے شرف ملاقات حاصل ہوا اور اس کی وفات بھی حالت ایمان میں ہوئی ہو، اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ صحابی۔

سوال۔ جس شخص نے جاہلیت اور اسلام دونوں زمانے پائے ہوں لیکن آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شرف ملاقات حاصل نہ ہو سکا ہو، اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مخضرم۔

سوال۔ جس شخص کو حالت ایمان میں کسی صحابی سے شرف ملاقات حاصل ہوا ہو اور اس کی وفات بھی حالت ایمان میں ہوئی ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ تابعی۔

سوال۔ جس شخص کو حالت ایمان میں کسی تابعی سے شرف ملاقات حاصل ہوا ہو اور اس کی وفات بھی حالت ایمان میں ہوئی ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ تبع تابعی۔

سوال۔ "جمہور نے تصریح کر دی ہے کہ صحیح بخاری کو صحیح مسلم پر تقدم ہے اور اس کے خلاف میں کسی کی تصریح موجود نہیں ہے۔" یہ الفاظ کس شخصیت کے ہیں؟

جواب۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ۔

سوال۔ "آسمان کے نیچے صحیح مسلم سے بڑھ کر کوئی کتاب صحیح نہیں ہے۔" یہ کس شخصیت کے الفاظ ہیں؟

جواب۔ ابو علی نیشاپوریؒ۔

سوال۔ اگر کوئی ثقہ راوی کسی ایسے شخص کی مخالفت کرتا ہے کہ جو ضبط یا کسی اور وجہ ترجیح کی بناء پر اس سے راجح ہو تو اس کی حدیث کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ شاذ۔

سوال۔ حدیث شاذ کے مقابل حدیث کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ محفوظ۔

سوال۔ حدیث منکر کے مقابل حدیث کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ معروف۔

سوال۔ اگر حدیث فرد کے کسی راوی کے متعلق تفرد کا گمان تھا اور پھر تتبع سے اس کا کوئی موافق مل گیا تو اس موافقت کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ متابعت۔

سوال۔ اگر حدیث فرد کے کسی راوی کے متعلق تفرد کا گمان تھا اور پھر تتبع سے اس کا کوئی موافق مل گیا تو اس ملنے والے موافق کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ متابع (بکسر باء)۔

سوال۔ اگر حدیث فرد کے کسی راوی کے متعلق تفرد کا گمان تھا اور پھر تتبع سے اس کا کوئی موافق مل گیا تو جس کا موافق ملا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ متابع (بفتح باء)۔

سوال۔ متابعت کی دو قسمیں ہیں پہلی کو تامہ کہتے ہیں۔ بتائیں دوسری کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ قاصرہ۔

سوال۔ اگر کوئی مصنف حدیث بیان کرتے وقت ساری سند یا ایک یا ایک سے زیادہ راوی حذف کردے اور کہے کہ جس قدر راوی میں نے حذف کیے ہیں وہ سب ثقہ ہیں تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ تعدیل مبہم۔

سوال۔ فتح الباری، تہذیب التہذیب، تقریب التہذیب، طبقات الحفاظ، نصب الرایہ، بلوغ المرام اور الاصابہ فی تمیز الصحابہ کس شخصیت کی تصانیف ہیں؟

جواب۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ کی۔

سوال۔ ناسخ و منسوخ میں سے کس پر عمل ہو گا؟

جواب۔ ناسخ پر۔

سوال۔ الفاظ ادائے حدیث کے کتنے مراتب ہیں؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ جس خبر کے اوائل سند سے صرف ایک راوی یا متعدد راوی ساقط ہوں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ معلق۔

سوال۔ جس خبر کی اخیر سند میں تابعی کے بعد کوئی راوی ساقط ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مرسل۔

سوال۔ جس خبر کی اسناد سے دو یا دو سے زائد راوی ایک ہی مقام سے بتصرف یا بلاتصرف معنی ساقط ہوں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ معضل۔

سوال۔ محدثین کی اصطلاح میں "نا" کس کا مخفف ہے؟

جواب۔ اخبرنا کا۔

سوال۔ متفق علیہ سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ ایسی حدیث جو بخاری و مسلم دونوں میں ہو۔

سوال۔ جس حدیث کی اسناد میں عن ہو، اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ معنعن یا عنعنہ۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس میں صحیح لذاتہ کی تمام شرائط پائی جاتی ہوں البتہ کامل الضبط ہونے والی شرط نہ پائی جائے لیکن اس کے اسناد متعدد ہوں؟

جواب۔ صحیح لغیرہ۔

سوال۔ ایسی حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس میں کامل الضبط ہونے کی شرط کے علاوہ صحیح لذاتہ کی جملہ شرائط پائی جائیں اور ضبط ناقص ہونے کی وجہ سے حدیث کی صحت میں جو قصور پیدا ہوا ہے اسے بھی تعدد طرق سے دور نہ کیا گیا ہو؟

جواب۔ حسن لذاتہ۔

سوال۔ ایسی متوقف فیہ حدیث کو کیا کہتے ہیں کہ جس کی مقبولیت پر کوئی قرینہ موجود ہو؟

جواب۔ حسن لغیرہ۔

سوال۔ ایسی خبر واحد مقبول کہ اس کے معارض کوئی خبر مقبول نہ ہو کیا کہلاتی ہے؟

جواب۔ محکم۔

سوال۔ اگر دو خبر واحد مقبول بظاہر معارض ہوں لیکن ان میں تطبیق ممکن ہو تو ان دونوں کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ مختلف الحدیث۔

سوال۔ اگر دو خبر مقبول آپس میں معارض ہوں اور ان میں تطبیق بھی ممکن ہو البتہ ان میں سے کسی ایک کا دوسری پر تقدم زمانی ثابت ہو جائے تو ان دونوں کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ ناسخ و منسوخ۔

سوال۔ اگر دو خبروں میں تعارض ہو اور ان میں تطبیق بھی ممکن نہ ہو اور کسی کا دوسری پر تقدم زمانی بھی ثابت نہ ہو تو ان دونوں کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ متوقف فیہ۔

سوال۔ روایت حدیث کی اجازت دو طرح سے ہوتی ہے ایک کو اجازت بالمشافہ کہتے ہیں دوسری کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ اجازت بالمکاتبہ۔

سوال۔ موضوع حدیث کی بغیر تصریح روایت کی کیا حیثیت ہے؟

جواب۔ بالاتفاق حرام ہے۔

سوال۔ صحیح بخاری کا پورا نام لکھیں۔

جواب۔ الجامع الصحیح المسند من حدیث رسول اللہ و سننہ و ایامہ۔

سوال۔ امام مسلم کا اصل نام بتائیں۔
جواب۔ امام ابوالحسین مسلم بن حجاجؒ۔
سوال۔ امام مسلم کا سن وفات بتائیں۔
جواب۔ 261 ہجری۔
سوال۔ امام ترمذیؒ کا اصل نام بتائیں۔
جواب۔ امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰؒ۔
سوال۔ امام ترمذیؒ کا سن وفات بتائیں۔
جواب۔ 279 ہجری۔
سوال۔ امام ابوداؤدؒ کا اصل نام بتائیں۔
جواب۔ امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانی
سوال۔ امام نسائیؒ کا اصل نام بتائیں۔
جواب۔ امام ابو عبدالرحمن احمد بن علیؒ۔
سوال۔ امام ابن ماجہؒ کا اصل نام بتائیں۔
جواب۔ امام ابو عبداللہ محمد بن یزید القزوینیؒ۔
سوال۔ امام ابن ماجہؒ کا سن وفات بتائیں۔
جواب۔ 273 ہجری۔
سوال۔ "صحیفہ الصادقہ" کے مرتب کون تھے؟
جواب۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ۔
سوال۔ "صحیفہ صحیحہ" کے مرتب کون تھے؟
جواب۔ حضرت ہمام بن منبہؒ۔
سوال۔ حضرت ہمام بن منبہؒ نے "صحیفہ صحیحہ" میں کس صحابی کی مرویات کو جمع کیا؟
جواب۔ حضرت ابوہریرہؓ کی۔
سوال۔ حفاظت حدیث کے دو اہم ذرائع حفظ اور کتابت ہیں۔ تیسرا اہم ذریعہ بتائیں۔
جواب۔ تعامل۔

سوال۔ حضرت علامہ انور شاہ کاشمیریؒ کے افادات سے صحیح بخاری کی کونسی شرح لکھی گئی؟
جواب۔ فیض الباری۔
سوال۔ حضرت علامہ انور شاہ کاشمیریؒ کے افادات سے فیض الباری شرح صحیح البخاری کس نے مرتب کی؟
جواب۔ مولانا بدر عالمؒ۔
سوال۔ حضرت مولانا علامہ انور شاہ کاشمیریؒ کے افادات سے جامع ترمذی کی کونسی شرح لکھی گئی؟
جواب۔ العرف الشذی۔
سوال۔ حضرت مولانا علامہ انور شاہ کاشمیریؒ کے افادات سے العرف الشذی تقریر جامع الترمذی کس نے مرتب کی؟
جواب۔ مولانا محمد چراغؒ۔
سوال۔ محدث کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ حدیث پڑھانے والے کو۔
سوال۔ محدثین کی اصطلاح میں حافظ کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ جسے ایک لاکھ احادیث النبویہ مع سند یاد ہوں۔
سوال۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ کا "صحیفہ الصادقہ" کس دور میں مرتب ہوا؟
جواب۔ دور نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں۔
سوال۔ حضرت انس بن مالکؓ، حضرت علی المرتضیٰؓ، حضرت سمرہ بن جندبؓ، حضرت ابوہریرہؓ، حضرت جابر بن عبداللہؓ اور حضرت سعد بن عبادہؓ کے صحیفے کس دور کی یادگار ہیں؟
جواب۔ دورِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔
سوال۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ کا 500 احادیث پر مشتمل صحیفہ حضرت ابوہریرہؓ کی مرویات سے مرتب کردہ حضرت ہمام بن منبہؒ کا "صحیفہ صحیحہ" حضرت زید بن ثابتؓ کی مرتب کردہ کتاب "الفرائض" اور حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کا صحیفہ یہ سب کس دور کی یادگار ہیں؟
جواب۔ دورِ صحابہؓ کی۔

سوال۔ امام محمدؒ کی کتاب "الآثار" موطا امام مالک، جامع سفیان ثوری، جامع ابن مبارک، موطا امام اوزاعی اور جامع ابن جریج یہ سب کس دور کی یادگار ہیں؟

جواب۔ دور تابعینؒ کی۔

سوال۔ صحیحین کن دو کتابوں کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ بخاری و مسلم کو۔

سوال۔ محدثین کی اصطلاح میں شیخین سے کون مراد ہیں؟

جواب۔ امام بخاریؒ و امام مسلمؒ۔

سوال۔ دو مشہور کتابیں موطین کے نام سے معروف ہیں جن میں سے ایک موطا امام مالک ہے، دوسری کا نام بتائیں۔

جواب۔ موطا امام محمد۔

سوال۔ حضرت ابوہریرہؓ کی مرویات کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 5374۔

سوال۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی مرویات کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 2660۔

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ کی مرویات کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 2210۔

سوال۔ صحیح بخاری، صحیح مسلم، موطا امام مالک اور صحیح ابن حبان کس طبقہ کی کتب ہیں؟

جواب۔ طبقہ اُولیٰ۔

سوال۔ سنن ابن ماجہ اور مصنف ابی بکر بن ابی شیبہ کس طبقہ کی کتب ہیں؟

جواب۔ طبقہ ثالثہ۔

سوال۔ سنن نسائی، سنن ابوداؤد، جامع ترمذی اور مسند احمد کس طبقہ کی کتب ہیں؟

جواب۔ طبقہ ثانیہ۔

سوال۔ نوادر الاصول اور تاریخ الخلفاء کس طبقہ کی کتب ہیں؟

جواب۔ طبقہ رابعہ۔

سوال۔ موضوعات ابن جوزی اور موضوعات شیخ محمد طاہر نہروانی کس طبقہ کی کتب ہیں؟

جواب۔ طبقہ خامسہ۔

سوال۔ ایسی کتاب کو کیا کہا جاتا ہے کہ جس میں یہ آٹھ شرائط پائی جائیں: سیر، تفسیر، آداب، عقائد، فتن، احکام، اشراط اور مناقب؟

جواب۔ جامع۔

سوال۔ حدیث کی ایسی کتاب کیا کہلاتی ہے کہ جس کے ابواب فقہی طریقہ سے ہوں اور اس میں فقہی مسائل کے متعلق احادیث لائی جائیں؟

جواب۔ سنن۔

سوال۔ ایسی کتاب کو کیا کہتے ہیں کہ جس کا مصنف ایک یا دو کتابوں کو سامنے رکھ لیتا ہے اور ان کی شرائط کو ذہن میں رکھ کر وہ حدیثیں لاتا ہے کہ جو ان کی شرائط پر تو پوری اترتی ہوں لیکن خود ان کتابوں میں موجود نہ ہوں؟

جواب۔ مستدرک۔

سوال۔ ایسی کتاب کہ جس میں صحابہ کی ترتیب سے احادیث جمع کی جائیں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مسند۔

سوال۔ ایسی کتاب کہ جس میں مصنف اپنے شیوخ کی ترتیب سے احادیث جمع کرے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ معجم۔

سوال۔ ایسی کتاب کو کیا کہتے ہیں کہ جس میں مصنف ایک استاد کے کسی شاگرد کی وہ احادیث جمع کرتا ہے کہ جو اس شاگرد کے علاوہ باقی شاگردوں نے ذکر نہ کی ہوں؟

جواب۔ غریب۔

سوال۔ جس کتاب میں کسی خاص مسئلہ پر احادیث جمع کی جائیں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ جزء۔

سوال۔ ایسی کتاب کو کیا کہتے ہیں کہ جس کا مصنف ایک کتاب کو سامنے رکھ کر اسی کی حدیثیں لاتا ہے لیکن سند ایسی لاتا ہے کہ جس میں اس کتاب کے مصنف کا واسطہ نہیں ہوتا بلکہ سند براہ راست اس کتاب کے مصنف کے شیخ یا شیخ الشیخ تک پہنچتی ہے؟

جواب۔ مستخرج۔

سوال۔ ایسی کتاب کو کیا کہتے ہیں کہ جس کا مصنف اپنی کتاب میں ایسی حدیثیں لاتا ہے کہ جن میں کوئی ایسی کمزوری پائی جاتی ہے جسے عام لوگ نہیں جان سکتے اور محدثین ہی اس پر کھتے ہیں؟

جواب۔ علل۔

سوال۔ ایسی کتاب کو کیا کہتے ہیں کہ جس میں مصنف چالیس حدیثیں جمع کرتا ہے؟

جواب۔ اربعین۔

سوال۔ بخاری شریف میں کل کتنی احادیث ہیں؟

جواب۔ 9082۔

سوال۔ "المجتبیٰ" کس کتاب کا اصل نام ہے؟

جواب۔ سنن نسائی کا۔

سوال۔ "السنن الکبریٰ" کس کی کتاب ہے؟

جواب۔ امام نسائیؒ کی۔

سوال۔ تین کتابیں معجم کبیر، معجم اوسط اور معجم صغیر جو کہ معاجم ثلاثہ کہلاتی ہیں، یہ کس مصنف کی تحریر کردہ ہیں؟

جواب۔ امام طبرانیؒ کی۔

سوال۔ صحاح ستہ میں سے وہ کونسی کتاب ہے کہ جس کو بعض محدثین نے صحاح ستہ میں شامل نہیں کیا؟

جواب۔ مسند احمد و معجم طبرانی۔

سوال۔ صحیح بخاری کی معروف شرح "فتح الباری" کے مؤلف کا نام بتائیں۔

جواب۔ علامہ ابن حجر عسقلانیؒ۔

سوال۔ "فتح الملہم" صحیح مسلم کی شرح ہے اس کے مؤلف کا نام بتائیں۔

جواب۔ مولانا شبیر احمد عثمانیؒ۔

سوال۔ "معارف الاحادیث" کے مؤلف کا نام بتائیں۔

جواب۔ مولانا محمد منظور نعمانیؒ۔

سوال۔ جامع ترمذی کی شرح جو کہ "شرح السندھی" کے نام سے معروف ہے وہ کس نے لکھی ہوئی ہے؟

جواب۔ علامہ ابو طیب سندھیؒ۔

سوال۔ سنن ابو داؤد کی شرح "بذل المجہود" کس کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب۔ مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ۔

سوال۔ "تقریر بخاری شریف" کے مؤلف کا نام بتائیں۔

جواب۔ مولانا محمد زکریا کاندھلویؒ۔

سوال۔ شیخ عبد الحق محدث دہلویؒ نے مشکواۃ شریف کی دو شرحیں ""لمعات اور" اشعۃ اللمعات " لکھیں۔ ان میں سے "لمعات" عربی زبان میں ہے بتائیں کہ "اشعۃ اللمعات" کس زبان میں ہے؟

جواب۔ فارسی میں۔

سوال۔ "تعلیق الصبیح" مشکواۃ المصابیح کی شرح ہے۔ بتائیں کہ اس کے مؤلف کون ہیں؟

جواب۔ مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ۔

سوال۔ بیان، ذکر، قصہ، کہانی، بات چیت، نئی چیز اور گفتگو کس مشہور اصطلاح کے لغوی معانی ہیں؟

جواب۔ حدیث کے۔

سوال۔ قرآن حکیم میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اطاعت کو کس کی اطاعت قرار دیا گیا ہے؟

جواب۔ اللہ تعالیٰ کی۔

سوال۔ حدیث پر عمل کے متعلق خوارج کا رویہ کیا تھا؟

جواب۔ کسی حد تک گریز کا رویہ تھا۔

سوال۔ حضور اکرم ﷺ نے ایک مرتبہ مسجد نبویؐ میں خطبہ ارشاد فرماتے ہوئے کہا کہ مومنو! بیٹھ جاؤ۔ تو وہ کونسے صحابیؓ تھے کہ جو اس وقت مسجد کے اندر داخل ہو رہے تھے ایک قدم ابھی باہر تھا، تعمیل ارشاد میں وہیں بیٹھ گئے؟

جواب۔ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ۔

سوال۔ "جب حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت سامنے آ جائے تو کسی وجہ سے اسے ترک کرنے کی گنجائش نہیں" آئمہ اربعہ میں سے یہ کس کا قول ہے؟

جواب۔ امام شافعیؒ۔

سوال۔ "جو بات آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہو بسر و چشم تسلیم ہے۔" آئمہ اربعہ میں سے یہ کس کا قول ہے؟

جواب۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ۔

سوال۔ "ہر شخص کی بات کو چھوڑا بھی جا سکتا ہے اور اختیار بھی کیا جا سکتا ہے سوائے اس قبر والے کے کہ اس کے قول کو تو بہر حال اپنانا ہی پڑے گا۔" آئمہ اربعہ میں سے وہ کون تھے کہ جنہوں نے حضور اکرم ﷺ کی قبر مبارک کی طرف اشارہ کرتے ہوئے یہ الفاظ فرمائے تھے؟

جواب۔ امام مالکؒ۔

سوال۔ "میرے قول کو حدیث نبوی ﷺ اور اقوال صحابہؓ کے ہوتے ہوئے ترک کر دو۔" آئمہ اربعہ میں سے یہ کس کے الفاظ ہیں؟

جواب۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ۔

سوال۔ "جب صحیح حدیث موجود ہو تو میرا مذہب وہی ہے۔" آئمہ اربعہ میں سے یہ کس کے الفاظ ہیں؟

جواب۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ۔

سوال۔ "اس شخص کی بد بختی میں کیا شک ہے کہ جو سنت کو اختیار کرنے کے وقت سوچتا ہے کہ اسے اختیار کیا جائے یا ترک کر دیا جائے۔" آئمہ اربعہ میں سے یہ کس کے الفاظ ہیں؟

جواب۔ امام احمد بن حنبلؒ۔

سوال۔ "اللہ کے دین میں آراء اور قیاس سے بچو اور سنت کی پیروی کرو، جو سنت کے دائرہ سے نکلا وہ گمراہ ہوا۔" آئمہ اربعہ میں سے یہ کس کے الفاظ ہیں؟

جواب۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ۔

سوال۔ "جس نے رسول کریم ﷺ کی حدیث کو رد کیا وہ تباہی کے کنارے پر پہنچ گیا۔" آئمہ اربعہ میں سے یہ کس کے الفاظ ہیں؟

جواب۔ امام احمد بن حنبلؒ۔

سوال۔ "مسلمان اپنے علم حدیث پر جتنا بھی فخر کریں بجا ہے۔" یہ الفاظ کس مستشرق کے ہیں؟

جواب۔ مار گولیتھ۔

سوال۔ حضور اکرم ﷺ نے خطبہ حجۃ الوداع کس صحابی کی فرمائش پر لکھوایا تھا؟

جواب۔ حضرت ابو شاہ یمنیؓ۔

سوال۔ وہ کونسے صحابیؓ تھے کہ جو حضور اکرم ﷺ کی ہر ایک بات لکھ لیا کرتے تھے۔ بعض صحابہؓ نے انہیں منع کیا کہ ہر بات نہ لکھا کرو کیونکہ حضور ﷺ کبھی خوشی میں ہوتے ہیں اور کبھی ناخوشی میں۔ چنانچہ انہوں نے لکھنا ترک کر دیا تو حضور اکرم ﷺ نے انہیں مخاطب فرما کر اپنی زبان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ "لکھ لیا کرو کیونکہ قسم ہے اس ذات کی کہ جس کے قبضہ میں میری جان ہے کہ اس (زبان) سے حق کے سوا کبھی کچھ نہیں نکلتا"۔

جواب۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ۔

سوال۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا حلقہ درس کہاں تھا؟

جواب۔ مکہ میں۔

سوال۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کا حلقہ درس کہاں تھا؟

جواب۔ کوفہ میں۔

سوال۔ حضرت زید بن ثابتؓ کا حلقہ درس کہاں تھا؟

جواب۔ مدینہ میں۔

سوال۔ وہ کونسے صحابیؓ تھے کہ جنہوں نے حضرت عقبہ بن عامرؓ سے صرف ایک حدیث کی تحقیق کے لیے مدینہ سے مصر تک کا سفر طے کیا؟

جواب۔ حضرت ابو ایوب انصاریؓ۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ نے حفاظت حدیث کے سلسلہ میں بہت سے فرامین جاری کیے لیکن آپؒ نے خاص طور پر کس شخصیت کو احادیث جمع کرنے کا حکم دیا؟

جواب۔ محمد بن شہاب زہریؒ کو۔

سوال۔ "کتاب الآثار" کس نے لکھی؟

جواب۔ امام محمدؒ نے۔

سوال۔ مستشرقین کی تحریک کا باقاعدہ آغاز کس صدی عیسوی میں ہوا؟

جواب۔ تیرہویں صدی عیسوی میں۔

سوال۔ 1812ء میں مستشرقین کی پہلی باقاعدہ کانفرنس ہوئی۔ بتایئے کہ یہ کس ملک میں ہوئی؟

جواب۔ فرانس میں۔

سوال۔ جمع و تدوین حدیث کے سلسلہ میں دور تدوین کس عرصہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ 151 ہجری تا 400 ہجری۔

سوال۔ صحاح ستہ کے مؤلفین میں سے وہ کونسے مشہور امام ہیں کہ جو بچپن میں بینائی سے محروم ہو گئے تھے اور پھر والدہ کی دعا پر انہیں دوبارہ بینائی ملی تھی؟

جواب۔ امام بخاریؒ۔

سوال۔ امام بخاریؒ کا سن ولادت بتائیں۔

جواب۔ 194 ہجری۔

سوال۔ امام مسلمؒ کا سن ولادت بتائیں۔

جواب۔ 206 ہجری۔

سوال۔ امام ترمذیؒ کا سن ولادت بتائیں۔

جواب۔ 209 ہجری۔

سوال۔ امام ابوداؤدؒ کا سن ولادت بتائیں۔

جواب۔ 202 ہجری۔

سوال۔ امام ابن ماجہؒ کا سن ولادت بتائیں۔

جواب۔ 209 ہجری۔

سوال۔ امام نسائیؒ کا سن ولادت بتائیں۔

جواب۔ 214 یا 215 ہجری۔

سوال۔ امام بخاریؒ نے صحیح بخاری کتنے سال میں مکمل کی؟

جواب۔ تقریباً 16 سال میں۔

سوال۔ مقدمہ فتح الباری کے مطابق صحیح بخاری میں 9082 احادیث ہیں۔ بتایئے کہ امام بخاریؒ نے کل کتنی احادیث میں سے ان 9082 کا انتخاب کیا؟

جواب۔ 600000۔

سوال۔ مؤلفین صحاح ستہ میں سے وہ کون تھے کہ جن کی وفات کا باعث یہ بنا کہ وہ ایک حدیث تلاش کر رہے تھے اور ساتھ میں کھجوروں کا ٹوکرا پڑا تھا۔ بے خیالی میں کھجوریں کھاتے رہے اور حدیث تلاش کرتے رہے حتیٰ کہ پورا ٹوکرا ختم ہو گیا؟

جواب۔ امام مسلمؒ۔

سوال۔ امام مسلمؒ نے کتنی احادیث میں سے انتخاب کر کے صحیح مسلم مرتب کی؟

جواب۔ 300000۔

سوال۔ سنن نسائی کا اصل نام "المجتبیٰ" ہے۔ امام نسائیؒ نے پہلے کئی جلدوں پر مشتمل ایک بڑی کتاب لکھی تھی اور پھر اس میں سے انتخاب کر کے "المجتبیٰ" یا "سنن نسائی" لکھی۔ بتائیں اس بڑی کتاب کا نام کیا تھا؟

جواب۔ السنن الکبریٰ۔

سوال۔ سنن ابو داؤد میں کتنی احادیث ہیں؟

جواب۔ 4800۔

سوال۔ امام ابو داؤدؒ نے سنن ابو داؤد مکمل کر کے کس شخصیت کے سامنے پیش کی کہ جنہوں نے اسے پسند کیا؟

جواب۔ امام احمد بن حنبلؒ کے سامنے۔

سوال۔ مؤلفین صحاح ستہ میں سے وہ کون تھے کہ جو آخری عمر میں نابینا ہو گئے تھے؟

جواب۔ امام ترمذیؒ۔

سوال۔ سنن ابن ماجہ کو ابتداء میں صحاح ستہ میں شامل نہیں کیا گیا تھا اور یہ صحاح خمسہ معروف تھیں۔ بتائیں کہ سب سے پہلے کس نے سنن ابن ماجہ کو صحاح خمسہ میں شامل کر کے انہیں صحاح ستہ کر دیا؟

جواب۔ حافظ ابو الفضل بن طاہر مقدسیؒ۔

سوال۔ صحاح ستہ میں سے کس کتاب کے متعلق بعض علماء کا خیال ہے کہ اس میں بائیس موضوع روایات بھی شامل ہو گئی ہیں؟

جواب۔ سنن ابن ماجہ۔

سوال۔ "اگر امام بخاریؒ نہ ہوتے تو فن حدیث میں مسلمؒ اس قدر شہرت نہ حاصل کر سکتے۔" کس کے الفاظ ہیں؟

جواب۔ دار قطنیؒ کے۔

سوال۔ صحیح بخاری کس قسم کی کتاب ہے؟

جواب۔ جامع۔

سوال۔ غرائب دار قطنی کس قسم کی کتاب ہے؟

جواب۔ غریب۔

سوال۔ چہل حدیث شاہ ولی اللہؒ کس قسم کی کتاب ہے؟

جواب۔ اربعین۔

سوال۔ "جزء رفع یدین" اور "جزء قرأت" کس کی لکھی ہوئی ہیں؟

جواب۔ امام بخاریؒ کی۔

سوال۔ "علل الحدیث" کس نے لکھی؟

جواب۔ ابن ابی حاتم اور محمد عبد الرحمن الرازیؒ نے۔

سوال۔ صحیح بخاری میں کل 9082 احادیث ہیں بتائیے کہ مکررات کو حذف کرنے کے بعد تعداد کتنی رہ جاتی ہے؟

جواب۔ 2602۔

سوال۔ امام مسلمؒ نے صحیح مسلم لکھنے کے لیے کل کتنی احادیث جمع کیں؟

جواب۔ 400000۔

سوال۔ امام مسلمؒ نے چار لاکھ احادیث میں سے مکررات کو حذف کرنے کے بعد کل کتنی احادیث میں سے صحیح مسلم کو مدون کیا؟

جواب۔ 300000۔

سوال۔ امام مسلمؒ نے تین لاکھ ذخیرہ احادیث میں سے صحیح مسلم کے لیے کتنی احادیث کا انتخاب کیا؟

جواب۔ 7275-

سوال۔ اسلام کے بنیادی عقائد کتنے ہیں؟

جواب۔ پانچ۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وہ کونسا چچا تھا کہ جسے آخری وقت بھی حضور اکرم ﷺ ایمان قبول کرنے کی تلقین فرماتے رہے لیکن اس نے ایمان بقول نہیں کیا؟

جواب۔ حضرت ابو طالب۔

سوال۔ وہ کونسے دو شخص تھے کہ جو ابو طالب کو آخری وقت میں بھی امان قبول کرنے سے روکتے رہے جبکہ حضور اکرم ﷺ انہیں دعوت ایمان دے رہے تھے؟

جواب۔ ابو جہل و عبد اللہ بن ابو امیہ بنی مغیرہ۔

سوال۔ وہ کونسے صحابی ہیں کہ جنہیں حضور اکرم ﷺ نے بندوں پر اللہ کے حق اور اللہ پر بندوں کے حق کے متعلق خبر دی تھی؟

جواب۔ حضرت معاذ بن جبلؓ۔

سوال۔ ایک حدیث مبارکہ میں منافق کی تین علامات بتائی گئی ہیں پہلی یہ کہ جب بات کرے تو جھوٹ بولے، دوسری یہ کہ جب وعدہ کرے تو وعدہ خلافی کرے۔ بتایئے تیسری علامت آپ ﷺ نے کیا فرمائی؟

جواب۔ جب اسے امانت دی جائے تو خیانت کرے۔

سوال۔ اگر ایک باغ کا مالک اپنے درختوں میں سے کچھ درخت کسی غریب کو دے دے اور وہ غریب اپنی وقت ضرورت کے تحت ان درختوں کے پھلوں کو کسی کے ہاتھ خشک پھلوں کے بدلے بیچ دے تو اس صورت کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ عریہ یا عرایا۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس قبیلہ پر ان کی غفلت میں اچانک حملہ کیا تھا؟

جواب۔ بنو مصطلق۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس موقع پر دھوکہ کو جائز قرار دیا؟
جواب۔ جنگ کے موقع پر۔
سوال۔ وہ کونسے نبی تھے کہ جنہوں نے شیر خوارگی کی عمر میں فصاحت و بلاغت کے ساتھ کلام کیا؟
جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔
سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے دن سے زیادہ اپنے مسلمان بھائی سے بول چال بند رکھنے سے منع فرمایا؟
جواب۔ تین دن سے زیادہ۔
سوال۔ حدیث قدسی ہے کہ اللہ رب العزت فرماتے ہیں کہ اگر بندہ میرا ذکر جماعت میں کرے تو میں اس سے بہتر جماعت میں اس کا ذکر کرتا ہوں۔ یہاں بہتر جماعت سے کونسی جماعت مراد ہے؟
جواب۔ فرشتوں کی۔
سوال۔ وہ کونسے دو کلمات ہیں کہ جن کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زبان پر خفیف، میزان میں ثقیل اور رحمن کے پسندیدہ قرار دیا ہے؟
جواب۔ سبحان اللہ وبحمدہ، سبحان اللہ العظیم۔
سوال۔ حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۔ عبداللہ بن قیس۔
سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس کلمہ کو جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانہ قرار دیا؟
جواب۔ لاحولہ ولا قوۃ الا باللہ۔
سوال۔ حدیث نبوی کے مطابق کونسی تین چیزیں میت کے ساتھ جاتی ہیں؟
جواب۔ اس کے گھر والے، اس کا مال اور اس کے اعمال۔
سوال۔ حدیث نبوی ﷺ کے مطابق تین چیزیں میت کے ساتھ جاتی ہیں اور پھر ان میں سے دو واپس آجاتی ہیں، صرف ایک ساتھ رہتی ہے وہ کونسی چیز ہے؟
جواب۔ اعمال۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بحرین کی طرف جزیہ وصول کرنے کے لیے کس صحابیؓ کو بھیجا تھا؟

جواب۔ حضرت ابو عبیدہ بن جراحؓ کو۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بحرین کا امیر کس صحابی کو بنایا تھا؟

جواب۔ حضرت علاء بن خضرمیؓ کو۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک کوڑھی، ایک گنجے اور ایک اندھے کی آزمائش کا واقعہ بیان فرمایا بتایئے ان میں سے کون آزمائش میں کامیاب ہوا؟

جواب۔ اندھا۔

سوال۔ کوڑھی، گنجے اور اندھے کے واقعہ میں کوڑھی نے اپنے لیے کونسا جانور پسند کیا؟

جواب۔ اونٹ۔

سوال۔ کوڑھی، گنجے اور اندھے کے واقعہ میں گنجے نے اپنے لیے کونسا جانور پسند کیا؟

جواب۔ گائے۔

سوال۔ کوڑھی، گنجے اور اندھے کے واقعہ میں اندھے نے اپنے لیے کونسا جانور پسند کیا؟

جواب۔ بکری۔

سوال۔ کونسے صحابی ہیں کہ جن کا دعویٰ تھا کہ میں سب سے پہلا عرب ہوں کہ جس نے اللہ کی راہ میں تیر اندازی کی؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاصؓ۔

سوال۔ حضرت عائشہؓ کے بیان کے مطابق جب کبھی بھی ال محمدؐ نے دو کھانے کھائے تو ان میں سے ایک کیا ہوتا تھا؟

جواب۔ کھجور۔

سوال۔ حضرت عائشہؓ اور حضرت عروہؓ کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ حضرت عروہؓ کی خالہ تھیں۔

سوال۔ قوم ثمود کے علاقے کا کیا نام تھا؟

جواب۔ حجر۔

سوال۔ کسی کی چھینک کے جواب میں یرحمک اللہ کہنے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ تشمیت۔

سوال۔ تثاؤب کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ جمائی کو۔

سوال۔ حدیث نبوی ﷺ کے مطابق جمائی کس کی طرف سے ہے؟

جواب۔ شیطان کی طرف سے۔

سوال۔ چوہے کس جانور کا دودھ پینے سے گریز کرتے ہیں؟

جواب۔ اونٹ کا۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس قوم کے متعلق فرمایا تھا کہ ان کا ایک گروہ گم ہو گیا تھا اور میرا خیال ہے کہ ان کی شکلیں مسخ کر کے انہیں چوہے بنا دیا گیا ہے؟

جواب۔ بنی اسرائیل کے متعلق۔

سوال۔ حدیث "لا یبیع بعضکم علی بیع اخیہ" کتاب "اللؤلؤ والمرجان" کی کس کتاب میں سے ہے؟

جواب۔ کتاب البیوع۔

سوال۔ حدیث جبریل میں حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایمان اور اسلام کے بعد تیسرا سوال کس چیز کے متعلق کیا تھا؟

جواب۔ احسان کے متعلق۔

سوال۔ حدیث جبریل میں حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے چوتھا اور آخری سوال کس چیز کے متعلق کیا تھا؟

جواب۔ قیامت کے متعلق۔

سوال۔ نبی اور رسول میں کیا فرق ہے؟

جواب۔ جو ایک نئی شریعت لائے اُسے رسول کہتے ہیں اور جو سابقہ شریعت پر ہی لوگوں کو دعوت دیتا ہو نبی کہلاتا ہے۔

سوال۔ اعلام الموقعین کے مصنف کون تھے؟

جواب۔ حافظ ابن قیم۔

سوال۔ خلیفہ دوم سے مروی احادیث کی تعداد کیا ہے؟

جواب۔ ۵۳۹ احادیث۔

# خاتم الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت باسعادت کب ہوئی؟
جواب۔ 12 ربیع الاول 1 عام الفیل بمطابق اپریل 571ء۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب اس دنیا میں تشریف لائے تو کونسا دن تھا؟
جواب۔ پیر۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ختنہ پیدائش کے کتنے دن بعد ہوا؟
جواب۔ پیدائش کے ساتویں دن۔ [ایک دوسری مشہور روایت میں آپ مختون پیدا ہوئے]
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے والد محترم کا نام بتائیں؟
جواب۔ حضرت عبداللہ صاحب۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی والدہ محترمہ کا نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت آمنہ بی بی۔
سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تعلق عرب کی کس نسل سے تھا؟
جواب۔ عرب مستعربہ۔
سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا شجرۂ نسب کونسی پشت میں عدنان سے جاملتا ہے؟
جواب۔ (21 اکیسویں)۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام "محمد" کے معنی بتائیں۔
جواب۔ جس کی بہت زیادہ تعریف کی گئی ہو۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام "احمد" کے معنی بتائیں۔
جواب۔ جو بہت زیادہ (اللہ کی) تعریف کرنے والا ہو۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کنیت کیا ہے؟
جواب۔ ابو القاسم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔
سوال۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا عبرانی نام کیا ہے؟
جواب۔ فارقلیط۔

سوال۔ حضرت آمنہ کے بعد کس نے سب سے پہلے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنا دودھ پلایا؟

جواب۔ ابولہب کی لونڈی ثویبہ۔

سوال۔ اُس وقت ثویبہ کی گود میں جو بچہ تھا اس کا نام بتائیں۔

جواب۔ مسروح۔

سوال۔ ثوبیہ کے بعد کس خاتون نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنا دودھ پلایا؟

جواب۔ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک چچا بھی آپ کے رضاعی بھائی تھے نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت حمزہ بن عبد المطلب۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دادا کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت عبد المطلب۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پردادا کا نام کیا تھا؟

جواب۔ ہاشم۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اجداد میں وہ کونسی شخصیت تھی جس کا لقب قریش تھا اور قبیلہ قریش ان کی طرف منسوب ہے؟

جواب۔ فہر۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا شجرہ نسب کونسی پشت میں فہر سے جا ملتا ہے؟

جواب۔ (۱۱ گیارھواں)۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پردادا (ہاشم) کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ عمرو۔

سوال۔ واقعہ فیل حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت سے کتنا عرصہ پہلے پیش آیا؟

جواب۔ 50 یا 55 دن۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت کا سال کس نام سے مشہور تھا؟

جواب۔ عام الفیل۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سب سے پہلے کس نے دودھ پلایا؟

جواب۔ حضرت آمنہ بی بی۔

سوال۔ حضرت آمنہ کا انتقال کس سفر میں ہوا؟

جواب۔ یثرب کے سفر سے واپسی پر۔

سوال۔ حضرت آمنہ کا انتقال کس مقام پر ہوا تھا؟

جواب۔ ابواء۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نانا کا نام بتائیں۔

جواب۔ وہب بن عبد مناف بن زہرہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دایہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ حلیمہ سعدیہ۔

سوال۔ مکہ کے دستور کے مطابق حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے سال حلیمہ سعدیہ کے ہاں پرورش پائی؟

جواب۔ 5 سال۔

سوال۔ والدہ کی وفات کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 6 سال۔

سوال۔ والدہ کی رحلت کے بعد حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پرورش کا ذمہ کس نے لیا؟

جواب۔ دادا عبد المطلب۔

سوال۔ دادا کے وفات کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 8 سال۔

سوال۔ دادا کی وفات کے بعد حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کفالت کی ذمہ داری کس نے سنبھالی؟

جواب۔ چچا ابو طالب۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے کس جنگ میں شرکت کی؟

جواب۔ جنگ فجار۔

سوال۔ جنگ فجار کے بعد کونسا معاہدہ ہوا؟

جواب۔ حلف الفضول۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سب سے پہلی مکمل سورت کون سی نازل ہوئی؟

جواب۔ سورۂ فاتحہ۔

سوال۔ قریش نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مقاطعہ کب کیا تھا؟

جواب۔ 7 نبوی۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسجد نبوی کا موذن کس کو مقرر کیا؟

جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقابلے میں سب سے پہلے کس نے جھوٹی نبوت دعویٰ کیا؟

جواب۔ مسیلمہ کذاب۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے خطوط پر مہر کا استعمال کب شروع کیا؟

جواب۔ یکم محرم 7 ہجری۔

سوال۔ کون سے صحابی نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے منہ بولے بیٹے تھے؟

جواب۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ یہ مہر کس دھات سے بنی ہوئی تھی؟

جواب۔ چاندی۔

سوال۔ یہ مہر کتنی سطروں پر مشتمل تھی؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جس پیالہ میں پانی نوش فرماتے تھے ان کا نام بتائیں۔

جواب۔ ریحان۔

سوال۔ حضرت زید بن حارث کے کون سے بیٹے سے آپ کو بہت محبت تھی؟

جواب۔ حضرت اُسامہ بن زید۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس قسم کی کنگھی استعمال کرتے تھے؟

جواب۔ ہاتھی دانت یا ساگوان کی لکڑی کی بنی ہوئی۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام قرآن مجید میں کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آئینے کا نام بتائیں۔

جواب۔ مدلہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انگوٹھی کس دھات کی بنی ہوئی تھی؟

جواب۔ چاندی۔

سوال۔ کس ملک کے حکمران نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے سیاہ رنگ کے موزے بھیجے تھے؟

جواب۔ حبشہ کے شاہ نجاشی۔

سوال۔ روغنوں میں کونسا روغن حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو زیادہ پسند تھا؟

جواب۔ روغن زیتون۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پسندیدہ سبزی کا نام بتائیں۔

جواب۔ کدو۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کونسے پھول پسند تھے؟

جواب۔ مہندی کے پھول۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے جسم مبارک پر کونسی خوشبو لگایا کرتے تھے؟

جواب۔ مشک اور عود۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کونسے رنگ کا عمامہ استعمال کرتے تھے؟

جواب۔ کالے رنگ کا۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پینے کی چیزوں میں سب سے زیادہ کیا پسند فرماتے تھے؟

جواب۔ دودھ اور شہد۔

سوال۔ قرآنِ کریم کی کوئی ایسی سورت بتائیں جس میں آپؐ کا نام محمدؐ آیا ہو؟

جواب۔ سورۂ محمد۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب کوئی چیز پیتے تو کتنے گھونٹ لیتے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مشابہت سب سے زیادہ کونسے پیغمبر سے تھی؟

جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سفید رنگ کا لباس پسند تھا یہ بتائیے رنگین لباس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس رنگ کا لباس زیب تن فرماتے تھے؟

جواب۔ سبز رنگ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس قسم کا لباس زیب تن فرمایا کرتے تھے؟

جواب۔ چادر اور ازار تہبند۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کس ملک کی چادریں پسند تھیں؟

جواب۔ یمن کی (حبرہ)۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تہبند کی لمبائی اور چوڑائی کتنی ہوتی تھی؟

جواب۔ لمبائی: چار ہاتھ ایک بالشت چوڑائی: تین ہاتھ ایک بالشت

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تہبند کو کس طریقے سے لپیٹتے تھے؟

جواب۔ سامنے کی جانب لٹکاتے اور عقبی جانب سے اونچا رکھتے۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس روز نیا لباس پہنتے تھے؟

جواب۔ جمعہ۔

سوال۔ نیا لباس پہنتے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کونسے کلمات ادا فرماتے؟

جواب۔ کپڑے کا نام لے کر اللہ کا شکر بجالاتے۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو شاہ مصر مقوقس نے تحفے میں چمڑے کا ایک تھیلا دیا تھا یہ بتائیے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اُس میں کیا رکھتے تھے؟

جواب۔ کنگھی، مسواک، قینچی، سرمہ دانی اور آئینہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایک تلوار وراثت میں دی گئی آپ اس کا نام بتائیں۔

جواب۔ ماثور۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اُس تلوار کا نام بتائیں جس کا قبضہ چاندی کا تھا؟

جواب۔ ذوالفقار۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس تین اونٹنیاں تھیں آپ اُن کے نام بتائیں۔

جواب۔ قصویٰ، جدعا اور عقبا۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مشہور صفتی نام بتائیں۔

جواب۔ رحمۃ اللعالمین۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات مبارکہ کو دو حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے نام بتائیں۔

جواب۔ ۱۔ مکی زندگی ۲۔ مدنی زندگی۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نبوت ملنے کے بعد کی زندگی کو کونسے سال کے حساب سے شمار کیا جاتا ہے؟

جواب۔ بعثت یا نبوی۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مدینے کو ہجرت کر جانے کے بعد کی زندگی کو کونسے سال کے مطابق شمار کیا جاتا ہے؟

جواب۔ ہجری۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پہلی زوجہ محترمہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ مکے کی ایک مالدار خاتون حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے تجارت کا مال دے کر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو شام بھیجا اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنے برس تھی؟

جواب۔ 23۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کس کے ہاتھ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مال تجارت ملک شام لے جانے کا پیغام دیا؟

جواب۔ اپنے غلام میسرہ۔

سوال۔ حضرت خدیجہ سے شادی کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 25 سال۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شادی کے وقت حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر کتنے سال تھی؟

جواب۔ 40۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کس نے پڑھایا؟

جواب۔ حضرت ابو طالب۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد کتنی تھی؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد میں کتنے بیٹے تھے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد میں کتنی بیٹیاں تھیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بیٹوں کے نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت قاسم، حضرت ابراہیم اور حضرت طاہر رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیٹیوں کے نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت زینب، حضرت اُم کلثوم، حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ جوانی میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قریش کی طرف سے کیا القابات دیے گئے تھے؟

جواب۔ صادق اور امین۔

سوال۔ نصب حجر اسود کا واقعہ کونسی سن عیسوی میں پیش آیا؟

جواب۔ 606ء۔

سوال۔ یہ واقعہ نبوت سے کتنے سال قبل پیش آیا؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ اس وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 35 برس۔

سوال۔ حجرِ اسود کو نصب کرنے کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے کس چیز پر رکھا؟

جواب۔ چادر پر۔

سوال۔ نبوت کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 40 سال۔

سوال۔ اعلان نبوت کب ہوا؟

جواب۔ 10 اگست 610ء۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پہلی وحی کس مقام پر نازل ہوئی؟

جواب۔ غارِ حرا۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پہلی وحی غارِ حرا میں نازل ہوئی، سورت کا نام بتا دیجیے۔

جواب۔ سورۂ علق

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تبلیغ پر مردوں میں سب سے پہلے اسلام کس نے قبول کیا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تبلیغ پر عورتوں میں سب سے پہلے اسلام کس نے قبول کیا؟

جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تبلیغ پر بچوں میں سب سے پہلے اسلام کس نے قبول کیا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تبلیغ پر غلاموں میں سب سے پہلے اسلام کس نے قبول کیا؟

جواب۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ شروع کے چند برس حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم انفرادی سطح پر تبلیغ فرماتے تھے یہ کتنے سال کا عرصہ تھا؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ پہلی درسگاہِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس صحابی کے گھر میں قائم ہوئی؟

جواب۔ حضرت ارقم بن ابی ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تیغ بردار کا نام لکھیں۔

جواب۔ حضرت ضحاک بن سفیان کلابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ کاتبین وحی کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ ایک روایت کے مطابق 60 ہیں۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خادمین کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خادم خاص کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قربانی کے جانوروں کی نگرانی کون کرتے تھے؟

جواب۔ حضرت زوہیب بن طلحہ، حضرت رباح اور حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مؤذنوں کے نام بتائیں؟

جواب۔ حضرت بلال بن رباح رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عمرو بن ام مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کونسے مؤذن نابینا تھے؟

جواب۔ حضرت عمرو بن ام مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پہلا تجارتی سفر کس ملک کی طرف تھا؟

جواب۔ شام۔

سوال۔ اس سفر میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ کون تھے؟

جواب۔ اپنے چچا ابو طالب۔

سوال۔ اس سفر کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟
جواب۔ 12 سال۔
سوال۔ راستے میں تورات کے ایک عالم نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھ کر کہا کہ یہ لڑکا اللہ کا نبی ہو گا نام بتائیں۔
جواب۔ بحیرا۔
سوال۔ دوبارہ تعمیر کعبہ کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟
جواب۔ 35 برس۔
سوال۔ معراج کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟
جواب۔ 51 سال۔
سوال۔ شب معراج کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مکہ مکرمہ سے بیت المقدس کا سفر کیا اس سفر کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ اسراء۔
سوال۔ معراج کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سواری کا نام کیا بتائیں۔
جواب۔ براق۔
سوال۔ پانچ نمازیں کس موقع پر فرض کی گئیں؟
جواب۔ شب معراج کے موقع پر۔
سوال۔ معراج کے موقع حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملاقات پہلے آسمان پر کس پیغمبر سے ہوئی؟
جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔
سوال۔ معراج کے موقع حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملاقات دوسرے آسمان پر کس پیغمبر سے ہوئی؟
جواب۔ حضرت یحییٰ اور حضرت عیسیٰ علیہما السلام۔
سوال۔ معراج کے موقع حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملاقات تیسرے آسمان پر کس پیغمبر سے ہوئی؟
جواب۔ حضرت یوسف علیہ السلام۔

سوال۔ معراج کے موقع حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملاقات چوتھے آسمان پر کس پیغمبر سے ہوئی؟

جواب۔ حضرت ادریس علیہ السلام۔

سوال۔ معراج کے موقع پر حضرت ہارون علیہ السلام حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کونسے آسمان پر ملے؟

جواب۔ پانچویں۔

سوال۔ معراج کے موقع پر حضرت موسیٰ علیہ السلام حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کونسے آسمان پر ملے؟

جواب۔ چھٹے۔

سوال۔ معراج کے موقع پر حضرت ابراہیم علیہ السلام حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کونسے آسمان پر ملے؟

جواب۔ ساتویں۔

سوال۔ مدینہ کے قبیلہ خزرج کے چند آدمی حج کے موسم میں مکہ مکرمہ آئے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں دعوت اسلام دی اور وہ سب کے سب مسلمان ہو گئے تعداد بتائیں؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ قبیلہ خزرج کے ان 6 آدمیوں کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس مقام پر اسلام کی دعوت دی؟

جواب۔ عقبہ۔

سوال۔ بیعتِ عقبہ اولیٰ میں قبیلہ خزرج کے کتنے آدمیوں نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ بیعت کی؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ بیعتِ عقبہ اولیٰ میں قبیلہ اوس کے کتنے آدمیوں نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیعت کی؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ بیعت عقبہ اولیٰ کے بارہ انصار نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے درخواست کی کہ ہمارے لیے مدینہ منورہ میں کسی ایسے شخص کو بھیجا جائے جو ہمیں دین اسلام کی تعلیم دے تو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کن دو صحابہ کرام کو بھیجا؟

جواب۔ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عبداللہ بن ام مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ بیعت عقبہ ثانی میں انصار کی کتنی تعداد تھی؟

جواب۔ 75۔

سوال۔ بیعت عقبہ ثانی میں کتنے انصار مرد شامل تھے؟

جواب۔ 73۔

سوال۔ ہجرت کی رات آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قتل کرنے کی سازش کس نے تیار کی تھی؟

جواب۔ ابوجہل۔

سوال۔ ہجرت کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 53 برس۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے وقت اسلامی مہینہ کونسا تھا؟

جواب۔ صفر۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہجرت کے لیے مکہ سے کس تاریخ کو روانہ ہوئے؟

جواب۔ 28 جون 622ء۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے وقت غارِ ثور میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کون تھے؟

جواب۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غار ثور میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کونسی تین راتیں گزاریں؟

جواب۔ جمعہ، ہفتہ اور اتوار۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کونسے صحابی کو اپنے بستر پر لیٹنے کا حکم دیا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر گھر سے نکلتے ہوئے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قرآن کریم کی کونسی سورۃ پڑھتے ہوئے گھر سے نکلے؟

جواب۔ سورۃ یٰسین۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر قبا کے مقام پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے روز قیام کیا؟

جواب۔ 3۔(تاہم بعض نے 4 لکھا ہے اور بعض نے 14 دن)

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کس مقام پر ملے؟

جواب۔ قبا۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اونٹنی کس صحابی کے مکان کے سامنے بیٹھ گئی؟

جواب۔ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مسجد نبوی کی زمین دو یتیم بچوں کی ملکیت تھی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو قیمت ادا کر کے یہ زمین خرید لی۔ آپ اُن بچوں کے نام بتائیں۔

جواب۔ سہل رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور سہیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مسجد نبوی بناتے وقت قبلے کا رخ کس طرف رکھا گیا تھا؟

جواب۔ بیت المقدس کی طرف۔

سوال۔ مسجد نبوی کی دیواریں کس چیز سے بنائی گئیں تھیں؟

جواب۔ کچی اینٹوں سے۔

سوال۔ مسجد نبوی کے ستون کس چیز سے بنے تھے؟

جواب۔ کھجور کے تنوں سے۔

سوال۔ مسجد نبوی کی چھت کس چیز سے بنی تھی؟

جواب۔ کھجور کی شاخوں سے۔

سوال۔ ہجری سن کی پہلی تاریخ کونسی ہے؟

جواب۔ یکم محرم۔

سوال۔ عیسوی سن کے مطابق ہجری سن کب شروع ہوا؟

جواب۔ 16 جولائی 622ء۔

سوال۔ سلسلہ مواخات کیا چیز ہے؟

جواب۔ انصار اور مہاجرین میں بھائی چارے کی فضا قائم کرنے کو سلسلہ مواخات نام دیا گیا ہے۔

سوال۔ سلسلہ مواخات کہاں شروع کیا گیا؟

جواب۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ کے مکان پر۔

سوال۔ اس وقت حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر پر کتنے آدمی جمع تھے؟

جواب۔ 90۔

سوال۔ حضرت عبدالرحمن بن عوف کا کس کے ساتھ سلسلہ مواخات قائم ہوا؟

جواب۔ حضرت سعد بن ربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مدینہ آنے پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ اور اس کے اطراف میں امن قائم کرنے کے لیے ایک دستور مقرر فرمایا یہ دستور کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

جواب۔ میثاق مدینہ۔

سوال۔ میثاق مدینہ کب طے پایا؟

جواب۔ 623ء۔

سوال۔ میثاق مدینہ طے ہو جانے سے مدینہ اور اس کے اطراف ایک وفاقی حکومت بن گئے جس کا دارالخلافہ مدینہ تھا۔ اس کے سربراہ کون تھے؟

جواب۔ حضور کریم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ دنیا کا پہلا تحریری آئین کس معاہدے کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ میثاق مدینہ۔

سوال۔ بیت المقدس کے بجائے کعبے کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے کا حکم کب ہوا؟

جواب۔ 2 ہجری۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ منورہ آنے کے بعد پہلی بار کب عمرے کے لیے روانہ ہوئے؟

جواب۔ 6 ہجری۔

سوال۔ عمرے کے لیے روانہ ہوتے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کتنے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم تھے؟

جواب۔ 1400۔

سوال۔ اس موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ ازواج مطہرات میں سے کون تھی؟

جواب۔ حضرت ام سلمٰی رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حدیبیہ کے مقام پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قریش کے ارادوں کو جاننے کے لیے کس صحابی کو بھیجا تھا؟

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ کے بارے میں کیا افواہ پھیل گئی تھی؟

جواب۔ یہ کہ قریش نے آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا۔

سوال۔ اس موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا فیصلہ کیا؟

جواب۔ یہ کہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بدلہ لیا جائے۔

سوال۔ اس موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسلمانوں سے بیعت لی یہ بیعت کس نام سے مشہور ہوئی؟

جواب۔ بیعت رضوان۔

سوال۔ بیعت رضوان کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو بیعت کے لیے بلائیں؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ معاہدہ حدیبیہ کی شرائط لکھنے کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو مقرر کیا؟

خواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حدیبیہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے دن قیام فرمایا؟

جواب۔ 22۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عمرۃ القضاء کے لیے کب مکہ روانہ ہوئے؟
جواب۔ 7 ہجری۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سلاطین کو تبلیغی خطوط کب لکھے؟
جواب۔ 7 ہجری۔
سوال۔ مقوقس کی بھجوائی ہوئی کنیزوں میں سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس کنیز سے نکاح کیا؟
جواب۔ حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ دوسری خاتون کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو ہدیہ میں دی؟
جواب۔ حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ خیبر فتح کرنے کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس سے نکاح کیا؟
جواب۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ کفار کی طرف سے صلح حدیبیہ کی خلاف ورزی کب ہوئی؟
جواب۔ 8 ہجری۔
سوال۔ ابوسفیان کی ان صاحبزادی کا نام بتائیں جو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نکاح میں آئیں۔
جواب۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ فتح مکہ کے لیے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کب مدینہ سے روانہ ہوئے؟
جواب۔ 10 رمضان المبارک 8 ہجری۔
سوال۔ فتح مکہ کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کتنے صحابہ کرام تھے؟
جواب۔ -/10000۔
سوال۔ اسلامی لشکر نے کس مقام پر ڈیرہ ڈالا؟
جواب۔ مران طہران۔
سوال۔ فتح مکہ کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس سورت کی تلاوت کر رہے تھے؟
جواب۔ سورۃ فتح۔

سوال۔ فتح مکہ کے دن آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مکہ والوں کے ساتھ کیا سلوک کیا؟
جواب۔ عام معافی کا اعلان کیا۔
سوال۔ فتح مکہ کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کے گھر کو دارالامن قرار دیا؟
جواب۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ فتح مکہ کے موقع پر کس صحابی نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کہنے پر خانہ کعبہ پر چڑھ کر اذان دی؟
جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ یہ اذان کونسی نماز کے لیے تھی؟
جواب۔ ظہر۔
سوال۔ خانہ کعبہ کی چابیاں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو دیں؟
جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن طلحہ۔
سوال۔ فتح مکہ کے وقت خانہ کعبہ میں کتنے بت نصب تھے؟
جواب۔ 360۔
سوال۔ اونچائی والے بتوں کو توڑنے کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کونسے صحابی کو اپنے کندھے مبارک پر چڑھایا تھا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ فتح مکہ کے وقت خانہ کعبہ میں تصویروں کو کس صحابی نے مٹایا تھا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ مکہ فتح کرنے کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے دن وہاں ٹھہرے؟
جواب۔ 18۔
سوال۔ زکواۃ 2 ہجری میں فرض ہوئی آپ مہینے کا نام بتادیں۔
جواب۔ شوال۔
سوال۔ غزوۂ بدر کب پیش آیا تاریخ، مہینہ اور سال بتائیں۔
جواب۔ 17 رمضان المبارک 2 ہجری۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نکاح کب ہوا؟

جواب۔ 3 ہجری۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کب نکاح ہوا؟

جواب۔ ذوالحجہ 3 ہجری۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نکاح کب ہوا؟

جواب۔ شوال 4 ہجری۔

سوال۔ حضرت جویریہ بنت حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح 5 ہجری کو ہوا آپ تاریخ اور مہینہ بتادیں۔

جواب۔ 3 شعبان۔

سوال۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح کب ہوا؟

جواب۔ شوال 5 ہجری۔

سوال۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح کب ہوا؟

جواب۔ ذی الحجہ 6 ہجری۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح کب ہوا؟

جواب۔ محرم 7 ہجری۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح 7 ہجری کو ہوا آپ مہینے کا نام بتادیں۔

جواب۔ ذی قعدہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پہلے اسلامی حج میں کس صحابی کو امیر بنا کر مکہ روانہ کیا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے عمرے کیے تھے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ ابی بن خلف کس موقع پر ہلاک ہوا؟

جواب۔ غزوہ اُحد۔

سوال۔ حبشہ کا موجودہ نام بتائیں؟

جواب۔ ایتھوپیا۔

سوال۔ پہلی ہجرت حبشہ میں کل کتنے مسلمانوں نے شرکت کی؟

جواب۔ 12۔

سوال۔ دوسری ہجرت حبشہ میں کتنے مسلمانوں نے شرکت کی؟

جواب۔ 95۔

سوال۔ دوسری ہجرت حبشہ میں کتنے مرد اور کتنی خواتین شامل تھیں؟

جواب۔ 83 مرد اور 12 خواتین۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا ابوطالب اور پہلی زوجہ محترمہ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے جس سال وفات پائی وہ کس نام سے مشہور ہے؟

جواب۔ عام الحزن۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کونسے بیٹے کے القاب طیب اور طاہر ہیں؟

جواب۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جڑ کٹا کس بیٹے کی وفات پر کہا گیا؟

جواب۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اس بات کے جواب میں قرآن کریم کی کونسی سورت نازل ہوئی؟

جواب۔ سورۂ کوثر۔

سوال۔ طائف کے سفر میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کونسے صحابی تھے؟

جواب۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ طائف پہنچ کر جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لوگوں کو دعوت حق دی تو انہوں نے ناروا سلوک کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پتھر مارے گئے زخمی حالت میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہاں پناہ لی؟

جواب۔ ایک باغ میں۔

سوال۔ طائف کے لوگوں نے جب حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اچھا سلوک نہ کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن کے بارے میں کیا کہا؟

جواب۔ "اے اللہ ان کو ہدایت دے یہ جانتے نہیں"

سوال۔ اوائل صفر 11 ہجری میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دامن احد میں تشریف لے گئے تھے بتایئے وہاں جاکر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کونسا عمل کیا؟

جواب۔ شہدائے احد کو دُعا فرمائی۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر آخری وحی کب نازل ہوئی؟

جواب۔ 9ذی الحجہ 10 ہجری۔

سوال۔ یہ آخری وحی کس موقع پر نازل ہوئی؟

جواب۔ حجۃ الوداع۔

سوال۔ 29صفر 11 ہجری کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جنت البقیع کو ایک جنازے میں شرکت کے لیے تشریف لے گئے واپسی پر دردِ سر شروع ہوا بتایئے یہ کیفیت کتنے دن جاری رہی؟

جواب۔ 13یا14 دن۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی حیات مبارکہ کا آخری ہفتہ کہاں گزارا؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے مکان میں۔

سوال۔ علالت کی وجہ سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو نماز میں اپنا قائم مقام بنایا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اس واحد آدمی کا نام بتائیں جو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھوں قتل ہوا؟
جواب۔ ابی بن خلف۔
سوال۔ وفات سے پہلے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کتنے دن بیمار رہے؟
جواب۔ 13۔
سوال۔ بیماری کی حالت میں نبی کریم صلی اللہ علیہ والہ وسلم حضرت عائشہ کے حجرے میں کتنے دن رہے؟
جواب۔ 8۔
سوال۔ بیماری کی حالت میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس کتنی اشرفیاں تھیں جن کے صدقہ کرنے کا حکم فرمایا؟
جواب۔ 7۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیماری کے دنوں میں کتنے غلام آزاد کیے؟
جواب۔ 40۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آخری نماز کون سی پڑھائی؟
جواب۔ مغرب۔
سوال۔ اس دنیا میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا آخری عمل کیا تھا؟
جواب۔ مسواک کرنا۔
سوال۔ بیماری کی حالت میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کتنی نمازیں ادا نہ ہو سکیں؟
جواب۔ 17۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس دار فانی سے کب تشریف لے گئے؟
جواب۔ 12 ربیع الاول 11 ہجری۔
سوال۔ رحلت کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبان مبارک پر کونسے کلمات جاری تھے؟
جواب۔ الھم الرفیق الاعلی۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رحلت کس دن ہوئی؟
جواب۔ پیر۔

سوال۔ رحلت کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 63 سال۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کتنی چادروں میں کفنایا گیا؟

جواب۔ 3 سفید چادروں میں۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔ تھوڑے تھوڑے لوگ حجرے میں جاتے اور انفرادی نماز پڑھ کر واپس آجاتے۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کس زوجہ کے حجرے میں دفن کیا گیا؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے لیے قبر کس نے کھودی؟

جواب۔ حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ آپ کا آخری قول کیا تھا؟

جواب۔ نماز اور غلاموں سے بہتر سلوک کے متعلق تاکید۔

❖❖❖❖❖

# ازواج مطہرات

## ۱۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ ازواج مطہرات کی تعداد بتائیں؟

جواب۔ 11 (جبکہ بعض روایات میں 13 بھی آیا ہے)

سوال۔ قرآن کریم کی کونسی سورۃ میں یہ بتایا گیا ہے کہ ازواج نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مومنوں کی مائیں ہیں؟

جواب۔ سورۃ احزاب۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سب سے پہلا نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟

جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کب پیدا ہوئیں؟

جواب۔ عام الفیل سے 15 برس پہلے۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ کے خاندان کا نام بتائیں۔

جواب۔ بنو اسد۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا مال تجارت کس ملک کو لے کر گئے تھے؟

جواب۔ شام۔

سوال۔ نکاح کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنے سال تھی؟

جواب۔ 25۔

سوال۔ نکاح کے وقت حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر کتنے برس تھی؟

جواب۔ 40۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تمام اولاد سوائے حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہوئی۔ یہ بتائیں حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس زوجہ مطہرہ کے بطن سے تھے؟

جواب۔ حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی زندگی میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے نکاح کیے؟

جواب۔ کوئی نہیں۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کتنے برس تک حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رفاقت میں رہیں؟

جواب۔ 25۔

سوال۔ ازواج مطہرات میں سے سب سے زیادہ عرصہ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رفاقت میں رہنے کا اعزاز کس زوجہ مطہرہ کو حاصل ہے؟

جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا لقب بتائیں۔

جواب۔ طاہرہ۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنے برس کی عمر میں انتقال کیا؟

جواب۔ 65۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے جس سال انتقال کیا اس سال حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کونسے چچا کا انتقال ہوا؟

جواب۔ حضرت ابوطالب۔

سوال۔ اس سال کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ عام الحزن۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کب انتقال کیا؟

جواب۔ 621ء۔

سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو مکہ مکرمہ میں کس مقام پر دفن کیا گیا؟

جواب۔ مقام حجوں۔

## ۲۔ حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ اس زوجہ مطہرہ کا نام بتائیں جس سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دوسرا نکاح ہوا؟

جواب۔ حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ نکاح کے وقت حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر کتنے برس تھی؟

جواب۔ 50۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک اس نکاح کے وقت کتنے برس تھی؟

جواب۔ 50۔

سوال۔ ازواج مطہرات میں سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نکاح کے وقت سب سے زیادہ عمر کس زوجہ مطہرہ کی تھی؟

جواب۔ حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مدت رفاقت بتائیں۔

جواب۔ 13 برس۔

## ۳۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تیسرا نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ کے والد محترم کا نام بتائیں؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اس واحد زوجہ مطہرہ کا نام بتائیں جو کنواری حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نکاح میں آئیں؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ عورتوں میں سب سے زیادہ احادیث کس زوجہ مطہرہ سے روایت ہیں؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ سے کتنی احادیث مروی ہیں؟

جواب۔ 2210۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نکاح کے وقت حضرت عائشہ صدیقہ کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 9 برس۔

سوال۔ ایک غزوہ میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی اوڑھنی سے پرچم بنایا گیا آپ غزوہ کا نام بتادیں۔

جواب۔ غزوہ بدر۔

سوال۔ واقعہ افک کس موقع پر پیش آیا؟

جواب۔ غزوہ بنی مصطلق کے موقع پر۔

سوال۔ قرآن کریم کی کس سورت میں اس واقعہ کو بہتان عظیم قرار دیا گیا ہے؟

جواب۔ سورۂ نور۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کہاں ہوئی؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ کے حجرے میں۔

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 58 ہجری۔

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## ۴۔ حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چوتھا نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟

جواب۔ حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کس صحابی کی صاحبزادی تھیں؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ازواج مطہرات میں سے کس کس کو قرآن مجید پورا حفظ تھا؟
جواب۔ حضرت عائشہ، حضرت حفصہ اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہن
سوال۔ حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
جواب۔ مروان بن الحکم۔

## ۵۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پانچواں نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟
جواب۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کب ہوا؟
جواب۔ 3 ہجری۔
سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا لقب کیا تھا؟
جواب۔ ام المساکین۔
سوال۔ اس لقب کی وجہ تسمیہ کیا ہے؟
جواب۔ مساکین و فقراء کی امداد کرنا۔
سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے رفاقت کی مدت کتنی تھی؟
جواب۔ 3 ماہ۔
سوال۔ اُن تین ازواج مطہرات کے نام بتائیں جن کا وصال حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پہلے ہوا۔
جواب۔ حضرت زینب بنت خزیمہ، حضرت خدیجہ اور حضرت ریحانہ بنت شمعون رضی اللہ تعالیٰ عنہن۔
سوال۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے۔

سوال۔ ازواج مطہرات میں سے سب سے کم عمر کونسی زوجہ مطہرہ نے پائی؟
جواب۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنی عمر پائی؟
جواب۔ 30 برس۔

## ۶۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چھٹا نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟
جواب۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۔ ہند۔
سوال۔ ازواج مطہرات میں سے سب سے زیادہ عمر کس زوجہ مطہرہ نے پائی؟
جواب۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنی عمر پائی؟
جواب۔ 84 برس۔
سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بعد سب سے زیادہ احادیث کس زوجہ مطہرہ سے روایت ہیں؟
جواب۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

## ۷۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ساتواں نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟
جواب۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۔ برہ۔
سوال۔ نکاح سے پہلے حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کیا رشتہ تھا؟
جواب۔ پھوپھی زاد بہن۔

سوال۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا پہلا نکاح کس صحابی سے ہوا تھا؟
جواب۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کب نکاح کیا؟
جواب۔ 5 ہجری۔
سوال۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کس طرح ہوا؟
جواب۔ یہ نکاح اللہ تعالیٰ نے وحی کے ذریعے کیا۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد ازواج مطہرات میں سے سب سے پہلے کس نے وفات پائی؟
جواب۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کب وفات پائی؟
جواب۔ 20 ہجری۔
سوال۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نماز جنازہ کس صحابی نے پڑھائی؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## ۸۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا آٹھواں نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟
جواب۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے والد کا نام بتائیں؟
جواب۔ حارث بن ابی ضرار۔
سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کونسے غزوہ میں گرفتار ہو کر آئی تھیں؟
جواب۔ غزوہ بنو مصطلق۔
سوال۔ غزوہ بنی مصطلق کب ہوا؟
جواب۔ 5 ہجری۔

سوال۔ اس ام المومنین کا نام بتائیں جس نے غزوہ یرموک میں شرکت کی تھی؟

جواب۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے تاوان کی رقم کس نے ادا کی؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے۔

سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے رفاقت کتنی مدت رہی؟

جواب۔ 6 برس۔

سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کتنی احادیث مروی ہیں؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 56 ہجری۔ (بعض نے 50 ہجری لکھا ہے۔)

سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنی عمر پائی؟

جواب۔ 65 برس۔

سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کہاں دفن کیا گیا ہے؟

جواب۔ جنت البقیع۔

## ۹۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نواں نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟

جواب۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح کب ہوا؟

جواب۔ 6 ہجری۔ (بعض نے 7 ہجری لکھا ہے۔)

سوال۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ رملہ۔

سوال۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے والد محترم کا نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت ابو سفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت ام حبیبہ کی والدہ کا نام بتائیں۔
جواب۔ صفیہ بنت ابی العاص۔
سوال۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کس نے کروایا تھا؟
جواب۔ نجاشی شاہ حبشہ۔
سوال۔ نجاشی شاہ حبشہ نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بطور اظہار عقیدت اپنی طرف سے کتنا مہر ادا کیا؟
جواب۔ 400 دینار۔
سوال۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کتنی احادیث مروی ہیں؟
جواب۔ 65۔
سوال۔ ایک موقع پر حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اپنے والد حضرت ابو سفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بستر پر بیٹھنے کی اجازت نہیں دی تھی وجہ کیا تھی؟
جواب۔ اس وقت تک ابو سفیان مسلمان نہیں ہوئے تھے۔
سوال۔ حضرت ابو سفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس موقع پر اسلام قبول کیا؟
جواب۔ فتح مکہ۔
سوال۔ زوجہ مطہرہ ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کب وفات پائی؟
جواب۔ 44 ہجری۔ 46
سوال۔ انتقال کے وقت آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر کتنے برس تھی؟
جواب۔ 73 برس۔ 74
سوال۔ اس زوجہ مطہرہ کا نام بتائیں جو مدینہ منورہ میں دفن ہونے کے باوجود جنت البقیع میں دفن نہیں۔
جواب۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

## ۱۰۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دسواں نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟

جواب۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح جب حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک اس وقت کتنی تھی؟

جواب۔ 59 یا 60 سال۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ حیٔ بن اخطب۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا تعلق ایک یہودی قبیلے سے تھا قبیلے کا نام بتائیں۔

جواب۔ بنو نضیر۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے والد ایک قبیلے کے سردار تھے قبیلے کا نام بتائیں۔

جواب۔ بنو نضیر۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مدت رفاقت کتنی تھی؟

جواب۔ سوا تین برس۔ (بعض نے پونے چار سال لکھا ہے)

سوال۔ ازواج مطہرات میں سب سے عمدہ کھانا پکانا کونسی زوجہ مطہرہ جانتی تھی؟

جواب۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 50 ہجری۔

# ۱۱۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا گیارہواں نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟

جواب۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ یہ نکاح کونسی ہجری میں ہوا؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ برہ۔

سوال۔ زوجہ مطہرہ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ حارث بن حزن۔

سوال۔ زوجہ مطہرہ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی والدہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ ہند بنت عوف۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کس نے پڑھایا تھا؟

جواب۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت ام الفضل رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ حقیقی بہنیں۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نکاح کا پیغام کس کے کہنے پر بھجوایا تھا؟

جواب۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا حق مہر کتنا مقرر ہوا؟

جواب۔ 500 درہم۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کتنی احادیث مروی ہیں؟

جواب۔ 46 (بعض نے 76 لکھا ہے۔)

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کس مقام پر ہوا تھا؟

جواب۔ مکہ مکرمہ کے قریب سرف کے مقام پر۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی وفات کس مقام پر ہوئی؟

جواب۔ سرف۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کونسی ہجری میں وفات پائی؟

جواب۔ 51۔

سوال۔ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## ۱۲۔ حضرت ریحانہ بنت شمعون رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بارہواں نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟

جواب۔ ریحانہ بنت شمعون رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ ریحانہ بنت شمعون رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا تعلق کس خاندان سے تھا؟

جواب۔ یہودی خاندان بنو قریظہ۔

سوال۔ حضرت ریحانہ بنت شمعون رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے قبول اسلام کی خوشخبری حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کس نے سنائی؟

جواب۔ ثعلبہ بن سعیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت ریحانہ بنت شمعون رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کہاں دفن کیا گیا؟

جواب۔ جنت البقیع۔

## ۱۳۔ حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تیرہواں نکاح کس زوجہ مطہرہ سے ہوا؟

جواب۔ حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت ماریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا تعلق کس خاندان سے تھا؟

جواب۔ قبطی۔

سوال۔ حضرت ماریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں کس نے بھیجا؟

جواب۔ شاہ مصر مقوقس۔

سوال۔ "جتنا رشک مجھے ماریہ قبطیہ پر آتا ہے اور کسی پر نہیں آتا" یہ الفاظ حضرت ماریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بارے میں کس زوجہ مطہرہ نے کہے؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت ماریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کب انتقال کیا؟

جواب۔ محرم 16 ہجری۔

سوال۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کہاں دفن کیا گیا؟

جواب۔ جنت البقیع۔

سوال۔ حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بطن سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک بیٹا پیدا ہوا تھا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

❖❖❖❖❖

# اولاد نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تمام اولاد کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد نرینہ کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 3۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کتنی صاحبزادیاں تھیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیادہ تر اولاد کس زوجہ مطہرہ سے تھی؟

جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اُن ازواج مطہرات کے نام بتائیں جن سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد ہوئی؟

جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

## ا۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سب سے بڑی صاحبزادی کا نام بتائیں؟

جواب۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کب پیدا ہوئیں؟

جواب۔ 600ء۔

سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہاں پیدا ہوئیں؟

جواب۔ مکہ مکرمہ۔

سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی شادی کس سے ہوئی؟

جواب۔ ابو العاص۔

سوال۔ ابو العاص کو کس جنگ میں گرفتار کیا گیا؟

جواب۔ جنگ بدر۔

سوال۔ ابوالعاص کو کس صحابی نے گرفتار کیا؟

جواب۔ حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ابوالعاص کی رہائی کے لیے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا فدیہ مقرر کیا؟

جواب۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو مدینہ بھیجنا۔

سوال۔ ابوالعاص نے حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کس کے ساتھ مدینہ روانہ کیا؟

جواب۔ چھوٹے بھائی کنانہ کے ساتھ۔

سوال۔ مشرکین نے تعاقب کرکے کس مقام پر انہیں گھیر لیا؟

جواب۔ ذی طویٰ۔

سوال۔ کس کا تیر لگنے سے حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا حمل ساقط ہوا تھا؟

جواب۔ ہبار بن اسود۔

سوال۔ کس کے کہنے پر کنانہ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو واپس مکہ لے گئے؟

جواب۔ ابوسفیان۔

سوال۔ حضرت ابوالعاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کب اسلام قبول کیا؟

جواب۔ 7ہجری۔

سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 8ہجری۔

سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کس نے غسل دیا؟

جواب۔ حضرت سودہ اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما

سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو لحد میں کس نے اتارا؟

جواب۔ حضرت ابوالعاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنی اولاد چھوڑی؟

جواب۔ 2۔

## ۲۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کب پیدا ہوئیں؟

جواب۔ 603ء۔

سوال۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی والدہ محترمہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نبوت سے کتنا عرصہ پہلے پیدا ہوئیں؟

جواب۔ 7 برس۔

سوال۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کس مقام پر پیدا ہوئیں؟

جواب۔ مکہ مکرمہ۔

سوال۔ حضرت زینب اور حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی عمروں میں کتنا فرق ہے؟

جواب۔ 3 برس۔

سوال۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا پہلا نکاح کس سے ہوا؟

جواب۔ عتبہ بن ابولہب۔

سوال۔ عتبہ نے کس کے کہنے پر حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو طلاق دی تھی؟

جواب۔ والد ابولہب۔

سوال۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی شادی کس صحابی سے ہوئی؟

جواب۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنی مرتبہ حبشہ کو ہجرت کی؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ 2 ہجری کو حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو ایک بیماری لاحق ہوئی بیماری کا نام بتائیں۔

جواب۔ چیچک۔

سوال۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنی عمر میں وفات پائی؟

جواب۔ 21 سال۔

سوال۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے اکلوتے بیٹے کا نام بتائیں۔
جواب۔ عبداللہ۔
سوال۔ حضرت عبداللہ نے کتنی عمر پائی؟
جواب۔ 6 سال۔

## ۳۔ حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کب پیدا ہوئیں؟
جواب۔ 604ء۔
سوال۔ جب حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا پیدا ہوئیں تو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟
جواب۔ 34 برس۔
سوال۔ حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہاں پیدا ہوئیں؟
جواب۔ مکہ میں۔
سوال۔ حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی والدہ محترمہ کا نام بتائیں؟
جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کتنی چھوٹی تھیں؟
جواب۔ 1 سال۔
سوال۔ حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کتنی بڑی تھیں؟
جواب۔ 1 سال۔
سوال۔ حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا پہلا نکاح کس سے ہوا؟
تواب۔ ابولہب کے بیٹے عتیبہ سے۔
وال۔ کیا حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عتیبہ کے ساتھ رخصتی ہوئی تھی؟
اب۔ نہیں۔

سوال۔ عتیبہ سے طلاق کے بعد حضرت کلثوم کی شادی کس صحابی سے ہوئی؟

جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نکاح کے بعد کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کتنی مدت حیات رہیں؟

جواب۔ 6 برس۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ساتھ کون تھیں؟

جواب۔ حضرت سودہ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ حضرت کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 9 ہجری۔

سوال۔ حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہاں انتقال کیا؟

جواب۔ مدینہ منورہ میں۔

سوال۔ حضرت کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کہاں دفنایا گیا ہے؟

جواب۔ جنت البقیع میں۔

سوال۔ حضرت کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے۔

سوال۔ حضرت کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو قبر میں کس نے اتارا؟

جواب۔ حضرت علی، حضرت فضل بن عباس اور حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

## ۴۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سب سے چھوٹی صاحبزادی کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کب پیدا ہوئی؟

جواب۔ 605ء۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہاں پیدا ہوئیں؟

جواب۔ مکہ مکرمہ۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کتنی عمر میں ہوا؟

جواب۔ 15 سال 5 ماہ۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی والدہ کا اسم گرامی لکھیں۔

جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے القابات لکھیں۔

جواب۔ زاکیہ، راضیہ، بتول، سیدہ، طاہرہ، صدیقہ، مرضیہ، زہرا۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا حق مہر کتنا مقرر کیا گیا تھا؟

جواب۔ 400 مثقال چاندی۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنی عمر پائی؟

جواب۔ 28 سال یا 29 سال۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا شمار چار خدا پرست خواتین میں ہوتا ہے نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت آسیہ زوجہ فرعون، حضرت مریم اُم عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کونسا لقب دیا تھا؟

جواب۔ امۃ اللہ۔

## ۵۔ حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے سب سے بڑے صاحبزادے کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبوت ملنے سے پہلے پیدا ہوئے یا بعد میں؟

جواب۔ پہلے۔

سوال۔ حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ مکہ مکرمہ۔

سوال۔ حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس زوجہ مطہرہ کے بطن سے پیدا ہوئے؟
جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس بیٹے کا نام بتائیں جس کے نام پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی کنیت ابوالقاسم رکھی؟
جواب۔ حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کونسے بیٹے نے سب سے پہلے رحلت فرمائی؟
جواب۔ حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## ۶۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبوت سے پہلے پیدا ہوئے یا بعد میں؟
جواب۔ بعد میں۔
سوال۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ محترمہ کا نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ کے القابات لکھیں۔
جواب۔ طیب اور طاہر۔

## ۷۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ حضور کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے کونسے فرزند تھے؟
جواب۔ تیسرے۔
سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ ماجدہ کا نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب پیدا ہوئے؟
جواب۔ 8 ہجری۔
سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں پیدا ہوئے؟
جواب۔ محلہ بنی نجار مکہ مکرمہ۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عقیقہ کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنی چاندی خیرات کی؟

جواب۔ بالوں کے برابر۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کس نے دودھ پلایا؟

جواب۔ ام بردہ خولہ بنت منذر بن زید انصاری۔

سوال۔ اُس صحابی کا نام بتائیں جو حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزع کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاں تشریف لائے؟

جواب۔ حضرت عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟

جواب۔ ایک سال چار ماہ۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات کے موقع پر کونسا اہم واقعہ رونما ہوا؟

جواب۔ سورج گرہن۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غسل کس نے دیا؟

جواب۔ حضرت فضل بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قبر میں کس نے اُتارا؟

جواب۔ حضرت فضل بن عباس اور اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس شخصیت نے پڑھائی؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر پر کس عظیم ہستی نے پانی چھڑکا؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ سورج گرہن کو جب حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی موت سے منسوب کیا گیا تو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا ارشاد فرمایا؟

جواب۔ چاند اور سورج اللہ کی نشانیاں ہیں کسی کی موت سے ان میں گہن نہیں لگ سکتا۔

سوال۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کہاں سپرد خاک کیا گیا ہے؟

جواب۔ جنت البقیع۔

# انبیائے کرام

سوال۔ توحید کے بعد دوسرا بنیادی عقیدہ کس کا ہے؟
جواب۔ رسالت۔
سوال۔ اللہ رب العزت کا پیغام بندوں تک پہنچانے والے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ رسول۔
سوال۔ اللہ رب العزت نے انسانوں کی ہدایت کے لیے تقریباً کتنے انبیاء کو مبعوث فرمایا؟
جواب۔ 124000 لگ بھگ۔
سوال۔ رسالت کا سلسلہ کونسے رسول پر ختم کر دیا گیا؟
جواب۔ خاتم الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔
سوال۔ جب کسی نبی یا رسول کا نام لیا جائے تو علیہ السلام کہنا ضروری ہے جبکہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام لیا جائے تو کیا کہنا ضروری ہے؟
جواب۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔
سوال۔ قرآن کریم میں قریباً کتنے انبیاء اور رُسل کے نام آئے ہیں؟
جواب۔ 26۔
سوال۔ قرآن کریم کی کتنی سورتوں کے نام انبیاء کرام کے ناموں پر ہیں؟
جواب۔ 6۔
سوال۔ بیشتر انبیائے کرام کونسے پیغمبر کی نسل میں سے ہیں؟
جواب۔ حضرت اسحٰق علیہ السلام۔
سوال۔ سب سے پہلے نبی اور انسان کون تھے؟
جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔
سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کو کس چیز سے پیدا کیا گیا؟
جواب۔ مٹی۔
سوال۔ معراج کے موقع پر آپ کی ملاقات حضرت آدمؑ سے کون سے آسمان پر ہوئی؟
جواب۔ پہلے آسمان پر۔

سوال۔ کونسے نبی کو "ابوالبشر" کے نام سے یاد کیا جاتا ہے؟
جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔
سوال۔ پہلی عورت جس کی تخلیق کی گئی کون تھی؟
جواب۔ اماں حوا۔
سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کی زوجہ کا نام بتائیں۔
جواب۔ اماں حوا۔
سوال۔ جنت میں جس درخت کے نزدیک جانے سے حضرت آدم علیہ السلام اور اور اماں حوا کو منع کیا گیا اسے کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟
جواب۔ شجر ممنوعہ۔
سوال۔ دُنیا میں آنے کے بعد حضرت آدم علیہ السلام اور اماں حوا کی ملاقات کونسی پہاڑی پر ہوئی؟
جواب۔ جبل رحمت۔
سوال۔ جبل رحمت مکہ معظمہ سے کتنے میل کے فاصلے پر ہے؟
جواب۔ 9۔
سوال۔ "صفی اللہ" کونسے پیغمبر کا لقب ہے؟
جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔
سوال۔ معراج کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملاقات حضرت آدم علیہ السلام سے کونسے آسمان پر ہوئی؟
جواب۔ پہلے۔
سوال۔ کونسے پیغمبر کو "ابوالبشر ثانی" کے نام سے یاد کیا جاتا ہے؟
جواب۔ حضرت نوح علیہ السلام۔
سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کی قوم پر کس شکل میں عذاب آیا؟
جواب۔ پانی۔
سوال۔ کنعان کا حضرت نوح علیہ السلام سے کیا رشتہ تھا؟
جواب۔ بیٹا۔

سوال۔ طوفان ختم ہونے پر حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کہاں ٹھہری؟
جواب۔ جودی پہاڑ۔
سوال۔ کشتی کونسے پیغمبر کی ایجاد ہے؟
جواب۔ حضرت نوح علیہ السلام۔
سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کے جو تین بیٹے ایمان لے آئے تھے اور طوفان سے بچ گئے تھے اُن کے نام بتادیں۔
جواب۔ حام، سام اور یافث۔
سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام نے کتنے سال تبلیغ کی؟
جواب۔ 950۔
سوال۔ اُن پانچ بتوں کے نام بتائیں جن کی پوجا نوح علیہ السلام کی قوم کیا کرتی تھی؟
جواب۔ ود، سواع، یغوث، یعوق اور نسر۔
سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام نے کشتی بناتے وقت اس میں تین طبقات بنائے پہلا چوپایوں کے لیے دوسرا انسانوں کے لیے آپ یہ بتائیں کہ تیسرا طبقہ کس کے لیے مخصوص تھا؟
جواب۔ پرندوں کے لیے۔
سوال۔ جب عذاب الٰہی نازل ہوا تو نوح علیہ السلام نے اپنے بیٹے کنعان کی نجات کی سفارش کی۔ آپ یہ بتائیں کہ اللہ رب العزت نے اس سفارش کو مان لیا یا رد کیا۔
جواب۔ رد کیا۔
سوال۔ سب سے پہلے قلم کا استعمال کونسے پیغمبر نے کیا؟
جواب۔ حضرت ادریس علیہ السلام۔
سوال۔ معراج کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملاقات حضرت ادریس علیہ السلام سے کونسے آسمان میں ہوئی؟
جواب۔ چوتھے۔
سوال۔ حضرت ادریس علیہ السلام کا ذکر قرآن کریم میں کون کونسی سورۃ میں اللہ رب العزت نے فرمایا ہے؟
جواب۔ سورۃ مریم اور سورۃ انبیاء۔

سوال۔ حضرت ہود علیہ السلام کی قوم کا نام بتائیں؟

جواب۔ قوم عاد۔

سوال۔ قوم عاد کس وجہ سے مشہور تھی؟

جواب۔ مالی و معاشی خوشحالی اور طاقت۔

سوال۔ قوم عاد پر آندھی کا عذاب کتنے دنوں تک مسلسل رہا۔

جواب۔ سات رات اور آٹھ دن۔

سوال۔ قوم عاد پر عذاب کی پہلی صورت کونسی تھی؟

جواب۔ خشک سالی۔

سوال۔ قوم عاد نے ہود علیہ السلام کو جھٹلایا اور ان کا مذاق اڑایا اور انہیں سچا پیغمبر ماننے کے لیے کیا مانگا؟

جواب۔ دلیل۔

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کی قوم کو کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

جواب۔ "قوم ثمود"

سوال۔ قوم ثمود کے سامنے معجزے کے طور پر ایک حاملہ اونٹنی کا ظہور ہوا یہ اونٹنی کس نام سے یاد کی جاتی ہے؟

جواب۔ ناقۃ اللہ یعنی اللہ کی اُونٹنی۔

سوال۔ قوم ثمود پر اللہ رب العزت کی طرف سے کس قسم کا عذاب نازل ہوا؟

جواب۔ ہیبت ناک آواز یعنی بجلی کی زوردار کڑک۔

سوال۔ اُس کنواں کا نام بتائیں جہاں صالح علیہ السلام کی اونٹنی نے پانی پیا؟

جواب۔ مدائن صالح۔

سوال۔ قوم ثمود نے صالح علیہ السلام سے دلیل کے طور پر کیا مانگا تھا؟

جواب۔ حاملہ اونٹنی۔

سوال۔ جب معجزے کے طور پر حاملہ اونٹنی نمودار ہوئی تو قوم ثمود نے آخرکار اس اونٹنی کے ساتھ کیا سلوک کیا؟

جواب۔ اسے قتل کر دیا۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام عراق کے ایک قصبے میں پیدا ہوئے آپ اُس قصبے کا نام بتا دیں۔

جواب۔ اُر۔

سوال۔ ابراہیم علیہ السلام کی قوم کس چیز کی پوجا کرتی تھی؟

جواب۔ بتوں۔

سوال۔ آپ علیہ السلام کے زمان میں عراق کے بادشاہ کا لقب کیا تھا؟

جواب۔ نمرود۔

سوال۔ حضرت اسحٰق علیہ السلام کی والدہ محترمہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت سارہ۔

سوال۔ حضرت اسحٰق علیہ السلام کی پیدائش کے وقت ابراہیم علیہ السلام کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ تقریباً 100 سال۔

سوال۔ حضرت اسحٰق علیہ السلام کی پیدائش کے وقت حضرت سارہ کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ تقریباً 90 سال۔

سوال۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام کی والدہ محترمہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت ہاجرہ۔

سوال۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام کی پیدائش کے وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 86 سال۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کا نام بتائیں؟

جواب۔ آزر۔

سوال۔ آزر نے کونسا پیشہ اپنایا تھا؟

جواب۔ بت بنا کر بیچنا۔

سوال۔ معراج کی رات حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملاقات ابراہیم علیہ السلام سے کونسے آسمان پر ہوئی؟

جواب۔ ساتویں۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کیا لقب تھا؟
جواب۔ خلیل اللہ۔
سوال۔ خلیل اللہ کے معنی کیا ہیں؟
جواب۔ اللہ کا دوست۔
سوال۔ جب ابراہیم علیہ السلام نے تمام بتوں کو توڑ دیا تو کلہاڑا کہاں رکھ دیا؟
جواب۔ سب سے بڑے بت کے کندھے پر۔
سوال۔ جب ابراہیم علیہ السلام نے بتوں کو توڑا تو اس وقت قوم کے لوگ کہاں گئے تھے؟
جواب۔ ایک مذہبی میلے میں شرکت کے لیے۔
سوال۔ جب قوم نے ابراہیم علیہ السلام سے بتوں کے توڑے جانے کے بارے میں پوچھا تو آپ علیہ السلام نے کیا جواب دیا؟
جواب۔ سب سے بڑے بت سے دریافت کرلو۔
سوال۔ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے نمرود سے یہ فرمایا کہ میرا رب وہ ہے جس کے قبضہ میں موت وحیات ہے وہی زندگی دیتا ہے اور وہی موت دیتا ہے" تو نمرود نے کیا کام کیا؟
جواب۔ قتل کے ایک سزا یافتہ مجرم کو آزاد کر دیا اور ایک بے گناہ کو قتل کر دیا۔
سوال۔ "میرا رب سورج کو مشرق سے نکالتا ہے تو اگر سچا ہے تو سورج کو مغرب سے نکال کر دکھا" یہ الفاظ نمرود سے کس نے کہے؟
جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام۔
سوال۔ اس پیغمبر کا نام بتائیں جسے نمرود نے آگ میں پھینک مگر اللہ کے حکم سے آگ ٹھنڈی ہو کر گلزار بن گئی؟
جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام۔
سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی چھوٹی زوجہ کا نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت ہاجرہ۔
سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کتنے برس کی عمر تک اولاد کی نعمت سے محروم رہے؟
جواب۔ 86 برس۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنی زوجہ محترمہ حاجرہ اور بیٹے حضرت اسماعیل علیہ السلام کو مکہ میں چھوڑ کر خود کہاں چلے گئے؟

جواب۔ فلسطین۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو حضرت اسماعیل علیہ السلام کی قربانی کا حکم کس طرح ہوا؟

جواب۔ مسلسل تین دن خواب کے ذریعے۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کس مقام پر اپنے پیارے بیٹے حضرت اسماعیل علیہ السلام کی قربانی دینی چاہی؟

جواب۔ مکہ مکرمہ میں منیٰ کے مقام پر۔

سوال۔ خانہ کعبہ کی پہلی بنیاد کونسے پیغمبر نے رکھی تھی؟

جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بڑے فرزند کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام کس لقب سے یاد کیے جاتے تھے؟

جواب۔ ذبیح اللہ۔

سوال۔ خانہ کعبہ کی تعمیر میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کونسے بیٹے نے حصہ لیا تھا؟

جواب۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی زوجہ محترمہ حضرت ہاجرہ اور اسماعیل علیہ السلام کو کہاں چھوڑ دیا تھا؟

جواب۔ اب جہاں بیت اللہ شریف ہے کے قریب ایک درخت کے نیچے۔

سوال۔ صفا اور مروہ کے درمیان سعی کرنا کس کی سنت ہے؟

جواب۔ محترمہ حضرت ہاجرہ۔

سوال۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام کو اللہ رب العزت نے کتنے بیٹے عطا فرمائے؟

جواب۔ 12۔

سوال۔ جب حضرت اسحٰق علیہ السلام دنیا میں تشریف لائے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عمر کتنے برس تھی؟

جواب۔ 100۔

سوال۔ جب حضرت اسحٰق علیہ السلام دنیا میں تشریف لائے تو آپ کی والدہ محترمہ حضرت سارہ کی عمر کتنے برس تھی؟

جواب۔ 90۔

سوال۔ حضرت یعقوب علیہ السلام اور حضرت یوسف علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کونسے بیٹے کی اولاد میں سے ہیں؟

جواب۔ حضرت اسحٰق علیہ السلام۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کونسے بیٹے کی اولاد میں سے ہیں؟

جواب۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام۔

سوال۔ اللہ رب العزت نے حضرت لوط علیہ السلام کو اُردن کی ایک بستی میں پیغمبر بنا کر بھیجا آپ بستی کا نام بتائیں۔

جواب۔ سدوم۔

سوال۔ حضرت لوط علیہ السلام کی قوم کس برائی میں مبتلا تھی؟

جواب۔ ہم جنس پرستی۔

سوال۔ جب فرشتے انسانوں کی شکل میں قوم لوط علیہ السلام پر عذاب نازل کرنے کے لیے آئے تو پہلے کہاں تشریف لے گئے؟

جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ہاں۔

سوال۔ ان فرشتوں نے ابراہیم علیہ السلام کو کیا خوشخبری دی؟

جواب۔ حضرت اسحٰق علیہ السلام کی پیدائش کی۔

سوال۔ حضرت لوط علیہ السلام کی قوم کو اللہ تعالیٰ نے کس طریقے سے عذاب دیا؟

جواب۔ پتھروں کی بارش کی اور ان پر زمین کو الٹ دیا۔

سوال۔ حضرت لوط علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کا آپس میں کیا رشتہ ہے؟
جواب۔ برادرزادہ یعنی بھتیجا۔
سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جب مصر کی طرف ہجرت کی تو کونسے پیغمبر آپ علیہ السلام کے ساتھ تھے؟
جواب۔ حضرت لوط علیہ السلام۔
سوال۔ قرآن کریم میں حضرت یعقوب علیہ السلام کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے؟
جواب۔ 10۔
سوال۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کی نسل کیا کہلاتی ہے؟
جواب۔ بنی اسرائیل۔
سوال۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کے سب سے چھوٹے بیٹے کا نام بتائیں۔
جواب۔ بن یامین۔
سوال۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کن لوگوں کی ہدایت کے لیے مبعوث کیے گئے؟
جواب۔ کنعان سے تعلق رکھنے والے لوگوں کے لیے۔
سوال۔ اللہ رب العزت نے کونسے پیغمبر کے قصے کو "احسن القصص" کا نام دیا ہے؟
جواب۔ حضرت یوسف علیہ السلام۔
سوال۔ قرآن کریم میں حضرت یوسف علیہ السلام کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے؟
جواب۔ 26۔
سوال۔ سورۂ یوسف میں یوسف علیہ السلام کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے؟
جواب۔ 24۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کے فراق میں روتے روتے کونسے پیغمبر کی آنکھیں سفید (نابینا) ہو گئیں تھیں؟
جواب۔ حضرت یعقوب علیہ السلام۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے کونسا علم ودیعت کیا تھا؟
جواب۔ خوابوں کی تعبیر۔

سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کنعان سے کس حیثیت سے مصر میں داخل ہوئے؟

جواب۔ بدوی غلام۔

سوال۔ حضرت اسحٰق علیہ السلام اور حضرت یوسف علیہ السلام کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ دادا پوتا۔

سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام نے بچپن ہی میں ایک خواب دیکھا کہ چاند اور ستارے مجھے سجدہ کر رہے ہیں۔ ستاروں کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 11۔

سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کو سوتیلے بھائی نے کس بہانے ساتھ لے گئے؟

جواب۔ کھیل کود۔

سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کے ساتھ سوتیلے بھائیوں نے کیا سلوک کیا؟

جواب۔ اندھے کنویں میں پھینک دیا۔

سوال۔ یوسف علیہ السلام کے سوتیلے بھائیوں نے واپسی پر باپ سے کیا بہانہ کیا؟

جواب۔ یہ کہ یوسف علیہ السلام کو بھیڑیا کھا گیا۔

سوال۔ یوسف علیہ السلام اندھے کنویں سے کس طرح باہر نکلے؟

جواب۔ پانی نکالنے کے ڈول کے ساتھ۔

سوال۔ عورتوں نے یوسف علیہ السلام کی خوبصورتی سے متاثر ہو کر سیب کی بجائے کیا کاٹ ڈالا؟

جواب۔ اپنے ہاتھوں کی انگلیاں۔

سوال۔ عزیز مصر کے قید خانے میں ایک باورچی اور ایک ساقی قید تھے دونوں پر کیا الزام تھا؟

جواب۔ بادشاہ کو زہر دینے کا۔

سوال۔ ساقی نے یوسف علیہ السلام کو اپنا خواب سنایا کہ میں بادشاہ کو انگوری شراب پلا رہا ہوں تو یوسف علیہ السلام نے کیا تعبیر دی؟

جواب۔ تم رہا ہو کر بادشاہ کی ملازمت پر چلے جاؤ گے۔

سوال۔ باورچی نے یوسف علیہ السلام کو اپنا خواب سنایا کہ میرے سر پر روٹیاں ہیں اور پرندے ان کو نوچ نوچ کر کھا رہے ہیں تو یوسف علیہ السلام نے کیا تعبیر دی؟

جواب۔ تمہیں سولی پر لٹکایا جائے گا۔

سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کونسے پیغمبر کی اولاد میں سے ہیں؟
جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام۔
سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی بعثت کس بستی میں ہوئی؟
جواب۔ مدین۔
سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم میں سب سے بڑی برائی کونسی تھی؟
جواب۔ ناپ، تول میں کمی کرنا۔
سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم پر اللہ رب العزت کی طرف سے کونسا عذاب نازل ہوا؟
جواب۔ خوفناک کڑک، زلزلہ اور آسمان سے آگ برسی۔
سوال۔ مصر کا ہر بادشاہ فرعون کہلاتا تھا جب موسیٰ علیہ السلام دنیا میں تشریف لائے تو اس وقت کے فرعون کا نام کیا تھا؟
جواب۔ ریمسس دوم۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی پرورش فرعون کی بیوی نے کی آپ نام بتائیں۔
جواب۔ آسیہ۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا تعلق کس قوم سے تھا؟
جواب۔ بنی اسرائیل۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو "کلیم اللہ" کیوں کہا جاتا ہے؟
جواب۔ کوہِ طور پر اللہ تعالیٰ سے ہمکلام ہونے کی نسبت سے۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کس مقام پر رسالت عطا ہونے کی خوشخبری دی گئی؟
جواب۔ کوہ سینا۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دو معجزے عطا کیے گئے ایک عصا کا پھینکنے پر اژدھا بن جانا اور دوسرا کیا تھا؟
جواب۔ "ید بیضا" یعنی دائیں ہاتھ کا بغل میں سے نکال کر چاند جیسا روشن ہو جانا۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے کونسی کتاب عطا فرمائی؟
جواب۔ تورات۔

سوال۔ فرعون نے ایک خواب دیکھا جس کی تعبیر کیا بتائی گئی؟
جواب۔ یہ کہ بنی اسرائیل کا ایک لڑکا فرعون کی حکومت کے زوال کا سبب بنے گا۔
سوال۔ خواب کی تعبیر سن کر فرعون نے کیا حکم دیا؟
جواب۔ بنی اسرائیل میں جو لڑکا پیدا ہو اسے قتل کر دیا جائے۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کس کے گھر میں پیدا ہوئے؟
جواب۔ عمران۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کے دل میں اللہ تعالیٰ نے کیا بات ڈال دی؟
جواب۔ اسے صندوق میں ڈال کر دریائے نیل میں بہا دو۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے موسیٰ علیہ السلام کو صندوق میں ڈال کر دریا نیل میں بہا دیا اور کس کو یہ کہہ کر بھیجا کہ صندوق کے ساتھ ساتھ دریا کے کنارے چلے؟
جواب۔ موسیٰ علیہ السلام کی بہن کو۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام کی بہن نے جب یہ دیکھا کہ صندوق کو فرعون کے گھر والوں نے نکلوا لیا ہے تو کیا کیا؟
جواب۔ فرعون کی خادماؤں میں شامل ہو گئیں۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام کی دایا کون مقرر ہوئیں؟
جواب۔ آپ کی اپنی والدہ۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہاں پرورش پائی؟
جواب۔ فرعون کے محل میں۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام نے قبطی کے ساتھ کونسا عمل کیا جس سے وہ مر گیا؟
جواب۔ مکا مارا۔
سوال۔ جب فرعون کو قبطی کی موت کا پتہ چلا تو اُس نے کیا حکم دیا؟
جواب۔ موسیٰ علیہ السلام کی گرفتاری۔
سوال۔ جب فرعون نے موسیٰ علیہ السلام کی گرفتاری کا حکم دیا تو موسیٰ علیہ السلام بے سروسامانی کی حالت میں کئی منزلیں طے کر کے مدین شہر کو جا پہنچے۔ موسیٰ علیہ السلام کو فرعون کے حکم کا کیسے پتہ چلا؟
جواب۔ فرعون کے دربار میں موجود ایک آدمی سے جسے موسیٰ علیہ السلام سے انس تھا۔

سوال۔ موسیٰ علیہ السلام جب مدین کی سرزمین پر پہنچے تو کنویں پر کیا دیکھا؟
جواب۔ لوگ اپنے جانوروں کو پانی پلا رہے ہیں مگر دو لڑکیاں اپنے ریوڑ کو لیے پیچھے کھڑی ہیں۔
سوال۔ کنویں پر جانوروں کو پانی کس اصول کے تحت پلایا جاتا تھا؟
جواب۔ طاقتور پہلے اپنے جانوروں کو پانی پلاتے تھے۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام نے کتنے آدمیوں کی مدد سے کنویں سے پانی نکالا اور لڑکیوں کے ریوڑ کو پلایا؟
جواب۔ کسی سے مدد نہیں لی بلکہ تنہا کنویں سے پانی نکالا۔
سوال۔ ریوڑ والی دو کمزور لڑکیاں کس کی بیٹیاں تھیں؟
جواب۔ شعیب علیہ السلام۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام کو شعیب علیہ السلام نے اپنی بچی سے نکاح کے لیے کیا شرط پیش کی؟
جواب۔ 8 سال تک بکریاں چرانے کی۔
سوال۔ لڑکی کا حق مہر کیا مقرر ہوا؟
جواب۔ 8 سال تک بکریاں چرانا۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام جب تاریک اور ٹھنڈی رات کو اپنی بیوی کے ہمراہ راستہ بھولے ہوئے تھے تو دور ایک مقام پر آپ علیہ السلام کو ایک چمکتا ہوا شعلہ دکھائی دیا مقام کا نام بتائیں۔
جواب۔ کوہِ سینا۔
سوال۔ موسیٰ علیہ السلام کو جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے حکم ہوا کہ لاٹھی کو زمین پر ڈال دو آپ نے ایسا ہی کیا تو لاٹھی سے کیا بن گیا؟
جواب۔ اژدھا۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ایک بھائی کو بھی نبوت ملی آپ نام بتادیں۔
جواب۔ ہارون علیہ السلام۔
سوال۔ نبوت ملنے کے بعد جب موسیٰ علیہ السلام اور ہارون علیہ السلام فرعون کے محل میں تشریف لائے تو کیا کہا؟
جواب۔ اللہ رب العزت کی وحدانیت پر یقین لاؤ اور بنی اسرائیل پر ظلم وستم سے باز آجاؤ۔

سوال۔ جب موسیٰ علیہ السلام نے دو معجزے فرعون کو دکھائے تو اس نے کیا فیصلہ کیا؟
جواب۔ تمام جادوگروں کو اکٹھا کر کے موسیٰ علیہ السلام سے مقابلہ کرایا جائے۔
سوال۔ جب موسیٰ علیہ السلام کا عصا بڑا اژدہا بن کر فرعون کے تمام جادوئی سانپوں کو نگل گیا تو تمام جادوگروں نے کیا کیا؟
جواب۔ سب جادوگر سجدے میں گر پڑے کہنے لگے ہم تمام جہانوں کے پروردگار پر ایمان لے آئے جو موسیٰ علیہ السلام اور ہارون علیہ السلام کا پروردگار ہے۔
سوال۔ فرعون جادوگروں کے ایمان لانے پر غضبناک ہوا اور کیا دھمکی دی؟
جواب۔ اُن کے ہاتھ پاؤں کاٹنے اور سولی پر چڑھانے کی۔
سوال۔ جب فرعون اور اس کے سرداروں نے موسیٰ علیہ السلام کی بات نہ مانی اور عذاب الٰہی ظاہر ہونے لگا تو انہوں نے موسیٰ علیہ السلام سے کیا کہا؟
جواب۔ عذاب ٹل جانے کی صورت میں ہم اللہ پر ایمان لے آئیں گے۔
سوال۔ جب عذاب الٰہی ٹل جاتا تو وہ کیا کہتے؟
جواب۔ اپنے کہے سے پھر جاتے۔
سوال۔ مصر سے فلسطین کو دو راستے جاتے ہیں ایک خشکی کا راستہ ہے دوسرا کونسا راستہ ہے؟
جواب۔ بحر احمر۔
سوال۔ وحی الٰہی کے مطابق حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت ہارون علیہ السلام بنی اسرائیل کو لے کر راتوں رات کونسے راستے پر چل نکلے؟
جواب۔ بحر احمر کے راستے پر۔
سوال۔ جب موسیٰ علیہ السلام نے اپنا عصاء قلزم پر مارا تو کیا صورت حال پیدا ہوئی؟
جواب۔ پانی پھٹ کر دونوں جانب دو پہاڑوں کی طرح کھڑا ہو گیا اور بیچ میں سے راستہ نکل آیا۔
سوال۔ جب موسیٰ علیہ السلام اور بنی اسرائیل اللہ کے حکم سے خشک زمین کی طرح اس راستے کو پار کر گئے تو فرعون اور اس کا لشکر بھی اسی راستے پر آئے اس وقت کیا صورت حال پیش آئی؟
جواب۔ اللہ رب العزت کے حکم سے پانی دوبارہ مل گیا فرعون اور اس کا لشکر غرق ہو گئے۔

سوال۔ غرق ہوتے وقت فرعون نے پکار کر کہا کہ میں موسیٰ علیہ السلام کے رب پر ایمان لاتا ہوں تو پروردگار کی طرف سے فرعون کو کیا جواب ملا؟

جواب۔ (ایمان لاتے ہو اب) آج کے دن ہم تیرے جسم کو ان لوگوں کے لیے جو بعد آنے والے ہیں باقی رکھیں گے کہ وہ (عبرت کا) نشان بنے۔

سوال۔ فرعون کی لاش آج کل کہاں پڑی ہے؟

جواب۔ مصر کے عجائب گھر میں۔

سوال۔ وحی الٰہی کے مطابق حضرت موسیٰ علیہ السلام نے جب اپنا عصا زمین پر مارا تو بارہ قبیلوں کے لیے کتنے چشمے پھوٹ پڑے؟

جواب۔ 12 چشمے۔

سوال۔ بنی اسرائیل نے من و سلویٰ کے بدلے کیا مانگا؟

جواب۔ کھیرا، ککڑی، مسور، لہسن اور پیاز وغیرہ۔

سوال۔ جب موسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق شریعت کے حصول کے لیے چالیس دن کے لیے کوہِ طور پر تشریف لے گئے تو بنی اسرائیل کی ہدایت کے لیے کس کو نائب بنایا؟

جواب۔ ہارون علیہ السلام۔

سوال۔ "تو مجھے نہیں دیکھ سکے گا مگر ہاں اس پہاڑ کی طرف دیکھ اگر یہ اپنی جگہ ٹکا رہا تو تو بھی مجھے دیکھ سکے گا" یہ الفاظ اللہ رب العزت نے موسیٰ علیہ السلام کو کس موقع پر کہے؟

جواب۔ جب موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے اپنا جلوہ دکھانے کی خواہش ظاہر کی۔

سوال۔ جب موسیٰ علیہ السلام کوہِ طور سے واپس آئے تو بنی اسرائیل نے کس چیز کی عبادت شروع کر دی تھی؟

جواب۔ بچھڑے کی۔

سوال۔ جب بنی اسرائیل نے کہا کہ ہم اللہ تعالیٰ کو اپنی آنکھوں سے دیکھنا چاہتے ہیں تو حضرت موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کے کتنے سرداروں کو لے کر کوہِ طور پر تشریف لے گئے تھے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ ان سرداروں نے موسیٰ علیہ السلام اور اللہ تعالیٰ کے درمیان گفتگو سنی مگر ایمان نہ لائے تو سزا کے طور پر وہ سب کس طرح ہلاک کیے گئے؟

جواب۔ ایک خوفناک کڑک سے۔

سوال۔ کس کی التجا پر ان سرداروں کو دوبارہ زندہ کیا گیا؟

جواب۔ موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۔ ان لوگوں نے واپس آکر قوم کو رب موسیٰ علیہ السلام کی تصدیق کی مگر قوم نے ان پر یقین نہ کیا تو ان کے ساتھ کیا ماجرا پیش آیا؟

جواب۔ کوہ طور کو ان کے سروں کے اوپر معلق کر دیا گیا۔

سوال۔ کوہ طور اللہ کے حکم سے واپس اپنی جگہ پر چلا گیا لیکن اس کے پیچھے کس کی دعا کارفرما تھی؟

جواب۔ موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۔ بنی اسرائیل میں ایک قتل ہو گیا قاتل کا سراغ لگانے کے لیے موسیٰ علیہ السلام نے اللہ کے حکم سے بنی اسرائیل کو کیا کہا؟

جواب۔ ایک گائے ذبح کرو اور اس کے گوشت کے ٹکڑے کو مقتول سے مس کرو مقتول زندہ ہو کر قاتل کا نام بتا دے گا۔

سوال۔ اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو حکم دیا کہ اپنے باپ دادا کی سرزمین میں داخل ہو جاؤ مگر انہوں نے انکار کر دیا اس پر اللہ تعالیٰ نے انہیں سزا کے طور پر کتنے سال اس وادی میں بھٹکتے پھرنے کا کہا؟

جواب۔ 40۔

سوال۔ قارون کو کس نافرمانی کی پاداش میں زمین میں دھنسا دیا گیا؟

جواب۔ زکواۃ نہ دینے۔

سوال۔ خضر علیہ السلام نے موسیٰ علیہ السلام سے کس بات کا وعدہ لیا؟

جواب۔ بات بات پر مجھ سے سوال نہ کرو گے کہ ایسا کیوں کیا؟

سوال۔ خضر علیہ السلام نے کشتی سے ایک تختہ توڑنے کی کیا وجہ بتائی؟

جواب۔ تا کہ ظالم بادشاہ کشتی پر زبردستی قبضہ نہ جمالے۔

سوال۔ خضر علیہ السلام نے جس دیوار کو درست کیا اس کے نیچے کیا دفن تھا؟

جواب۔ دو یتیم بچوں کا خزانہ۔

سوال۔ قرآن کریم میں حضرت الیاس علیہ السلام کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ حضرت الیاس علیہ السلام کی قوم جس مشہور بت کی پرستش کرتی تھی اس کا نام بتائیں۔

جواب۔ بعل۔

سوال۔ حضرت الیاس علیہ السلام کا تعلق کس پیغمبر کی نسل سے تھا؟

جواب۔ حضرت ہارون علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت الیاس علیہ السلام کی وفات کے بعد کونسے نبی کو اللہ تعالیٰ نے مبعوث فرمایا؟

جواب۔ حضرت الیسع علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت الیسع علیہ السلام کا ذکر قرآن مجید میں کتنی جگہ آیا ہے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ حضرت داؤد علیہ السلام کس کی اولاد میں سے ہیں؟

جواب۔ حضرت یعقوب علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت داؤد علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے کونسی کتاب عطا ہوئی؟

جواب۔ زبور۔

سوال۔ زبور کے لغوی معنی کیا ہیں؟

جواب۔ کتاب۔

سوال۔ کونسے پیغمبر علیہ السلام کے ہاتھ میں اللہ تعالیٰ نے لوہے کو نرم کر دیا تھا؟

جواب۔ حضرت داؤد علیہ السلام۔

سوال۔ داؤد علیہ السلام کے علاوہ کونسے نبی علیہ السلام پرندوں کی بولیاں سمجھتے تھے؟

جواب۔ سلیمان علیہ السلام۔

سوال۔ داؤد علیہ السلام اور سلیمان علیہ السلام کا آپس میں کیا رشتہ ہے؟

جواب۔ باپ بیٹے کا۔

سوال۔ داؤد علیہ السلام نے کتنی عمر پائی؟

جواب۔ 100 سال۔

سوال۔ داؤد علیہ السلام کونسے شہر میں مدفون ہیں؟

جواب۔ صعیون۔

سوال۔ جالوت ایک ظالم اور جابر بادشاہ تھا بتایئے وہ کونسے نبی علیہ السلام کے ہاتھوں قتل ہوا؟

جواب۔ داؤد علیہ السلام۔

سوال۔ کونسے پیغمبر کی خوش آوازی کی اللہ رب العزت نے قرآن پاک میں تعریف کی ہے؟

جواب۔ حضرت داؤد علیہ السلام۔

سوال۔ بادشاہ ہونے کے باوجود داؤد علیہ السلام کا ذریعہ معاش کیا تھا؟

جواب۔ زرہیں بنا کر بیچنا۔

سوال۔ اس پیغمبر کا نام بتائیں جو گھوڑے کی زین کسنا شروع کرتے تو اس سے فارغ ہونے تک ساری زبور کی تلاوت مکمل فرمالیتے؟

جواب۔ حضرت داؤد علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت داؤد علیہ السلام کا انتقال کونسے دن ہوا؟

جواب۔ ہفتہ۔

سوال۔ حضرت داؤد علیہ السلام نے کتنے سال حکومت کی تھی؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ حضرت داؤدؑ پر نازل ہونے والی کتاب زبور کا مطلب کیا ہے؟

جواب۔ کتاب۔

سوال۔ قرآن کریم میں حضرت سلیمان علیہ السلام کا ذکر کتنی جگہ آیا ہے؟

جواب۔ 16۔

سوال۔ کونسے پیغمبر نے جن وانس دونوں پر حکومت کی؟

جواب۔ حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۔ یمن کی ملکہ صبا کس چیز کی پرستش کرتی تھی؟

جواب۔ سورج۔

سوال۔ ملکہ صبا کو سلیمان علیہ السلام نے اللہ کی وحدانیت کی تبلیغ کا خط کس پرندے کے ذریعے بھجوایا؟

جواب۔ ہدہد۔

سوال۔ بیت المقدس کی از سر نو تعمیر کے لیے نادر پتھر اور سمندروں سے موتی نکال کرانے کا کام سلیمان علیہ السلام نے کس مخلوق کے حوالے کیا؟

جواب۔ جنات۔

سوال۔ اللہ تعالیٰ نے ہوا کو کونسے پیغمبر کے لیے مسخر کر دیا تھا اور وہ جب چاہتے تو صبح کو ایک مہینے کی مسافت کی مقدار کے برابر سفر کر لیتے تھے؟

جواب۔ حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۔ وہ زمین جس کے نیچے تانبا پانی کی طرح پگھل کر بہہ رہا تھا ان چشموں کو اللہ رب العزت نے کونسے پیغمبر پر آشکارہ کیا؟

جواب۔ حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۔ قرآن پاک میں نمل کا لفظ آیا ہے اس کے معنی بتائیں۔

جواب۔ چیونٹی۔

سوال۔ سلیمان علیہ السلام کے زمانے میں ملکہ صبا کی حکومت کونسے علاقے پر تھی؟

جواب۔ یمن۔

سوال۔ سلیمان علیہ السلام انتقال کے وقت کس چیز کے سہارے کھڑے تھے؟

جواب۔ اپنی لاٹھی۔

سوال۔ سلیمان علیہ السلام کے انتقال کا پتہ کس طرح چلا؟

جواب۔ جب لاٹھی کو دیمک نے کھوکھلا کر دیا اور سلیمان علیہ السلام زمین پر گر پڑے۔

سوال۔ کونسے پیغمبر کا صبر ضرب المثل ہے؟

جواب۔ حضرت ایوب علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت ایوب علیہ السلام کا ذکر قرآن پاک کی سورۂ انبیاء میں آیا ہے آپ آیات نمبر بتائیں۔

جواب۔ 84,83۔

سوال۔ جب حضرت ایوب علیہ السلام نے اللہ رب العزت کے حکم سے زمین کو پاؤں سے ٹھوکر ماری تو زمین پر کیا اثر ہوا؟

جواب۔ پانی کا چشمہ اُبل پڑا۔

سوال۔ اُس چشمے میں غسل کرنے سے ایوب علیہ السلام پر کیا اثر ہوا؟

جواب۔ بیماری سے چھٹکارا نصیب ہوا۔

سوال۔ قسم پوری کرنے کے لیے اللہ رب العزت نے ایوب علیہ السلام کو وحی کے ذریعے کیا کہا؟

جواب۔ 100 تنکوں کا ایک گٹھا بنائیں اور اپنی زوجہ کو ماریں۔

سوال۔ "صاحب الحوت" کونسے پیغمبر کو کہا گیا ہے؟

جواب۔ حضرت یونس علیہ السلام۔

سوال۔ کس شہر کے باشندوں کی ہدایت کے لیے حضرت یونس علیہ السلام کا ظہور ہوا؟

جواب۔ عراق کے شہر نینوا۔

سوال۔ یونس علیہ السلام کو اللہ رب العزت نے کتنے سال کی عمر میں نبوت سے سرفراز فرمایا؟

جواب۔ 28۔

سوال۔ یونس علیہ السلام جس کشتی میں سوار ہوئے وہ کونسے دریا میں چل رہی تھی؟

جواب۔ دریائے فرات۔

سوال۔ یونس علیہ السلام نے جب خود کو مچھلی کے پیٹ میں زندہ پایا تو کونسے الفاظ اس کی زبان پر جاری ہوئے؟

جواب۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

سوال۔ یہ الفاظ قرآن پاک کی سورۃ الانبیاء میں ہیں۔ آپ آیت نمبر بتائیں۔

جواب۔ 87۔

سوال۔ جب اللہ تعالیٰ نے یونس علیہ السلام کی توبہ قبول فرمائی تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے مچھلی نے یونس علیہ السلام کو زندہ سلامت کہاں اُگل دیا؟

جواب۔ ساحل پر۔

سوال۔ یونس علیہ السلام چونکہ مچھلی کے پیٹ میں لاغر ہو چکے تھے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے ساحل پر ان کے لیے ایک بیل دار درخت اگایا۔ یونس علیہ السلام نے اس بیل دار درخت سے کیا فائدہ اٹھایا؟

جواب۔ اس درخت سے جھونپڑی بنا کر اس میں رہنے لگے۔

سوال۔ قرآن پاک میں حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا ذکر کتنی جگہوں پر آیا ہے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ قرآن پاک کی اُن سورتوں کے نام بتائیں جن میں حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا ذکر آیا ہے۔

جواب۔ سورۃ الانبیاء اور سورۃ ص۔

سوال۔ حضرت عزیر علیہ السلام کو (نعوذ باللہ) کونسی قوم اللہ کا بیٹا مانتی ہے؟

جواب۔ یہودی۔

سوال۔ حضرت عزیر علیہ السلام کس کی نسل سے تعلق رکھتے ہیں؟

جواب۔ حضرت ہارون بن عمران علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت عزیر علیہ السلام نے بنی اسرائیل کے لیے تورات کی تجدید کیوں کی؟

جواب۔ بخت نصر نے تورات کے تمام نسخوں کو خاکستر کر ڈالا تھا۔

سوال۔ قرآن حکیم میں حضرت عزیر علیہ السلام کا نام کتنی جگہ پر آیا ہے؟

جواب۔ 1۔

سوال۔ قرآن پاک کی اس سورۃ کا نام بتائیں جس میں عزیر علیہ السلام کا ذکر ہے؟

جواب۔ سورۃ توبہ۔

سوال۔ بنی اسرائیل موسیٰ ثانی کس نبی کو کہتے ہیں؟

جواب۔ عزیر علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت زکریا علیہ السلام کا نسب کس پیغمبر سے جا ملتا ہے؟

جواب۔ حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت زکریا علیہ السلام اور حضرت یحییٰ علیہ السلام کا آپس میں کیا رشتہ ہے؟

جواب۔ باپ بیٹا۔

سوال۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام کا نام کونسی ہستی نے خود تجویز کیا تھا؟

جواب۔ اللہ رب العزت۔

سوال۔ حضرت زکریا علیہ السلام نے کونسا پیشہ اپنایا تھا؟

جواب۔ نجاری (بڑھئی)۔

سوال۔ حضرت زکریا علیہ السلام کو کتنے سال کی عمر میں اللہ رب العزت نے بیٹا یعنی یحییٰ علیہ السلام عطا فرمایا؟

جواب۔ بقول ابن کثیر 77 اور بقول ثعلبی 90 یا 120 سال۔

سوال۔ یہودیوں نے کس بات پر مشتعل ہو کر حضرت یحییٰ علیہ السلام کو ایک سازش کے تحت شہید کر دیا؟

جواب۔ اس لیے کہ یحییٰ علیہ السلام نے عیسیٰ علیہ السلام پر انجیل مقدس نازل ہونے کی بھرپور تائید فرمائی۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شب معراج کے موقع پر کونسے آسمان پر حضرت یحییٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی؟

جواب۔ دوسرے۔

سوال۔ کونسے پیغمبر نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی آمد کی بشارت دی؟

جواب۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام۔

سوال۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو کتنی باتوں کا خصوصیت سے حکم فرمایا؟

جواب۔ پانچ۔

سوال۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا آپس میں کیا رشتہ ہے؟

جواب۔ خالہ زاد بھائی۔

سوال۔ "بیت اللحم" ایک ٹیلے کا نام ہے جہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش ہوئی یہ ٹیلہ بیت المقدس سے کتنے میل کے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 9 میل۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ رب العزت نے کتنے معجزات سے نوازا؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے کونسے چار معجزات سے نوازا؟

جواب۔ ا۔ اللہ کے حکم سے مردوں کو زندہ کرنا۔

۲۔ پیدائشی نابینا اور جذامی کو ٹھیک کر دینا۔

۳۔ مٹی کا پرندہ بنا کر پھونک دینے سے اس پرندے میں اللہ کے حکم سے روح پڑ جانا۔

۴۔ کسی کے متعلق یہ بتلا دینا کہ اس نے کیا کھایا، کیا خرچ کیا اور کیا ذخیرہ کیا۔

سوال۔ کونسے پیغمبر کو اللہ تعالیٰ نے بغیر باپ کے پیدا کیا؟

جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر ایمان لانے والے اور آپ کی دعوتِ حق پر لبیک کہنے والے کن ناموں سے یاد کیے جاتے؟

جواب۔ حواری اور انصاراللہ۔

سوال۔ حواری سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ رفیق۔

سوال۔ انصاراللہ سے کیا مراد ہے ہے؟

جواب۔ اللہ کے دین کے مددگار۔

سوال۔ کونسے پیغمبر کو اللہ رب العزت نے اپنی طرف زندہ اٹھالیا؟

جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

سوال۔ یہود و نصاریٰ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ یہ کہ آپ کو سولی پر چڑھا دیا گیا جو کہ سراسر غلط ہے۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا قیامت سے قبل دوبارہ ظہور ہو گا تو آپ کونسی شریعت کی اتباع میں تبلیغ کریں گے؟

جواب۔ شریعتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا جب دوبارہ ظہور ہو گا تو کتنی مدت ان کا دور حکومت ہو گا؟

جواب۔ 40سال۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور خاتم الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے درمیان کے زمانے کی مدت کتنے سال پر محیط ہے؟

جواب۔ 570-

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو (نعوذ باللہ) کونسی قوم اللہ کا بیٹا مانتی ہے؟

جواب۔ عیسائی۔

سوال۔ شیر خوارگی ہی میں قوت گویائی کونسے پیغمبر کو عطا فرمائی گئی؟

جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کہاں دفن کیا جائے گا؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پہلو میں۔

سوال۔ قرآن کریم کی کونسی سورۃ میں ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کی مثال اللہ کے نزدیک آدم کی سی ہے کہ اس کو مٹی سے پیدا کیا؟

جواب۔ سورۃ آل عمران۔

سوال۔ معراج کے موقع پر آپؐ کی ملاقات حضرت عیسیٰؑ سے کون سے آسمان پر ہوئی؟

جواب۔ دوسرے

سوال۔ دوسرے آسمان پر آپؐ کے ساتھ ملاقات کے وقت اور کون سے نبیؑ موجود تھے؟

جواب۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام۔

❖❖❖❖❖

# خلافت راشدہ

## ا۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۔ 573ء۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کونسے خلیفہ تھے؟

جواب۔ خلیفہ اول۔

سوال۔ ایام جاہلیت میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس نام سے پکارے جاتے تھے؟

جواب۔ عبد الکعبہ

سوال۔ اسلام قبول کرنے کے بعد حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام کیا تھا؟

جواب۔ عبداللہ۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب کیا تھا؟

جواب۔ صدیق اور عتیق۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت بتائیں۔

جواب۔ ابو بکر۔

سوال۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام اور کنیت کیا تھی؟

جواب۔ نام : عثمان

کنیت : ابو قحافہ

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کتنے برس کی عمر میں مسلمان ہوئے؟

جواب۔ 90۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 16 ہجری۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق کی ازواج کے نام لکھیں۔

جواب۔ قتیلہ، ام رومان رضی اللہ تعالیٰ عنہا، اسماء بنتِ عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا، حبیبہ بنت خارجہ انصاریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کل کتنے بچے تھے؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نرینہ اولاد کے نام لکھیں۔

جواب۔ حضرت عبدالرحمن، عبداللہ، محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیٹیوں کی تعداد اور نام بتائیں۔

جواب۔ تعداد 3:
نام: حضرت اسماء، حضرت عائشہ اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس زوجہ کا نام بتائیں جو ایمان نہ لائیں۔

جواب۔ قتیلہ۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ صاحبہ کا نام سلمٰی بنت صخر بن عامر تھا۔ بتائیں ان کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ام الخیر۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس چیز کی تجارت کرتے تھے؟

جواب۔ کپڑے کی۔

سوال۔ مردوں میں سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ کعبہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کفار کے نرغے سے کس نے چھڑایا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ خلافت حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سال لکھیں۔

جواب۔ ربیع الاول 11 ہجری۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں کس فتنہ نے سر اٹھایا؟

جواب۔ فتنہ ارتداد۔

سوال۔ فتنہ ارتداد میں اسلام کے کون سے حکم سے بعض لوگوں نے انکار کیا تھا؟

جواب۔ زکواۃ دینے سے۔

سوال۔ نبوت کے جھوٹے دعویدار طلیحہ کی سرکوبی کے لیے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس صحابی کو بھیجا؟

جواب۔ حضرت ضرار بن الازور رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ منکرین زکواۃ کو کس مقام پر شکست دی گئی؟

جواب۔ ابرق۔

سوال۔ جھوٹے نبی طلیحہ کا لقب کیا تھا؟

جواب۔ رحمان ایمار۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سب سے پہلے کون سے مسئلے کا سامنا کرنا پڑا؟

جواب۔ فتنہ ارتداد۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق کے ہاتھ پر سب سے پہلے کس نے بیعت کی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عہد صدیقی میں بنو حنیفہ کا ایک شخص بھی نبوت کا دعویدار تھا نام بتائیں۔

جواب۔ مسیلمہ کذاب۔

سوال۔ نبوت کی جھوٹی دعویدار سجاح نامی عورت کا تعلق کس قبیلے سے تھا؟

جواب۔ بنی یربوع۔

سوال۔ عہد صدیقی کا آخری معرکہ اجنادین میں ہوا جو مسلمانوں نے جیت لیا بتائیں اس میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۔ تین ہزار۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے کسے دعوت اسلام دی تھی؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیمار ہوئے تو آپ کی جگہ نماز کی امامت کون کرواتا تھا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مسلمانوں کے سب سے پہلے امیر الحجاج کون تھے؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس جنگ میں اپنے گھر کا سارا سازوسامان دے دیا تھا؟
جواب۔ جنگ تبوک۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کونسا پیشہ اپنایا تھا؟
جواب۔ تجارت۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق کس قبیلے سے تھا؟
جواب۔ بنو تمیم۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سب سے پہلے کس غزوہ میں شرکت کی؟
جواب۔ غزوہ بدر۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔
جواب۔ عثمان بن عامر۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق کس پشت پر جا کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جا ملتا ہے؟
جواب۔ آٹھویں پشت پر۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو قرآن پاک جمع کروایا اسے کیا نام دیا گیا؟
جواب۔ المصحف۔
سوال۔ ہجرت کے وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کون سے صحابی تھے؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غار ثور میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کتنے دن گزارے؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ غار ثور میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کھانے کا کیا انتظام کیا تھا؟
جواب۔ شام کے وقت ایک غلام بکریاں لے کر آتا اور ان کے دودھ پر گزارا کرتے۔

سوال۔ غار ثور میں جب حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سانپ نے پاؤں پر کاٹا تو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا علاج کیا؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا لعاب دہن اس جگہ پر لگایا جس سے زخم ٹھیک ہو گیا۔

سوال۔ قبول اسلام کے وقت حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس کتنی اشرفیاں تھیں؟

جواب۔ 40000۔

سوال۔ اُس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام بتائیں جنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصال کے وقت ابو بکر صدیق کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا کہ آپ ہم سے بہتر ہیں اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقرب بھی۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مسجد نبوی کی تعمیر کے لیے زمین کی قیمت کس صحابی نے ادا کی؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ غزوہ تبوک کے موقع پر جب حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے گھر کا سارا سامان حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا تو اس موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کہ "اپنے گھر والوں کے لیے کیا چھوڑ آئے ہو" تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کیا کہا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا "اُن کے لیے اللہ اور اللہ کا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کافی ہے۔"

سوال۔ سب سے پہلے خلیفہ کا لقب کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ملا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔

سوال۔ جس تقریب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا عقد مبارک حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہوا تھا، اس تقریب میں خلفائے راشدین میں سے کون سے خلیفہ شامل تھے؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ منصب خلافت سنبھالنے پر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کونسے الفاظ کہے؟

جواب۔ اگر میں ٹھیک کام کروں تو میری مدد کی جائے اور اگر غلط کام کروں تو مجھے سیدھا کر دیجیے۔

سوال۔ حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ جن کا نام عشرہ مبشرہ میں شامل ہے کا حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ داماد تھے۔

سوال۔ اُس عورت کا نام بتائیں جس نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں نبوت کا دعویٰ کیا تھا؟

جواب۔ سجاح۔

سوال۔ شہدائے موتہ کا انتقام لینے کے لیے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس صحابی کو لشکر کشی کا موقع دیا؟

جواب۔ حضرت اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ دفاع مدینہ کے سلسلے میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کفار کو شکست دے کر کس علاقے پر قبضہ کر لیا؟

جواب۔ ذوالقصہ۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کن مسلمان غلاموں کو خرید کر آزاد کیا؟

جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ، عامر بن فہیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، زنیرہ نہدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کی بیٹی ام عیس۔

سوال۔ کس عظیم صحابی کو آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زندگی میں امیر الحج مقرر فرما کر بھیجا تھا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد نے کب اسلام قبول کیا؟

جواب۔ فتح مکہ کے موقع پر۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی حکومت کو کون کون سے صوبوں میں تقسیم کیا تھا؟

جواب۔ مدینہ، مکہ، طائف، صنعا، نجران، حضر موت، بحرین اور دومۃ الجندل۔

سوال۔ عہد صدیقی میں صوبے کے گورنر کو کس نام سے پکارا جاتا؟

جواب۔ عامل۔

سوال۔ "ہم نے ہر شخص کے احسان کا بدلہ چکا دیا البتہ ابو بکر کے احسانات ایسے ہیں کہ ان کا بدلہ خدا ہی دے گا" یہ الفاظ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں کس ہستی نے کہے ہیں؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اُس بیٹے کا نام بتائیں جس کا بیٹا بھی صحابی تھا۔

جواب۔ حضرت عبد الرحمن رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ کس عظیم صحابی نے معراج النبی کی برملا تصدیق کی؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اُس بیٹی کا نام بتائیں جو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نکاح میں تھی۔

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے آخری ایام میں کس کو امامت کرانے کا حکم دیا تھا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات میں حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی نمازوں کی امامت کی؟

جواب۔ سترہ نمازوں کی۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟

جواب۔ 63 سال۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کتنی مدت خلافت کی؟

جواب۔ 2 سال 3 ماہ اور 10 دن۔

سوال۔ کم سن سپہ سالار حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کس نے امیر لشکر مقرر فرمایا؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بعد میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو بحال رکھا۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق کو قرآن جمع کرنے کا مشورہ کس صحابی نے دیا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قرآن مجید جمع کرنے کی ذمہ داری کس کے سپرد کی؟

جواب۔ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت میں سب سے بہترین شخص کون ہے؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات کب ہوئی؟

جواب۔ 21 جمادی الثانی 13 ہجری۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں دفن ہوئے؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پہلو میں۔

## ۲۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ یہ بتائیں کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کونسے خلیفہ تھے؟

جواب۔ خلیفہ دوم۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 581ء (بعض نے 583ء لکھا ہے)

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جائے پیدائش بتائیں۔

واب۔ مکہ مکرمہ۔

سوال۔ قبول اسلام سے پہلے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب (نعوذ باللہ) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قتل کرنے کے ارادے سے نکلے تو راستے میں کس شخص نے کہا کہ پہلے اپنے گھر کی خبر لو؟

جواب۔ حضرتؓ نعیم بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شادی حضرت عمرؓ کی صاحبزادی حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کب ہوئی؟

جواب۔ 3ہجری۔

سوال۔ خلافت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا آغاز کب ہوا؟

جواب۔ جمادی الثانی 13ہجری تا ذوالحجہ 24ہجری بمطابق ۶۳۴ء

سوال۔ خلیفہ دوم کے عہد میں مسلمانوں نے کس سن عیسوی میں مدائن کو فتح کیا؟

جواب۔ ۶۳۷ء۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو حفص۔

سوال۔ فاروق کے معنی بتائیں۔

جواب۔ حق و باطل میں تمیز کرنے والا۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے دور میں کتنی مرتبہ فریضہ حج ادا کیا؟

جواب۔ 10مرتبہ۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد محترم کا نام بتائیں۔

جواب۔ خطاب بن نفیل۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ ختمہ۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس کا مکان خرید کر مکہ میں پہلا اسلامی جیل خانہ بنایا؟

جواب۔ صفوان بن امیہ۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیت المقدس جاتے ہوئے کن صحابی کو مدینہ منورہ میں اپنا جانشین بنایا؟

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خاندان کا تعلق قریش کی کس شاخ سے تھا؟

جواب۔ بنو عدی سے۔

سوال۔ قبول اسلام کے وقت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 33 سال۔ (بعض نے 27 لکھا ہے)

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس سن نبوی میں اسلام قبول کیا؟

جواب۔ سن 7 نبوی۔

سوال۔ مسلمانوں نے خانہ کعبہ میں علی الاعلان نماز پڑھنا کب شروع کی؟

جواب۔ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسلام قبول کیا۔

سوال۔ عمر فاروقؓ کو کون سی سن عیسوی میں شہید کیا گیا؟

جواب۔ سن ۶۴۴ء۔

سوال۔ جس وقت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسلام قبول کیا تو کل کتنے لوگ اسلام قبول کر چکے تھے؟

جواب۔ 55۔

سوال۔ ان میں کتنے مرد اور کتنی عورتیں تھیں؟

جواب۔ 40 مرد اور 15 عورتیں۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خاندان میں سب سے پہلے مسلمان ہونے والے شخص کا نام بتائیے۔

جواب۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اُس بہنوئی اور بہن کے نام بتائیں جو حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پہلے مسلمان ہو چکے تھے۔

جواب۔ بہنوئی: سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ بہن: فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مدینہ کی اعلانیہ ہجرت کتنے آدمیوں کے ہمراہ کی؟

جواب۔ 20۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے عہد میں بے روزگار یہودیوں اور عیسائیوں سے کیا سلوک کیا؟

جواب۔ اُن کے وظیفے مقرر کیے۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد میں مفتوحہ علاقوں کا رقبہ کتنے مربع میل تھا؟

جواب۔ 2251000 مربع میل۔

سوال۔ پولیس کا نظام اور جیل خانے کس کے عہد حکومت میں قائم ہوئے؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ فجر کی اذان میں الصلوٰۃ خیر من النوم کے الفاظ کا اضافہ کس خلیفہ کے دور میں ہوا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ سن ہجری کا اجراء کس خلیفہ کے دور میں ہوا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں کیا ارشاد فرمایا؟

جواب۔ اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو وہ عمر بن خطاب ہوتا لیکن میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سلسلہ نسب کس پشت پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مل جاتا ہے؟

جواب۔ آٹھویں پشت پر۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو "فاروق اعظم" کا لقب کیوں دیا؟

جواب۔ حق وباطل کی تمیز کرنے پر۔

سوال۔ نماز تراویح کا سلسلہ کس خلیفہ کے دور میں شروع ہوا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اصول قیاس کس خلیفہ کے عہد میں قائم ہوا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انتظامی امور کے لیے مملکت کو کونسے صوبوں میں تقسیم کر رکھا تھا؟

جواب۔ مکہ، مدینہ، شام، جزیرہ، بصرہ، فلسطین اور مصر۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ باپ بیٹی کا۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب ایمان لائے تو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہاں تشریف فرما تھے؟

جواب۔ حضرت ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مکان پر۔

سوال۔ یہ مکان کہاں واقع تھا؟

جواب۔ کوہ صفا پر۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مسلمان ہونے پر کیا دعا فرمائی؟

جواب۔ اے اللہ عمر ابن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ذریعے اسلام کو عزت عطا فرما۔

سوال۔ سب سے پہلے کس صحابی نے اپنے لیے امیر المومنین کا لقب اختیار کیا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق نے کس صحابی کو اپنے بعد خلیفہ مقرر کیا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔

سوال۔ بیت المقدس کس خلیفہ راشد کے زمانے میں فتح ہوا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں ایرانیوں کے خلاف سب سے مشہور جنگ کون سی ہوئی؟

جواب۔ جنگ قادسیہ۔

سوال۔ جنگ قادسیہ میں اسلامی لشکر کے سپہ سالار کون تھے؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ جنگ قادسیہ میں کتنے ایرانی مارے گئے؟

جواب۔ 30000۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو چھاؤنیاں قائم کی تھیں ان میں جنگی مقاصد کے لیے ہر وقت کتنے گھوڑے تیار رہتے تھے؟

جواب۔ 4000۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت میں فوجیوں کو کتنے عرصے کے بعد چھٹی دی جاتی تھی؟

جواب۔ ہر چار ماہ کے بعد۔

سوال۔ مسلمانوں نے ایرانی سرزمین پر پہلی نماز جمعہ کب پڑھی؟

جواب۔ 16 ہجری۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد کی سب سے ہولناک جنگ کا نام بتائیں۔

جواب۔ جنگ یرموک۔

سوال۔ تراویح کی باجماعت نماز کس نے شروع کرائی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ نمازیوں کو بلانے کے لیے اذان کا مشورہ کس نے دیا تھا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں کتنی مسجدیں تعمیر ہوئیں؟

جواب۔ 4000۔

سوال۔ بیت المقدس کب فتح ہوا؟

جواب۔ 16 ہجری۔

سوال۔ شام، ایران، مصر اور عراق جیسے اہم ممالک کس کے عہد خلافت میں فتح ہوئے؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ کون سے خلیفہ راتوں کو بھیس بدل کر گلیوں کا چکر لگایا کرتے تھے؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ خفیہ پولیس کا محکمہ کس نے قائم کیا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ صحابہ کرام میں سے کس نے اعلانیہ ہجرت کی؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس علم کی بنیاد رکھی؟
جواب۔ علم فقہ۔
سوال۔ اسلامی تاریخ میں سب سے پہلے ملکی پیمائش اور مردم شماری کس نے کرائی؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو بڑے شہر آباد کروائے ان کے نام لکھیں۔
جواب۔ بصرہ، کوفہ، بسطاط اور موصل۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فوج کا محکمہ کب قائم کیا؟
جواب۔ 15 ہجری میں۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد خلافت کی مشہور چھاؤنیوں کے نام بتائیں۔
جواب۔ مدینہ، کوفہ، بسطاط، موصل اور دمشق۔
سوال۔ مجلس شوریٰ کا باقاعدہ نظام کس خلیفہ نے شروع کیا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب کسی کو عامل مقرر کرتے تو اس سے پانچ باتوں کا عہد لیتے ۱۔ ترکی گھوڑے پر سوار نہ ہونا ۲۔ باریک کپڑے نہیں پہننا ۳۔ چھنا ہوا آٹا نہیں کھانا ۴۔ دروازے پر دربان نہیں رکھنا پانچویں بات کونسی تھی؟
جواب۔ حاجت مندوں کے لیے ہمیشہ دروازہ کھلا رکھنا۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو سکے جاری کیے ان پر کون سی عبارت کندہ تھی؟

جواب۔ ایک طرف الحمدللہ دوسری طرف لا الہ الا اللہ وحدہ اور بعض پر الحمدللہ کی جگہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس سال سن ہجری جاری کیا؟

جواب۔ عہد خلافت کے اڑھائی سال بعد 16 ہجری میں۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آخری حج کب کیا؟

جواب۔ 23 ہجری میں۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کتنی مدت خلیفۃ المؤمنین رہے؟

جواب۔ ساڑھے دس سال۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کا نام لکھیں؟

جواب۔ ابولولو فیروز۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کا انجام کیا ہوا؟

جواب۔ اس نے قصاص کے خوف سے خودکشی کرلی تھی۔

سوال۔ خودکشی کے لیے فیروز (ابولولو) نے کون سا طریقہ اپنایا؟

جواب۔ اپنے پیٹ میں خنجر گھونپ دیا۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر ابولولو نے کس نماز کی امامت کرواتے ہوئے حملہ کیا؟

جواب۔ فجر کی۔

سوال۔ جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر ابولولو نے خنجر کے وار کیے تو زخمی حالت میں آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے بیٹے سے قرض کے بارے میں دریافت کیا تو کتنا قرض نکلا؟

جواب۔ 86 ہزار درہم۔

سوال۔ یہ قرض کہاں سے ادا کیا گیا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مکان فروخت کرکے۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب شہید ہوئے؟

جواب۔ سن 23 ہجری۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں وفات پائی؟

جواب۔ 63 سال۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس تاریخ کو دفن کیے گئے؟

جواب۔ یکم محرم 24 ہجری۔ (بعض نے 23 ہجری لکھا ہے)

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔ حضرت صہیب رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کہاں پڑھی گئی؟

جواب۔ مسجد نبوی میں۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں دفن ہیں؟

جواب۔ روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات کے وقت اسلامی مملکت کا رقبہ کتنا تھا؟

جواب۔ 2511665 مربع میل۔

## ۳۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کونسے خلیفہ تھے؟

جواب۔ خلیفہ سوم۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۔ 575ء۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جائے پیدائش بتائیں۔

جواب۔ طائف۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو عبداللہ اور ابو عمر۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ کا لقب کیا تھا؟
جواب۔ ذوالنورین اور غنی۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ازواج کے نام لکھیں۔
جواب۔ حضرت اُم کلثوم، حضرت رقیہ اور حضرت نائلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہن۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس صحابی کے مشورے پر اسلام قبول کیا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق کس خاندان سے تھا؟
جواب۔ بنو امیہ۔
سوال۔ حضرت عثمان نے جب اسلام قبول کیا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے چچا حکم بن ابی العاص نے آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پکڑ کر ایک کمرے میں بند کر کے کیا کہا تھا؟
جواب۔ اے عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ! تم نے اپنے باپ دادا کے مذہب کو چھوڑ کر ایک نیا مذہب اختیار کر لیا ہے جب تک تم اس مذہب کو ترک نہ کرو گے تم آزاد نہیں ہو سکتے۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔
جواب۔ عفان بن ابی العاص۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ صاحبہ کا کیا نام تھا؟
جواب۔ ام حکیم اروی۔
سوال۔ پیشے کے لحاظ سے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیا تھے؟
جواب۔ تاجر
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نسب حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کونسی پشت پر مل جاتا ہے؟
جواب۔ پانچویں پشت پر۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی ہجرتیں کی تھیں؟
جواب۔ دو۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دو ہجرتیں کیں، مقامات کے نام بتائیں۔
جواب۔ حبشہ اور مدینہ منورہ۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کا سال لکھیں۔
جواب۔ محرم 24 ہجری تا 18 ذوالحجہ 35 ہجری تک۔
سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کونسی ہجری کو ہوا؟
جواب۔ شعبان 7 ہجری۔
سوال۔ کبوتر اور غلیل بازی کے مشغلے پر کس کے عہد حکومت میں پابندی لگادی گئی؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ قبرص کس خلیفہ کے عہد میں فتح ہوا؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عہد عثمانی میں قبرص کس کی قیادت میں فتح ہوا؟
جواب۔ حضرت عبداللہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عہد عثمانی میں حضرت عبداللہ بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قیادت میں افریقہ کب فتح ہوا؟
جواب۔ 27 ہجری۔
سوال۔ اس شخص کا نام بتائیں جو عہد عثمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں خلافت کے خلاف سازشیں کر رہا تھا اور جس نے مختلف علاقوں کے گورنروں کے خلاف شکایات کر کے کئی صحابہ کرام کو فرضی خطوط بھیجے۔
جواب۔ عبداللہ بن سبا۔
سوال۔ جامع القرآن کس خلیفہ کو کہا جاتا ہے؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا انتقال کب ہوا؟
جواب۔ 9 ہجری۔
سوال۔ اُس مجلس کے ارکان کے نام بتائیں جس نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خلیفہ منتخب کیا؟
جواب۔ حضرت علی، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف، حضرت سعد ابی وقاص، حضرت زبیر بن عوام، حضرت طلحہ بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیعت سب سے پہلے کس نے کی؟
جواب۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عمر میں کتنے چھوٹے تھے؟
جواب۔ 6 سال۔
سوال۔ ذوالنورین کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کہا جاتا ہے؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔
سوال۔ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کیا رشتہ ہے؟
جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان دونوں کے خالو ہیں۔
سوال۔ کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دو صاحبزادیوں کی شادی ہوئی تھی؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے۔
سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شادی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کن دو بیٹیوں سے ہوئی تھی؟
جواب۔ حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے درہم میں ایک یہودی سے کنواں خرید کر مسلمانوں کے لیے وقف کر دیا؟
جواب۔ 20000 درہم۔ (بعض نے 24000 لکھا ہے)
سوال۔ جنت البقیع کے قبرستان کی توسیع کے لیے کس صحابی نے ایک باغ خریدا تھا؟
جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے متعدد مکانات خرید کر مسجد نبوی میں شامل کیے مکانات کی کیا قیمت ادا کی؟
جواب۔ 20000 درہم۔

سوال۔ مسلمانوں نے پہلی بحری جنگ کس خلیفہ کے عہد میں لڑی؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ سب سے پہلے کس صحابی نے قرآن مجید حفظ کیا؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوہ تبوک میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے غلے سے بھرے ہوئے اونٹوں کو دیکھا تو مجاہدین سے کیا ارشاد فرمایا؟
جواب۔ لو یہ تمہارے پاس بھلائی آن پہنچی۔ اے اللہ میں عثمان غنی سے خوش ہو گیا تو بھی خوش ہو جا۔
سوال۔ قرآن کریم کے سلسلے میں حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کیا کارنامہ مشہور ہے؟
جواب۔ مسلمانوں کو ایک قرات پر متحد کرنا۔
سوال۔ مندرجہ ذیل اہم کارنامے کس خلیفہ کے دور میں ہوئے:

۱۔ مصحف صدیقی کی اشاعت۔
۲۔ مسجد نبوی کی توسیع۔
۳۔ مؤذنوں کے وظائف مقرر کرنا۔
۴۔ بحری بیڑہ تیار کر کے سمندری مہمات کا آغاز۔
۵۔ چھاؤنیوں میں اضافہ۔
۶۔ فوجیوں کی تنخواہوں میں اضافہ۔
۷۔ سڑکیں، پل اور مسافر خانے تعمیر کرانا۔
۸۔ گزرگاہوں پر میٹھے پانی کے کنویں کھدوانا۔
۹۔ مدینہ اور نجد کی راہ میں ایک سرائے کی تعمیر۔
۱۰۔ مدینہ کو سیلاب سے محفوظ رکھنے کے لیے ایک بند بنوایا اور ایک نہر کھدوا کر پانی کا رخ دوسری طرف موڑ دیا۔

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا رنگ اور قد کیسا تھا؟
جواب۔ رنگ گندمی اور قد میانہ۔

سوال۔ حبشہ کی طرف ہجرت کرنے والے پہلے قافلے کا امیر کون تھا؟

جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مدینہ میں حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی میزبانی کا شرف کن صحابہ کو حاصل ہوا؟

جواب۔ حضرت عثمان بن ثابت اور اوس بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں مصر کے حاکم کون تھے؟

جواب۔ عبداللہ بن سعد بن سراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں کوفہ کے حاکم کون تھے؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے آخری دور میں شام کے حاکم کون تھے؟

جواب۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عہد عثمانی میں مدینہ پر کتنے باغیوں نے حملہ کیا؟

جواب۔ تقریباً 600۔

سوال۔ فتنہ سبائیت کا سرغنہ کون تھا؟

جواب۔ عبداللہ بن سبا۔

سوال۔ عبداللہ بن سبا کا تعلق کس مذہب سے تھا؟

جواب۔ یہودیت سے۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت سے پہلے باغیوں نے کتنے دن تک مدینہ کی ناکہ بندی کی؟

جواب۔ 40 دن۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسلام قبول کرنے سے پہلے کتنے لوگ مسلمان ہو چکے تھے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسلام قبول کرنے سے پہلے جو لوگ مسلمان ہو چکے تھے اُن کے نام بتائیں۔

جواب۔ ۱۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ۲۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۳۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۴۔ حضرت زیدؓ

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں کون سے علاقے فتح ہوئے؟

جواب۔ خراسان، سکندریہ، سوڈان اور تیونس۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور خلافت میں کونسی اصلاحات ہوئیں؟

جواب۔ عطیات میں اضافہ، حرم کعبہ میں توسیع اور مسجد نبوی میں توسیع۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کا دن سال اور مہینہ تحریر کریں۔

جواب۔ بروز جمعہ 18 ذوالحج 33 ہجری۔ (بعض نے 35 لکھا ہے)

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کتنے سال کی عمر میں شہید کیا گیا؟

جواب۔ 78 سال۔ (بعض نے 82 سال لکھا ہے)۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کہاں دفنایا گیا؟

جواب۔ جنت البقیع میں۔

سوال۔ شہادت کے وقت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں تھے؟

جواب۔ اپنے گھر میں۔

سوال۔ شہادت کے وقت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیا کر رہے تھے؟

جواب۔ قرآن شریف کی تلاوت۔

سوال۔ شہادت کے وقت حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زبان پر کونسے الفاظ تھے؟

جواب۔ تمھارے لیے اُن کے مقابلے میں اللہ کافی ہے اور وہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔

سوال۔ کس بدبخت نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا تھا؟

جواب۔ سودان بن نہران

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جنازہ مغرب اور عشاء کے درمیان اٹھایا گیا۔ بتائیں اس میں کتنے آدمیوں نے شرکت کی۔

جواب۔ 17۔

# ۳۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کونسے خلیفہ تھے؟

جواب۔ چوتھے۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مدت خلافت کتنی ہے؟

جواب۔ 4سال،9ماہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دور خلافت کا سال لکھیں۔

جواب۔ 35ہجری تا40ہجری۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۔ 600ء۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ خانہ کعبہ (مکہ معظمہ) بعض نے مدینہ منورہ لکھا ہے۔

سوال۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا نام حیدر کس نے رکھا؟

جواب۔ آپ کی والدہ حضرت فاطمہ بنت اسد نے۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ جناب ابو طالب۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ فاطمہ بنت اسد۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب کیا تھا؟

جواب۔ حیدر کرار۔

سوال۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سلسلہ نسب کونسی پشت پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملتا ہے؟

جواب۔ دوسری پشت سے۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دادا کا نام بتائیں۔

جواب۔ عبدالمطلب۔

سوال۔ اسد اللہ کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابوتراب اور ابوالحسن۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قریش کی کون سی شاخ سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ بنوہاشم۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بچوں میں سب سے پہلے ایمان لے آئے تھے اس وقت ان کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 9,10 سال۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنی عمر میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو اپنی سرپرستی میں لیا؟

جواب۔ 5 سال کی عمر میں۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے بستر پر کس صحابی کو لٹایا؟

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو۔

سوال۔ فتح خیبر سے ایک روز قبل حضور صلی اللہ تعلیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے بارے میں کیا فرمایا؟

جواب۔ "میں کل اسلام کا علم اس شخص کو دوں گا جو خدا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دوست رکھتا ہے اور خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کو دوست رکھتے ہیں اور اللہ اسی کے ہاتھوں فتح عنایت فرمائے گا۔"

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علم کے بارے میں حدیث نبوی بیان کریں؟

جواب۔ ترجمہ: میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کونسی بیٹی کا نکاح ہوا؟

جواب۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نکاح حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کب ہوا تھا؟

جواب۔ 15 رجب 2 ہجری۔

سوال۔ یہ نکاح کس نے پڑھایا؟
جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چہیتی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے جہیز میں کتنی چارپائیاں تھیں؟
جواب۔ بان کی ایک چارپائی۔
سوال۔ غزوہ تبوک کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینے میں کس صحابی کو اپنا نائب بنا کر بھیجا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوہ بدر میں اسلام کا پرچم کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ میں تھا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوہ بدر میں شیبہ اور ولید کو کس نے جہنم رسید کیا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ اس غزوہ کا نام بتائیں جس میں پہلوان عمرو بن عبدود کو تلوار کے ایک ہی وار سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے دو ٹکڑے کر دیا تھا؟
جواب۔ غزوہ خندق۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس خلیفہ کو "شیر خدا" کا لقب دیا؟
جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔
سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نکاح کے وقت کیا تھی؟
جواب۔ 24 سال 6 ماہ۔
سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نکاح کے وقت حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر کتنی تھی؟
جواب۔ 15 سال 5 ماہ۔
سوال۔ صلح حدیبیہ کس نے تحریر کی؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سب سے پہلے کس جنگ میں شرکت کی؟

جواب۔ جنگ بدر۔

سوال۔ کس جنگ میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جسم مبارک پر سترہ زخم آئے؟

جواب۔ جنگ احد۔

سوال۔ خیبر کا آخری قلعہ "القموص" کا فاتح کون تھا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور کئی دیگر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیعت کرنے سے انکار کر دیا۔ ان کا موقف تھا کہ پہلے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتلوں سے بدلہ لیا جائے پھر بیعت کریں گے بتائیں اس کے نتیجے میں کون سی جنگ ہوئی؟

جواب۔ جنگ جمل۔

سوال۔ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی پیدائش کب ہوئی؟

جواب۔ 4 ہجری کو۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ چچازاد بھائی۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مدینہ منورہ کو چھوڑ کر کس جگہ کو اپنا دارالخلافہ بنایا؟

جواب۔ کوفہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں لڑی جانے والی تین جنگوں کے نام بتائیں۔

جواب۔ جنگ جمل، جنگ صفین، جنگ نہروان۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے درمیان ہونے والی جنگ کا نام بتائیے۔

جواب۔ جنگ جمل۔

سوال۔ جنگ جمل کب لڑی گئی؟

جواب۔ 37 ہجری۔

سوال۔ جنگ جمل میں حضرت علی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے 1070 ساتھی قتل ہوئے بتائیں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالٰی عنہا کے کتنے ساتھی قتل ہوئے؟

جواب۔ 9ہزار۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے وہ ساتھی جو جنگ حنین کے بعد ان کے مخالف ہو گئے کیا کہلاتے ہیں؟

جواب۔ خوارج۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے خوارج کے خلاف کون سی جنگ لڑی جس کے نتیجے میں وقتی طور پر ان کا خاتمہ ہو گیا؟

جواب۔ جنگ نہروان۔

سوال۔ غزوہ خیبر میں ایک مشہور پہلوان حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ہاتھوں مارا گیا نام لکھیں۔

جواب۔ مرحب۔

سوال۔ اس پہلوان کا تعلق کس مذہب سے تھا؟

جواب۔ یہودیت۔

سوال۔ جنگ نہروان سے پہلے یہ اعلان کس نے کیا کہ "خوارجیوں سے جو شخص اس جھنڈے تلے آجائے گا اور خوارجیوں کا ساتھ چھوڑ دے گا اسے امان ہے۔"

جواب۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالٰی عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس غزوہ میں اپنی تلوار "ذوالفقار" حضرت علی کو دے دی؟

جواب۔ جنگ احد۔

سوال۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے جنگ احد میں کتنے سرداروں کو ہلاک کیا؟

جواب۔ 11۔

سوال۔ باب العلم کس خلیفہ راشد کا خطاب ہے؟

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امیر معاویہ کے درمیان ہونے والی جنگ کا نام بتائیں۔

جواب۔ جنگ صفین۔

سوال۔ جنگ نہروان میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے مدمقابل کون تھے؟

جواب۔ خوارج۔

سوال۔ حضرت علی نے خطبات کا ایک مجموعہ بھی تیار کیا نام بتائیں۔

جواب۔ نہج البلاغہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ذریعہ معاش کیا تھا؟

جواب۔ زراعت۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سن ہجری رائج کرنے کا مشورہ کس نے دیا تھا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوہ بدر میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ہاتھوں کتنے مشرکین جہنم رسید ہوئے؟

جواب۔ 36۔

سوال۔ جنگ بدر میں مال غنیمت کے طور پر آپ (علی) رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کیا ملا؟

جواب۔ ایک زرہ، ایک تلوار اور ایک اونٹ۔

سوال۔ کس سن ہجری میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مابین جنگ بندی ہوئی اور دونوں نے باہم صلح کر لی؟

جواب۔ 40 ہجری میں۔

سوال۔ صلح میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شام، مصر اور شمالی افریقہ کے علاقے دے دیے گئے بتایئے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کونسے علاقے ملے؟

جواب۔ حجاز، عراق اور مشرقی صوبے۔

سوال۔ نقیب اسلام کس خلیفہ راشد کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آشوب چشم کا شکار تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کونسے عمل سے شفا ہوئی؟

جواب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا لعاب دہن حضرت علی کی آنکھوں پر لگایا۔

سوال۔ شہادت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سال لکھیں۔

جواب۔ 20 رمضان 40 ہجری۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کا کیا نام ہے؟

جواب۔ عبد الرحمن ابن ملجم۔

سوال۔ عبد الرحمن ابن ملجم نے کس شہر کی مسجد میں آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر حملہ کیا؟

جواب۔ کوفہ کی ایک مسجد میں۔

سوال۔ حملے کے کتنے روز بعد آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت ہوئی؟

جواب۔ حملے کے تیسرے روز۔

سوال۔ حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ کس نے مل کر آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غسل دیا؟

جواب۔ حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کئی معرکوں کے بعد صلح کرلی۔ صلح کس سن ہجری میں کی گئی؟

جواب۔ 40 ہجری۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔ حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟

جواب۔ 63 سال۔

سوال۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا روضہ مبارک کس مقام پر ہے؟

جواب۔ نجف (عراق) میں۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں کتنے خلفائے راشدین شامل ہیں؟

جواب۔ 4۔

# عشرہ مبشرہ

سوال۔ جن صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی زندگی ہی میں جنت کی بشارت دی تھی اُن کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ عشرہ مبشرہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 10۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں کتنے خلفائے راشدین شامل ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتائیں جن کی ولادت 573ء میں ہوئی۔

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتائیں جو ایام جاہلیت میں عبد الکعبہ کے نام سے پکارے جاتے تھے؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتائیں جس کے القابات صدیق اور عتیق تھے؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام لکھیں جس کی ازواج میں حضرت حبیبہ بنت خارجہ انصاریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بھی شامل ہیں؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ "قتیلہ" عشرہ مبشرہ میں ایک صحابی کی زوجہ کا نام ہے جو ایمان نہ لائیں آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں ایک صحابی جو کپڑے کی تجارت کرتے تھے آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتادیں جس نے مردوں میں سب سے پہلے اسلام قبول کیا۔
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتادیں جس نے کعبہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کفار کے نرغے سے چھڑایا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتائیں جو ربیع الاول 11 ہجری کو خلیفہ مقرر ہوئے۔
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کونسے خلیفہ کے دور میں "فتنہ ارتداد" نے سر اٹھایا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ فتنہ ارتداد میں اسلام کے کون سے حکم سے بعض لوگوں نے انکار کیا تھا؟
جواب۔ زکواۃ دینے سے۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کو دعوت اسلام دی تھی آپ نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتائیں جو مسلمانوں کے سب سے پہلے امیر الحجاج تھے؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے جنگ تبوک کے موقع پر اپنے گھر کا سارا سازوسامان دے دیا تھا آپ نام بتادیں۔
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے قرآن پاک جمع کروایا جسے المصحف کا نام دیا گیا آپ صحابی کا نام بتادیں۔
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی ہجرت کے وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھے آپ نام بتادیں؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے کس صحابی نے غار ثور میں حضور ﷺ کے ساتھ تین دن گزارے؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غار ثور میں جب حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سانپ نے پاؤں پر کاٹا تو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا علاج کیا؟
جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا لعاب دہن اُس جگہ پر لگایا جس سے زخم ٹھیک ہو گیا۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے اُس صحابی کا نام بتائیں جس کے پاس قبول اسلام کے وقت 40000 اشرفیاں تھیں؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے مسجد نبوی کی تعمیر کے لیے زمین کی قیمت کس صحابی نے ادا کی؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ "اگر میں ٹھیک کام کروں تو میری مدد کی جائے اور اگر غلط کام کروں تو مجھے سیدھا کر دیجیے۔" منصبِ خلافت سنبھالتے وقت یہ الفاظ عشرہ مبشرہ کے کس صحابی نے کہے تھے؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ جن کا نام عشرہ مبشرہ میں شامل ہے کا حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کیا رشتہ تھا؟
جواب۔ داماد تھے۔
سوال۔ سجاح نامی عورت نے عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کے دورِ خلافت میں نبوت کا دعویٰ کیا تھا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ، عامر بن فہیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، زنیرہ نہدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کی بیٹی ام عیس مسلمان غلام تھے جنہیں خرید کر عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے آزاد کر دیا تھا آپ نام بتادیں۔
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کس مشہور صحابی کے والد نے فتح مکہ کے موقع پر اسلام قبول کیا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ "ہم نے ہر شخص کے احسان کا بدلہ چکا دیا البتہ ابو بکر کے احسانات ایسے ہیں کہ ان کا بدلہ خدا ہی دے گا" یہ الفاظ عشرہ مبشرہ کے کونسے مشہور صحابی کے بارے میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہے ہیں؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتائیں جس کا پوتا بھی صحابی تھا۔
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے اُس عظیم صحابی کا نام بتائیں جس نے معراج النبی کی برملا تصدیق کی؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا عشرہ مبشرہ میں شامل کس صحابی کی بیٹی تھی؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے اُس صحابی کا نام بتائیں جن کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے آخری ایام میں امامت کرانے کا حکم دیا تھا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے اُس صحابی کا نام بتائیں جنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات میں سترہ نمازوں کی امامت کی؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو کہ خلیفہ اول ہونے کے ساتھ ساتھ عشرہ مبشرہ میں سے بھی ہیں نے کتنی عمر پائی؟
جواب۔ 63 سال۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے 2 سال 3 ماہ اور 10 دن خلافت کی آپ نام بتادیں۔
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق کو قرآن جمع کرنے کا مشورہ کس صحابی نے دیا جو عشرہ مبشرہ میں بھی شامل ہے؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے قرآن مجید جمع کرنے کی ذمہ داری حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سپرد کی؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت میں سب سے بہترین شخص کس صحابی کو کہا گیا ہے؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ 21 جمادی الثانی 13 ہجری کو عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے وفات پائی؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے کون دو صحابی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پہلو میں دفن ہیں؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے اُس صحابی کا نام بتائیں جو خلیفہ دوم بھی رہ چکے ہیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ قبول اسلام سے پہلے عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی جب (نعوذ باللہ) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قتل کرنے کے ارادے سے نکلے تو راستے میں حضرت نعیم بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اُن سے کہا کہ پہلے اپنے گھر کی خبر لو آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے اُس صحابی کا نام بتائیں جن کی خلافت جمادی الثانی 13 ہجری سے ذوالحجہ 24 ہجری تک تھی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی نے اپنے دور میں 10 مرتبہ فریضہ حج ادا کیا آپ نام بتا دیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے کس صحابی نے صفوان بن امیہ کا مکان خرید کر مکہ میں پہلا اسلامی جیل خانہ بنایا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے کس صحابی نے سن 7 نبوی میں اسلام قبول کیا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کس صحابی نے جب اسلام قبول کیا تو مسلمانوں نے خانہ کعبہ میں علی الاعلان نماز پڑھنا شروع کی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کے بہنوئی سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور بہن فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اُن سے پہلے مسلمان ہو چکے تھے آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے مدینہ کی اعلانیہ ہجرت 20 آدمیوں کے ہمراہ کی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے اپنے عہد میں بے روزگار یہودیوں اور عیسائیوں کے لیے وظیفے مقرر کیے آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد میں مفتوحہ علاقوں کا رقبہ کتنے مربع میل تھا؟

جواب۔ 2251000 مربع میل۔

سوال۔ فجر کی اذان میں الصلوٰۃ خیر من النوم کے الفاظ کا اضافہ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کے دور میں ہوا آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ سن ہجری کا اجراء عشرہ مبشرہ کے کونسے خلیفہ کے دور میں ہوا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی کو "فاروق اعظم" کا لقب دیا تھا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ نماز تراویح کا سلسلہ عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کے دور میں شروع ہوا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ اصول قیاس عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کے عہد میں قائم ہوا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ نمازیوں کو بلانے کے لیے اذان کا مشورہ عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی نے دیا آپ نام بتا دیں۔
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کے دور میں 4000 مسجدیں تعمیر ہوئیں آپ نام بتادیں۔
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ شام، ایران، مصر اور عراق جیسے اہم ممالک عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کے عہد خلافت میں فتح ہوئے آپ نام بتادیں۔
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی جو خلیفہ بھی تھے راتوں کو بھیس بدل کر گلیوں کا چکر لگایا کرتے تھے؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے اُس صحابی کا نام بتائیں جس نے خفیہ پولیس کا محکمہ قائم کیا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے کس صحابی نے علم فقہ کی بنیاد رکھی؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اسلامی تاریخ میں سب سے پہلے ملکی پیمائش اور مردم شماری عشرہ مبشرہ کے کس صحابی نے کرائی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ بصرہ، کوفہ، بسطاط اور موصل کے شہر عشرہ مبشرہ کے کس صحابی نے تعمیر کروائے؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ 15 ہجری میں عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے فوج کا محکمہ قائم کیا آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں داخل صحابی اور خلیفہ دوم حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آخری حج کب کیا؟

جواب۔ 23 ہجری میں۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے کونسے صحابی ساڑھے دس سال تک خلیفۃ المومنین رہے؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ابولولو فیروز نے عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی کو قتل کیا آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کو سن 23 ہجری میں شہید کیا گیا آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات کے وقت اسلامی مملکت کا رقبہ کتنا تھا؟

جواب۔ 2511665 مربع میل۔

سوال۔ ذوالنورین اور غنی عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کے القابات تھے؟

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت اُم کلثوم، حضرت رقیہ اور حضرت نائلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہن۔ عشرہ مبشرہ میں سے یہ کس صحابی کی ازواج کے نام ہیں؟

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت عثمان نے جب اسلام قبول کیا تو آپ کے کونسے چچا نے آپ کو پکڑ کر ایک کمرے میں بند کر دیا۔

جواب۔ حکم بن ابی العاص۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ عفانؓ بن ابی العاص۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دو ہجرتیں کیں، مقامات کے نام بتائیں۔

جواب۔ حبشہ اور مدینہ منورہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کا سال لکھیں۔

جواب۔ محرم 24 ہجری تا 18 ذوالحجہ 35 ہجری تک۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کونسی تاریخ کو ہوا؟

جواب۔ شعبان 7 ہجری۔

سوال۔ کبوتر اور غلیل بازی کے مشغلے پر عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کے عہد حکومت میں پابندی لگا دی گئی؟

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ قبرص عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کے دور خلافت میں فتح ہوا آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ جامع القرآن عشرہ مبشرہ کے کس خلیفہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سب سے پہلے عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی خلیفہ کی بیعت کی آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی اور خلیفہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عمر میں کتنے چھوٹے تھے؟

جواب۔ 6سال۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے اس صحابی کا نام بتائیں جو حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خالو تھے۔

جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دو بیٹیوں حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کی شادی ہوئی؟

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے درہم میں ایک یہودی سے کنواں خرید کر مسلمانوں کے لیے وقف کر دیا؟

جواب۔ 20000 درہم۔ (بعض نے 24000 لکھا ہے)

سوال۔ جنت البقیع کے قبرستان کی توسیع کے لیے عشرہ مبشرہ کے کس صحابی نے ایک باغ خریدا تھا؟

جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ سب سے پہلے عشرہ مبشرہ کے کس صحابی نے قرآن مجید حفظ کیا؟

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوہ تبوک میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے غلے سے بھرے ہوئے اونٹوں کو دیکھا تو مجاہدین سے کیا ارشاد فرمایا؟

سوال۔ قرآن کریم کے سلسلے میں عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کیا کارنامہ مشہور ہے؟

جواب۔ مسلمانوں کو ایک قرات پر متحد کرنا۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی اور خلیفہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا رنگ اور قد کیسا تھا؟

جواب۔ رنگ گندمی اور قد میانہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد میں مدینہ پر کتنے باغیوں نے حملہ کیا؟

جواب۔ تقریباً 600۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسلام قبول کرنے سے پہلے کتنے لوگ مسلمان ہو چکے تھے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ خراسان، سکندریہ، سوڈان اور یونس یہ علاقے عشرہ مبشرہ کے ایک خلیفہ صحابی کے دور میں فتح ہوئے آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کا دن سال اور مہینہ تحریر کریں۔

جواب۔ بروز جمعہ 18 ذوالحج 35 ہجری۔

سوال۔ شہادت کے وقت عشرہ مبشرہ کے صحابی عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیا کر رہے تھے؟

جواب۔ قرآن شریف کی تلاوت۔

سوال۔ کس بدبخت نے عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا تھا؟

جواب۔ سودان بن نہران

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کی مدت خلافت 4 سال، 9 ماہ ہے؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دور خلافت کا سال لکھیں۔

جواب۔ 35 ہجری تا 40 ہجری۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کی ولادت 600ء میں ہوئی آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا نام حیدر کس نے رکھا؟

جواب۔ آپ کی والدہ حضرت فاطمہ بنت اسد نے۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت ابو طالب۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب کیا تھا؟

جواب۔ حیدر کرار۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کا سلسلہ نسب دوسری پشت پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جاملتا ہے آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دادا کا نام بتائیں۔

جواب۔ عبدالمطلب۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کا لقب "اسد اللہ" ہے آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو تراب اور ابوالحسن۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قریش کی کون سی شاخ سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ بنو ہاشم۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بچوں میں سب سے پہلے ایمان لے آئے تھے اس وقت ان کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 9,10 سال۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کو 5 سال کی عمر میں اپنی سرپرستی میں لیا آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے بستر پہ عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کو لٹایا؟

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علم کے بارے میں حدیث نبوی بیان کریں؟

جواب۔ ترجمہ: میں علم کا شہر ہوں اور علیؓ اس کا دروازہ ہے۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کونسی بیٹی کا نکاح ہوا؟

جواب۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نکاح حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کب ہوا تھا؟

جواب۔ 15 رجب 2 ہجری۔

سوال۔ غزوہ تبوک کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینے میں عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کو اپنا نائب بنا کر بھیجا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوہ بدر کے موقع پر اسلام کا پرچم عشرہ مبشرہ کے کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ میں تھا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوہ بدر میں شیبہ اور ولید کو عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے جہنم رسید کیا آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوہ خندق کے موقع پر پہلوان عمرو بن عبدود کو تلوار کے ایک ہی وار سے عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے دو ٹکڑے کر دیا تھا آپ صحابی کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عشرہ مبشرہ کے ایک خلیفہ صحابی کو "شیر خدا" کا لقب دیا آپ نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نکاح کے وقت کیا تھی؟

جواب۔ 24 سال 6 ماہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے صلح حدیبیہ تحریر کیا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سب سے پہلے کس جنگ میں شرکت کی؟

جواب۔ جنگ بدر۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جسم مبارک پر کس جنگ میں سترہ زخم آئے؟

جواب۔ جنگ اُحد۔

سوال۔ خیبر کے آخری قلعہ "القموص" کا فاتح عشرہ مبشرہ کا کونسا صحابی تھا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کا ایک صحابی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چچازاد بھائی تھا آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مدینہ منورہ کو چھوڑ کر کس جگہ کو اپنا دارالخلافہ بنایا؟

جواب۔ کوفہ۔

سوال۔ غزوہ خیبر میں ایک مشہور پہلوان عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ہاتھوں مارا گیا، نام لکھیں۔

جواب۔ مرحب۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے جنگ اُحد میں 11 سرداروں کو ہلاک کیا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ "باب العلم" عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی کا خطاب ہے؟

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا۔

سوال۔ "نہج البلاغہ" خطبات کا ایک مجموعہ ہے بتایئے عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے تیار کیا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوہ بدر میں عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ہاتھوں کتنے مشرکین جہنم رسید ہوئے؟
جواب۔ 36۔
سوال۔ "نقیب اسلام" عشرہ مبشرہ کے کس صحابی کا لقب ہے؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کا سال لکھیں۔
جواب۔ 20رمضان 40ہجری۔
سوال۔ عبدالرحمن ابن ملجم عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کے قاتل کا نام ہے آپ صحابی کا نام بتا دیں۔
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ کوفہ کی ایک مسجد میں عبدالرحمن ابن ملجم نے عشرہ مبشرہ کے کس صحابی پر حملہ کیا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حملے کے کتنے روز بعد آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت ہوئی؟
جواب۔ حملے کے تیسرے روز۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
جواب۔ حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟
جواب۔ 63سال۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کا روضہ مبارک نجف (عراق) کے مقام پر ہے آپ صحابی کا نام بتادیں۔
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عشرہ مبشرہ میں کتنے خلفائے راشدین شامل ہیں؟
جواب۔ 4۔

سوال۔ خلفائے راشدین کے علاوہ عشرہ مبشرہ میں حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت ابو عبیدہ ابن الجراح اور حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہم شامل ہیں باقی دو صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص اور حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے اُس صحابی کا نام بتائیں جس نے جنگ احد کے موقع پر دشمن کے تیروں کو اپنے ہاتھوں پر روکا۔

جواب۔ حضرت طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں اُس صحابی کا نام بتائیں جس کا رشتہ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پھوپھی زاد بھائی کا تھا؟

جواب۔ حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی کا لقب امین الامت تھا آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت ابو عبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی مدینہ منورہ میں گھی کا کاروبار کرتے تھے آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی رشتے میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ماموں تھے آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی ہیں خلفائے راشدین میں سے کس خلیفہ کے ساتھ رشتہ داری تھی؟

جواب۔ خلیفہ دوم حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ عشرہ مبشرہ میں شامل صحابی ہیں ان کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو محمد۔

سوال۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قریش کی کونسی شاخ سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ بنو تیم۔

سوال۔ اسلام قبول کرنے والوں میں سے حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کونسا نمبر ہے؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ غزوہ بدر میں شریک کیوں نہ ہو سکے؟

جواب۔ جنگ بدر سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں سرحد شام پر وہاں کے حالات معلوم کرنے کے لیے بھیجا۔

سوال۔ اُس جنگ کا نام بتائیں جس میں حضرت طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ شرکت نہ کر سکے لیکن مال غنیمت میں انہیں حصہ دار ٹھہرایا گیا۔

جواب۔ جنگ بدر۔

سوال۔ کونسے غزوہ کے دوران رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دفاع میں حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جسم مبارک پر 70 سے زائد زخم آئے؟

جواب۔ غزوۂ احد۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے اُس صحابی کا نام بتائیں جس کو "طلحہ الخیر"، "صاحب احد" اور "طلحہ الفیاض" کے القابات دیے گئے؟

جواب۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ مکہ مکرمہ میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کس صحابی کا بھائی بنا دیا تھا؟

جواب۔ حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مواخات کے موقع پر حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کا بھائی بنا دیا؟

جواب۔ کعب بن مالک انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ "بیان صالح" نامی چشمہ کس صحابی نے خرید کر عوام الناس کے لیے وقف کر دیا تھا؟

جواب۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لنگر میں روزانہ کتنے دینار کے وزن کا غلہ پکا کرتا تھا؟

جواب۔ 1000۔

سوال۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سینے میں کس نے تیر مارا جس سے آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ شہید ہو گئے؟

جواب۔ مروان الحکم۔

سوال۔ شہادت کے وقت حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر کتنے سال تھی؟

جواب۔ 63 سال۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو دیکھ کر یہ کہا تھا کہ جو کوئی زندہ شہید کو دیکھنا چاہے وہ طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھ لے۔"

جواب۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو عبد اللہ۔

سوال۔ زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ بھتیجا۔

سوال۔ زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ پھوپھی زاد بھائی۔

سوال۔ زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ داماد۔

سوال۔ زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ام المومنین حضرت زینب بنت جحش سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ خالہ زاد بھائی۔

سوال۔ زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں اسلام قبول کیا؟

جواب۔ 16۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کیا کہہ کر پکارا کرتے تھے؟

جواب۔ اشجع العرب۔

سوال۔ غزوۂ خندق میں حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کیا ذمہ داری سونپی گئی؟

جواب۔ خواتین کی حفاظت۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک کافر کو برچھی مار کر اس طرح ہلاک کیا کہ برچھی آنکھ کے آر پار ہو گئی کافر کا نام بتائیں۔

جواب۔ عبیدہ بن یاسر۔

سوال۔ جب حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سر تن سے جدا کر کے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس لایا گیا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کیا فرمایا؟

جواب۔ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تھا کہ زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کو دوزخ کی بشارت دے دینا۔

سوال۔ زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر کہاں ہے؟

جواب۔ بصرہ۔

سوال۔ حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کتنے فرزند تھے؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے محاصرے کے دوران اپنی وصیت کس صحابی کے ذریعے صحابہ کرام تک پہنچائی تھی؟

جواب۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس قبیلے سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ بنو عامر۔

سوال۔ غزوہ بدر میں عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے اپنے کافر باپ کو قتل کیا آپ صحابی کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ احد کے موقع پر حضرت ابو عبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اگلے دو دانت کس طرح ٹوٹ گئے تھے؟

جواب۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جسم مبارک میں پیوست میخیں نکالتے وقت۔

سوال۔ "امین الامت" اور "امین حق امین" عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی کے القابات ہیں؟

جواب۔ حضرت ابو عبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصال کے وقت حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خلافت کے ضمن میں عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی کا نام پیش کیا؟

جواب۔ حضرت ابو عبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت ابو عبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 18 ہجری۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت ابو عبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آخری آیام میں کونسی مرض لاحق ہوئی؟

جواب۔ طاعون۔

سوال۔ مرتے وقت آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 58 برس۔

سوال۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مزار کہاں ہے؟

جواب۔ دمشق۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 604ء۔

سوال۔ "ابو اسحٰق" عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی کی کنیت تھی؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں اسلام قبول کیا؟

جواب۔ 17۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں کفار کے پہرے دار سعید بن العاص کو عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے جہنم رسید کیا؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں کفار کا علمبردار طلحہ بن ابی طلحہ کو عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے قتل کیا؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ جنگ قادسیہ میں مشہور ایرانی سپہ سالار رستم کا مقابلہ عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی کے ساتھ تھا؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے سب سے کم سن شہید عمیر بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی کے چھوٹے بھائی تھے؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کو عرق النساء کا مرض لاحق تھا آپ صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ جنگ قادسیہ کے موقع پر بیماری کی وجہ سے عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے اپنی فوج کی قیادت گھر کی چھت پر بیٹھ کر کی آپ صحابی کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 642ء۔

سوال۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں مدفون ہیں؟

جواب۔ جنت البقیع (مدینہ)۔

سوال۔ قبول اسلام سے قبل عشرہ مبشرہ کے صحابی حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کیا نام تھا؟

جواب۔ عبد عمرو یا عبد الکعبہ۔

سوال۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں اسلام قبول کیا؟

جواب۔ 20۔

سوال۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ قرشیہ زہریہ۔

سوال۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 10 عام الفیل۔

سوال۔ غزوۂ احد میں حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جسم پر کتنے زخم آئے؟

جواب۔ 21۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر جب قاتلانہ حملہ ہوا تو ان کی جگہ نماز عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے پڑھائی؟

جواب۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی علالت کی وجہ سے ان کی جگہ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کو امیر حج بنا کر بھیجا گیا آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصال کے بعد امہات المومنین کے مصارف کے کفیل عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی تھے؟

جواب۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی کی ازواج کو ترکہ میں 80 ہزار دینار فی کس ملے صحابی کا نام بتا دیں۔

جواب۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے کونسے صحابی نے نقدی کے علاوہ ایک ہزار اونٹ، تین ہزار بکریاں اور سو گھوڑے ورثے میں چھوڑے؟

جواب۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے اس صحابی کا نام بتادیں جو حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے چچازاد بھائی کے علاوہ بہنوئی بھی ہیں۔

جواب۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق کونسے قبیلہ سے تھا؟

جواب۔ بنو عدی۔

سوال۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابوالاعور۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ کے ایک صحابی نے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت پر فرمایا تھا "تم لوگوں نے عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ وہ سلوک کیا ہے کہ اگر کوہِ احد بھی اس پر لرز اٹھے تو حیرت کی بات نہ ہوگی۔" آپ صحابی کا نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 51 ہجری۔

سوال۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں وفات پائی؟

جواب۔ 80۔

سوال۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر کہاں ہے؟

جواب۔ مدینہ منورہ۔

❖❖❖❖❖

# بنو اُمیہ کا عہدِ حکومت

## (661ء تا 750ء)

سوال۔ کس سن عیسوی میں امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بحیثیت واحد حکمران تمام اسلامی سلطنت کی باگ ڈور سنبھالی اور خاندان بنی اُمیہ کی بنیاد پڑی؟

جواب۔ 661ء۔

سوال۔ بنو اُمیہ کے تمام حکمرانوں کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 14۔

سوال۔ کس خلیفہ نے سلطنت بنو امیہ کے منتشر اجزاء کو متحد کیا؟

جواب۔ پانچویں خلیفہ عبدالمالک۔

سوال۔ حضرت امیر معاویہؓ نے سندھ اور ترکستان فتح کرنے کے علاوہ کن علاقوں کا محاصرہ کیا؟

جواب۔ رومی محاذ اور قسطنطنیہ۔

سوال۔ حضرت امیر معاویہؓ کا جانشین کون تھا؟

جواب۔ یزید۔

سوال۔ حضرت امیر معاویہ نے کب، کتنی عمر میں اور کہاں انتقال کیا؟

جواب۔ اپریل 680 عیسوی، 78 سال کی عمر، دمشق میں۔

سوال۔ حضرت امیر معاویہ نے جو بحری بیڑہ تیار کرایا تھا اس میں کتنے جنگی جہاز تھے؟

جواب۔ 1700۔

سوال۔ یزید کے عہد میں کربلا کا واقعہ ہوا آپ سال بتائیں۔

جواب۔ 10 محرم 61 ہجری۔

سوال۔ یزید کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 12 ربیع الاول 64 ہجری۔

سوال۔ معاویہ دوم کس کا بیٹا تھا؟

جواب۔ یزید کا۔

سوال۔ معاویہ دوم کی وفات کے بعد حضرت عبداللہؓ بن زبیر نے کہاں اپنی خلافت قائم کی؟
جواب۔ مکہ معظمہ۔

## مروان بن حکم کا دور حکومت

## (684ء تا 685ء)

سوال۔ مروان کا باپ حکم بن العاص کس خلیفہ راشد کا حقیقی چچا تھا؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ مروان نے کب انتقال کیا؟
جواب۔ مئی 685ء۔
سوال۔ مروان نے کتنی عمر پائی؟
جواب۔ 63 سال۔
سوال۔ مروان کی مدت خلافت کتنی تھی؟
جواب۔ 9 ماہ۔

## خلیفہ عبدالملک بن مروان کا دور حکومت

## (7 مئی 685ء سے 705ء تک)

سوال۔ مروان کی وفات کے بعد اس کا بیٹا عبدالملک کب اور کہاں پیدا ہوا؟
جواب۔ 26 ہجری (مدینہ منورہ)
سوال۔ عبدالملک بن مروان نے ٹکسال قائم کر کے خالص عربی دینار اور درہم کہاں سے جاری کیے؟
جواب۔ دمشق۔
سوال۔ بربریوں کو عبدالملک بن مروان کے کونسے جرنیل نے شکست دی تھی؟
جواب۔ حسان بن نعمان۔
سوال۔ مختار ثقفی نے کب کوفہ پر قبضہ کیا؟
جواب۔ 66 ہجری۔

سوال۔ خلیفہ عبد الملک کے عہد میں حضرت مصعب بن عمیر نے کس کا سر کاٹ کر حضرت عبد اللہ بن زبیر کے پاس بھیج دیا؟

جواب۔ مختار ثقفی۔

سوال۔ خلیفہ عبد الملک کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 705ء۔

# ولید بن عبد الملک کا دور حکومت
## (705-715ء)

سوال۔ خلیفہ ولید بن عبد الملک کب پیدا ہوا؟

جواب۔ 670ء۔

سوال۔ خلیفہ ولید بن عبد الملک نے دمشق میں جو جامع مسجد تعمیر کرائی اس پر کتنی لاگت آئی؟

جواب۔ 56 لاکھ اشرفیاں۔

سوال۔ جامع مسجد دمشق کی تعمیر 9 سال کے عرصے میں کتنے مزدوروں نے مکمل کی؟

جواب۔ بارہ ہزار۔

سوال۔ سپین اور پرتگال کس خلیفہ کے زمانے میں فتح ہوئے؟

جواب۔ خلیفہ ولید بن عبد الملک۔

سوال۔ کتنے برس حکومت کرنے کے بعد خلیفہ ولید بن عبد الملک کا 715ء میں انتقال ہوا؟

جواب۔ 10 سال۔

سوال۔ ولید بن عبد الملک کو کس لقب سے پہچانا جاتا تھا؟

جواب۔ معمار بادشاہ۔

سوال۔ قیصر روم نے جامع مسجد دمشق کے لیے کتنے کاریگر بھیجے؟

جواب۔ 100۔

# خلیفہ سلیمان بن عبد الملک

## (دور حکومت 715-717ء)

سوال۔ خلیفہ سلیمان بن عبد الملک کے زمانے میں ترکی کے کس شہر پر ناکام حملہ کیا گیا؟

جواب۔ استنبول۔

سوال۔ خلیفہ سلیمان نے یزید بن مہلب کو کن علاقوں کا حاکم مقرر کیا؟

جواب۔ عراق اور خراسان۔

سوال۔ سلیمان بن عبد الملک کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 99 ہجری۔

# حضرت عمر بن عبد العزیز

## (دور حکومت 717-719ء)

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیز کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 680ء۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیز کتنا عرصہ مدینہ کے گورنر رہے؟

جواب۔ 6 سال۔

سوال۔ خلیفہ سلیمان بن عبد الملک نے کب حضرت عمر بن عبد العزیز کو اپنا جانشین نامزد کیا؟

جواب۔ 717ء۔

سوال۔ "جب تک میں احکام الٰہی پر عمل کروں تم میری اطاعت کرو اگر میں کسی معاملے میں قرآنی اصولوں کو نظر انداز کر دوں تو تم میرا کہنا نہ مانو۔" یہ الفاظ کس خلیفہ نے خلافت سنبھالنے کے بعد لوگوں سے کہے؟

جواب۔ حضرت عمر بن عبد العزیز۔

سوال۔ کونسے خلیفہ نے اہل بیت کی دلجوئی کے لیے حضرت علیؓ پر تبرا بھیجنے کی بد رسم کو ختم کر دیا اور شیعان علی سے تمام پابندیاں اٹھالیں؟

جواب۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ۔

سوال۔ کونسے خلیفہ کی بیوی نے اپنے جہیز کے زیورات بیچ کر بیت المال میں جمع کرا دیے نیز بیوی کا نام بھی بتائیے۔

جواب۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ، بیوی کا نام فاطمہ۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ نے مسلم اور غیر مسلموں میں تمیز کرنے کے لیے کیا حکم جاری کیا؟

جواب۔ عیسائیوں اور یہودیوں کو خاص لباس پہننے کا۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیز کے عہد میں کس صوبے کے گورنر نے خارجیوں کے سردار بسطام کی ماتحتی میں ہونے والی شورش کو دبانے کے لیے نرمی اور شفقت سے سمجھایا؟

جواب۔ کوفہ کے گورنر عبد الحمید۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ نے سپین کے گورنر الحر کو معزول کر کے کب اس کی جگہ سمح بن مالک کو گورنر بنایا؟

جواب۔ 719ء۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ نے کتنی عمر پائی؟

جواب۔ 39یا40سال۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ ایک حکمران ہونے کی حیثیت سے روزانہ کتنی تنخواہ لیتے تھے؟

جواب۔ 2درہم۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ کے اس سپہ سالار کا نام بتائیں جس نے خارجیوں کو شکست سے دوچار کیا؟

جواب۔ مسلمہ بن عبد الملک۔

## یزید ثانی

(دور حکومت719۔723ء)

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ کے بعد کتنے اموی حکمران ہو کر گزرے تھے؟

جواب۔ ۱۰۔

سوال۔ یزید بن مہلب نے جیل سے بھاگنے کے بعد کہاں پہنچ کر اموی حاکم کو گرفتار کر لیا؟

جواب۔ بصرہ۔

سوال۔ یزید ثانی کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 724ء۔

## ہشام بن عبد الملک

### (دور حکومت 724-743ء)

سوال۔ بتایئے ہشام کس کا بیٹا تھا؟

جواب۔ عبد الملک۔

سوال۔ ہشام بن عبد الملک نے کب انتقال کیا؟

جواب۔ 743ء۔

سوال۔ ہشام نے ترکستان کے کونسے گورنر کو معزول کر کے خالد بن عبد اللہ کو گورنر مقرر کیا؟

جواب۔ عمر بن ہبیرہ۔

سوال۔ انتقال کے وقت خلیفہ ہشام کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 55 برس۔

سوال۔ خلیفہ ہشام نے امام زہری سے کتنی حدیثوں پر مشتمل مجموعہ مرتب کرایا؟

جواب۔ 400۔

## خلیفہ ولید ثانی

### (دور حکومت 743-744ء)

سوال۔ ولید ثانی کے عہد میں یحیٰی بن زید نے کہاں اموی حکومت کے خلاف بغاوت کا پرچم بلند کیا؟

جواب۔ نیشاپور۔

# یزید ثالث کا دور حکومت

## (اپریل 744ء تا نومبر 744ء یعنی 8 ماہ)

سوال۔ ولید ثانی کے قتل کے بعد یزید ثالث نے حکومت سنبھالی تو سب سے پہلے کس علاقے کے لوگوں نے علم بغاوت بلند کیا؟

جواب۔ حمص۔

سوال۔ یزید ثانی نے کتنی عمر میں انتقال کیا؟

جواب۔ 64 سال۔

# ابراہیم بن ولید بن عبدالملک کا دور حکومت

سوال۔ ابراہیم بن ولید کا یزید ثالث سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ بھائی۔

سوال۔ ابراہیم بن ولید بن عبدالملک کا دور حکومت کتنے عرصہ پر محیط تھا؟

جواب۔ 3 یا 4 ماہ۔

# مروان ثانی کا دور حکومت

## (744-750ء)

سوال۔ کس علاقے کے لوگ مروان ثانی کی تخت نشینی کے مخالف تھے؟

جواب۔ شام۔

سوال۔ مروان ثانی کے عہد میں ابو مسلم خراسانی نے کب بغاوت کی؟

جواب۔ 746ء۔

سوال۔ مروان ثانی عباسیوں کے جرنیل عبداللہ بن علی کو دریائے زاب کے کنارے شکست دینے کے لیے کتنی فوج لے کر آیا؟

جواب۔ 120000۔

سوال۔ مروان ثانی کس مقام پر لڑتا ہوا مارا گیا؟

جواب۔ بوصیر۔

## دورِ بنو عباس

سوال۔ عباسیوں کا عہد حکومت کتنے برس پر محیط تھا؟

جواب۔ 508 سال۔

سوال۔ عباسی حکومت کی بنیاد رکھنے کے لیے ابو مسلم خراسانی نے کتنے انسانوں کا خون کیا؟

جواب۔ 600000۔

## خلیفہ ابو العباس سفاح کا دور حکومت
## (750-754ء)

سوال۔ خلیفہ ابو العباس سفاح نے کتنی مدت حکومت کی؟

جواب۔ 4 سال۔

سوال۔ خلیفہ ابو العباس سفاح نے کس شہر کو اپنا دار الخلافہ بنایا؟

جواب۔ کوفہ۔

سوال۔ خلیفہ ابو العباس سفاح نے کس سن ہجری میں انتقال کیا؟

جواب۔ ذی الحجہ 136 ہجری۔

سوال۔ ختن، چاچ، فرقانہ اور کش کے علاقے کس نے فتح کیے؟

جواب۔ ابو العباس سفاح۔

سوال۔ کس عباسی خلیفہ نے اموی حکمرانوں کی قبروں سے ہڈیاں نکلوا کر انہیں جلانے کا حکم دیا؟

جواب۔ ابو العباس السفاح۔

## خلیفہ ابو جعفر عبد اللہ المنصور کا دور حکومت
## (754-775ء)

سوال۔ ولی عہد منصور کے حج پر جانے کے دوران کس نے کوفہ میں اپنی خلافت کا اعلان کر دیا؟

جواب۔ عیسیٰ بن موسیٰ۔

سوال۔ عیسیٰ بن موسیٰ کا ابو جعفر عبداللہ المنصور سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ چچیرے بھائی۔

سوال۔ ابو مسلم خراسانی کو کس صوبے کے گورنر پر فتح حاصل ہوئی؟

جواب۔ شام۔

سوال۔ منصور نے ہاشمیہ کو چھوڑ کر کس شہر کو اپنا دارالخلافہ بنایا؟

جواب۔ بغداد۔

سوال۔ منصور کی وفات کب ہوئی؟

جواب۔ 158 ہجری۔

## خلیفہ مہدی کا دور حکومت

## (775-785ء)

سوال۔ کونسے خلیفہ نے تخت نشین ہوتے ہی آل حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے تمام قیدیوں کو رہا کر دیا ان کی ضبط شدہ جائیدادیں واپس کر دیں اور دیگر پابندیاں اٹھالیں۔

جواب۔ خلیفہ مہدی۔

سوال۔ بتایئے خلیفہ مہدی کے دور میں کس نے پیغمبری کا دعویٰ کیا؟

جواب۔ خراسانی ملحد حکم بن حاکم۔

سوال۔ خلیفہ مہدی کے عہد میں کس نے بغاوت کا علم بلند کیا؟

جواب۔ یوسف بن ابراہیم۔

سوال۔ خلیفہ مہدی کے زمانے میں کس نے ماوراء النہر کے قریب تخشب کے کنویں میں سے ایک مصنوعی چاند نکالا جس کی روشنی چھ میل تک جاتی تھی؟

جواب۔ حکم بن حاکم۔

# خلیفہ ہادی کا دور حکومت
## (785-786ء)

سوال۔ خلیفہ ہادی کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ خلیفہ مہدی۔

سوال۔ بتایئے خلیفہ ہادی کے دور حکومت میں کس نے مدینہ میں اپنے خلیفہ ہونے کا اعلان کیا؟

جواب۔ حسین بن علی۔

سوال۔ کس سن ہجری میں خلیفہ ہادی کا انتقال ہوا؟

جواب۔ 170 ہجری۔

# خلیفہ ہارون الرشید کا دور حکومت
## (170-193 ہجری)

سوال۔ خلیفہ مہدی کی وصیت کے مطابق ہارون الرشید اپنے بھائی ہادی کی وفات کے بعد کتنی عمر میں تخت نشین ہوا؟

جواب۔ 23 برس۔

سوال۔ یحییٰ بن عبداللہ نے شمالی ایران کے دشوار گزار علاقے دیلم میں عباسی حکومت کے خلاف کب اعلان جنگ کیا؟

جواب۔ 176 ہجری۔

سوال۔ ہارون الرشید نے یحییٰ بن عبداللہ کی سرکوبی کے لیے کسے روانہ کیا؟

جواب۔ فضل بن یحییٰ۔

سوال۔ ہارون الرشید کی بیوی زبیدہ نے پانی کی قلت دور کرنے کے لیے کہاں سے کہاں تک نہر تعمیر کرائی؟

جواب۔ دجلہ سے مکہ مکرمہ تک۔

سوال۔ ہارون الرشید نے روم کے کس شہنشاہ کو متواتر شکستوں سے دوچار کیا؟

جواب۔ نقفور۔

سوال۔ ہارون کے شاہ فرانس شارلیمین کے ساتھ دوستی تھی اُس نے ہاتھی کے علاوہ اسے کیا چیز تحفے میں بھیجی؟

جواب۔ گھڑی۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ، عبداللہ بن ادریس، عیسیٰ بن یونس اور ابراہیم موصلی کس خلیفہ کے عہد کے ممتاز علماء ہیں؟

جواب۔ ہارون الرشید۔

سوال۔ ہارون الرشید نے کتنے برس حکومت کی؟

جواب۔ 23 برس۔

سوال۔ ہارون الرشید کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 809ء۔

سوال۔ ہارون الرشید نے اپنے ایک وزیر کو قتل بھی کروایا آپ وزیر کا نام بتائیں۔

جواب۔ جعفر بن یحیٰ۔

سوال۔ ہارون الرشید نے پہلے مامون کو اپنا ولی عہد نامزد کیا بتایئے دوسرے نمبر پر کسے ولی عہد نامزد کیا گیا؟

جواب۔ امین۔

## خلیفہ مامون الرشید کا دور حکومت

## (197-218 ہجری)

سوال۔ اُس وزیر کا نام بتایئے جس کی نگرانی میں مامون الرشید کی ابتدائی پرورش کی گئی؟

جواب۔ جعفر بن یحیٰ۔

سوال۔ مامون نے جب 823ء میں خلافت سنبھالی تو ان دنوں حکومت کی باگ ڈور کس کے ہاتھ میں تھی؟

جواب۔ ایرانی وزیر فضل بن سہل۔

سوال۔ کرۂ ارض کی پیمائش کس کے زمانے میں کی گئی؟

جواب۔ مامون۔

سوال۔ حنین بن اسحق، یعقوب کندی، محمد بن موسیٰ، خوارزمی یہ نام کس دور کی علمی ہستیاں تھا؟
جواب۔ مامون۔
سوال۔ مامون الرشید نے کتنے برس حکومت کی؟
جواب۔ 20سال 5ماہ۔
سوال۔ مامون نے کب انتقال کیا؟
جواب۔ 833ء۔
سوال۔ مامون نے فرقہ امامیہ کے کس امام کو اپنا جانشین نامزد کیا؟
جواب۔ امام علی رضا۔
سوال۔ مامون کے دور میں زمین کی گولائی کا اندازہ کیا لگایا گیا تھا؟
جواب۔ 24ہزار میل۔

## خلیفہ المعتصم باللہ کا دور حکومت

## (218-227ہجری)

سوال۔ خلیفہ مامون کی وفات کے بعد فوج نے کسے خلیفہ بنانا چاہا؟
جواب۔ عباس بن مامون۔
سوال۔ عباس بن مامون نے کسے تخت پر بٹھایا؟
جواب۔ اپنے چچا المعتصم باللہ۔
سوال۔ معتصم کے زمانے میں ترک سپاہیوں کی تعداد کتنی ہو گئی تھی؟
جواب۔ 250000۔
سوال۔ معتصم نے دریائے دجلہ کے کنارے کونسا شہر بسایا؟
جواب۔ سامرا۔
سوال۔ کتنے عرصے تک سامرا عباسی خلفاء کا دارالحکومت رہا؟
جواب۔ 8سال۔
سوال۔ معتصم نے رومیوں سے کونسا شہر دوبارہ واپس لیا؟
جواب۔ عموریہ۔

سوال۔ معتصم نے کب انتقال کیا؟

جواب۔ 227 ہجری۔

## خلیفہ الواثق باللہ کا دور حکومت

## (227-232 ہجری)

سوال۔ معتصم کی وفات کے بعد کون تخت نشین ہوا؟

جواب۔ اس کا بیٹا واثق۔

## خلیفہ المتوکل علی اللہ کا دور حکومت

## (232-247 ہجری)

سوال۔ واثق باللہ کی وفات کے بعد کون تخت نشین ہوا؟

جواب۔ خلیفہ المتوکل۔

سوال۔ بتایئے خلیفہ المتوکل کو کیا خطاب دیا گیا اور کیوں؟

جواب۔ محافظ سنت۔ کیونکہ وہ معتزل عقائد کے خلاف تھا۔

سوال۔ کس خلیفہ نے معتزلہ مذہب کی مخالفت کے باعث قیدیوں کو رہا کر دیا؟

جواب۔ خلیفہ المتوکل۔

سوال۔ خلیفہ المتوکل کا انتقال کس وجہ سے ہوا؟

جواب۔ دریا میں ڈوبنے سے۔

❖❖❖❖❖

# غزوات

## غزوہ بدر

سوال۔ ہر اس معرکے کو جس میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہ نفس نفیس شریک ہوئے ہوں کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ غزوہ۔

سوال۔ غزوہ کی جمع کیا ہے؟

جواب۔ غزوات۔

سوال۔ ہر وہ معرکہ جس میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہ نفس نفیس شریک نہ ہوئے ہوں بلکہ لشکر یا فوجی مہم کو روانہ کیا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ سریہ۔

سوال۔ سریہ کی جمع کیا ہے؟

جواب۔ سرایا۔

سوال۔ کل غزوات کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔(19,24,27 سیرۃ المصطفیٰ)۔

سوال۔ کل سرایا کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ (56,38,48,35,40 سیرۃ المصطفیٰ)۔

سوال۔ غزوۂ بدر کب پیش آیا تاریخ، مہینہ اور سال لکھیں؟

جواب۔ 17 رمضان المبارک 2 ہجری۔

سوال۔ غزوۂ بدر کن دو فریقین کے درمیان لڑا گیا؟

جواب۔ مشرکین مکہ اور فرزندان توحید۔

سوال۔ قرآن کریم کی اس سورۂ کا نام بتائیں جس میں اللہ تعالیٰ نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا کو قبول کرتے ہوئے ایک ہزار فرشتے بھیجنے کا ذکر فرمایا؟

جواب۔ سورۂ انفال آیت نمبر 9۔

سوال۔ غزوۂ بدر کس مقام پر لڑا گیا؟

جواب۔ بدر۔

سوال۔ بدر کے مقام کا مدینے سے فاصلہ کتنا ہے؟

جواب۔ 80 میل۔ بعض نے 60 میل یا 96 کلو میٹر لکھا ہے۔

سوال۔ غزوہ بدر کو جاتے ہوئے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس مقام پر اہل مدینہ کے لیے برکت کی دعا مانگی؟

جواب۔ بیر السقیا کے قریب۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ غزوۂ بدر میں شریک نہ ہو سکے وجہ عدم شرکت بتائیں؟

جواب۔ زوجہ محترمہ شدید علیل تھیں۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں اسلامی لشکر کی تعداد کیا تھی؟

جواب۔ 313۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں مال غنیمت میں سے جو تلوار حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حصے میں آئی اس کا نام بتائیں۔

جواب۔ ذوالفقار۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے وقت حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 54 سال 6 ماہ 4 دن۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں مسلمانوں کے قائد کون تھے؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں قریش مکہ کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 1000۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں مشرکین مکہ کا قائد کون تھا؟

جواب۔ ابو جہل۔

سوال۔ غزوہ بدر میں کن ام المومنین کی اوڑھنی سے پرچم بنایا گیا؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ جب حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ واپس ہوئے تو مسلمانوں نے کس مقام پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا استقبال کیا؟

جواب۔ روحا۔

سوال۔ روحا مدینہ منورہ سے کتنے میل دور ہے؟

جواب۔ 36۔

سوال۔ لشکر اسلامی میدان بدر کی طرف بڑھتے ہوئے کیا پڑھ رہا تھا؟

جواب۔ احد احد۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے لیے اسلامی لشکر کب روانہ ہوا؟

جواب۔ 11 رمضان المبارک۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں ابو جہل کو کس نے قتل کیا؟

جواب۔ معاذ اور معوذ۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں کفار کے کتنے افراد مارے گئے تھے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ غزوہ بدر میں کفار کے کتنے آدمیوں کو قیدی بنایا گیا؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۔ 14۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے شہداء میں سے کتنے انصار تھے؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے شہداء میں سے کتنے مہاجر تھے؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں مسلمانوں کے لشکر میں کتنے گھوڑے تھے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں مسلمانوں کے لشکر میں کتنے اونٹ تھے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں قریش کے لشکر میں کتنے گھوڑے تھے؟

جواب۔ 100۔(بعض نے 300 لکھے ہیں۔)

سوال۔ غزوۂ بدر میں قریش کے لشکر میں کتنے اونٹ تھے؟

جواب۔ 700۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں قریش کے لشکر کے پاس کتنی زرہیں تھیں؟

جواب۔ 600۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں قریش کے لشکر کے پاس کتنے تیغ زن تھے؟

جواب۔ 100۔

سوال۔ غزوۂ بدر کو قرآن میں کونسا نام دیا گیا ہے؟

جواب۔ یوم الفرقان۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں مسلمانوں کو مال غنیمت کے طور پر کیا ملا؟

جواب۔ 10 گھوڑے اور 150 اونٹ۔

سوال۔ ایک انصاری صحابی نے فرمایا "اللہ کی قسم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سمندر میں کودنے کا حکم دیں تو کود پڑیں" نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے قیدیوں میں سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کس کے دانت اکھاڑنے کی اجازت چاہی تھی؟

جواب۔ سہیل بن عمرو۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہاں سے ہدایات فرماتے تھے؟

جواب۔ عریش کے مقام سے۔

سوال۔ غزوۂ بدر میں قریش کے ایک سردار نے حصہ نہ لیا نام بتائیں۔

جواب۔ ابوسفیان۔

سوال۔ غزوۂ بدر کا ذکر قرآنِ کریم کے کس سورۂ میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۂ آل عمران آیت نمبر 123۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے قیدیوں میں جو لوگ فدیہ کی رقم ادا نہیں کر سکتے تھے انہوں نے کس طرح آزادی حاصل کی؟
جواب۔ مسلمانوں کے دس دس بچوں کو لکھنا پڑھنا سکھایا۔
سوال۔ کس صحابی نے قیدیوں کو قتل کرنے کی بجائے تاوان لے کر چھوڑنے کا مشورہ دیا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوۂ بدر کے ایک قیدی کو رہا کرنے کے لیے کتنا فدیہ مقرر ہوا؟
جواب۔ 4000 درہم۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوۂ بدر کے دوران جو زرہ پہن رکھی تھی اس کا نام بتائیں۔
جواب۔ ذات الفضول۔
سوال۔ یہ زرہ کس صحابی نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دی تھی؟
جواب۔ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوۂ بدر سے ملنے والا مال غنیمت کہاں تقسیم کیا گیا؟
جواب۔ مقام صفراء پر۔
سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوہ بدر کے کن دو قیدیوں کو قتل کرنے کا حکم دیا؟
جواب۔ نضر بن حارث اور عقبہ بن ابی معیط۔
سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس بھائی کا نام بتائیں جو قریش کی جانب سے لڑے اور گرفتار ہو گئے؟
جواب۔ حضرت عقیل بن ابی طالب۔
سوال۔ انہیں کس نے آزاد کرایا؟
جواب۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوۂ بدر میں حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کونسا آقا انہی کے ہاتھوں مارا گیا تھا؟
جواب۔ امیہ بن خلف۔
سوال۔ کس سریے کو غزوۂ بدر کا محرک کہا جاتا ہے؟
جواب۔ سریہ عبداللہ بن جحش۔

سوال۔ غزوہ بدر میں کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے والد کو قتل کر دیا جو کفار کی جانب سے مسلمانوں سے لڑنے کے لیے آیا تھا؟

جواب۔ حضرت ابو عبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے کونسے روز حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مکہ کے بڑے سرداروں کی لاشوں کو کنوئیں میں ڈالنے کا حکم دیا؟

جواب۔ تیسرے۔

سوال۔ مشرکین سے حاصل کیے گئے مال غنیمت کی نگرانی کن صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سپرد کی گئی؟

جواب۔ حضرت عبداللہ بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ بدر کے مال غنیمت کی تقسیم کس مقام پر ہوئی؟

جواب۔ وادی صفراء کے درے سے باہر ایک ٹیلے پر۔

## غزوۂ اُحد

سوال۔ غزوۂ احد کب پیش آیا؟

جواب۔ 3 ہجری بمطابق 625ء۔

سوال۔ غزوۂ احد کس کے درمیان لڑی گئی؟

جواب۔ قریش مکہ اور مسلمان۔

سوال۔ غزوۂ احد کس مقام پر لڑی گئی؟

جواب۔ کوہ احد کے دامن میں۔

سوال۔ کوہ احد مدینہ سے کتنے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 3 میل۔

سوال۔ اسلامی لشکر کس اسلامی تاریخ کو مدینہ منورہ سے احد کی طرف روانہ ہوا؟

جواب۔ 5 شوال 3 ہجری۔

سوال۔ غزوۂ احد میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 1000۔

سوال۔ غزوۂ احد میں مشرکین کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 3000۔

سوال۔ غزوۂ احد میں مسلمانوں کے قائد کون تھے؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ غزوۂ احد میں مشرکین مکہ کے قائد کون تھے؟

جواب۔ ابوسفیان۔

سوال۔ اس منافق کا نام بتائیں جو غزوۂ احد میں 300 افراد لے کر اسلامی لشکر سے الگ ہو گیا تھا؟

جواب۔ عبداللہ بن ابی۔

سوال۔ غزوۂ احد میں اسلامی لشکر کا پرچم کس صحابی کے سپرد کیا گیا؟

جواب۔ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ احد میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کتنے دانت شہید ہوئے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ غزوۂ احد میں کس صحابی کی تیر اندازی سے خوش ہو کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ "تیر چلاؤ میرے ماں باپ تم پر قربان"؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ احد میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ کتنی خواتین تھیں؟

جواب۔ 14۔

سوال۔ غزوۂ احد میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ غزوۂ احد میں کتنے مسلمان زخمی ہوئے؟

جواب۔ 40۔

سوال۔ غزوۂ احد میں حضرت طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جسم پر کتنے زخم آئے؟

جواب۔ 70 بعض کے مطابق 24 ہیں۔

سوال۔ غزوۂ احد میں قریش کے کتنے لوگ مارے گئے؟

جواب۔ 30۔

سوال۔ غزوۂ احد میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کونسے چچا شہید ہوئے؟

جواب۔ حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس کے ہاتھوں شہید ہوئے؟

جواب۔ وحشی بن حرب۔

سوال۔ وحشی بن حرب ایک غلام تھا جسے جبیر بن مطعم نے ایک شرط پر آزاد کرنے کو کہا وہ شرط کیا تھی؟

جواب۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کرنے کی۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کیا خطاب دیا؟

جواب۔ سید الشہداء۔

سوال۔ حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ کی نماز جنازہ کتنی مرتبہ پڑھی گئی؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ وہ واحد شخص جو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھوں غزوۂ احد میں قتل ہوا اس کا نام بتائیں؟

جواب۔ ابی بن خلف۔

سوال۔ ابو سفیان اور ہندہ کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ میاں بیوی۔

سوال۔ غزوۂ احد میں زرہ کی دو کڑیاں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چہرہ مبارک میں گڑ گئیں بتائیں یہ کس صحابی نے نکال دیں؟

جواب۔ حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اس صحابی کا نام بتائیں جو بیوی سے ہم آغوش تھے لیکن جنگ کی صدا بلند ہونے پر محاذ پر چلے گئے؟

جواب۔ حضرت حنظلہ الغسیل الملائکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت حنظلہ الغسیل الملائکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کس نے شہید کیا؟

جواب۔ شداد بن اوس۔

سوال۔ غزوۂ احد کے موقع پر کس صحابی سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، تمہارے لئے جنت واجب ہو گئی؟

جواب۔ حضرت سیدنا طلحہ بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوہ احد میں شریک ایک صحابی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مشابہت رکھتے تھے نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت سعد بن معاذ، اسید بن حضیر اور سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو غزوۂ احد کے دوران کیا فریضہ سونپا گیا؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نگرانی۔

سوال۔ غزوۂ احد کے دوران حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسلامی لشکر کو کتنے حصوں میں تقسیم کیا؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ غزوۂ احد کے دوران مدینہ منورہ میں نماز کی امامت کے لیے کسے مقرر فرمایا گیا؟

جواب۔ حضرت ابن مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ احد اور مدینہ منورہ کے مابین شب گزاری کے لیے کتنے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو پہرے دار مقرر کیا گیا تھا؟

جواب۔ 50۔

سوال۔ یہ بتایئے ان پچاس منتخب صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے قائد کون تھے؟

جواب۔ عبداللہ بن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اس صحابی کا نام بتائیں جو جنگ احد کے موقع پر خالد بن ولید کے شہسواروں کی راہ روکنے کے لیے چنا گیا؟

جواب۔ حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ احد کے موقعہ پر مکی لشکر کی پیدل فوج کی کمان کس کے پاس تھی؟
جواب۔ صفوان بن امیہ۔
سوال۔ غزوۂ احد کے موقعہ پر مکی لشکر کے تیر اندازوں کی قیادت کس کے پاس تھی؟
جواب۔ عبداللہ بن ربیعہ۔
سوال۔ مکی لشکر کو جوش و ہمت دلانے کے لیے جو عورتیں ساتھ لائی گئیں ان کی قائد کون تھی؟
جواب۔ ہندہ۔
سوال۔ جنگ احد کے موقعہ پر حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے ساتھیوں کو کس نے شہید کی؟
جواب۔ خالد بن ولید ایمان لانے سے پہلے۔
سوال۔ غزوۂ احد کا پہلا ایندھن کون بنا؟
جواب۔ طلحہ ابن ابی طلحہ عبدری۔
سوال۔ غزوہ احد میں مسلمانوں کی شکست کی اہم وجہ کیا تھی؟
جواب۔ 40 تیر اندازوں نے اپنی جگہ چھوڑ دی تھی۔

## غزوۂ خندق

سوال۔ غزوۂ خندق کا دوسرا نام بتائیں۔
جواب۔ غزوۂ احزاب۔
سوال۔ احزاب کس لفظ کی جمع ہے؟
جواب۔ حزب۔
سوال۔ جنگ خندق کے موقع پر عرب کا ایک مشہور جنگجو عمر بن عبدود کس صحابی کے ہاتھوں قتل ہوا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوۂ احزاب کب لڑا گیا؟
جواب۔ 5 ہجری۔

سوال۔ غزوہ خندق کہاں لڑی گئی؟

جواب۔ مدینہ منورہ۔

سوال۔ غزوۂ خندق میں مسلمانوں کے مدمقابل کون تھے؟

جواب۔ عرب قبائل، مشرکین مکہ اور یہودی۔

سوال۔ غزوۂ خندق میں مخالفین کا سالارِ اعظم کون تھا؟

جواب۔ ابوسفیان۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 3000۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں خندق کھودنے کا مشورہ کس صحابی نے دیا؟

جواب۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں کتنے میل لمبی خندق کھودی گئی؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں مدینہ شہر کے گرد خندق کتنے دنوں میں کھودی گئی؟

جواب۔ 22۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں جو خندق کھودی گئی اُس کی چوڑائی میٹروں میں بتائیں۔

جواب۔ 9۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں جو خندق کھودی گئی اُس کی گہرائی میٹروں میں بتائیں۔

جواب۔ 4.75۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں کفار کے لشکر کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 10000۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی کتنی نمازیں قضا ہوئیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ غزوۂ احزاب میں کفار نے مسلمانوں کا محاصرہ کتنے دن تک جاری رکھا؟

جواب۔ 30 دن۔

سوال۔ غزوۂ احزاب کے موقع پر خندق کھودنے کے دوران حضور کریم صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے اپنے شکم مبارک پر کتنے پتھر باندھے تھے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ غزوۂ احزاب کے دوران کس صحابی نے بکری کا ایک بچہ ذبح کیا؟

جواب۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ کس صحابی کی بیوی نے غزوۂ احزاب کے دوران تقریباً ڈھائی کلو جو پیسے؟

جواب۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ یہ بکری کے بچے کا گوشت اور ڈھائی کلو جو کا آٹا حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سمیت کتنے صحابہ کرام نے سیر ہو کر کھایا اور گوشت کی ہنڈیا اور گوندھا ہوا آٹا اتنا ہی رہا؟

جواب۔ 1000۔

سوال۔ حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بہن خندق کے پاس دو مٹھی کھجوریں لے کر آئیں تو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن سے کھجوریں لے کر کیا کیا؟

جواب۔ کھجوریں ایک کپڑے پر بکھیر کر اہل خندق کو کھانے کی دعوت دی۔

سوال۔ یہ کھجوریں کتنے صحابہ کریم نے کھائیں اور پھر بھی کپڑے کے کناروں سے باہر رہیں؟

جواب۔ 1000۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوۂ احزاب کے دوران کس صحابی کو حواری کا لقب عطا فرمایا؟

جواب۔ حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ جنگ خندق کے موقعہ پر ایک چٹان توڑتے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے جب پہلی ضرب لگائی تو کیا ارشاد فرمایا؟

جواب۔ اللہ اکبر مجھے ملک شام کی کنجیاں دی گئی ہیں واللہ میں اس وقت وہاں کے سرخ محلوں کو دیکھ رہا ہوں۔

سوال۔ جب دوسری ضرب لگائی تو کیا ارشاد فرمایا؟

جواب۔ مجھے فارس دیا گیا ہے میں اس وقت مدائن کا سفید محل دیکھ رہا ہوں۔

سوال۔ جب تیسری ضرب لگائی تو کیا ارشاد فرمایا؟
جواب۔ مجھے یمن کی چابیاں دی گئی ہیں اور صنعا کے پھاٹک دیکھ رہا ہوں۔
سوال۔ جنگ خندق کے دوران مسلمانوں کا کوڈ کیا تھا؟
جواب۔ حم لاینصرون۔
سوال۔ جنگ خندق کے دوران مدینہ منورہ کا حاکم کسے مقرر کیا گیا؟
جواب۔ حضرت ابن مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ قریش کی ایک جماعت کے چند افراد نے ایک تنگ مقام سے خندق پار کر لی نام بتائیں۔
جواب۔ عمرو بن عبدو، عکرمہ بن ابی جہل اور ضرار بن خطاب۔
سوال۔ ان افراد کے گھوڑے کہاں چکر کاٹنے لگے؟
جواب۔ خندق اور سلع کے درمیان۔
سوال۔ عمرو بن عبدود نے کس صحابی کو مبارزت کے لیے للکارا؟
جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہ۔
سوال۔ عمرو بن عبدو کے کیا حشر ہوا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ کے ہاتھوں مارا گیا۔
سوال۔ باقی دو مشرکین نے کیا کیا؟
جواب۔ راہ فرار اختیار کی۔
سوال۔ غزوہ احزاب کے دوران مشرکین نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو چند نمازوں کی ادائیگی سے مصروف رکھا اور حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ نمازیں بجا پڑھیں۔ آپ تعداد بتا دیجیے؟
جواب۔ 4۔
سوال۔ غزوۂ خندق کے موقع پر تیر اندازی کے دوران مشرکین کے دس فراد ہلاک ہوئے بتایئے کتنے مسلمانوں نے درجہ شہادت حاصل کیا؟
جواب۔ 6۔

# غزوۂ خیبر

سوال۔ غزوۂ خیبر کن دو فریقین کے درمیان لڑا گیا؟
جواب۔ مسلمان اور خیبر کے یہودی۔
سوال۔ غزوۂ خیبر کس ہجری میں لڑا گیا؟
جواب۔ 7۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب خیبر کو روانہ ہونے کا ارادہ فرمایا تو کیا اعلان فرمایا؟
جواب۔ صرف وہی آدمی روانہ ہو سکتا ہے جسے واقعی جہاد سے رغبت اور خواہش ہو۔
سوال۔ اس اعلان کے نتیجے میں کتنے لوگ جا سکتے تھے؟
جواب۔ جنہوں نے بیعت رضوان کی تھی۔
سوال۔ بیعت رضوان کرنے والوں کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 1400۔
سوال۔ غزوۂ خیبر میں مسلمان کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 1400۔
سوال۔ ایک قبیلہ کے یہودی مدینہ منورہ سے نکالے جانے کے بعد خیبر میں آباد ہو گئے تھے قبیلہ کا نام بتائیں؟
جواب۔ بنو نظیر۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خیبر جاتے ہوئے کس پہاڑ کو عبور کیا؟
جواب۔ جبل عصر۔
سوال۔ خیبر کے قریب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک وادی میں نماز عصر ادا فرمائی وادی کا نام بتائیں۔
جواب۔ وادی صہبا۔

سوال۔ غزوۂ خیبر میں اسلامی لشکر کے علمبردار کون تھے؟

جواب۔ حضرت علی بن ابی طالب، حضرت حباب بن منذر اور حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ قبیلہ بنو نظیر کا سردار حیی بن اخطب کس غزوہ میں ہلاک ہو گیا تھا؟

جواب۔ غزوۂ خندق۔

سوال۔ خیبر میں یہودیوں کے قلعوں کی تعداد بتائیں؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ خیبر کے قلعوں میں کونسا قلعہ پہلے فتح ہوا؟

جواب۔ قلعہ ناعم۔

سوال۔ اُس مشہور شخص کا نام بتائیں جسے غزوۂ خیبر کے موقع پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے قتل کیا؟

جواب۔ مرحب۔

سوال۔ مرحب کے بھائی یاسر کو کس صحابی نے قتل کیا؟

جواب۔ حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ قلعہ سلالم کس یہودی کی ملکیت تھا؟

جواب۔ ابوالحقیق۔

سوال۔ غزوۂ خیبر میں ہلاک ہونے والے یہودیوں کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 93۔

سوال۔ غزوۂ خیبر میں شہید ہونے والے مسلمانوں کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 15 بعض نے 20 لکھا ہے۔

سوال۔ غزوۂ خیبر کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایک عورت نے زہر دیا نام بتائیں۔

جواب۔ زینب۔

سوال۔ غزوۂ خیبر کے مال غنیمت کو کتنے حصوں میں تقسیم کیا گیا؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ اُس یہودی کا نام بتائیں جس نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بات چیت کے لیے پیغام بھیجا؟

جواب۔ ابو الحقیق۔

سوال۔ خیبر مدینہ منورہ سے کتنے میل دور ہے؟

جواب۔ 96۔

سوال۔ غزوۂ خیبر کے موقع پر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آنکھ میں تکلیف تھی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا علاج کیا؟

جواب۔ اپنا لعابِ دہن لگایا۔

سوال۔ قلعہ قموص کس کے ہاتھوں فتح ہوا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ خیبر کے دوران حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کل میں اس شخص کو عَلَم (جھنڈا) دوں گا جس کے ہاتھ پر اللہ فتح دے گا اور جو اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو چاہتا ہے اور اللہ اور اللہ کا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی اس کو چاہتے ہیں" یہ الفاظ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس کے بارے میں ارشاد فرمائے تھے؟

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوۂ خیبر کی ایک قیدی خاتون سے نکاح فرمایا آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

## صلح حدیبیہ

سوال۔ معاہدہ "صلح حدیبیہ" کب وجود میں آیا؟

جواب۔ 6 ہجری بمطابق 628ء۔

سوال۔ معاہدہ "صلح حدیبیہ" کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تحریر کیا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ہجرت کے کونسے سال حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عمرے کی ادائیگی کے لیے مکہ مکرمہ روانہ ہوئے؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب عمرہ کے لیے روانہ ہوئے تو ساتھ کتنے صحابہ کرام تھے؟

جواب۔ 1400۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب عمرہ کے لیے روانہ ہوئے تو ساتھ قربانی کی غرض سے کتنے اونٹ لے گئے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ مسلمانوں کے پرامن توحیدی قافلہ کو کس مقام پر روکا گیا؟

جواب۔ عسفان۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس مقام پر پڑاؤڈالا؟

جواب۔ ذوالحلیفہ۔

سوال۔ حالات کا جائزہ لینے کے لیے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو مکہ مکرمہ کی طرف بھیجا؟

جواب۔ حضرت بشیر بن سفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ جب حضرت بشیر بن سفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے واپس آکر اطلاع دی کہ کفار مکہ جنگ کے لیے تیار ہیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کرام کے مشورے سے راستہ بدل دیا اور پہاڑوں میں سے ہوتے ہوئے کس مقام پر پڑاؤڈالا؟

جواب۔ حدیبیہ۔

سوال۔ حدیبیہ کے مقام پر ایک کنواں تھا اس کا نام بتائیں۔

جواب۔ حدیبیہ۔

سوال۔ قرآن کریم نے حدیبیہ کے مقام کو کیا کہا ہے؟
جواب۔ بطن مکہ۔
سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سفیر بنا کر قریش کی طرف کس لیے بھیجا؟
جواب۔ اس لیے کہ مسلمانوں کا جنگ کا کوئی ارادہ نہیں صرف عمرہ کے لیے آئے ہیں۔
سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے واپسی میں تاخیر کی تو مسلمانوں میں کیا افواہ پھیل گئی؟
جواب۔ یہ کہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا گیا ہے۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کرام سے کس چیز کی بیعت لی؟
جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قتل کا بدلہ لینے کی۔
سوال۔ اس بیعت کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ بیعت رضوان۔
سوال۔ کفار کی طرف سے نمائندہ بن کر امن بات چیت کے لیے مسلمانوں کے پاس کون آیا؟
جواب۔ سہیل بن عمرو۔
سوال۔ اس معاہدے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ صلح حدیبیہ۔
سوال۔ دس سال تک فریقین آپس میں جنگ نہیں کریں گے اور یہ صلح نامہ بھی دس سال تک کارآمد رہے گا" یہ شرط کونسے معاہدے کی ہے؟
سوال۔ صلح حدیبیہ۔

## غزوۂ فتح مکہ

سوال۔ غزوۂ فتح مکہ میں فتح کا حصول کیسے ممکن ہوا؟
جواب۔ بغیر جنگ وجدل کے۔
سوال۔ غزوۂ فتح مکہ میں مسلمانوں کے لشکر کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 1000۔

سوال۔ غزوۂ فتح مکہ کا سال اور مہینہ بتائیں۔

جواب۔ 8 ہجری، رمضان المبارک بمطابق 630ء۔

سوال۔ غزوۂ فتح مکہ کس دن وقوع پذیر ہوا؟

جواب۔ جمعۃ المبارک۔

سوال۔ غزوۂ فتح مکہ کے موقع پر جب حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ میں داخل ہوئے تو ان کے ساتھ اونٹنی پر کون سوار تھا؟

جواب۔ حضرت اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس کے بیٹے تھے؟

جواب۔ حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خانہ کعبہ میں داخل ہوتے وقت کس صحابی سے خانہ کعبہ کی چابی مانگی؟

جواب۔ حضرت عثمان بن ابی طلحہ عبدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عثمان بن ابی طلحہ عبدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کیا جواب دیا؟

جواب۔ کنجی ان کی والدہ کے پاس ہے۔

سوال۔ حضرت عثمان بن ابی طلحہ عبدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی والدہ سے خانہ کعبہ کی چابی کس طرح حاصل کی؟

جواب۔ زبردستی چھین کر۔

سوال۔ جب قرآن کریم کی یہ آیت نازل ہوئی کہ "بے شک اللہ تعالیٰ تمہیں امانتیں ان کے مالکوں کو واپس کرنے کا حکم دیتا ہے" تو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چابی کس کو دی؟

جواب۔ بنی طلحہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیت اللہ کا دروازہ کھول کر کن دو صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی معیت میں دو رکعت نماز ادا کی؟

جواب۔ حضرت بلال اور حضرت طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

سوال۔ بتوں کو توڑتے وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قرآن پاک کی کونسی سورۃ اور آیت کی تلاوت فرما رہے تھے؟

جواب۔ سورۃ بنی اسرائیل آیت 81۔

سوال۔ بیت اللہ شریف کو بتوں سے پاک کر کے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو اذان کا حکم دیا؟

جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیت اللہ شریف میں کتنے بت توڑ ڈالے تھے؟

جواب۔ 360۔

سوال۔ حرم کعبہ میں لگی تصویریں کن صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہٹائیں؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ بنو خزاعہ قبیلے کے چالیس افراد نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر مدد چاہی بتایئے ان کی قیادت کون کر رہے تھے؟

جواب۔ عمر بن سالم۔

سوال۔ قریش نے معاہدہ حدیبیہ کی مدت بڑھانے کے لیے کسے مدینہ بھیجا؟

جواب۔ ابوسفیان۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ منورہ میں کن صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنا نائب مقرر فرمایا؟

جواب۔ حضرت ابن ام مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اسلامی لشکر کے ذوالحلیفہ پہنچنے پر کن صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مکہ سے مدینہ جاتے ہوئے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملاقات کی؟

جواب۔ حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ازواج مطہرات میں سے ایک زوجہ مطہرہ نے اپنے والد کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بستر پر بیٹھنے کی اجازت نہ دی زوجہ مطہرہ کا نام بتائیں؟

جواب۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ زوجہ مطہرہ ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے والد ایک قبیلہ کے سردار بھی تھے نام بتائیں۔

جواب۔ ابوسفیان۔

سوال۔ زوجہ مطہرہ ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اپنے والد کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بستر پر بیٹھنے کی اجازت نہ دی وجہ بتائیں۔

جواب۔ وہ اس وقت تک اسلام نہیں لائے تھے۔

سوال۔ اُن ازواج مطہرات کے نام بتائیں جو غزوۂ فتح مکہ میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ تھیں؟

جواب۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ مسلمانوں کا لشکر جب مرالظہران کے مقام پر پہنچا تو اسے کتنے حصوں میں تقسیم کیا گیا؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ جب ابوسفیان نے کہا کہ "آج کے دن کو جنگ کا دن کہتے ہیں" تو اس ضمن میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا ارشاد فرمایا؟

جواب۔ "نہیں آج تو رحمت اور درگزر کرنے کا دن ہے۔"

سوال۔ غزوۂ فتح مکہ کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کیا تھی؟

جواب۔ 60 سال 6 ماہ 2 دن۔

سوال۔ مکہ مکرمہ میں داخلہ کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا ہدایت فرمائی؟

جواب۔ حرم کعبہ میں ہرگز خوں ریزی نہ ہو اور صرف اس کا مقابلہ کیا جائے جو سامنے آکر مقابلہ کرے۔

سوال۔ خانہ کعبہ میں داخل ہو کر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنی مرتبہ طواف کیا؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ فتح مکہ کے دوران حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ایک چچازاد بھائی اسلام لائے نام بتائیں؟

جواب۔ شیبہ بن عثمان بن ابی طلحہ۔

سوال۔ فتح مکہ کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کن کے گھر 8 رکعت نماز شکرانہ ادا فرمائی؟

جواب۔ ام ہانی بنت ابی طالب۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ 8 رکعت نماز شکرانہ کس وقت ادا فرمائی؟

جواب۔ چاشت۔

سوال۔ فتح مکہ کے دوران حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مکہ مکرمہ میں کتنے دن قیام فرمایا؟

جواب۔ 19۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم پر ایک صحابی نے نئے سرے سے حدود حرم کے کھمبے نصب کیے نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت ابو اسید خزاعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## غزوۂ حنین

سوال۔ غزوۂ حنین کب لڑا گیا؟

جواب۔ 8 ہجری 630ء۔

سوال۔ غزوۂ حنین کس مقام پر لڑا گیا؟

جواب۔ وادی حنین۔

سوال۔ غزوۂ حنین میں مسلمانوں کے مقابل کون تھے؟

جواب۔ بنو ثقیف (طائف کا حکمران قبیلہ) اور قبیلہ ہوازن۔

سوال۔ وادی حنین عرفات کے میدان سے کتنے کلومیٹر کے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ غزوۂ حنین میں اسلامی لشکر کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 12000۔

سوال۔ غزوۂ حنین میں مسلمانوں کی تعداد زیادہ تھی یا کفار کی؟

جواب۔ مسلمانوں کی۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جب مالک بن عوف کے مذموم ارادوں کا پتہ
آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک صحابی کو جاسوسی کے لیے بھیجا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت ابو حدرد اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ابو حدرد اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دشمن کے حالات معلوم کرنے پر حضور کریم
اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کب مکہ سے کوچ فرمایا؟

جواب۔ 6 شوال 8 ہجری۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کن صحابی کو گورنر مکہ مقرر فرمایا؟

جواب۔ عتاب بن اسید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ بتائیے رات کو اسلامی لشکر کے محافظ کے فرائض رضاکارانہ طور پر کن صحابی نے انج
دیے؟

جواب۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حنین جاتے ہوئے لوگوں نے ایک بڑا سا ہرا درخت دیکھا بتائیں اسے کیا کہا جاتا تھا؟

جواب۔ ذات انواط۔

سوال۔ اسلامی لشکر کب حنین پہنچا؟

جواب۔ 10 شوال منگل اور بدھ کی درمیانی رات۔

سوال۔ غزوۂ حنین کی قیدی عورتوں میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رضاعی بہن بھی
آئی آپ نام بتادیں۔

جواب۔ حضرت شیماء بنت حارث سعدیہ۔

سوال۔ غزوۂ حنین میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۔ 4

سوال۔ غزوۂ حنین میں مسلمانوں کے کتنے دشمن ہلاک ہوئے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ غزوۂ حنین میں کتنے مشرکین قیدی بنے؟

جواب۔ 6000۔

سوال۔ غزوۂ حنین کے دوران مال غنیمت میں مسلمانوں کو کتنے اونٹ ہاتھ لگے؟
جواب۔ 24000۔ بعض نے 44000 لکھا ہے۔
سوال۔ غزوۂ حنین کے دوران مال غنیمت میں مسلمانوں کو کتنی بکریاں ہاتھ لگیں؟
جواب۔ 40000۔

## غزوۂ طائف

سوال۔ غزوۂ طائف کو کس غزوہ کا پھیلاؤ کہا جاتا ہے؟
جواب۔ غزوۂ حنین۔
سوال۔ ہوازن و ثقیف کے اکثر شکست خوردہ افراد اپنے ایک کمانڈر کے ساتھ طائف میں قلعہ بند ہو گئے آپ نام بتادیں۔
جواب۔ جنرل کمانڈر مالک بن عوف۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سرکردگی میں فوج کا ایک دستہ تیار کیا آپ فوجیوں کی تعداد بتادیں۔
جواب۔ 420۔
سوال۔ غزوۂ طائف میں مسلمانوں نے قلعہ بندی توڑنے کے لیے کیا قدم اٹھایا؟
جواب۔ قلعہ کا محاصرہ کیا۔
سوال۔ جب قلعہ کے اندر سے مسلمانوں پر تیر اور پتھر برسائے گئے تو کتنے مسلمان شہید ہوئے؟
جواب۔ 12۔
سوال۔ جب بارہ مسلمان شہید ہوئے تو مسلمان اپنا کیمپ اٹھا کر کس جگہ لے گئے؟
جواب۔ موجودہ مسجد طائف کے پاس۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس صورت حال میں کیا قدم اٹھایا؟
جواب۔ قلعہ پر گولے پھینکے جس سے اس کی دیوار پھٹ گئی۔
سوال۔ مسلمانوں کی ایک جماعت آگ لگانے کے لیے قلعہ کی دیوار تک پہنچی تو دشمن نے کونسا طریقہ اپنایا؟
جواب۔ مسلمانوں پر لوہے کے جلتے ہوئے ٹکڑے پھینکے۔

سوال۔ جب حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ اعلان کیا کہ جو غلام قلعہ سے اتر کر ان کے پاس آجائے وہ آزاد ہے تو کتنے غلام قلعہ سے نکل کر مسلمانوں کے ساتھ شامل ہو گئے؟
جواب۔ 23۔
سوال۔ غزوۂ طائف کے دوران حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ کونسی ازواج مطہرات تھیں؟
جواب۔ حضرت امہ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ غزوۂ طائف کے موقع پر کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو منجنیق نصب کرنے کا مشورہ دیا تھا؟
جواب۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوۂ طائف کے شہداء میں ایک کاتب وحی بھی تھے نام بتایئے؟
جواب۔ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## غزوۂ تبوک

سوال۔ آخری غزوہ کا نام بتائیں؟
جواب۔ غزوۂ تبوک۔
سوال۔ مقام تبوک مدینہ منورہ سے کتنے کلومیٹر دور شام کی سرحدوں پر واقع ہے؟
جواب۔ 500۔
سوال۔ غزوۂ تبوک کب لڑا گیا؟
جواب۔ 9 ہجری۔
سوال۔ تبوک کہاں واقع ہے؟
جواب۔ مدینہ منورہ اور دمشق کے درمیان۔
سوال۔ غزوۂ تبوک میں حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے اونٹ اسلام کی نذر کیے؟
جواب۔ 900 اونٹ۔
سوال۔ غزوۂ تبوک میں حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے گھوڑے اسلام کی نذر کیے؟
جواب۔ 100۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے غزوۂ تبوک کے موقع پر اپنے مال کا کتنا حصہ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے پیش کر دیا؟

جواب۔ آدھا۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے غزوۂ تبوک کے موقع پر اپنے مال کا کتنا حصہ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے پیش کر دیا؟

جواب۔ تمام مال۔

سوال۔ لشکر اسلام کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 30000۔

سوال۔ غزوۂ تبوک کے موقع پر لشکر اسلام نے کتنے دن پڑاؤ کیا؟

جواب۔ 20۔

سوال۔ غزوۂ تبوک کے موقع پر چالیس ہزار درہم کس صحابی نے پیش کیے؟

جواب۔ حضرت عبد الرحمن بن عوف۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ غزوۂ تبوک کے موقع پر اپنے گھر کا تمام سامان حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں لے آئے۔ جب حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کہ اپنے گھر والوں کے لیے کیا کچھ چھوڑ آئے ہو" تو حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کیا فرمایا؟

جواب۔ اللہ اور اللہ کا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی میرے گھر والوں کے لیے کافی ہیں۔

سوال۔ غزوۂ تبوک میں دشمن مقابلے پر آیا تھا یا نہیں؟

جواب۔ نہیں۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں ایلہ کے ایک حاکم حاضر ہوئے اور جزیہ کی ادائیگی منظور کی آپ اس حاکم کا نام بتادیں۔

جواب۔ یحنہ بن روبہ۔

سوال۔ غزوۂ تبوک سے واپسی پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس مسجد کو گرانے کا حکم دیا؟

جواب۔ مسجد ضرار۔

سوال۔ دومۃ الجند کے حاکم اکیدر کے پاس حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کتنے سواروں کی معیت میں بھیجا؟

جواب۔ 420۔

سوال۔ غزوۂ تبوک کے موقع پر کن صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عطیہ کو سب سے افضل قرار دیا گیا؟

جواب۔ مزدور صحابی حضرت ابو عقیل انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ تبوک میں اسلامی لشکر کے علم بردار کون تھے؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوۂ تبوک کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 61سال۔

❖❖❖❖❖

# سرایا

## سریہ موتہ

سوال۔ سریہ موتہ کس مقام پر لڑا گیا؟

جواب۔ موتہ۔

سوال۔ سریہ موتہ کب لڑا گیا؟

جواب۔ 8 ہجری۔

سوال۔ سریہ موتہ میں مسلمانوں کے خلاف کونسا فریق تھا؟

جواب۔ بازنطینی سپاہی۔

سوال۔ سریہ موتہ کے دوران اسلامی لشکر کے پرچم کا رنگ کونسا تھا؟

جواب۔ سفید۔

سوال۔ سریہ موتہ کا اہم سبب کیا تھا؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قاصد حارث بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسلامی لشکر سے فرمایا کہ حضرت حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کی جگہ پہنچ کر مقامی باشندوں کو اسلام کی دعوت دیں اگر مان جائیں تو ٹھیک ہے ورنہ اللہ سے مدد مانگ کر کیا کریں؟

جواب۔ جنگ۔

سوال۔ سریہ موتہ میں لشکر اسلام کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 3000۔

سوال۔ سریہ موتہ کے موقع پر لشکر اسلام کا سپہ سالار کون تھا؟

جواب۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ قاصد رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حارث بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ دعوت قبول اسلام کا خط کس جگہ کے حاکم کے پاس لے گیا تھا کہ واپسی پر شہید کیا گیا؟

جواب۔ بصرہ۔

سوال۔ شام کے عیسائی حکمران شرجیل نے کس مقام پر حضرت حارث بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا تھا؟

جواب۔ موتہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جنگ موتہ کے لیے اسلامی لشکر کا سپہ سالار حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مقرر فرمایا اور ان کے شہید ہونے کی صورت میں سپہ سالاری کے لیے کس کا نام دیا؟

جواب۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے شہید ہونے کی صورت میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کے نام کا انتخاب اسلامی لشکر کی سپہ سالاری کے لیے کیا؟

جواب۔ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے شہید ہونے کی صورت میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا ارشاد فرمایا؟

جواب۔ سپاہی اپنی مرضی سے جس کو چاہیں سالار بنادیں۔

سوال۔ تینوں سپہ سالاروں کے شہید ہونے کے بعد سپاہیوں نے کس کو اسلامی لشکر کا سپہ سالار منتخب کیا؟

جواب۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ سریہ موتہ کے موقع پر قیصر روم کا لشکر کتنے افراد پر مشتمل تھا؟

جواب۔ 200000۔

سوال۔ اسلامی لشکر کی روانگی کے وقت حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قرآن کریم کی کونسی آیت تلاوت فرمائی؟

جواب۔ سورۂ مریم آیت نمبر 71۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہاں تک اسلامی لشکر کے ساتھ تشریف لے گئے تھے؟

جواب۔ ثنیۃ الوداع۔

سوال۔ مسلمانوں کے سپہ سالار حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے 200000 کے لشکر سے ٹکرانے کے لیے کیا قدم اٹھایا؟

جواب۔ رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا "خدا کی قسم جس چیز سے آپ کترا رہے ہیں یہ تو وہی شہادت ہے جس کی طلب میں آپ نکلے ہیں۔"

سوال۔ اسلامی لشکر اور دشمن کی فوجوں کا آمنا سامنا کس مقام پر ہوا؟

جواب۔ بلقاء کی ایک بستی "مشارف" کے مقام پر۔

سوال۔ دشمن کے مزید قریب آنے پر اسلامی لشکر نے کہاں پڑاؤ ڈالا؟

جواب۔ موتہ کے مقام پر۔

سوال۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے بعد اسلامی پرچم کس صحابی نے اٹھایا؟

جواب۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے دونوں ہاتھ کٹ جانے کے بعد اسلامی پرچم کو کیسے تھاما؟

جواب۔ شہید ہونے تک پرچم کو آغوش میں لیے رکھا۔

سوال۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب کیا تھا؟

جواب۔ ذوالجناحین۔

سوال۔ ذوالجناحین کا مطلب کیا ہے؟

جواب۔ دو بازوؤں والا۔

سوال۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ نے جنگ موتہ کے دوران دشمن پر کتنی تلواریں توڑ ڈالیں؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت خالد بن ولید کو "سیف اللہ" کا لقب عطا فرمایا اس کا مطلب کیا ہے؟

جواب۔ اللہ کی تلوار۔

# سریہ سیف البحر (یا) سریہ حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ سریہ سیف البحر کب پیش آیا مہینہ اور سال بتائیں؟

جواب۔ رمضان 1 ہجری۔

سوال۔ عیسوی سال کے مطابق مہینہ اور سال کونسا تھا؟

جواب۔ مارچ 623ء۔

سوال۔ سریہ سیف البحر کا دوسرا نام بتائیں۔

جواب۔ سریہ حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ سریہ سیف البحر میں اسلامی لشکر کا امیر کون تھا؟

جواب۔ حضرت حمزہ بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ سریہ سیف البحر میں اسلامی لشکر کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 30 افراد۔

سوال۔ قریش کے لشکر کی تعداد بتائیں؟

جواب۔ 300 افراد۔

سوال۔ قبیلہ جہینہ کے ایک سردار نے جنگ نہ ہونے دی نام بتائیں۔

جواب۔ مجدی بن عمرو۔

سوال۔ سریہ سیف البحر میں اسلامی لشکر کے علمبردار کون تھے؟

جواب۔ ابو مرثد کناز بن حصین غنوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ سریہ سیف البحر میں اسلامی پرچم کا رنگ کونسا تھا؟

جواب۔ سفید۔

# سریہ رابغ (یا) سریا عبیدہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ سریہ رابغ کب وقوع پذیر ہوا؟

جواب۔ شوال 1 ہجری۔

سوال۔ عیسوی سال کے مطابق مہینہ اور سال بتائیں۔

جواب۔ اپریل 623ء۔

سوال۔ سریہ رابغ کا دوسرا نام بتائیں۔

جواب۔ سریا عبیدہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اسلامی لشکر کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 60۔

سوال۔ اسلامی لشکر کا امیر کسے مقرر کیا گیا؟

جواب۔ حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اسلامی پرچم بردار کون تھے؟

جواب۔ حضرت مسطح بن اثاثہ بن مطلب بن عبد مناف۔

سوال۔ مخالف لشکر کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 200 افراد۔

سوال۔ دونوں فریقین کا آمنا سامنا کس وادی میں ہوا؟

جواب۔ رابغ۔

سوال۔ جنگ کتنے دن جاری رہی؟

جواب۔ صرف تیروں کا تبادلہ ہوا جنگ کی نوبت نہ آئی۔

## سریہ خرار (یا) سریہ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ سریا خرار کا دوسرا نام بتائیں۔

جواب۔ سریہ سعد بن ابی وقاص۔

سوال۔ سریہ خرار کب پیش آیا؟

جواب۔ ذیقعدہ 1 ہجری۔

سوال۔ عیسوی سال کے مطابق تاریخ اور مہینہ بتائیں۔

جواب۔ مئی 623ء۔

سوال۔ سریہ خرار میں مسلمانوں کے لشکر کے امیر کون تھے؟
جواب۔ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ سریہ خرار میں اسلامی لشکر کے علمبردار کون تھے؟
جواب۔ حضرت مقداد بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ سریہ خرار میں اسلامی لشکر کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 20 افراد۔
سوال۔ جنگ کتنے دن لڑی گئی؟
جواب۔ جنگ کی نوبت نہیں آئی۔

## سریہ زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ سریہ زید بن حارث کب پیش آیا؟
جواب۔ جمادالثانی 3 ہجری۔
سوال۔ سریہ زید بن حارث کا مقصد کیا تھا؟
جواب۔ قریش کو معاشی طور پر کمزور کرنا تھا۔
سوال۔ اسلامی لشکر کے امیر کون تھے؟
جواب۔ زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ اسلامی لشکر کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 100 افراد۔
سوال۔ سریہ زید بن حارث میں قریش کا سردار کون تھا؟
جواب۔ فرات بن حیان۔
سوال۔ مسلمانوں نے کہاں قریش کے قافلے کا انتظار کیا؟
جواب۔ مجد کے قریب۔
سوال۔ قریش کے قافلے نے مسلمانوں کو دیکھ کر کیا کیا؟
جواب۔ مال واسباب چھوڑ کر بھاگ گئے۔

سوال۔ آیا یہ صحیح ہے کہ قریش کے سردار فرات بن حیان نے اسلام قبول کرلیا؟
جواب۔ جی ہاں۔

## سریہ ذوالقصہ (۱)

سوال۔ سریہ ذوالقصہ (۱) کب پیش آیا؟
جواب۔ 6 ہجری۔
سوال۔ اسلامی لشکر کتنے افراد پر مشتمل تھا؟
جواب۔ 10۔
سوال۔ اسلامی لشکر کی قیادت کون کر رہے تھے؟
جواب۔ حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ دشمن کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 100۔
سوال۔ دشمن کہاں چھپ کر مسلمانوں پر حملہ آور ہوا؟
جواب۔ اپنی کمین گاہوں میں۔
سوال۔ اس سریے کا نام بتائیں جس میں حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علاوہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے جام شہادت نوش کیا؟
جواب۔ سریہ ذوالقصہ (1)۔

## سریہ ذوالقصہ (2)

سوال۔ سریہ ذوالقصہ (2) کب پیش آیا؟
جواب۔ 6 ہجری۔
سوال۔ اسلامی لشکر کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 40۔
سوال۔ اسلامی لشکر کی قیادت کون کر رہے تھے؟
جواب۔ حضرت عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

۔ اسامی لشکر نے کہاں چھاپہ مارا؟

جواب۔ بنو ثعلبہ۔

سوال۔ بنو ثعلبہ نے جوابی کاروائی میں کیا حکمت عملی اپنائی؟

جواب۔ سب بھاگ گئے۔

سوال۔ مسلمانوں کے ہاتھ کیا لگا؟

جواب۔ ایک آدمی اور مال مویشی۔

❖❖❖❖❖

# الفقہ

سوال۔ "اصول الشاشی" کس نے لکھی ہے؟

جواب۔ نظام الدین الشاشیؒ

سوال۔ "اصول الشاشی" کے مصنف نے اس کتاب کا کیا نام رکھا تھا؟

جواب۔ الخمسین۔

سوال۔ "اصول الشاشی" کا نام الخمسین کس وجہ سے رکھا گیا؟

جواب۔ کتاب لکھتے وقت مصنف کی عمر پچاس برس تھی۔

سوال۔ مصنف "اصول الشاشی" کو الشاشی کس نسبت سے کہا جاتا ہے؟

جواب۔ شہر "شاش" کے باشندہ تھے۔

سوال۔ نظام الدین الشاشیؒ کس فقہی مسلک کے پیروکار تھے؟

جواب۔ حنفی۔

سوال۔ لفظ "اصول" کا واحد لکھیں۔

جواب۔ اصل۔

سوال۔ فقہ کے لغوی معنی کیا ہیں؟

جواب۔ سمجھ بوجھ۔

سوال۔ علم اصول فقہ کا موضوع کیا ہے؟

جواب۔ ادلہ اربعہ۔

سوال۔ اصول فقہ کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ اصول فقہ میں سے وہ کونسا اصل ہے کہ جس کو بنیادی حیثیت حاصل نہیں ہے؟

جواب۔ قیاس۔

سوال۔ "اصول الشاشی" کی البحث الاول میں مصنف نے کس اصل پر بحث کی ہے؟

جواب۔ کتاب اللہ۔

سوال۔ وہ لفظ جو بطور انفراد ایک معنی معلوم یا مسمی معلوم کے لیے وضع کیا گیا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ خاص۔

سوال۔ جو لفظ صرف ذات پر دلالت کرے اور ذات کے ساتھ کسی وصف کا لحاظ نہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مطلق۔

سوال۔ وہ لفظ جو افراد کی ایک جماعت کو شامل ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ عام۔

سوال۔ جو لفظ ایسی ذات پر دلالت کرے کہ جس کے ساتھ کوئی وصف بھی ملحوظ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مقید۔

سوال۔ عام کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ عام کی پہلی قسم کو عام مخصوص منہ البعض کہا جاتا ہے۔ دوسری قسم کا نام بتائیں۔

جواب۔ عام غیر مخصوص منہ البعض۔

سوال۔ خاص کا حکم کیا ہے؟

جواب۔ اس پر عمل لا محالہ واجب ہے۔ اگر خبر واحد کے ساتھ تعارض آ جائے تو تطبیق کی صورت میں دونوں واجب العمل ہونگے ورنہ کتاب اللہ کے خاص پر عمل کیا جائے گا اور خبر واحد کو احترام سے چھوڑ دیا جائے گا۔

سوال۔ عام غیر مخصوص منہ البعض کا کیا حکم ہے؟

جواب۔ اس پر عمل لا محالہ واجب ہے۔

سوال۔ خاص کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ فرد خاص اور نوع خاص کے علاوہ خاص کی تیسری قسم کونسی ہے؟

جواب۔ جنس خاص۔

سوال۔ عام ہر وہ لفظ ہے کہ جو افراد کی ایک جماعت کو شامل ہو۔ یہ شامل ہونا ایک تو لفظاً ہو سکتا ہے دوسری صورت کیا ہے؟

جواب۔ معنًی۔

سوال۔ اگر خاص کے مقابل خبر واحد یا قیاس آجائے تو کیا کیا جائے گا؟

جواب۔ اگر تطبیق ممکن ہو تو دونوں پر عمل ہو گا ورنہ خبر واحد یا قیاس کو چھوڑ دیا جائے گا۔

سوال۔ نماز میں مطلق قرات اور قراتِ سورۃ الفاتحہ کا کیا حکم ہے؟

جواب۔ مطلق قرات فرض ہے اور قراتِ سورۃ الفاتحہ واجب ہے۔

سوال۔ کیا خبر واحد یا قیاس کے ساتھ مطلق کو مقید کرنا جائز ہے؟

جواب۔ احناف کے نزدیک ممنوع ہے اور شوافع کے نزدیک جائز ہے۔

سوال۔ طوافِ کعبہ کے لیے وضو کا ہونا کس درجہ میں ضروری ہے؟

جواب۔ واجب ہے۔

سوال۔ مصنف "اصول الشاشی" کے نزدیک نماز میں تعدیل ارکان کس حد تک ضروری ہے؟

جواب۔ واجب ہے۔

سوال۔ ظہار کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ بیوی کو محرمات ابدیہ سے تشبیہ دینا۔

سوال۔ اگر کوئی لفظ دو یا دو سے زائد ایسے معنوں کے لیے موضوع ہو کہ جو باعتبار حقیقت مختلف ہوں اور معنوں میں سے کسی کو ترجیح نہ ہو تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مشترک۔

سوال۔ اگر ایک لفظ ان معنوں سے ہٹ کر کسی اور معنی میں استعمال ہوتا ہے کہ جن کے لیے واضع نے اسے وضع کیا تھا تو اسے کیا کہیں گے؟

جواب۔ مجاز۔

سوال۔ اگر مشترک کے بعض معانی خود متکلم کے کلام سے راجح ہو جائیں تو اسے کیا کہیں گے؟

جواب۔ مفسر۔

سوال۔ مشترک کا کیا حکم ہے؟
جواب۔ جب اس کا ایک معنی مراد ہو کر متعین ہو جائے تو دوسرا معنی مراد ہونے کا اعتبار ساقط ہو جائے گا۔
سوال۔ مفسر کا کیا حکم ہے؟
جواب۔ اس پر یقیناً عمل واجب ہو گا۔
سوال۔ اگر ایک آدمی نے نکاح کے وقت نصاب کو مہر مقرر کیا اور اس کے پاس بکریوں کا بھی نصاب موجود ہے اور دراہم کا بھی۔ اب دونوں پر سال گزر جانے پر کونسا نصاب مہر سمجھا جائے گا اور کس پر زکواۃ ہو گی؟
جواب۔ دراہم کے نصاب کو مہر سمجھا جائے گا اور بکریوں کے نصاب پر زکواۃ ہو گی۔
سوال۔ وضع القدم کا مجازی معنی کیا ہو گا؟
جواب۔ کسی بھی انداز میں داخل ہونا۔
سوال۔ حقیقت کی کتنی قسمیں ہیں؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ اگر لفظ کا حقیقی معنی مراد لینا ممکن ہی نہ ہو تو اسے کیا کہا جائے گا؟
جواب۔ حقیقت متعذرہ۔
سوال۔ اگر لفظ کا حقیقی معنی مراد لینا ممکن تو ہو لیکن عرفاً مراد نہ لیا جاتا ہو تو اسے کیا کہا جائے گا؟
جواب۔ حقیقتِ مہجورہ۔
سوال۔ اگر لفظ کا حقیقی معنی مراد لینا ممکن بھی ہو اور عرفاً مراد لیا بھی جاتا ہو تو اسے کیا کہیں گے؟
جواب۔ حقیقت مستعملہ۔
سوال۔ حقیقت کی دو قسموں میں تو اتفاق ہے کہ مجازی معنی کی طرف جایا جائے گا۔ تیسری کونسی ہے کہ اس میں امام اعظم ابو حنیفہؒ اور صاحبینؒ میں اختلاف ہے؟
جواب۔ حقیقت مستعملہ۔
سوال۔ مجاز تکلم میں حقیقت کا خلیفہ ہے یا حکم میں؟
جواب۔ امام اعظمؒ کے نزدیک تکلم میں اور صاحبینؒ کے نزدیک حکم میں۔

سوال۔ فقہاء کی اصطلاح میں شیخین سے کون مراد ہیں؟

جواب۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ و امام ابو یوسفؒ۔

سوال۔ فقہاء کی اصطلاح میں طرفین سے کون مراد ہیں؟

جواب۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ و امام محمدؒ۔

سوال۔ فقہاء کی اصطلاح میں صاحبین سے کون مراد ہیں؟

جواب۔ امام ابو یوسفؒ و امام محمدؒ۔

سوال۔ احکام شرع میں استعارہ کتنی قسم کا شائع ہے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ ایک استعارہ تو علت و حکم کے درمیان مناسبت پائے جانے کی وجہ سے ہوتا ہے۔ دوسرا کونسا ہوتا ہے؟

جواب۔ سبب محض اور حکم کے درمیان مناسبت پائے جانے کی وجہ سے۔

سوال۔ وہ کلام کہ جو قوت میں مفسر پر اتنا بڑھ جائے کہ اس کی مخالفت بالکل جائز نہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ محکم۔

سوال۔ وہ چیز کہ جس کے لیے کلام چلایا گیا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ نص۔

سوال۔ وہ کلام کہ جس کے لفظ کی مراد خود متکلم کی طرف سے ظاہر ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ ظاہر۔

سوال۔ وہ کلام کہ جو کئی معانی کا احتمال رکھتا ہو یہاں تک کہ جب تک متکلم خود واضح نہ کرے اس کی مراد واضح نہ ہوتی ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مجمل۔

سوال۔ وہ کلام کہ جس میں کئی معانی کا احتمال ہو اور جب تک متکلم خود واضح نہ کرے اس کی مراد واضح نہ ہوتی ہو اور متکلم کی طرف سے وضاحت کی توقع بھی نہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ متشابہ۔

سوال۔ وہ کلام کہ جس کی حقیقت مخاطب پر اس قدر پوشیدہ ہو کہ وہ اپنے ہم معنی کلاموں میں داخل ہو گیا ہو اور اس کی مراد طلب اور پھر تامل کے بغیر واضح نہ ہوتی ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مشکل۔

سوال۔ ظاہر کا تضاد کیا ہے؟

جواب۔ خفی۔

سوال۔ نص کی ضد کیا ہے؟

جواب۔ مشکل۔

سوال۔ مفسر کی ضد کیا ہے؟

جواب۔ مجمل۔

سوال۔ محکم کی ضد کیا ہے؟

جواب۔ متشابہ۔

سوال۔ کتنی چیزیں ہیں کہ جن کے ذریعے لفظ کے حقیقی معنی کو چھوڑ دیا جاتا ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ وہ چیز کہ جس میں حکم منصوص علیہ کی علت ہونا لغۃً معلوم ہو اور اس میں اجتہاد و استنباط کا بالکل دخل نہ ہو اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ دلالۃ النص۔

سوال۔ وہ چیز کہ جس کے لیے کلام چلایا گیا ہو اور وہ قصداً کلام کی مراد ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ عبارۃ النص۔

سوال۔ وہ چیز کہ جو بغیر کسی زیادتی کے نص کے لفظ سے ثابت ہو اور نہ وہ پوری طرح ظاہر ہو اور نہ اس کے لیے کلام چلایا گیا ہو اسے کیا کہا جائے گا؟

جواب۔ اشارۃ النص۔

سوال۔ نص پر ایسی زیادتی کہ جس کے بغیر نص کا معنی متحقق نہ ہو کیا کہلاتی ہے؟

جواب۔ اقتضاء النص۔

سوال۔ غیر پر کوئی کلام لازم کر دینے کے تصرف کو اصطلاح میں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ امر۔

سوال۔ مامور بہ کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ امر کے ذریعے ثابت ہونے والا واجب یا ادا ہوگا اور یا قضا۔ پھر ادا کی دو قسمیں ہیں ان میں سے ایک ادا کامل ہے دوسری بتائیے۔

جواب۔ ادا قاصر۔

سوال۔ نہی کی دو قسمیں ہیں پہلی قسم نہی عن الافعال الحسیۃ ہے۔ دوسری قسم کا نام بتائیے۔

جواب۔ نہی عن الافعال الشرعیہ۔

سوال۔ واؤ کس قسم کی جمع کے لیے استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ مطلق جمع کے لیے۔

سوال۔ 'فا' کس قسم کی جمع کے لیے استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ جمع مع الترتیب کے لیے۔

سوال۔ 'ثم' کس قسم کی جمع کے لیے استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ جمع مع التاخیر کے لیے۔

سوال۔ واؤ جمع کے علاوہ کس کے لیے استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ حال کے لیے۔

سوال۔ 'فا' جمع کے علاوہ کس کے لیے استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ بیان علت کے لیے۔

سوال۔ 'بل' کس معنی کے لیے استعمل ہوتا ہے؟

جواب۔ تدارک الغلط کے لیے۔

سوال۔ 'لکن' کس معنی کے لیے استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ نفی کے بعد ما قبل کے شبہ کو ہٹانے کے لیے۔

سوال۔ وہ کونسا حرف ہے کہ جو عموماً انتہاء غائت کے لیے استعمال ہوتا ہے البتہ کبھی غائت تک حکم مؤخر ہونے کے معنوں میں بھی استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ اِلیٰ۔

سوال۔ وہ کونسا حرف ہے کہ جو عموماً غایہ کے لیے استعمال ہوتا ہے البتہ کبھی جزا کے لیے اور کبھی صرف عطف کے لیے بھی استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ حتّٰی۔

سوال۔ وہ کونسا حرف ہے جو لزوم یا استعلاء کے معنوں میں اور کبھی کبھی با کے معنوں میں یا شرط کے معنوں میں بھی استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ عَلٰی۔

سوال۔ وہ کونسا حرف ہے کہ جو ظرف کے لیے اور کبھی کبھی شرط کے معنوں میں بھی استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ فی۔

سوال۔ مصنف "اصول الشاشی" کے نزدیک بیان کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ اگر لفظ کا ایک ظاہر معنی ہو لیکن لفظ اس کے غیر کا بھی احتمال رکھتا ہو۔ پھر متکلم بیان کر دے کہ میری مراد ظاہری معنی ہی ہے تو اسے کیا کہا جائے گا؟

جواب۔ بیان تقریر۔

سوال۔ جس بیان کے ذریعے متکلم اپنے کلام کے اس اصل معنی کو بگاڑ دے جو کلام سے بظاہر مفہوم ہوتا ہو اسے کیا کہا جائے گا؟

جواب۔ بیان تغییر۔

سوال۔ وہ بیان کہ جو متکلم کے کلام سے اقتضاء مفہوم ہو اور متکلم کے کلام میں اس بیان کے لیے کوئی لفظ موجود نہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ بیان ضرورۃ۔

سوال۔ وہ سکوت کہ جس کے ذریعے حال متکلم کا بیان ہو جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ بیان حال۔

سوال۔ نسخ کو کس قسم کا بیان کہا جاتا ہے؟

جواب۔ بیان تبدیل۔

سوال۔ مصنف "اصول الشاشی" سے ہٹ کر جمہور علماء نے بیان کی کتنی قسمیں بتلائی ہیں؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ مصنف "اصول الشاشی" نے حدیث کی کتنی اقسام بتائی ہیں؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ "وہ حدیث کہ جو دورِ اول میں خبر واحد کی طرح تھی پھر دورِ ثانی اور ثالث میں اس کی شہرت ہو گئی اور امت نے اسے قبول کر لیا پس وہ متواتر کی طرح ہو گئی اور وہ اے مخاطب! تیرے تک متصل ہو۔" یہ تعریف مصنف "اصول الشاشی" نے حدیث کی کس قسم کی کی ہے؟

جواب۔ مشہور۔

سوال۔ "وہ حدیث کہ جسے ایک آدمی نے ایک آدمی سے یا ایک آدمی نے ایک جماعت سے یا ایک جماعت نے ایک آدمی سے نقل کیا ہو اور اس میں کسی عدد کا اعتبار نہیں جب تک کہ وہ مشہور کے مرتبہ تک نہ پہنچے۔" یہ تعریف مصنف "اصول الشاشی" نے حدیث کی کس قسم کی کی ہے؟

جواب۔ خبر واحد۔

سوال۔ مصنف "اصول الشاشی" نے خبر واحد کو کتنے مقامات پر حجت قرار دیا ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ مصنف "اصول الشاشی" نے کتاب کی البحث الثالث میں کس اصل پر بحث کی ہے؟

جواب۔ اجماع امت۔

سوال۔ اجماع کی پہلی تقسیم میں مصنف "اصول الشاشی" نے کتنی اقسام ذکر کی ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ صحابہ کرامؓ کا کسی مسئلہ پر صراحۃ اجماع کس مرتبہ میں ہے؟
جواب۔ قرآن حکیم کی آیت کے مرتبہ میں۔
سوال۔ کسی مسئلہ پر بعض صحابہؓ کا بالتصریح اور دوسروں کے سکوت کے ساتھ اجماع کس مرتبہ میں ہے؟
جواب۔ حدیث متواتر کے مرتبہ میں۔
سوال۔ جس مسئلہ میں سلف کا کوئی قول نہیں اس میں صحابہؓ کے بعد کے لوگوں کا اجماع کس مرتبہ میں ہے؟
جواب۔ حدیث مشہور کے مرتبہ میں۔
سوال۔ سلف کے اقوال میں سے کسی ایک قول پر اجماع کس مرتبہ میں ہے؟
جواب۔ صحیح خبر واحد کے مرتبہ میں۔
سوال۔ اجماع کی دوسری تقسیم میں مصنف "اصول الشاشی" نے کتنی اقسام ذکر کی ہیں؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ ایسا اجماع کہ جس میں حادثہ کے حکم میں بہت سی آراء جمع ہو جائیں مگر علت میں اختلاف ہو تو اسے کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ اجماع مرکب۔
سوال۔ ایسا اجماع کہ جس میں حادثہ کے حکم میں بہت سی آراء جمع ہو جائیں اور علت بھی مشترک ہو متعدد نہ ہوں تو اسے کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ اجماع غیر مرکب۔
سوال۔ "اصول الشاشی" نے صحت قیاس کی کتنی شرائط بیان کی ہیں؟
جواب۔ 5۔
سوال۔ قیاس کی علت کتنی چیزوں سے معلوم ہوتی ہے؟
جواب۔ 4۔
سوال۔ قیاس پر کتنی قسم کے سوالات متوجہ ہوتے ہیں؟
جواب۔ 8۔

سوال۔ وہ حکم شرعی جو ایسی قطعی دلیل سے ثابت ہو جس میں کسی قسم کا شبہ نہ ہو اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ فرض۔

سوال۔ وہ حکم شرعی کہ جو ایسی دلیل سے ثابت ہو کہ جس میں شبہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ واجب۔

سوال۔ وہ پسندیدہ طریقہ کہ جس کو شریعت میں اختیار کیا گیا ہو خواہ وہ نبی کریم ﷺ سے ثابت ہو اور خواہ حضراتِ صحابہ کرامؓ سے۔ اسے کیا کہیں گے؟

جواب۔ سنت۔

سوال۔ وہ عبادت کہ جو فرائض وواجبات پر زائد ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ نفل۔

سوال۔ فقہ اسلامی کے بنیادی ماخذ کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ ماخذ فقہ ہونے کی حیثیت سے قرآنِ حکیم نے کتنے اصولوں کو مدنظر رکھا ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ ماخذ فقہ ہونے کے لحاظ سے قران حکیم کا یہ اصول ہے کہ اس نے کوئی بھی ایسا اصول یا قانون نہیں بنایا کہ جس پر عمل لوگوں کے لیے ناممکن ہو۔ قرآن حکیم کے اس اصول کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ عدم حرج۔

سوال۔ ماخذ فقہ ہونے کے لحاظ سے قرآن حکیم کا یہ اصول ہے کہ اس نے تمام قوانین انتہائی واضح اور آسان پیرائے میں بیان کیے ہیں تاکہ کسی کو سمجھنے میں دقت نہ ہو نیز یہ کہ احکامات انتہائی محدود رکھے ہیں تاکہ ان سب پر عمل گراں نہ گزرے۔ قرآن حکیم کے اس اصول کو کیا نام دیا جاتا ہے؟

جواب۔ قلت تکلیف۔

سوال۔ ماخذِ فقہ ہونے کے لحاظ سے قرآن حکیم کا اصول ہے کہ اس نے معاشرہ میں موجود برائیوں کا خاتمہ بڑی حکمت سے آہستہ آہستہ کیا کہ اچانک تبدیلی کو ہو سکتا ہے معاشرہ قبول نہ کر سکے۔ قرآن حکیم کے اس اصول کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ تدریج۔

سوال۔ جمہور اہل سنت والجماعت کا اجماع کے متعلق کیا نظریہ ہے؟

جواب۔ اجماع حجت ہے۔

سوال۔ تشیع کا اجماع کے متعلق کیا نظریہ ہے؟

جواب۔ اجماع حجت نہیں ہے البتہ اگر اس میں امام معصوم کا قول بھی شامل ہو تب حجت ہے۔

سوال۔ معتزلہ کے فرقہ نظامیہ کا اجماع کے متعلق کیا نظریہ ہے؟

جواب۔ اجماع حجت نہیں ہے۔

سوال۔ خوارج کا اجماع کے متعلق کیا نظریہ ہے؟

جواب۔ عموماً اجماع کو حجت تسلیم کرتے ہیں البتہ ان میں سے بعض نے اس کی حجت کا انکار کیا۔

سوال۔ بنیادی طور پر اجماع کی دو قسمیں ہیں سندی اور مذہبی۔ بتایئے اجماع مرکب اور اجماع غیر مرکب ان میں سے کس کی اقسام ہیں؟

جواب۔ اجماع مذہبی کی۔

سوال۔ ارکانِ قیاس کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔ علت، حکم، مقیس، مقیس علیہ

سوال۔ دلائل شرعیہ ثلاثہ میں سے اس دلیل کو کیا کہا جاتا ہے کہ جس میں سے استنباط کیا جائے؟

جواب۔ اصل۔

سوال۔ اس مسئلہ کو کیا کہا جاتا ہے کہ جس کا واضح حکم دلائل شرعیہ ثلاثہ سے نہ ملے اور اسے ان میں سے استنباط کیا جائے؟

جواب۔ فرع۔

سوال۔ اس قدرِ مشترک کو کیا کہا جاتا ہے کہ جس کی بناء پر اصل سے فرع پر حکم لگایا جاتا ہے؟

جواب۔ علت۔

سوال۔ اس فیصلہ اور فتویٰ کو کیا کہتے ہیں کہ جو اصل پر قیاس کرتے ہوئے فرع کے لیے نافذ العمل قرار دیا جائے؟

جواب۔ حکم۔

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ 80 ہجری، کوفہ۔

سوال۔ امام مالکؒ کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ 93 ہجری، مدینہ۔ — 179 وفات

سوال۔ امام شافعیؒ کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ 150 ہجری، غزہ۔ — 204 فوت

سوال۔ امام احمد بن حنبلؒ کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ 164 ہجری، بغداد۔ 241

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کا سن وفات بتایئے۔

جواب۔ 140 ہجری۔

سوال۔ امام مالکؒ کا سن وفات بتائیں۔

جواب۔ 179 ہجری۔

سوال۔ امام شافعیؒ کا سن وفات بتائیں۔

جواب۔ 204 ہجری۔

سوال۔ امام احمد بن حنبلؒ کا سن وفات بتائیں۔

جواب۔ 241 ہجری۔

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کا اصل نام بتلائیں۔

جواب۔ نعمان بن ثابتؒ۔

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کو کس صحابی رسول سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا؟

جواب۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ابو حفص کبیرؒ نے امام اعظم ابو حنیفہؒ کے شیوخ کی کیا تعداد بتائی ہے؟

جواب۔ 4000۔

سوال۔ 120 ہجری میں امام اعظم ابو حنیفہؒ نے اپنے کس شیخ کی وفات کے بعد اس کی مسند سنبھالی؟

جواب۔ امام حمادؒ۔

سوال۔ 146 ہجری میں کس عباسی خلیفہ نے امام اعظم ابو حنیفہؒ کو جیل بھیجا اور کوڑوں سے پٹوایا؟

جواب۔ ابو جعفر منصور۔

سوال۔ 150 ہجری میں جب امام اعظم ابو حنیفہؒ کا جنازہ جیل سے اٹھا تو آپؒ کے جنازہ سے متاثر ہو کر کتنے عیسائیوں نے کلمہ پڑھا؟

جواب۔ 10000۔

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کی علمی مجلس کتنے افراد پر مشتمل تھی؟

جواب۔ 40۔

سوال۔ امام مالکؒ نے کتنے شیوخ سے اجازت کے بعد مسند تدریس وافتاء سنبھالی؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ خلیفہ منصور کے عہد میں اس کے کس چچازاد بھائی نے امام مالکؒ کو کوڑوں سے پٹوایا اور آپؒ کے بازو کندھوں سے کھچوا دیے۔ جس پر بعد میں منصور نے معذرت کی؟

جواب۔ جعفر۔

سوال۔ امام شافعیؒ نے امام مالکؒ سے کونسی کتاب پڑھی تھی؟

جواب۔ مؤطا۔

سوال۔ امام شافعیؒ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ محمد بن ادریس۔

سوال۔ امام شافعیؒ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو عبداللہ۔

سوال۔ شافع کون تھے کہ جن کی نسبت سے امام شافعیؒ مشہور ہوئے؟

جواب۔ یہ آپؒ کے اجداد میں سے ایک صحابی تھے۔

سوال۔ امام شافعیؒ نے احناف کے کس مشہور امام سے استفادہ کیا؟

جواب۔ امام محمدؒ۔

سوال۔ امام شافعیؒ ہارون الرشید کے عہد میں کس علاقہ کے والی بنائے گئے؟
جواب۔ نجران۔
سوال۔ امام احمد بن حنبلؒ کے والد کا نام کیا تھا؟
جواب۔ محمد بن حنبل۔
سوال۔ امام احمد بن حنبلؒ نے باقی آئمہ ثلاثہ میں سے کس سے براہ راست کسب فیض کیا؟
جواب۔ امام شافعیؒ سے۔
سوال۔ امام احمد بن حنبلؒ نے فقہ حنفی کے کس ممتاز عالم سے استفادہ کیا؟
جواب۔ امام ابو یوسفؒ۔
سوال۔ امام احمد بن حنبلؒ کو کس عباسی خلیفہ کے دور میں بیڑیاں پہنا کر خلیفہ کی طرف لے جایا گیا لیکن راستہ میں ہی خلیفہ کے مرنے کی اطلاع ملی؟
جواب۔ مامون الرشید۔
سوال۔ کس عباسی خلیفہ نے امام احمد بن حنبلؒ کے ننگے بدن پر کوڑے برسوائے؟
جواب۔ معتصم۔
سوال۔ کس عباسی خلیفہ نے امام احمد بن حنبلؒ کو جلاوطن کیا؟
جواب۔ واثق باللہ۔
سوال۔ کس عباسی خلیفہ کے دور میں امام احمد بن حنبلؒ کی آزمائش کا دور ختم ہوا اور اس نے آپؒ کی قدر اور تعظیم کی؟
جواب۔ متوکل علی اللہ۔
سوال۔ شیعیت کی ابتداء کس خلیفہ کے دور میں ہوئی؟
جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ فقہ جعفریہ کس امام کی طرف منسوب کی جاتی ہے؟
جواب۔ جعفر صادقؒ۔
سوال۔ فقہ ظاہری کے بانی و امام کون تھے؟
جواب۔ داؤد ظاہری۔

سوال۔ داؤد ظاہری کے علاوہ فقہ ظاہری کے ایک اور مشہور امام کا نام بتائیں۔

جواب۔ امام ابن حزم ظاہری۔

سوال۔ مارچ 1949ء میں مولانا شبیر احمد عثانی کی کوششوں سے کونسی قرار داد منظور ہوئی؟

جواب۔ قرار دادِ مقاصد۔

سوال۔ علماء کے بائیس نکات جس اجلاس میں طے کیے گئے اس کی صدارت کون کر رہا تھا؟

جواب۔ مولانا سید سلیمان ندویؒ۔

سوال۔ بدایۃ المجتہد کے مصنف کا نام بتائیں۔

جواب۔ علامہ ابن رشدؒ۔

سوال۔ علامہ ابن رشدؒ کس فقہی مسلک سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ مالکی۔

سوال۔ ہدایۃ المجتہد کی کتاب "النکاح" کتنے ابواب پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ جمہور کا نکاح کے متعلق کیا نظریہ ہے؟

جواب۔ مندوب الیہ ہے۔

سوال۔ خطبۂ النکاح کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ پیغام نکاح۔

سوال۔ نکاح کے پیغام پر پیغام بھیجنے کی ممانعت کب سے ہے؟

جواب۔ جب دونوں ایک دوسرے کی طرف مائل ہو چکے ہوں۔

سوال۔ امام مالکؒ کے نزدیک اپنی منگیتر کو دیکھنے کے متعلق کیا حکم ہے؟

جواب۔ چہرے اور ہاتھوں کا دیکھنا جائز ہے۔

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کے نزدیک اپنی منگیتر کو دیکھنے کے متعلق کیا حکم ہے؟

جواب۔ چہرے، ہاتھوں اور پاؤں کا دیکھنا جائز ہے۔

سوال۔ کیا نکاح کے وقت باکرہ کی رضا اور انکار سکوت سے تسلیم کیے جاسکتے ہیں؟

جواب۔ رضا سکوت سے تسلیم ہے انکار نہیں۔

سوال۔ کس قسم کی بیٹی پر باپ کا نکاح پر مجبور کرنے کا حق نہ ہونے پر اتفاق ہے؟

جواب۔ بالغ ثیبہ۔

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کے نزدیک طرفین میں سے کسی ایک کے نکاح میں قبولیت میں تاخیر کرنے کی کیا حیثیت ہے؟

جواب۔ مطلق جائز ہے۔

سوال۔ امام مالکؒ کے نزدیک طرفین میں سے کسی ایک کے نکاح میں قبولیت میں تاخیر کرنے کی کیا حیثیت ہے؟

جواب۔ معمولی تاخیر جائز ہے۔

سوال۔ امام شافعیؒ کے نزدیک طرفین میں سے کسی ایک کے نکاح میں قبولیت میں تاخیر کرنے کی کیا حیثیت ہے؟

جواب۔ مطلق ممنوع ہے۔

سوال۔ کس امام کے نزدیک عورت بغیر ولی کے اپنا نکاح اپنے کفو میں کر سکتی ہے؟

جواب۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ۔

سوال۔ ولی کی ولایت صحیح ہونے کے متعلق کونسی تین صفات اتفاقی ہیں؟

جواب۔ اسلام، بلوغ اور مذکر ہونا۔

سوال۔ ولی کی ولائت کے متعلق کتنی صفات میں فقہاء کا اختلاف ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ ولی کی ولائت کے لیے حریت، عدالت اور عقل میں سے کونسی صفت اختلافی ہے؟

جواب۔ تینوں۔

سوال۔ ولی اقرب غائب ہونے کی صورت میں امام مالکؒ کے نزدیک ولائت کس کی طرف منتقل ہو گی؟

جواب۔ ولی ابعد کی طرف۔

سوال۔ ولی اقرب غائب ہونے کی صورت میں امام شافعیؒ کے نزدیک ولائت کس کی طرف منتقل ہو گی؟

جواب۔ سلطان کی طرف۔

سوال۔ کس امام کے نزدیک مہر مثل امور کفایت میں سے ہے؟

جواب۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ۔

سوال۔ خفیہ نکاح جائز نہ ہونا اتفاقی ہے۔ بتائیے کس امام کے نزدیک دو گواہوں اور وصی کی خفیہ گواہی کا نکاح بھی خفیہ نکاح ہے؟

جواب۔ امام مالکؒ۔

سوال۔ علامہ ابن رشدؒ نے مہر کے متعلق کتنے عنوانات کے تحت بحث کی ہے؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کے نزیدک مہر کی کم سے کم مقدار کیا ہے؟

جواب۔ 10 درہم۔

سوال۔ امام مالکؒ کے نزدیک مہر کی کم سے کم مقدار کیا ہے؟

جواب۔ 3 درہم۔

سوال۔ امام شافعیؒ کے نزدیک مہر کی کم سے کم مقدار کیا ہے؟

جواب۔ جو چیز بھی ثمن اور قیمت بن سکتی ہو خواہ معمولی ہو۔

سوال۔ امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک مہر کی کم سے کم مقدار کیا ہے؟

جواب۔ جو چیز بھی ثمن اور قیمت بن سکتی ہو خواہ معمولی ہو۔

سوال۔ اگر مہر مقرر ہو چکا ہو اور دخول سے پہلے طلاق ہو تو کتنا مہر لازم آئے گا؟

جواب۔ نصف۔

سوال۔ شریعت کی رو سے عورت مرد کے لیے کتنی وجوہ سے حلال ہوتی ہے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ نکاح سے دائمی موانع کہ جن پر اتفاق ہے وہ کتنے ہیں؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ نکاح سے دائمی موانع کہ جن کے متعلق اختلاف ہے وہ کتنے ہیں؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ نکاح سے غیر دائمی موانع کتنے ہیں؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ نکاح سے کل موانع کتنے ہیں؟

جواب۔ 14۔

سوال۔ قرآن حکیم میں کتنی قسم کی عورتوں کو نسب کی وجہ سے حرام قرار دیا گیا ہے؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ مصاہرت کی وجہ سے کتنی قسم کی عورتیں حرام ہوتی ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ نکاح کے موجباتِ خیار کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ بدایۃ المجتہد کی کتاب "النکاح" کے تیسرے باب میں کتنی فصول ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ امام اعظمؒ کے نزدیک کتنے عیوب کی بناء پر نکاح رد ہو سکتا ہے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ اصحابِ امام مالکؒ کا کتنے عیوب کی بناء پر نکاح رد ہونے پر اتفاق ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ اصحاب امام مالکؒ کا کتنے عیوب کی بناء پر نکاح رد ہونے میں اختلاف ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ امام شافعیؒ کے نزدیک کتنے عیوب کی بناء پر نکاح رد ہو سکتا ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ کس امام کے نزدیک مہر کی تنگدستی کی وجہ سے زوجین میں تفریق نہیں کرائی جائے گی؟

جواب۔ امام اعظمؒ۔

سوال۔ کس امام کے نزدیک نفقہ نہ دے سکنے کی وجہ سے زوجین میں تفریق نہیں کرائی جائے گی؟

جواب۔ امام اعظمؒ۔

سوال۔ کس امام کے نزدیک مفقود الخبر شوہر کی بیوی حاکم کے سامنے معاملہ پیش کرنے کے بعد چار سال مزید انتظار کر کے چار ماہ دس دن کی عدت گزارے گی اور نکاح ثانی کے لیے حلال ہو گی؟

جواب۔ امام مالکؒ۔

سوال۔ ایک آزاد آدمی کے نکاح میں ایک لونڈی ہو تو اس لونڈی کے آزاد ہو جانے پر کس امام کے نزدیک اسے نکاح برقرار رکھنے یا نہ رکھنے کا اختیار حاصل ہو جائے گا؟

جواب۔ امام اعظمؒ۔

سوال۔ کس امام کے نزدیک شریعت میں نفقہ کی مقدار مقرر ہے؟

جواب۔ امام شافعیؒ۔

سوال۔ ایک باکرہ اور ایک ثیبہ بیوی ہونے کی صورت میں بعض آئمہ باکرہ کے پاس سات دن اور ثیبہ کے پاس تین دن قیام کے قائل ہیں۔ کس امام کے نزدیک قیام مساوی ہی ہو گا؟

جواب۔ امام اعظمؒ۔

سوال۔ اگر بچہ چھوٹا ہو اور شوہر بیوی کو طلاق دے دے تو جمہور فقہاء کے نزدیک بچے کی پرورش کس کے ذمہ ہو گی؟

جواب۔ ماں کے ذمہ۔

سوال۔ کتنی قسم کے نکاحوں پر واضح ممانعت وارد ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ دو آدمی ایک دوسرے کی زیر سرپرستی لڑکیوں سے اس طرح نکاح کر لیتے ہیں کہ سوائے جنسی انتفاع کے تبادلے کے کوئی اور مہر مقرر نہ ہو تو اس نکاح کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ نکاح الشغار۔

سوال۔ امام اعظمؒ کس صورت میں نکاح شغار کو صحیح قرار دیتے ہیں؟

جواب۔ مہر مثل مقرر کرنے سے۔

سوال۔ اگر ایک محدود وقت کے لیے کچھ مہر مقرر کر کے نکاح کیا جائے تو اس نکاح کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ نکاح المتعہ۔

سوال۔ جس نکاح سے مقصود مطلقہ ثلاثہ کا حلالہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ نکاح المحلل۔
سوال۔ بدایۃ المجتہد کی کتاب "الطلاق" میں کلام کو کتنے جملوں میں تقسیم کیا گیا ہے؟
جواب۔ 4۔
سوال۔ رجوع کا اختیار ہونے یا نہ ہونے کے لحاظ سے طلاق کی کتنی قسمیں ہیں؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ جمہور کے نزدیک اکٹھی دی ہوئی تین طلاقوں کا کیا مسئلہ ہے؟
جواب۔ تین طلاقیں واقع ہوں گی۔
سوال۔ غلامی میں اختیارِ طلاق تین سے دو کا ہو جانے پر اتفاق ہے۔ بتایئے امام مالکؒ اور امام شافعیؒ کے نزدیک غلامی کس کی مؤثر ہو گی؟
جواب۔ خاوند کی۔
سوال۔ طلاقِ سنت کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ مدخولہ بیوی کو ایسے طہر میں طلاق دینا کہ جس میں مباشرت نہ کی ہو۔
سوال۔ مطلق طلاق کے الفاظ کتنی قسم کے ہوتے ہیں؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ طلاق مقید میں قید کتنی قسم کی ہوتی ہے؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ کیا طلاق رجعی میں رجوع کے لیے عدت کے اندر ہونا اور عورت کی رضامندی شرط ہے؟
جواب۔ عدت کے اندر ہونا شرط ہے عورت کی رضامندی شرط نہیں۔
سوال۔ مطلقہ غیر مدخولہ اور حاملہ کی عدت بتایئے۔
جواب۔ مطلقہ غیر مدخولہ کی کچھ نہیں اور حاملہ کی وضع حمل۔
سوال۔ بدایۃ المجتہد کی کتاب "الاقضیہ" کتنے ابواب پر مشتمل ہے؟
جواب۔ 6۔
سوال۔ بدایۃ المجتہد کی کتاب "الاقضیہ" کے پہلے باب میں کس چیز کے متعلق بحث کی گئی ہے؟
جواب۔ قاضی کی اہلیت اور شرائط کے متعلق۔

سوال۔ بدایۃ المجتہد کی کتاب "الاقضیہ" کے دوسرے باب میں کس چیز کے متعلق بحث کی گئی ہے؟

جواب۔ ان معاملات کے متعلق کہ جن میں قاضی فیصلہ کر سکتا ہے۔

سوال۔ بدایۃ المجتہد کی کتاب "الاقضیہ" کے تیسرے باب میں کس چیز کے متعلق بحث کی گئی ہے؟

جواب۔ ان چیزوں سے متعلق کہ جن سے فیصلہ ہوتا ہے۔

سوال۔ بدایۃ المجتہد کی کتاب "الاقضیہ" کے الباب الثالث میں کتنی فصول ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ علامہ ابن رشدؒ نے گواہ کی قبولیت کے متعلق کتنی شرائط بتائی ہیں؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ شہادت، قسم اور اقرار کے علاوہ چوتھی چیز کونسی ہے کہ جس سے فیصلہ ہوتا ہے؟

جواب۔ انکار۔

سوال۔ بدایۃ المجتہد کی کتاب "الاقضیہ" کے چھٹے باب میں کس چیز کے متعلق بحث کی گئی ہے؟

جواب۔ فیصلہ کے وقت کے متعلق۔

سوال۔ 2 عورتوں کی گواہی کو کتنے مردوں کے برابر قرار دیا گیا ہے؟

جواب۔ 1۔

❖❖❖❖❖

# نامور فقہائے اسلام

## امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ

سوال۔ حنفی مکتب فکر کے بانی کا نام بتائیں؟
جواب۔ حضرت نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۔ حضرت نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ کی کنیت کیا ہے؟
جواب۔ ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۔ حضرت نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ کا لقب کیا ہے؟
جواب۔ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۔ حضرت نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ کب پیدا ہوئے؟
جواب۔ 80 ہجری۔
سوال۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ عراق کے ایک مشہور شہر میں پیدا ہوئے آپ شہر کا نام بتا دیں۔
جواب۔ کوفہ۔
سوال۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا تعلق کس نسل سے تھا؟
جواب۔ فارسی۔
سوال۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ عراق میں پیدا ہوئے بتائیں اس وقت عراق کا حکمران کون تھا؟
جواب۔ اموی خلیفہ عبد المالک بن مروان۔
سوال۔ اس زمانے میں عراق کا گورنر کون تھا؟
جواب۔ حجاج بن یوسف۔
سوال۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی زندگی کے کتنے سال بنوامیہ کے عہد میں گزارے؟
جواب۔ 52۔
سوال۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی زندگی کے کتنے سال بنو عباس کے عہد میں گزارے؟
جواب۔ 18۔

سوال۔ اُس واحد امام کا نام بتائیں جنہیں تابعی ہونے کا شرف حاصل ہے۔

جواب۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نامی صحابی کو کس امام نے دیکھا؟

جواب۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۔ احادیث کا ایک بڑا مجموعہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے آپ نام بتادیں۔

جواب۔ جامع المسانید۔

سوال۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ حضرت حماد بن سلمہ رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد تھے بتایئے کتنے سال ان کی صحبت میں گزارے؟

جواب۔ 18۔

سوال۔ امام حماد بن سلمہ رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد لوگوں نے ان کی مسند امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کو سونپ دی۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اس مسند پر کتنے سال تک درس و تدریس کا کام سرانجام دیا جو آج فقہ حنفی کی بنیاد ہے؟

جواب۔ 30۔

سوال۔ ان تیس سال کے عرصے میں امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے کتنے ہزار قانونی مسائل کے جواب دیے؟

جواب۔ 60 ہزار بعض نے 83 ہزار لکھا ہے۔

سوال۔ یہ قانونی مسائل اور اُن کے جوابات کس نام سے مشہور ہیں؟

جواب۔ کتب ابی حنیفہ۔

سوال۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے علم لغت، نحو، تفسیر، علم کلام، حدیث اور علم بلاغت کے ائمہ فن پر مشتمل چالیس علماء کی ایک مجلس قائم کی جس نے بارہ لاکھ نوے ہزار مسائل مدون کیے آپ عرصہ بتادیجیے۔

جواب۔ 30 سال۔

سوال۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 150 ہجری۔

سوال۔ امام ابو حنیفہؒ کے مشہور شاگرد کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ درج ذیل اسماء گرامی کس امام کے شاگرد ہیں؟

۱۔ ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم انصاری

۲۔ زفر بن ہزیل بن قیس کوفی

۳۔ محمد بن حسن بن خرمد شیبانی

۴۔ حسن بن زیاد لوئی کوفی

جواب۔ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۔ امام ابو یوسف کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 112 ہجری۔

سوال۔ زفر بن ہذیل بن قیس کوفی کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 110 ہجری۔

سوال۔ امام ابو یوسف کب فوت ہوئے؟

جواب۔ 182 ہجری۔

سوال۔ امام زفرؒ کب فوت ہوئے؟

جواب۔ 158 ہجری۔

سوال۔ امام محمدؒ کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ واسط۔

سوال۔ امام محمدؒ کی تاریخ پیدائش کیا ہے؟

جواب۔ 132 ہجری۔

سوال۔ امام محمدؒ کی تاریخ وفات کیا ہے؟

جواب۔ 189 ہجری۔

سوال۔ حسن بن زیاد کی وفات کب ہوئی؟

جواب۔ 204 ہجری۔

# امام مالک رحمۃ اللہ علیہ

سوال۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا اسم گرامی کیا تھا؟

جواب۔ حضرت مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو عبد اللہ۔

سوال۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 93 ہجری۔

سوال۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے والد کہاں کے رہنے والے تھے؟

جواب۔ عرب۔

سوال۔ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے دادا تابعین میں سے بہت بڑے عالم تھے نام بتائیں۔

جواب۔ مالک بن ابی عامر رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۔ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا مجموعہ احادیث کس نام سے مشہور ہے؟

جواب۔ مؤطا امام مالک۔

سوال۔ مجموعہ احادیث "مؤطا امام مالک" امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے کتنے سال کی محنت سے مرتب کیا؟

جواب۔ 40۔

سوال۔ "مؤطا امام مالک" میں کل احادیث کی تعداد بتائیں؟

جواب۔ 1720۔

سوال۔ ان میں سے مرفوع احادیث کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 600۔

سوال۔ ان میں سے مرسل احادیث کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 222۔

سوال۔ ان میں سے موقوف احادیث کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 613۔

سوال۔ ان میں سے مقطوع (اقوال تابعین) کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 285۔

سوال۔ کتنے عباسی خلفاء امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں حاضر ہوئے اور ان سے مؤطا پڑھی؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ ان تین عباسی خلفاء کے نام بتائیں۔

جواب۔ ہارون الرشید، امین اور مامون۔

سوال۔ ہارون الرشید اور امین اور مامون میں کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ باپ بیٹے۔

## امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا پورا نام کیا تھا؟

جواب۔ محمد بن ادریس شافعی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو عبد اللہ۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا سن ولادت بتائیں۔

جواب۔ 150 ہجری۔

سوال۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ کا تعلق کونسے قبیلے سے تھا؟

جواب۔ قبیلہ ازد۔

سوال۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ جب کم سنی میں یتیم ہوگئے تو والدہ آپؒ کو کہاں لے گئی؟

جواب۔ مکہ مکرمہ۔

سوال۔ آپؒ نے کتنے سال کی عمر میں مؤطا امام مالک حفظ کرلی تھی؟

جواب۔ 13۔

سوال۔ اصولِ فقہ کے قواعد سب سے پہلے کس نے مرتب کیے؟

جواب۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے کل کتنی کتابیں لکھیں؟

جواب۔ 113۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور کتابوں کے نام لکھیں۔

جواب۔ الرسالہ اور کتاب الام۔

سوال۔ اصول فقہ پر کھل کر بحث آپ رحمۃ اللہ علیہ نے کونسی کتاب میں کی ہے؟

جواب۔ الرسالہ۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے قرآن، حدیث، خبر واحد، اجماع اور اجتہاد کے موضوع پر تفصیلات کس کتاب میں بیان کی ہیں؟

جواب۔ الرسالہ۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کونسی کتاب میں فقہی مسائل اور احکام جمع کر دیے ہیں؟

جواب۔ کتاب الام۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی "کتاب الام" کتنی جلدوں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 204 ہجری۔

سوال۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہاں وفات پائی؟

جواب۔ مصر۔

## امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ

سوال۔ امام حنبل رحمۃ اللہ علیہ کا اسم گرامی کیا تھا؟

جواب۔ احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابو عبد اللہ۔

سوال۔ احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 164 ہجری۔

سوال۔ احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ بغداد۔

سوال۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ والدین کی طرف سے خاص عربی النسل تھے قبیلے کا نام بتادیں۔

جواب۔ شیبان۔

سوال۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی شاگردی کہاں جاکر اختیار کی؟

جواب۔ حجاز۔

سوال۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی ممتاز تصنیف کا نام بتائیں۔

جواب۔ مسند امام احمد۔

سوال۔ مسند امام احمد میں کل کتنی احادیث تھیں؟

جواب۔ 30000۔

سوال۔ "مسند امام احمد" میں امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے بیٹے عبداللہ نے کتنی احادیث کا اضافہ کیا؟

جواب۔ 10000۔

سوال۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے ستر ہزار مسائل کا جواب کن الفاظ سے دیا ہے؟

جواب۔ اخبرنا وحدثنا۔

سوال۔ جب "خلق قرآن" کا فتنہ اُٹھا تو امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے کتنے عباسی خلفاء سے حق کی جنگ لڑی؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 241 ہجری۔

❖❖❖❖❖

# ارکانِ اسلام

## (نماز)

سوال۔ ارکانِ اسلام کی تعداد بتائیں۔
جواب۔ 5۔
سوال۔ کلمہ طیبہ کے علاوہ کس کلمہ میں لا الہ الا اللہ کے الفاظ آئے ہیں؟
جواب۔ کلمہ شہادت
سوال۔ کلمہ طیبہ میں کتنے نقطے ہیں؟
جواب۔ ایک بھی نہیں۔
سوال۔ نماز ارکان اسلام کا کونسا رکن ہے؟
جواب۔ دوسرا۔
سوال۔ ارکان اسلام میں سے کتنے ارکان کا تعلق عبادت سے ہے؟
جواب۔ 4۔
سوال۔ نماز کونسی زبان کا لفظ ہے؟
جواب۔ فارسی۔
سوال۔ نماز کے معنی کیا ہیں؟
جواب۔ فکر اور فرمانبرداری۔
سوال۔ قرآن کریم کی اس سورۃ کا نام بتائیں جس میں بے نمازیوں کے لیے بڑی خرابی کا ذکر کیا گیا ہے؟
جواب۔ سورۃ الماعون۔
سوال۔ اگر وضو یا غسل کے لیے پانی میسر نہ ہو تو کیا کیا جاتا ہے؟
جواب۔ تیمم۔
سوال۔ نماز کے لیے عربی میں کون سا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟
جواب۔ صلاۃ کا لفظ۔

سوال۔ تیمم کا حکم کب آیا؟

جواب۔ 4 ہجری۔

سوال۔ ہر بالغ و عاقل مسلمان پر دن میں کتنی نمازیں فرض ہیں؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ وضو کے فرائض کی تعداد لکھیں۔

جواب۔ 4۔

سوال۔ سورۂ طٰہٰ کی کس آیت میں اپنے گھر والوں کو بھی نماز کا حکم دینے کو کہا گیا ہے؟

جواب۔ آیت نمبر 132۔

سوال۔ وضو کے فرائض کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ وضو کی سنتیں کتنی ہیں؟

جواب۔ 15۔

سوال۔ وضو کے مستحبات کتنے ہیں؟

جواب۔ 14۔

سوال۔ وضو کے مکروہات کتنے ہیں؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ ارکان اسلام میں رکن اعظم کس کو کہتے ہیں؟

جواب۔ نماز۔

سوال۔ نماز کو کس کی معراج کہا گیا ہے؟

جواب۔ مومن کی۔

سوال۔ نماز کس طرف منہ کر کے ادا کی جاتی ہے؟

جواب۔ خانہ کعبہ۔

سوال۔ اشراق، چاشت، زوال اور تہجد کونسی نمازیں ہیں؟

جواب۔ نفل۔

سوال۔ ناک میں تین بار پانی ڈالنا وضو کے فرائض میں سے ہے یا سنتوں میں سے۔

جواب۔ سنتوں میں سے۔

سوال۔ ہر عضو کو تین بار دھونا فرض ہے، سنت ہے، یا مستحب؟

جواب۔ سنت۔

سوال۔ اعضاء کو دھوتے وقت مل مل کر دھونا وضو کے مستحبات میں سے ہے یا فرائض میں سے؟

جواب۔ مستحبات میں سے۔

سوال۔ وضو کے دوران ادھر ادھر کی باتیں کرنا وضو کے مکروہات میں سے ہے یا مستحبات میں سے؟

جواب۔ مکروہات میں سے۔

سوال۔ وضو والے اعضاء میں سے کسی عضو پر زخم کی وجہ سے پٹی بندھی ہے تو ایسی صورت میں کیا کریں گے؟

جواب۔ پٹی پر مسح کریں گے۔

سوال۔ وضو فرض ہونے کی کتنی صورتیں ہیں؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ کسی اہم کام کرنے سے پہلے اللہ تعالیٰ سے صلاح لینے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ استخارہ۔

سوال۔ نماز جنازہ کونسی نماز ہے؟

جواب۔ فرض کفایہ۔

سوال۔ وضو فرض ہونے کی کتنی صورتیں ہیں؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ وضو واجب ہونے کی کتنی صورتیں ہیں؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ وضو سنت ہونے کی کتنی صورتیں ہیں؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ وضو مستحب ہونے کی صورتیں کتنی ہیں؟

جواب۔ 11۔

سوال۔ مسجد الحرام میں ایک نماز ادا کرنے سے کتنا ثواب ملتا ہے؟

جواب۔ ایک لاکھ نمازوں کا۔

سوال۔ الصلاۃ عماد الدین کا مطلب کیا ہے؟

جواب۔ نماز دین کا ستون ہے۔

سوال۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں نماز ادا کرنے کا ثواب کتنی نمازوں کے برابر ہے؟

جواب۔ پچاس ہزار۔

سوال۔ مسجد اقصیٰ میں نماز ادا کرنے کا کتنا ثواب ملتا ہے؟

جواب۔ پچاس ہزار نمازوں کا۔

سوال۔ ہر وقت باوضو رہنا سنت ہے یا مستحب؟

جواب۔ مستحب۔

سوال۔ جن صورتوں میں وضو ٹوٹ جاتا ہے اُن کی تعداد بتائیں؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ بے ہوشی طاری ہونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے یا نہیں؟

جواب۔ ٹوٹ جاتا ہے۔

سوال۔ بدن کے کسی مقام سے خون یا پیپ نکل کر بہہ جائے تو وضو ٹوٹ جائے گا یا نہیں؟

جواب۔ ٹوٹ جائے گا۔

سوال۔ نماز میں قہقہہ مار کر ہنسنے سے وضو پر کچھ اثر پڑتا ہے یا نہیں؟

جواب۔ وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

سوال۔ کیا جرابوں پر مسح کیا جا سکتا ہے؟

جواب۔ جی ہاں (بشرطیکہ ثقیلین ثخینین ہو)۔

سوال۔ دن رات میں کتنی نمازیں فرض ہیں؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ فرض نمازوں کے اوقات کون کونسے ہیں؟

جواب۔ فجر۔ ظہر۔ عصر۔ مغرب اور عشاء۔

سوال۔ صبح صادق سے لے کر سورج طلوع ہونے تک کونسی نماز کا وقت ہے؟

جواب۔ نماز فجر

سوال۔ جب ہر چیز کا سایہ دوگنا ہو جائے اس وقت سے لے کر سورج زرد ہونے تک کونسی نماز کا وقت ہے؟

جواب۔ نماز عصر۔

سوال۔ سورج غروب ہونے سے لے کر شفق کی سرخی غائب ہونے تک کونسی نماز کا وقت ہے؟

جواب۔ مغرب۔

سوال۔ شفق کی سرخی غائب ہونے سے لے کر صبح صادق تک کونسی نماز کا وقت ہے؟

جواب۔ نماز عشاء۔

سوال۔ اُس نماز کا نام بتائیں جس کا وقت اور ظہر کی نماز کا وقت ایک ہی ہے۔

جواب۔ نماز جمعہ۔

سوال۔ اسلامی قمری سال کے کونسے مہینے کا نام رمضان ہے؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ حدیث کے مطابق نماز پنجگانہ میں فرض رکعتوں کے علاوہ سنت رکعتوں کی تعداد کیا ہے؟

جواب۔ 12۔

سوال۔ نماز پنجگانہ میں فرض رکعتوں کی تعداد کیا ہے؟

جواب۔ 17۔

سوال۔ وتر کی تعداد طاق ہے یا جفت؟

جواب۔ طاق۔

سوال۔ وتر کس نماز میں پڑھے جاتے ہیں؟

جواب۔ عشاء۔

سوال۔ ۱۔ جب سورج نکلے اور اس کی سرخی ختم نہ ہو۔
۲۔ ٹھیک دوپہر یعنی زوال کے وقت
۳۔ جب غروب کے وقت سورج میں سرخی آجائے۔
درج بالا اوقات میں نماز پڑھنا کیا ہے؟

جواب۔ مکروہ۔

سوال۔ نماز کے فرائض کتنے ہیں؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ ارکان نماز کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ نماز کے اندر جو چیزیں فرض ہیں ان کو ارکان نماز کہا جاتا ہے۔

سوال۔ ارکان نماز کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ نماز کے واجبات کتنے ہیں؟

جواب۔ 26۔

سوال۔ نماز کی سنتیں کتنی ہیں؟

جواب۔ 43۔

سوال۔ نماز کے مستحبات کتنے ہیں؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ جماعت کے واجب ہونے کی کتنی شرطیں ہیں؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ جماعت کے صحیح ہونے کی شرائط کتنی ہیں؟

جواب۔ 11۔

سوال۔ ترک جماعت کے کتنے اعذار ہیں؟

جواب۔ 15۔

سوال۔ تکبیر تحریمہ یعنی نماز شروع کرتے وقت اللہ اکبر کہنا نماز کے فرائض میں سے ہے یا واجبات میں سے؟

جواب۔ فرائض میں سے۔

سوال۔ کیا دوران نماز گفتگو کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے؟

جواب۔ جی ہاں۔

سوال۔ نماز کے مکروہات کتنے ہیں؟

جواب۔ 57۔

سوال۔ کیا یہ صحیح ہے کہ ایسے کپڑوں میں نماز پڑھنا جن پر جاندار کی تصویر بنی ہو، نماز مکروہ ہو جاتی ہے؟

جواب۔ جی ہاں۔

سوال۔ سبحنك اللهم وبحمدك وتبارك اسمك وتعالى جدك ولا اله غيرك ان الفاظ کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ ثناء۔

سوال۔ تعوذ کے الفاظ لکھیں۔

جواب۔ اعوذ بالله من الشيطن الرجيم○

سوال۔ تسمیہ کے الفاظ لکھیں۔

جواب۔ بسم الله الرحمن الرحيم○

سوال۔ کیا نماز کے ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ پڑھنا ضروری ہے؟

جواب۔ جی ہاں۔

سوال۔ نماز میں ثنا اور تسمیہ میں سے پہلے کونسا پڑھا جاتا ہے؟

جواب۔ ثناء۔

سوال۔ نماز میں سورۂ فاتحہ کے بعد قرآن پاک سے کتنی آیات کی قرات ضروری ہے؟

جواب۔ ایک بڑی آیت یا تین چھوٹی آیات۔

سوال۔ رکوع کے دوران دونوں ہاتھوں سے کس جگہ کو پکڑتے ہیں؟

جواب۔ گھٹنوں۔

سوال۔ سبحٰن ربی الاعلیٰ کا کیا مطلب ہے؟
جواب۔ پاک ہے میرا پروردگار بلند مرتبے والا۔
سوال۔ ایک رکعت میں کتنے سجدے ادا کیے جاتے ہیں؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ نماز تہجد کب پڑھی جاتی ہے؟
جواب۔ رات کے آخری وقت میں۔
سوال۔ نماز استسقاء کس مقصد کے لیے پڑھی جاتی ہے؟
جواب۔ بارش ہونے کے لیے۔
سوال۔ نماز چاشت کا وقت کس وقت تک رہتا ہے؟
جواب۔ زوال سے پہلے تک۔
سوال۔ جب سورج گرہن ہو تو کونسی نماز پڑھی جاتی ہے؟
جواب۔ نماز کسوف۔
سوال۔ نماز کسوف کی کتنی رکعتیں ہیں؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ جب چاند گرہن ہو تو کونسی نماز پڑھی جاتی ہے؟
جواب۔ نماز خسوف۔
سوال۔ نماز خسوف کی کتنی رکعتیں ہیں؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ نماز باجماعت کا اجر اکیلا نماز پڑھنے سے کتنے گنا زیادہ ہے؟
جواب۔ ستائیس گنا۔
سوال۔ نماز قصر کب ادا کی جاتی ہے؟
جواب۔ سفر کے دوران۔
سوال۔ نماز قصر کتنے فاصلے سے شروع ہوتی ہے؟
جواب۔ 48 میل یا 78 کلو میٹر۔

سوال۔ قصر نماز کی مدت بتائیں۔

جواب۔ 15 دن سے کم قیام۔

سوال۔ نماز کب فرض ہوئی؟

جواب۔ 2 ہجری۔

سوال۔ نماز تراویح کی کتنی رکعتیں ہیں؟

جواب۔ 20۔

سوال۔ جب کوئی نماز پڑھتا ہے تو اپنے سامنے ایک چیز رکھ دیتا ہے تاکہ کسی کے سامنے سے گزرنے پر نماز میں خلل نہ آئے اُس چیز کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ سُترہ۔

سوال۔ سُترہ کی کم از کم موٹائی کتنی ہونی چاہیے؟

جواب۔ ایک انگلی کے برابر۔

سوال۔ دعائے قنوت کونسی نماز میں پڑھی جاتی ہے؟

جواب۔ عشاء کی نماز (وتر)

سوال۔ جو نماز وقت پر نہ پڑھی جائے اسے کونسی نماز کہتے ہیں؟

جواب۔ قضا۔

سوال۔ نماز جنازہ میں کتنی تکبیریں ہوتی ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ عیدین کی نماز کیا ہے؟

جواب۔ واجب۔

سوال۔ عیدین کی نماز کتنی زائد تکبیروں کے ساتھ ادا کی جاتی ہے؟

جواب۔ 6۔

## روزہ

سوال۔ مدینہ منورہ میں یہود کونسے دن خصوصیت کے ساتھ روزہ رکھتے تھے؟

جواب۔ 10 محرم۔

سوال۔ نبی علیہ السلام نے کیا تمنا فرمائی؟

جواب۔ اگلے سال ایک اور روزہ ملانے کی۔

سوال۔ ابھی صرف 10 محرم کے روزہ کا کیا حکم ہے؟

جواب۔ مکروہ۔

سوال۔ روزے کو عربی میں کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ صوم۔

سوال۔ صوم کی جمع کیا ہے؟

جواب۔ صیام۔

سوال۔ روزے کی فرضیت کا حکم کب نازل ہوا؟

جواب۔ 2 ہجری۔

سوال۔ رمضان کے روزے فرض ہونے سے پہلے ہر ماہ کتنے روزہ فرض تھے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ قرآن پاک میں سب سے پہلے روزے کا ذکر کونسی سورۃ میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۃ بقرہ۔

سوال۔ قرآن مجید میں روزے کا مقصد کیا بیان کیا گیا ہے؟

جواب۔ تاکہ تم میں تقویٰ پیدا ہو۔

سوال۔ روزے کی اقسام کتنی ہیں؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ روزے کے واجب ہونے کی شرائط کتنی ہیں؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ روزے کی صحیح ہونے کی کتنی شرائط ہیں؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ کتنی صورتوں میں روزہ فاسد ہو جاتا ہے اور قضا و کفارہ دونوں واجب ہوتے ہیں؟

جواب۔ 22۔

سوال۔ کتنی صورتوں میں روزہ بغیر کفارہ کے فاسد ہوتا ہے؟

جواب۔ 57۔

سوال۔ روزہ کی مکروہات کتنی ہیں؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ سورۂ بقرہ کی ایک آیت میں روزے کا ذکر آیا ہے جس کا ترجمہ ہے "اے ایمان والو! تم پر روزے فرض کیے گئے ہیں جیسے اگلوں پر فرض ہوئے تاکہ تم پرہیز گار بن جاؤ۔" آیت نمبر بتائیں۔

جواب۔ 183۔

سوال۔ نویں اور دسویں محرم کے روزے کونسے روزے کہلاتے ہیں؟

جواب۔ مسنون۔

سوال۔ سال کے کتنے دن ہیں جن میں روزہ رکھنا حرام ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات مبارکہ میں کتنے رمضان آئے؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ الف۔لگاتار دو ماہ ایک دن روزے رکھنا ب۔ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلانا۔
درج بالا شرائط کس چیز کا کفارہ ہیں؟

جواب۔ جان بوجھ کر روزہ توڑنے کا۔

سوال۔ قرآن پاک کونسے مہینہ میں نازل ہوا؟

جواب۔ رمضان۔

سوال۔ "ماہِ رمضان کے آتے ہی جنت کے دروازے کھل جاتے ہیں، جہنم کے دروازے بند کر دیے جاتے ہیں اور شیاطین کو زنجیریں پہنادی جاتی ہیں" یہ حدیث شریف کس صحابی سے روایت کی گئی ہے۔

جواب۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ روزہ ہر حلال شے سے کھولا جا سکتا ہے لیکن ترجیح کس چیز کو دی گئی ہے؟

جواب۔ کھجور۔

سوال۔ رمضان المبارک کے روزے رکھنا کیا ہیں؟

جواب۔ فرض عین۔

سوال۔ رمضان المبارک کے علاوہ روزے رکھنا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ نفل۔

سوال۔ عیدین کے دن روزہ رکھنا کیسا ہے؟

جواب۔ حرام۔

سوال۔ شب قدر کونسے مہینے میں ہوتی ہے؟

جواب۔ رمضان۔

سوال۔ شب قدر رمضان کے کونسے عشرے کی طاق راتوں میں ہوتی ہے؟

جواب۔ تیسرے۔

سوال۔ شب قدر میں کی جانے والی عبادت کتنے مہینوں کی عبادت سے بہتر ہے؟

جواب۔ ہزار مہینوں۔

سوال۔ شعبان کی 29 تاریخ کو رمضان کا چاند دیکھنا اور رمضان کی 29 تاریخ کو عید الفطر یعنی شوال کا چاند دیکھنا کیسا عمل ہے؟

جواب۔ عبادت۔

سوال۔ تراویح لفظ "ترویحہ" سے نکلا ہے آپ اس کے معنی بتائیں۔

جواب۔ "کچھ دیر آرام کرنا"۔

سوال۔ نماز تراویح کا وقت کب تک رہتا ہے؟

جواب۔ عشاء کی نماز کے بعد سے صبح صادق تک۔

سوال۔ تراویح میں قرآن مجید ختم کرنا کونسا عمل ہے؟

جواب۔ سنت موکدہ۔

سوال۔ اعتکاف کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ اعتکاف کے لفظی معنیٰ کیا ہیں؟

جواب۔ کسی جگہ ٹھہرنا۔

سوال۔ اعتکاف واجب میں اعتکاف کے ساتھ ایک اور کونسی عبادت لازمی ہو جاتی ہے؟

جواب۔ روزہ۔

سوال۔ رمضان کے آخری عشرے میں جو اعتکاف کیا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ سنت مؤکدہ علی الکفایہ۔

سوال۔ مسجد میں داخل ہوتے وقت اعتکاف کی نیت کرنے سے اعتکاف کا ثواب حاصل ہوتا ہے اس کونسا اعتکاف کہتے ہیں؟

جواب۔ اعتکاف نفل۔

سوال۔ افضل ترین اعتکاف کونسا ہے؟

جواب۔ جو مسجد حرام میں کیا جائے۔

سوال۔ مسجد حرام کے بعد کس مسجد میں اعتکاف کرنا افضل ہے؟

جواب۔ مسجد نبوی۔

سوال۔ اعتکاف کی حالت میں دینی کتابیں پڑھنا کونسا عمل ہے؟

جواب۔ مستحب۔

سوال۔ اعتکاف کی حالت میں اذکار کرنا کونسا عمل ہے؟

جواب۔ مستحب۔

سوال۔ یہ کس موقع کی مناسبت سے خاص دعا ہے:

ترجمہ: "اے اللہ! تو بہت ہی معاف فرمانے والا اور بڑا ہی کرم کرنے والا ہے معاف کر دینا تجھے پسند ہے پس تو میری خامیوں کو معاف فرمادے"۔

جواب۔ لیلۃ القدر۔

سوال۔ لیلۃ القدر کی رات ملائکہ کے ساتھ کونسا مقرب فرشتہ زمین پر اترتا ہے؟
جواب۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام۔
سوال۔ فطر کے لفظی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ روزہ کھولنا۔
سوال۔ صدقہ فطر کونسی عبادت ہے؟
جواب۔ واجب۔
سوال۔ صدقہ فطر کی مقدار کتنے سیر گیہوں ہے؟
جواب۔ پونے دو سیر۔

## زکواۃ

سوال۔ زکواۃ کے معنی کیا ہیں؟
جواب۔ پاک ہونا۔
سوال۔ قرآن کریم میں کتنے مقامات پر زکواۃ ادا کرنے کا بیان ہے؟
جواب۔ 28۔
سوال۔ زکواۃ کے واجب ہونے کی کتنی شرائط ہیں؟
جواب۔ 13۔
سوال۔ قرآن کریم میں زکواۃ کے ساتھ ساتھ ایک اور ارکان اسلام کا حکم دیا گیا ہے نام بتائیں۔
جواب۔ نماز۔
سوال۔ زکواۃ سال میں کتنی دفعہ ادا کی جاتی ہے؟
جواب۔ ایک دفعہ۔
سوال۔ زکواۃ کونسی عبادت ہے؟
جواب۔ مالی۔
سوال۔ ایک شخص کے پاس چالیس بھیڑ بکریاں ہیں تو ان میں سے کتنی زکواۃ دے گا؟
جواب۔ ایک بھیڑ یا بکری۔

سوال۔ زکواۃ کب فرض ہوئی؟

جواب۔ 2 ہجری کو۔

سوال۔ مال کی جتنی مقدار پر زکواۃ واجب ہوتی ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ نصاب۔

سوال۔ زکواۃ اسلام کا کونسا رکن ہے؟

جواب۔ چوتھا۔

سوال۔ سورۂ التوبہ میں زکواۃ کے کتنے مصارف بتائے گئے ہیں؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ سونے کا نصاب کیا ہے؟

جواب۔ ساڑھے سات تولے سونا (خالص)۔

سوال۔ چاندی کا نصاب کیا ہے؟

جواب۔ ساڑھے باون تولے چاندی۔

سوال۔ 5 سے 9 اونٹوں پر کتنی زکواۃ دینا پڑے گی؟

جواب۔ ایک بکری۔

سوال۔ بکری کی عمر کتنی ہونی چاہیے؟

جواب۔ عمر ایک سال سے کم نہ ہو۔

سوال۔ اگر کسی شخص کے پاس 29 گائیں ہو تو اسے کتنی زکواۃ دینا پڑے گی؟

جواب۔ کچھ بھی نہیں۔

سوال۔ نقدی پر کتنے فی صد زکواۃ دی جائے گی؟

جواب۔ ڈھائی فی صد۔

سوال۔ جو لوگ زکواۃ و عشر کی تقسیم اور اس کے حساب پر مامور ہوں انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ عاملین۔

سوال۔ بارانی زمینوں کی پیداوار پر کتنے فیصد عشر ہے؟

جواب۔ 10 فی صد۔

سوال۔ آبپاشی کی پیداوار پر کتنے فی صد عشر ہے؟
جواب۔ 20 فی صد۔
سوال۔ رقاب سے کیا مراد ہے؟
جواب۔ غلام۔
سوال۔ غارمین سے کون سے لوگ مراد ہے؟
جواب۔ قرضدار۔
سوال۔ ابن السبیل سے کیا مراد ہے؟
جواب۔ مسافر لوگ۔
سوال۔ عشر کے لغوی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ دسواں حصہ۔
سوال۔ رکاز سے کیا مراد ہے؟
جواب۔ معدنیات۔
سوال۔ جوز کوۃ زمینی پیداوار پر لاگو ہو اصطلاح میں کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ عشر۔

## حج

سوال۔ حج کے لغوی معنی بتائیں۔
جواب۔ ارادہ کر کے کسی جگہ جانا۔
سوال۔ حج اسلام کا کونسا رکن ہے؟
جواب۔ پانچواں
سوال۔ حج کی فرضیت کا حکم کب ہوا؟
جواب۔ 9 ہجری۔
سوال۔ "اور لوگوں میں اعلان کر دو کہ وہ پیادہ یا دبلی پتلی سواریوں پر ہر تنگ راستے سے حج کے لیے آئیں۔"
بیت اللہ کی تعمیر پر یہ حکم کس پیغمبر علیہ السلام کو دیا گیا تھا؟
جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حج کے موقع پر ایک خطبہ عظیم الشان خطبہ ارشاد فرمایانام بتائیں۔

جواب۔ خطبہ حجۃ الوداع۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پہلا امیر الحج کن صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بنایا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مکہ معظمہ کے چاروں طرف وہ مقامات جہاں سے مکہ جانے والوں کے لیے باقاعدہ عمرہ یا حج کا احرام باندھنا ضروری ہوتا ہے انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ میقات۔

سوال۔ جو شخص میقات کے حدود کے اندر رہتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ میقاتی۔

سوال۔ جو شخص میقات کے حدود سے باہر رہتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ آفاقی۔

سوال۔ جو لوگ مدینہ سے مکہ آتے ہیں اُن کے میقات کا نام بتائیں۔

جواب۔ ذوالحلیفہ۔

سوال۔ ذوالحلیفہ میقات مکہ مکرمہ سے کتنے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 250 کلو میٹر۔

سوال۔ جو لوگ عراق سے مکہ مکرمہ آتے ہیں اُن کے میقات کا نام بتائیں۔

جواب۔ ذات عرق۔

سوال۔ ذات عرق میقات مکہ مکرمہ سے کتنے کلو میٹر کے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 80۔

سوال۔ جو لوگ شام کی طرف سے مکہ مکرمہ آتے ہیں اُن کے میقات کا نام بتائیں۔

جواب۔ جحفہ۔

سوال۔ جحفہ میقات مکہ مکرمہ سے کتنے کلو میٹر کے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 180۔

سوال۔ جو لوگ نجد کی طرف سے مکہ مکرمہ آتے ہیں اُن کے میقات کا نام بتائیں۔
جواب۔ قرن المنازل۔
سوال۔ قرن المنازل میقات مکہ مکرمہ سے کتنے فاصلے پر ہے؟
جواب۔ 50 کلومیٹر۔
سوال۔ جو لوگ یمن کی طرف سے مکہ مکرمہ آتے ہیں اُن کے میقات کا نام بتائیں۔
جواب۔ یلملم
سوال۔ میقات یلملم مکہ مکرمہ سے کتنے کلومیٹر کے فاصلے پر ہے؟
جواب۔ 60۔
سوال۔ ہندوستان اور پاکستان سے حج کے لیے جانے والوں کو کونسے میقات کے ذریعے مکہ مکرمہ جانا پڑتا ہے؟
جواب۔ یلملم۔
سوال۔ حج کی کتنی قسمیں ہیں؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ حج افراد کے لغوی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ اکیلا یا تنہا کوئی کام کرنا۔
سوال۔ حج قران کے لغوی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ دو چیزوں کو باہم ملانا۔
سوال۔ حج اور عمرہ دونوں کے لیے احرام باندھا جائے تو اسے کونسا حج کہتے ہیں؟
جواب۔ حج قران۔
سوال۔ حج تمتع میں دوبارہ احرام کب باندھا جاتا ہے؟
جواب۔ 8 ذوالحجہ۔
سوال۔ حج کے کتنے فرائض ہیں؟
جواب۔ 6۔
سوال۔ حج کے واجبات کتنے ہیں؟
جواب۔ 6۔

سوال۔ بیت اللہ شریف کے گرد سات چکر لگانے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ طواف۔

سوال۔ وہ جگہ جہاں طواف کیا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مطاف۔

سوال۔ احرام باندھنے والے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ محرم۔

سوال۔ احرام کے کپڑے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حریم۔

سوال۔ صفا اور مروہ کے درمیان جو سات چکر لگائے جاتے ہیں انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ سعی کرنا۔

سوال۔ حج کی سنتیں کتنی ہیں؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ رمی جمار کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ شیطان کو کنکریاں مارنے کو۔

سوال۔ جس کسی نے اپنا فرض حج ادا کیا ہو اور کسی دوسرے شخص کی طرف سے حج ادا کرے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حج بدل۔

سوال۔ احرام کی حالت میں ممنوعہ اعمال کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ جنایات (تاوان یا جرمانہ)

سوال۔ استلام سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ حجر اسود کو بوسہ دینا۔

سوال۔ طواف کے پہلے تین چکروں میں اکڑ کر ذرا تیزی سے چھوٹے چھوٹے قدم اٹھا کر اور کندھوں کو ہلا کر چلنے کو کیسے کہتے ہیں؟

جواب۔ رمل۔

سوال۔ خانے کعبہ کے دروازے اور حجر اسود والے گوشہ کے درمیان والی دیوار کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مقام ملتزم۔

سوال۔ مقام ابراہیم کہاں واقع ہے؟

جواب۔ حرم شریف میں۔

سوال۔ منٰی مکہ مکرمہ سے کتنے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 5 کلومیٹر۔

سوال۔ میدان عرفات منٰی سے کتنے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 10 کلومیٹر۔

سوال۔ مدینہ منورہ مکہ مکرمہ سے کتنی مسافت پر ہے؟

جواب۔ 450 کلومیٹر۔

سوال۔ شاہراہ ہجرہ کی تعمیر سے مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے مابین کتنا فاصلہ کم ہو گیا ہے؟

جواب۔ 50 کلومیٹر۔

سوال۔ طواف میں سات چکر لگائے جاتے ہیں بتایئے ہر چکر کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ شوط۔

سوال۔ مرد کا احرام کتنے کپڑوں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ عورت کا احرام کتنے کپڑوں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ حج کا وہ کونسا رکن ہے جس کے بغیر حج نہیں ہوتا؟

جواب۔ وقوف عرفہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی زندگی مبارک میں کتنے حج کیے؟

جواب۔ ایک۔

سوال۔ یہ حج حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس سن ہجری میں کیا؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ حج کا دوسرا رکن کونسا ہے؟

جواب۔ طواف زیارت۔

سوال۔ حج کے دوران طواف زیارت کب کیا جاتا ہے؟

جواب۔ 10 ذی الحجہ کی صبح صادق سے 12 ذی الحجہ کے غروب آفتاب تک۔

سوال۔ 9 ذی الحجہ کو حجاج کرام غروب آفتاب تک میدان عرفات میں ٹھہرتے ہیں بتایئے مغرب کی نماز کہاں ادا کرتے ہیں؟

جواب۔ مزدلفہ میں۔

سوال۔ مزدلفہ سے حجاج کرام روانگی کونسی نماز کے بعد کرتے ہیں؟

جواب۔ فجر۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہجرت کے کونسے سال حج ادا کیا؟

جواب۔ دسویں سال۔

سوال۔ اس حج میں کتنے فرزندان توحید شامل ہوئے؟

جواب۔ تقریباً سوا لاکھ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خطبہ "حجۃ الوداع" کس مقام پر کھڑے ہو کر ارشاد فرمایا؟

جواب۔ جبل رحمت۔

سوال۔ جبل رحمت کہاں واقع ہے؟

جواب۔ میدان عرفات میں۔

سوال۔ مکمل حج کی ادائیگی کتنے دنوں میں ہوتی ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ یہ پانچ دن کب سے کب تک ہیں؟

جواب۔ 8 ذی الحجہ سے 12 ذی الحجہ تک۔

سوال۔ حج کے پہلے دن کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ یوم الترویہ۔

سوال۔ حج کے دوسرے دن کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ یوم العرفہ۔

سوال۔ حج کے تیسرے دن کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ یوم النحر۔

سوال۔ حج کے چوتھے اور پانچویں دن کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ یوم رمی جمار۔

سوال۔ قدیم مقامات حرم میں سے دو کے نام لکھیں۔

جواب۔ مطاف اور مقام ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۔ بیت اللہ شریف کے سب سے پہلے طواف کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ طواف قدوم۔

سوال۔ بیت اللہ شریف سے رخصت ہوتے وقت ایک طواف ہوتا ہے اس کا نام بتائیں۔

جواب۔ طواف وداع۔

سوال۔ ایام تشریق کونسے ہیں؟

جواب۔ 9 ذی الحجہ کی فجر سے 13 ذی الحجہ کی عصر تک۔

سوال۔ حدود حرم سے باہر میقات تک کی زمین کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حل۔

سوال۔ جو شخص زمین حل کا رہنے والا ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حلی۔

سوال۔ وہ مرد جس سے عورت کا نکاح شرعاً جائز ہو خواہ وہ رشتہ دار ہو یا نہ مثلاً دیور، بہنوئی، خالو، پھوپھا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ غیر محرم۔

سوال۔ وہ جانور جو حجاج کرام حرم میں قربانی کرنے کے لیے ساتھ لے جاتے ہیں اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ ھدی۔

سوال۔ احرام سے نکلنے کے لیے سر منڈوانے یا بال کتروانے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ قصر یا حلق۔

سوال۔ وہ سبز ستون جن کے درمیان صفا اور مروہ کی سعی کرتے ہوئے مردوں کو تیز چل کر گزرنا سنت ہے کیا کہلاتے ہیں؟

جواب۔ میلین اخضرین۔

سوال۔ مزدلفہ کے قریب ایک میدان ہے جہاں سے گزرتے وقت دوڑ کر نکلتے ہیں کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ بطن محسر۔

سوال۔ عرفات کے قریب ایک جنگل ہے جہاں وقوف درست نہیں کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ بطن عرفہ۔

سوال۔ مسجد حرام اور مکہ کے قبرستان کے مابین جگہ، جہاں دُعا مانگنا مستحب ہے کیا کہلاتی ہے؟

جواب۔ مدعیٰ۔

سوال۔ عمرہ کے لغوی معنی کیا ہیں؟

جواب۔ ارادہ اور زیارت۔

سوال۔ ایک عمرہ کے بعد دوسرا عمرہ کس چیز کے لیے کفارہ ہے؟

جواب۔ گناہوں۔

سوال۔ صرف اللہ کی رضا کے لیے حلال کمائی سے سنت کے مطابق ادا کیے جانے والے حج کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حج مبرور۔

❖❖❖❖❖

# اِسلامی اصطلاحات

سوال۔ وقوف کے لفظی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ کھڑا ہونا اور ٹھہرنا۔
سوال۔ حج کے دوران مزدلفہ اور منیٰ کے علاوہ تیسرے کونسے مقام پر وقوف کرنا ہوتا ہے؟
جواب۔ عرفات۔
سوال۔ یوم ترویہ سے حج کے اعمال شروع ہو جاتے ہیں یوم ترویہ ذی الحجہ کی کونسی تاریخ کو کہتے ہیں؟
جواب۔ آٹھویں۔
سوال۔ ذی الحجہ کی نویں تاریخ کو کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ یوم عرفہ۔
سوال۔ یوم عرفہ کے دن حج کرنے والے کونسے میدان میں جمع ہوتے ہیں؟
جواب۔ عرفات۔
سوال۔ ذی الحجہ کی دسویں تاریخ جس دن سے قربانی شروع ہوتا ہے کیا کہلاتی ہے؟
جواب۔ یوم نحر۔
سوال۔ حج کی نیت کر کے حج کا لباس پہننے اور تلبیہ پڑھنے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ احرام۔
سوال۔ استلام کے لغوی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ چھونا اور بوسہ دینا۔
سوال۔ کچھ وقت کے لیے دنیا کی معروفیات سے الگ ہو کر مسجد میں جا بیٹھنے اور وہاں ذکر اور یاد الٰہی میں مشغول رہنے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ اعتکاف۔
سوال۔ تکبیر اور تسبیح سے کیا مراد ہے؟
جواب۔ اللہ اکبر، سبحان اللہ۔

سوال۔ مکہ معظمہ کے چاروں طرف وہ مقامات جہاں سے مکہ جانے والے حج یا عمرہ کا احرام باندھتے ہیں جو شخص ان حدود کے اندر رہتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ میقاتی۔
سوال۔ مکہ معظمہ کے چاروں طرف وہ مقامات جہاں سے مکہ جانے والے حج یا عمرہ کا احرام باندھتے ہیں جو شخص ان حدود سے باہر رہتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ آفاقی۔
سوال۔ ایسا حج جس میں حج کرنے والا صرف حج کی نیت کرے کونسا حج کہلاتا ہے؟
جواب۔ حج افراد۔
سوال۔ حج افراد کرنے والے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ مفرد۔
سوال۔ تکبیر یا اقامت میں اذان کے کلمات کے ساتھ کونسے کلمات کا اضافہ کیا جاتا ہے؟
جواب۔ قد قامت الصلوۃ۔
سوال۔ امام کی اقتداء کرنے والے کو مقتدی کہتے ہیں جس امام کی اقتداء کی جاتی ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ مقتدیٰ۔
سوال۔ استخارہ کے لفظی معانی کیا ہیں؟
جواب۔ خیر اور خوبی طلب کرنا۔
سوال۔ کسی جائز کام کے سلسلے میں خیر اور بھلائی کا پہلو واضح کرنے کے لیے جو نفل نماز پڑھی جاتی ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ استخارہ۔
سوال۔ رفع حاجت سے فارغ ہونے کے بعد بدن کے اگلے، پچھلے یا دونوں حصوں کے پاک کرنے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ استنجا۔
سوال۔ اگر پانی دستیاب نہ ہو تو استنجا اور کس چیز سے کیا جاسکتا ہے؟
جواب۔ مٹی کے ڈھیلوں۔

سوال۔ عورتوں کو حیض اور نفاس کے علاوہ (قبل سے) جو خون آتا ہے اسے کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ استحاضہ۔
سوال۔ ہر قمری مہینے کی تیرھویں، چودھویں اور پندرھویں تاریخوں کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ ایام بیض۔
سوال۔ ذی الحجہ کی نویں، دسویں، گیارھویں، بارھویں اور تیرھویں تاریخ کو کونسے ایام کہتے ہیں؟
جواب۔ ایام تشریق۔
سوال۔ حج کے ارکان سے فارغ ہونے کے بعد سر منڈانے اور بال کتروانے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ تحلیق و تقصیر۔
سوال۔ تحلیق کے لغوی معنی کیا ہیں۔
جواب۔ سر منڈانا۔
سوال۔ تقصیر کے لغوی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ بال کتروانا۔
سوال۔ نماز شروع کرتے وقت اللہ اکبر کہا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ تکبیر تحریمہ۔
سوال۔ ذی الحجہ کی 9 تاریخ نماز فجر کے بعد سے 13 تاریخ نماز عصر تک جو تکبیر پڑھی جاتی ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ تکبیر تشریق۔
سوال۔ عمرہ اور حج کے دوران حالت احرام میں جو ورد کیا جاتا ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ تلبیہ۔
سوال۔ تمتع حج کی ایک قسم ہے اس کے لغوی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ کچھ وقت کے لیے فائدہ اٹھانا۔
سوال۔ تہلیل کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ لا الہ الا اللہ۔
سوال۔ پانی دستیاب نہ ہونے کی صورت میں پاک مٹی سے وضو کرنے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ تیمم۔

سوال۔ جب مسجد میں پہلی جماعت ہو چکی ہو اور چند نمازی مل کر جماعت سے نماز ادا کریں تو اس جماعت کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ جماعت ثانیہ۔

سوال۔ تحمید کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ الحمدللہ۔

سوال۔ دو وقت کی نمازوں کو ایک وقت میں ملا کر پڑھنے کو کیا کہتے ہیں جیسا کہ حجاج کرام میدان عرفات میں ظہر اور عصر کی یا مزدلفہ میں مغرب اور عشاء کی نماز اکٹھی ادا کرتے ہیں۔

جواب۔ جمع بین الصلاتین۔

سوال۔ ایک نماز کو اس وقت پڑھا جائے جب اس کا وقت ختم ہونے کو ہو اور دوسری نماز کو اس وقت پڑھا جائے جب اس کا وقت ابھی شروع ہوا ہو اس طرح دونوں نمازیں تقریباً اکٹھی پڑھی جائیں تو اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ جمع صوری۔

سوال۔ ناپاکی کی وہ حالت جس میں مرد یا عورت پر غسل فرض ہوا ہو اور غسل کی حاجت جنسی ضرورت پوری کرنے یا احتلام وغیرہ سے پیدا ہوئی ہو اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ جنابت۔

سوال۔ حدث اصغر سے پاک ہونے کا طریقہ کیا ہے؟

جواب۔ وضو یا تیمم۔

سوال۔ حدث اکبر سے پاک ہونے کا طریقہ کیا ہے؟

جواب۔ غسل یا تیمم۔

سوال۔ بُرے کام سے بچنا قرآن مجید نے ہر مسلمان پر فرض کر دیا ہے اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ حرام۔

سوال۔ بالغ ہونے کے بعد عورتوں کو (قبل سے (ہر مہینے جو خون آتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حیض۔

سوال۔ حیض کی کم سے کم اور زیادہ سے زیادہ مدت کتنے دن تک ہے؟

جواب۔ 3 سے 10 دن۔

سوال۔ جب چاند گرہن ہو تو دو رکعت نماز پڑھی جاتی ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ نماز خسوف۔
سوال۔ خانہ کعبہ کا طواف کرتے وقت پہلے تین چکروں میں جب انسان سینا تان کر تیز تیز چلتا ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ رمل۔
سوال۔ حج کے دوران جب حجاج کرام منیٰ میں تین ستونوں کو کنکریاں مارتے ہیں تو اس عمل کو کیا کہا جاتا ہے۔
جواب۔ رمی۔
سوال۔ حجاج کرام حج کے دوران جن تین ستونوں کو کنکریاں مارتے ہیں اُن ستونوں کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ جمرات۔
سوال۔ قرآن پاک میں ایسے کتنے مقامات ہیں جن کی تلاوت کرنے یا سننے والے پر سجدہ تلاوت واجب ہو جاتا ہے؟
جواب۔ 14۔
سوال۔ وہ عمل جس میں حجاج کرام صفا اور مروہ نامی دو پہاڑیوں کے درمیان دوڑتے ہیں کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ سعی۔
سوال۔ ایسا فعل جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہمیشہ کیا ہو اور عذر کے بغیر کبھی ترک نہ کیا ہو کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ سنت مؤکدہ۔
سوال۔ ایسا فعل جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا ہو اور عذر کے بغیر ترک بھی کر دیا ہو کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ سنت غیر مؤکدہ۔
سوال۔ شوط کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ خانہ کعبہ کے گرد ایک چکر لگانے کو۔

سوال۔ جب سورج گرہن ہو تو دو رکعت نماز ادا کی جاتی ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ صلوٰۃ کسوف۔

سوال۔ جو طواف مکہ مکرمہ میں داخلے کے بعد سب سے پہلے کیا جاتا ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ طواف قدوم۔

سوال۔ طواف قدوم کن لوگوں پر واجب ہے؟

جواب۔ جو میقات سے باہر کے باشندے ہوں یعنی آفاقی۔

سوال۔ حج کے موقع پر وقوف عرفات کے بعد 10 ذی الحجہ کو جو طواف کیا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ طواف زیارت۔

سوال۔ بیت اللہ شریف سے رخصت ہوتے وقت جو آخری طواف کیا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ طواف وداع یا طواف صدر۔

سوال۔ جسم کی نجاست کو شرعی ہدایات کے مطابق پاک کرنے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ طہارت۔

سوال۔ جو لوگ زکواۃ کی وصولی، تقسیم اور حساب کتاب نیز مال زکواۃ کی حفاظت کے کام پر مامور ہوں انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ عاملین زکواۃ۔

سوال۔ وہ فعل جس کا کرنا ہر مسلمان پر لازم ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ فرض۔

سوال۔ ایسا فرض جس کا کرنا ہر مسلمان پر انفرادی حیثیت سے لازم نہیں بلکہ اجتماعی حیثیت سے تمام مسلمانوں پر فرض ہے اور اگر کچھ لوگ بھی ادا کرلیں تو ادا ہو جاتا ہے کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ فرض کفایہ۔

سوال۔ نماز جنازہ کونسی عبادت ہے؟

جواب۔ فرض کفایہ۔

سوال۔ اگر ایک شخص حج اور عمرے کا احرام ایک ساتھ باندھ کر دونوں کے ارکان ادا کرے تو یہ کونسا حج کہلائے گا؟

جواب۔ حج قران۔

سوال۔ عید الاضحی کے موقع پر اللہ تعالیٰ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے جانور ذبح کیے جاتے ہیں اس عمل کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ قربانی۔

سوال۔ وہ عمل جو کسی شرعی کوتاہی کی تلافی کے لیے شریعت نے بتایا ہو کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ کفارہ۔

سوال۔ لیلۃ القدر کی عبادت کتنے مہینوں کی عبادت سے افضل و برتر ہے؟

جواب۔ ہزار۔

سوال۔ ہر وہ جائز فعل جس کے کرنے میں کوئی ثواب اور نہ کرنے میں کوئی عذاب نہیں کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ مباح۔

سوال۔ وہ شخص جو ایمان اور اسلام لانے کے بعد پھر کفر کی طرف لوٹ جائے شریعت کی اصطلاح میں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مرتد۔

سوال۔ وہ فعل جو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کبھی کبھی کیا ہو ہمیشہ نہ کیا ہو۔ اس کے کرنے کا بہت ثواب ہے اور نہ کرنے میں کوئی گناہ نہیں کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ مستحب۔

سوال۔ مسح کے لفظی معنی کیا ہیں؟

جواب۔ ہاتھ پھیرنا۔

سوال۔ جب احرام صرف حج کے لیے باندھا جائے ایسے حج کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حج افراد۔

سوال۔ امام کی اقتدا میں نماز پڑھنے والے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ مقتدی۔

سوال۔ وہ مقتدی جو شروع سے آخر تک امام کے ساتھ نماز باجماعت میں شریک رہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مدرک۔

سوال۔ اقامت اور تکبیر کہنے والے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ مکبر۔

سوال۔ وہ خون جو بچہ پیدا ہونے کے بعد عورت کے عضو مخصوص سے نکلتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ نفاس۔

سوال۔ نفاس کا خون آنے کی مدت زیادہ سے زیادہ کتنے دن ہے؟

جواب۔ 40۔

سوال۔ مندوب، مستحب اور تطوع کونسی عبادات کہلاتی ہیں؟

جواب۔ نفل۔

سوال۔ وہ عمل جس کا کرنا ہر مسلمان کے لیے فرض کی طرح لازم ہے کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ واجب۔

سوال۔ وہ مقام جہاں کوئی شخص پندرہ دن یا اس سے زیادہ مدت رہنے کے ارادے سے قیام کرے کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ وطن اقامت۔

سوال۔ وہ بوڑھی عورت جسے حیض آنا بند ہو جائے کیا کہلاتی ہے؟

جواب۔ آئسہ۔

سوال۔ ایسی عبادت جو اپنے مقررہ وقت پر ادا کی جائے مثلاً دن میں پانچ فرض نمازیں اور رمضان کے روزے، کیا کہلاتی ہے؟

جواب۔ ادا۔

# اِسلام اور سائنس

سوال۔ اللہ تعالیٰ نے سورۃ الجاثیہ کی کن آیات میں دنیا کی ہر چیز انسان کے لیے مسخر کرنے کو کہا ہے؟

جواب۔ 12-13۔

سوال۔ سائنس کی ترویج و ترقی کے لیے مسلمانوں نے کہاں اور کب دو مشہور رصد گاہیں قائم کیں؟

جواب۔ ا۔ مراغہ 7 ہجری۔ ۲۔ سمرقند اور استنبول 9 ہجری۔

سوال۔ مراغہ کی رصد گاہ میں کتنے ماہرین فلکیات کام کرتے تھے اور ان کا سربراہ کون تھا؟

جواب۔ 20، نصیر الدین طوسی۔

سوال۔ ماہر طبیعات ابن الہیثم نے کیا دعویٰ کیا تھا؟

جواب۔ شعاع نور کسی ذریعے میں سے گزرتے وقت سریع تر راستہ اختیار کرتی ہے۔

سوال۔ ابن الہیثم کے کس قانون کو بنیاد بنا کر نیوٹن نے پہلا قانون حرکت دیا؟

جواب۔ قانون جمود۔

سوال۔ بصریات کے بارے میں ابن الہیثم کی مشہور کتاب کا نام بتائیں۔

جواب۔ المناظر۔

سوال۔ مشہور سائنس دان قطب الدین شیرازی کے کس شاگرد نے پہلی مرتبہ قوس قزح کی تشریح کی؟

جواب۔ کمال الدین۔

سوال۔ انسانی جسم میں خون کی گردش کی دریافت، پھیپھڑوں کی ساخت کا صحیح بیان، شریانوں اور دل سے متعلق معلومات کی فراہمی بتایئے یہ کارنامے کس نے انجام دیے؟

جواب۔ رئیس الاطباء ابن نفیس۔

سوال۔ بتایئے ابنِ زُہر (عرب طبیب) کو اہل مغرب کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ ایونزر (Avenzour)۔

سوال۔ عظیم فلسفی ابنِ رشد کا پورا نام بتائیں۔

جواب۔ ابوالولید محمد بن احمد ابن رشد۔

سوال۔ ابن رشد نے طب کے موضوع پر کتنی کتابیں لکھیں؟

جواب۔ 73۔

سوال۔ ارسطو کی کتاب بوطیقا کی شرح کس نے لکھی؟

جواب۔ ابن رشد۔

سوال۔ ابوالوفا بوزجانی کس رصد گاہ کے ناظم رہے؟

جواب۔ بغداد کی رصد گاہ۔

سوال۔ چاند کی مختلف حرکات کا مشاہدہ اور ایک نئی حرکت کی دریافت، علم مثلث میں پائی جانے والی خامیوں کو دور کرنا بتایئے یہ سائنسی انکشافات کس نے کیے؟

جواب۔ ابوالوفا بوزجانی۔

سوال۔ عرب جغرافیہ دان الادریسی نے کیا کارہائے نمایاں انجام دیے؟

جواب۔ چاندی کے گلوب اور نقشہ فلک تیار کیا۔

سوال۔ کتاب "الجامع فی الادویہ مفردہ" جس میں 300 کے قریب جڑی بوٹیوں پر تحقیق کی گئی ہے کس ماہر نباتات نے لکھی؟

جواب۔ ابن بیطار۔

سوال۔ عظیم مسلمان ریاضی دان محمد بن موسیٰ الخوارزمی کی مشہور تصنیف کا نام بتائیں۔

جواب۔ کتاب المختصر فی حساب الجبر او المقابلہ۔

سوال۔ شاہی طبیب اور سائنس دان محمد ابن زکریا رازی کا دور حیات کیا ہے؟

جواب۔ (930-864)ء۔

سوال۔ طبی مقاصد کے لیے پہلی بار الکحل کا استعمال کس نے کیا؟

جواب۔ ابو بکر زکریا الرازی۔

سوال۔ محمد بن زکریا رازی کی کتاب الحاوی کو کیا مقام حاصل ہے؟

جواب۔ یہ طب کی انسائیکلوپیڈیا ہے۔

سوال۔ المصوری اور کتاب الاسرار کس کی تصانیف ہیں؟

جواب۔ محمد بن زکریا رازی۔

سوال۔ عظیم مسلمان سرجن ابوالقاسم الزہراوی نے کس عنوان کے تحت 30 جلدوں میں ایک کتاب مرتب کی؟

جواب۔ التصریف۔

سوال۔ قطب الدین شیرازی نے درۃ التاج نامی جو کتاب لکھی یہ کونسی زبان میں ہے اور اس کا موضوع کیا ہے؟

جواب۔ یہ فارسی زبان میں فلسفے اور سائنس کی انسائیکلوپیڈیا ہے۔

سوال۔ علی بن رین طبری کی مشہور تصنیف کا نام بتائیں۔

جواب۔ فردوس الحکمت۔

سوال۔ نصیر الدین طوسی نے کتنی کتابیں لکھیں؟

جواب۔ 64۔

سوال۔ ایرانی ماہر فلکیات عبدالرحمن صوفی نے کونسی مشہور کتاب لکھی؟

جواب۔ صور الکواکب الثابتہ۔

سوال۔ عرب سائنس دان عبدالمالک اصمعی کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ بصرہ میں 740ء۔

سوال۔ عرب سائنس دان عبدالمالک اصمعی کی تاریخ وفات بتائیں۔

جواب۔ 831ء۔

سوال۔ مسلمان سائنسدان یعقوب بن اسحاق الکندی نے علم ریاضی میں کتنی کتابیں تصنیف کیں؟

جواب۔ چار۔

سوال۔ عرب سائنس دان عبدالمالک اصمعی نے گھوڑوں سے متعلق کونسی کتاب لکھی؟

جواب۔ الخیل۔

سوال۔ ماہر امراض چشم علی الدین ابن عیسیٰ نے تین جلدوں میں ایک کتاب مرتب کی بتایئے اس میں انہوں نے آنکھ کی کتنی بیماریوں کا ذکر کیا ہے؟

جواب۔ 130۔

سوال۔ ایرانی ماہر فلکیات اور فارسی شاعر عمر خیام نے کیا اہم کارنامہ انجام دیا؟

جواب۔ شمسی سال کی پیمائش کی اور الجبرا میں دورتی کو دنیا میں سب سے پہلے رواج دیا۔

سوال۔ ریاضی، فلسفہ، نجوم، طبیعات کے ماہر فارابی کا پورا نام کیا تھا؟

جواب۔ ابوالنصر محمد الفارابی۔

سوال۔ فارابی کی کونسی دو کتابیں ان کی وجہ شہرت بنیں؟

جواب۔ کتاب النباتات اور کتاب الحیوانات۔

سوال۔ عظیم ماہر حیوانات کمال الدین الدمیری نے اپنی مشہور کتاب "کتاب الحیوان" میں کتنے جانوروں کا ذکر کیا ہے؟

جواب۔ 1000۔

سوال۔ اقتصاد کا لغوی مفہوم کیا ہے؟

جواب۔ لغت میں میانہ روی یا اچھے چلن کو اقتصاد کہتے ہیں۔

❖❖❖❖❖

# اسلام اور جدید معاشی تصورات و تحریکات

سوال۔ اہل یورپ کے نزدیک معاشیات کا بانی یا امام کون ہے؟

جواب۔ آدم سمتھ۔

سوال۔ المعاش کی درج ذیل تعریف کس نے کی ہے:

"معاش رزق ڈھونڈنے کا اور اسے حاصل کرنے کے لیے ایک جدوجہد کا نام ہے۔"

جواب۔ علامہ ابن خلدونؒ۔

سوال۔ المعاش کی درج ذیل تعریف کس نے کی ہے:

"معاش سے مراد یہ ہے کہ انسان تجارت، زراعت اور صنعت کے ذریعے اپنی زندگی کی ضروریات پوری کرے۔"

جواب۔ الحریریؒ۔

سوال۔ غیر مسلم ماہرین معاشیات کو کتنے مکاتبِ فکر میں تقسیم کرتے ہیں؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ کلاسیکی مکتبِ فکر کا بانی کسے کہا جاتا ہے؟

جواب۔ آدم سمتھ۔

سوال۔ نو کلاسیکی مکتبِ فکر کا بانی کسے کہا جاتا ہے؟

جواب۔ الفریڈ مارشل۔

سوال۔ جدید ماہرین کے مکتبِ فکر کا بانی کسے کہا جاتا ہے؟

جواب۔ پروفیسر رابنز۔

سوال۔ "معاشیات دولت کا علم ہے۔" اس تصور کو سب سے پہلے کس نے پیش کیا؟

جواب۔ آدم سمتھ۔

سوال۔ اسلام کا اقتصادی نظام نامی کتاب کے مصنف کون ہیں؟

جواب۔ مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی۔

سوال۔ معاشیات کی درج ذیل تعریف کس نے کی ہے:

"معاشیات ایسا علم ہے کہ جس میں انسان کے اس طرزِ عمل کا مطالعہ کیا جاتا ہے کہ خواہشات کے بے شمار ہونے اور ذرائع کے محدود ہونے کی بناء پر اختیار کیا جاتا ہے جبکہ یہ ذرائع مختلف طور پر استعمال ہو سکتے ہوں۔"

جواب۔ پروفیسر رابنز۔

سوال۔ یہ بتائیں کہ معاشیات کو علم سمجھا جاتا ہے یا فن؟

جواب۔ دونوں۔

سوال۔ بنیادی طور پر معاشیات کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ مسلمانوں کے معاشی افکار کی سب سے پہلی بنیاد کونسی کتاب ہے؟

جواب۔ قرآن مجید۔

سوال۔ سب سے پہلے کس مسلمان مفکر نے بجٹ کا تصور پیش کیا؟

جواب۔ امام غزالیؒ۔

سوال۔ اسلام میں حق معیشت اور درجاتِ معیشت کے متعلق کیا نظریہ ہے؟

جواب۔ حق معیشت میں مساوات اور درجاتِ معیشت میں تفاوت ہے۔

سوال: خرچ میں یہ روش اختیار کرنا کہ ضروریاتِ زندگی کو پورا کرنے سے بھی گریز نہ ہو اور فضول خرچی بھی نہ ہو، اصطلاح میں اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ اعتدال۔

سوال۔ کسی جائز کام پر ضرورت سے زائد خرچ کرنے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ اسراف۔

سوال۔ کسی ناجائز اور حرام کام پر خرچ کرنے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ تبذیر۔

سوال۔ ایسی دولت یا اشیاء کو اصطلاح میں کیا کہا جاتا ہے کہ جو مزید نفع یا پیداوار حاصل کرنے کے لیے استعمال ہوں؟

جواب۔ سرمایہ۔

سوال۔ سوشلزم اور کمیونزم میں کیا بنیادی فرق ہے؟
جواب۔ طریق انقلاب کا فرق ہے۔
سوال۔ سوشلزم کی بنیاد "مشترکہ ملکیت" کا تصور سب سے پہلے کس نے پیش کیا؟
جواب۔ افلاطون۔
سوال۔ سب سے پہلی اشتراکی حکومت 1917ء میں روس میں قائم ہوئی۔ بتایئے یہ کس نے قائم کی؟
جواب۔ لینن۔
سوال۔ "ہم بحیثیت اشتراکیین اور مادہ پرست ہونے کے مذہب اور خدا کے دشمن ہیں۔" (معاذ اللہ) یہ الفاظ کس اشتراکی مفکر کے ہیں؟
جواب۔ ادھیکار۔
سوال۔ "خدا کا تصور ایک واہمہ ہے۔ اس عالم کے ارتقائی وجود میں آج کسی بادشاہ یا خدا کے لیے کوئی جگہ باقی نہیں ہے۔" (معاذ اللہ) یہ الفاظ کس اشتراکی مفکر کے ہیں؟
جواب۔ کارل مارکس۔
سوال۔ "مذہب کے خلاف جنگ کرنا ہر اشتراکی کے لیے ضروری ہے تاکہ دنیا سے مذہب کا وجود ہی مٹ جائے۔" (معاذ اللہ) یہ الفاظ کس اشتراکی مفکر کے ہیں؟
جواب۔ لینن۔
سوال۔ سرمایہ داروں کی جارحانہ آمریت کے نظام کو کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ فسطائیت یا فاشزم۔
سوال۔ ملکیت کی درج ذیل تعریف کس نے کی ہے:
"ملکیت کسی شے میں تصرف پر وہ قدرت ہے جو کسی انسان کے لیے شارع کے ثابت کرنے سے ابتدائی طور پر ثابت ہوتی ہے مگر یہ کہ کوئی مانع موجود ہو۔"
جواب۔ علامہ ابن نجیمؒ۔
سوال۔ جن زمینوں کو کوئی شخص آباد کر کے اپنی ملکیت بنا لے انہیں کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ ارضی مملوکہ۔

سوال۔ رفاہ عامہ کے لیے وقف زمینوں کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ اراضی موقوفہ۔

سوال۔ جن زمینوں کو مصالح عامہ کے لیے چھوڑ دیا جائے انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ اراضی متروکہ۔

سوال۔ حکومت کی ملکیتی زمینوں کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ اراضی مملکت۔

سوال۔ ان بنجر اور غیر آباد زمینوں کو کیا کہا جاتا ہے کہ جو کسی کی ملکیت نہ ہوں؟

جواب۔ اراضی موات۔

سوال۔ ایسی اراضی کو کیا کہتے ہیں کہ جن کے مالک کسی وجہ سے ان میں کاشت کرنے اور حکومت کو ان کا خراج ادا کرنے سے عاجز و قاصر ہوں لہذا انہوں نے اپنی اراضی حکومت کے حوالے کر دی ہو کہ وہ خود ان کو آباد کرائے اور ان کی پیداوار سے خراج وصول کرے؟

جواب۔ اراضی الحوز۔

سوال۔ زکواۃ کی یہ تعریف کس مفکر نے کی ہے کہ "وہ حصہ جو مال سے حق الٰہی کے طور پر نکال کر فقراء کو دیا جاتا ہے۔"؟

جواب۔ پروفیسر منور حسین چیمہ۔

سوال۔ زکواۃ کی یہ تعریف کس مفکر نے کی ہے کہ یہ "ایک حق ہے جو مال میں واجب ہوتا ہے۔"

جواب۔ علامہ ابن قدامہؒ۔

سوال۔ زکواۃ کی یہ تعریف کس مفکر نے کی ہے کہ "شریعت میں زکواۃ کا اطلاق مال کے اس مقررہ حصہ پر ہوتا ہے جسے اللہ نے مستحقین کے لیے فرض کہا ہے۔ نیز اس کا اطلاق اس حصہ کو نکالنے کے فعل پر بھی ہوتا ہے۔"

جواب۔ ڈاکٹر یوسف قرضاوی۔

سوال۔ زکواۃ کی یہ تعریف کس مفکر نے کی ہے کہ "زکواۃ خاص قسم کے مال پر خاص قسم کے لوگوں کا حق ہے جو معینہ وقت گزر جانے کے بعد واجب ہوتا ہے۔"

جواب۔ امام احمد بن حنبلؒ۔

سوال۔ زکوٰۃ کی یہ تعریف کس مفکر نے کی ہے کہ "ایک مخصوص مال کو مخصوص شرائط کے مطابق مستحق کی ملک میں دینا۔"

جواب۔ عبدالرحمن الجزیریؒ۔

سوال۔ سونے کی زکوٰۃ کا نصاب بتائیے؟

جواب۔ ساڑھے سات تولے۔

سوال۔ چاندی کی زکوٰۃ کا نصاب بتائیے؟

جواب۔ 52 1/2 تولے۔

سوال۔ کتنے اونٹ ہوں تو زکوٰۃ واجب ہو جاتی ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ کتنی گائیں ہوں تو زکوٰۃ واجب ہو جاتی ہے؟

جواب۔ 30۔

سوال۔ کتنی بکریاں ہوں تو زکوٰۃ واجب ہو جاتی ہے؟

جواب۔ چالیس۔

سوال۔ زکوٰۃ کی شرح کیا ہے؟

جواب۔ چالیسواں حصہ۔

سوال۔ مصارفِ زکوٰۃ کتنے ہیں؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ مصارفِ زکوٰۃ میں سے وہ کونسا مصرف ہے کہ جسے حضرت عمر فاروقؓ نے ساقط قرار دے دیا؟

جواب۔ مؤلفۃ القلوب۔

سوال۔ شریعتِ اسلامیہ نے زمین کی پیداوار پر جو ایک مخصوص شرح سے ٹیکس نافذ کیا ہے اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ عشر۔

سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کے نزدیک کس قسم کی پیداوار پر عشر ہوتا ہے؟

جواب۔ ہر قسم کی پیداوار پر۔

سوال۔ امام شافعیؒ کے نزدیک عشر کا نصاب کیا ہے؟
جواب۔ 5 وسق۔
سوال۔ چشمے یا بارش وغیرہ سے خود بخود سیراب ہو جانے والی زمین میں عشر کی شرح کیا ہے؟
جواب۔ دسواں حصہ۔
سوال۔ ایک اسلامی ریاست ذمیوں یا اقلیتوں سے ان کی جان و مال اور عزت کی حفاظت کے بدلہ میں جو سالانہ ٹیکس وصول کرتی ہے اسے کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ جزیہ۔
سوال۔ کنویں وغیرہ کے ذریعے سیراب کی جانے والی زمین میں عشر کی شرح کیا ہے؟
جواب۔ بیسواں حصہ۔
سوال۔ مولانا مناظر احسن گیلانی کی معاشیات پر تصنیف کا نام کیا ہے؟
جواب۔ اسلام کا معاشی نظام۔
سوال۔ غیر مسلموں کی ملکیتی زمینوں پر جو ٹیکس وصول کیا جاتا ہے اور خواہ انہیں کسی ذمی سے کوئی مسلمان بھی خرید لے تب بھی وہ ٹیکس باقی رہتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ خراج۔
سوال۔ اگر خراج میں کھیت کی پیداوار میں سے حصہ مقرر کیا جائے کہ کل پیداوار کا اتنا حصہ لیا جائے گا تو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ خراج مقاسمہ۔
سوال۔ اگر خراج میں کھیت کی پیمائش کے حساب سے حصہ مقرر کیا جائے کہ فی ایکڑ اتنا حصہ لیا جائے گا تو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ خراج موظف۔
سوال۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کے نزدیک خراج کا نصاب کیا مقرر ہے؟
جواب۔ کچھ بھی نہیں۔
سوال۔ ایسے مسلم یا غیر مسلم تاجر کہ جو اپنا مال فروخت کے لیے اسلامی ریاست کی حدود میں لائیں ان سے جو ٹیکس وصول کیا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ عشور۔

سوال۔ جنگ میں حاصل ہونے والے مالِ غنیمت کا پانچواں حصہ بیت المال میں جمع ہوتا ہے اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ خمس۔

سوال۔ کسی کھان سے دریافت ہونے والے مال کا پانچواں حصہ بیت المال میں جمع ہوتا ہے۔ اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ رکاز۔

سوال۔ اگر دشمن سے بغیر جنگ کے کچھ مال حاصل ہو جاوے تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ فئے۔

سوال۔ اسلامی ریاست کی سرکاری زمینوں کی آمدنی کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ کراء الارض۔

سوال۔ اگر کوئی چیز کہیں گری پڑی ملے اور باوجود تلاش کے اس کا مالک نہ ملے تو وہ بیت المال کی ملکیت ہوتی ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ لقطہ۔

سوال۔ اگر اسلامی ریاست ہنگامی حالات کے تحت کچھ نئے ٹیکس نافذ کرے تو انہیں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ نوائب۔

سوال۔ "انفاق فی سبیل اللہ" کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ اللہ کی راہ میں خرچ کرنا۔

سوال۔ کسی چیز کا دوسرے کو بلا عوض مالک کر دینا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ ھبہ۔

سوال۔ کسی غریب کو محض اللہ کی رضا کے حصول کے لیے اس کی ضروریات کی تکمیل کے لیے بلا سود کچھ قرض دیا جائے تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ قرض حسنہ۔

سوال۔ کسی دوسرے کو اپنی چیز کی منفعت کا کچھ عرصہ کے لیے بغیر عوض مالک کر دینا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ عاریت۔

سوال۔ ایسے ورثاء کو کیا کہا جاتا ہے کہ جن کے حصے کتاب اللہ میں مقرر کر دیے گئے ہیں؟

جواب۔ ذوی الفروض۔

سوال۔ اصحاب الفرائض سے بچ رہنے والا ترکے کا جو وارث بنتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ عصبہ نسبی۔

سوال۔ وہ وارث کہ جس کا حصہ بھی کتاب اللہ میں مقرر نہیں ہے اور وہ عصبات میں سے بھی نہیں ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ ذوی الارحام۔

سوال۔ قرآن حکیم میں مرد ورثاء کہ جن کے حصے مقرر ہیں وہ کتنی قسم کے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ قرآن حکیم میں ایسی وارث عورتیں کتنی قسم کی مذکور ہیں کہ جن کے حصے مقرر ہیں؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ اسلام اس معاشی نظام کی بنیاد رکھتا ہے جس میں امیر کی امارت غریب کی غربت کے باعث زحمت نہیں بلکہ باعث رحمت ہوتی ہے یہ کس کا قول ہے؟

جواب۔ حفظ الرحمٰن سیوہاروی۔

سوال۔ مانع وارث کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ "ربوا سے مراد مال میں وہ زیادتی ہے جو سرمایہ دار اپنے مقروض کو قرض کی ادائیگی کی مہلت دے کر حاصل کرتا ہے۔" سود کی یہ تعریف کس مفکر نے کی ہے؟

جواب۔ ابن جریر طبری۔

سوال۔ سود کی یہ تعریف کس نے کی ہے کہ "اس سے مراد ہر وہ زیادتی ہے جو کسی عوض کے بغیر ہو اور معاوضہ میں ایک فریق کے لیے مشروط ہو"؟

جواب۔ صاحب تنویر الابصار۔

سوال۔ "ربوا ہر ایسی زیادتی کا نام ہے جس کے مقابلے میں مال کا عوض نہ ہو۔" ربوا کی یہ تعریف کس مفکر نے کی ہے؟

جواب۔ ابن عربیؒ۔

سوال۔ فقہاء نے دو شرائط مقرر کی ہیں کہ اگر یہ پائی جائیں تو سود بنے گا ورنہ نہیں۔ بتائیے وہ دو شرائط کونسی ہیں؟

جواب۔ چیز کا کلیلی یا وزنی ہونا اور جنس کا اشتراک۔

سوال۔ سود کی دو مشہور اقسام میں سے ایک کو ربوا النسیہ کہتے ہیں، دوسری کا نام بتائیں۔

جواب۔ ربوا الفضل۔

سوال۔ ربوا کی کس قسم کو ربوا القرآن کہتے ہیں؟

جواب۔ ربوا النسیہ۔

سوال۔ قیمتوں، اجرتوں، کرایوں اور منافع وغیرہ کی شرح کا تعین کرنا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ تسعیر۔

سوال۔ مال جمع کر کے رکھنا اور اس پر زکواۃ ادا نہ کرنا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ اکتناز۔

سوال۔ قیمتیں بڑھانے کے لیے ذخیرہ اندوزی کرنے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ احتکار۔

سوال۔ اپنی زمین کسی دوسرے کو کاشت کے لیے دینا کہ پیداوار میں دونوں شریک ہوں گے۔ اس عمل کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مزارعت۔

سوال۔ اگر باغ یا درخت کسی کو دیکھ بھال کے لیے دیے جائیں اور پھل دونوں کے درمیان تقسیم ہوں تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مساقات۔

سوال۔ دو یا زیادہ افراد کا ایک کاروبار میں نفع و نقصان کی بنیاد پر شریک ہونا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ شراکت۔

سوال۔ اگر دو آدمی اس طرح مل کر کاروبار کریں کہ مال ایک کا ہو اور محنت دوسرے کی تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مضاربت۔

سوال۔ کاروباری شراکت کو شرکتِ عقود کہتے ہیں۔ اس کے علاوہ اور کونسی شراکت یا شرکت ہوتی ہے؟

جواب۔ شرکت اَملاک۔

سوال۔ شرکتِ عقود کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ اگر دو آدمی ایسی شراکت کریں کہ مال کسی کے پاس بھی نہ ہو اور وہ دونوں صرف اپنے اعتماد و اعتبار پر لوگوں سے مال ادھار لے کر اس سے نفع کمائیں تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ شرکتِ وجوہ۔

سوال۔ اگر دو کاریگر اس طرح شراکت کریں کہ دونوں کام قبول کر کے نفع حاصل کریں گے تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ شرکتِ صنائع۔

سوال۔ اگر دو آدمی مال، تصرف اور دین میں کمی بیشی کے ساتھ شراکت کریں تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ شرکت عنان۔

سوال۔ اگر دو آدمی مال، تصرف اور دین میں برابری کے ساتھ شراکت کریں تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ شرکت مفاوضہ۔

سوال۔ کسی شخص کو عوض کے مقابل کسی چیز کے نفع کا مالک کر دینا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ اجارہ۔

سوال۔ اجرت پر کام کرنے والے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ اجیر۔

سوال۔ کسی سے اجرت پر کام لینے والے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ مستاجر۔

سوال۔ اجیر کتنی قسم کے ہوتے ہیں؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ جو آدمی کسی ایک شخص ہی کا ملازم ہو اور صرف اسی کے کام کرے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ اجیر خاص۔

سوال۔ جو آدمی ہر کسی سے کام قبول کرتا ہو مثلاً درزی، دھوبی وغیرہ اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ اجیر مشترک۔

سوال۔ امام ابو عبیدؒ کتنا عرصہ قاضی کے منصب پر فائز رہے؟

جواب۔ 18 سال۔

سوال۔ علامہ ابن خلدونؒ کے معاشی افکار آپؒ کی کس تصنیف میں ملتے ہیں؟

جواب۔ مقدمہ ابن خلدونؒ۔

سوال۔ آدم سمتھ نے اقتصادیات پر جو کتاب لکھی تھی اس کا نام بتایئے؟

جواب۔ دولتِ اقوام۔

سوال۔ مالتھس کی شہرت اس کے کس نظریہ کی وجہ سے ہوئی؟

جواب۔ نظریہ آبادی۔

سوال۔ ڈیوڈ ریکارڈو کی شہرت کا باعث اس کا کونسا نظریہ تھا؟

جواب۔ نظریہ لگان۔

سوال۔ اقتصادیات پر کارل مارکس کی مشہور تصنیف کا نام کیا ہے؟

جواب۔ سرمایہ۔

سوال۔ اقتصادیات پر الفریڈ مارشل کی مشہور تصنیف کا نام بتایئے۔

جواب۔ اصول معاشیات۔

سوال۔ جان مینارڈ کینز نے کس مشہور ماہر معاشیات سے کیمبرج یونیورسٹی میں استفادہ کیا؟

جواب۔ الفریڈ مارشل۔

# اِسلامی تعزیرات

سوال۔ قرآن کریم کی سورۂ المائدہ میں اللہ اور اس کے رسول سے لڑنے والوں اور ان کے احکامات کو نہ ماننے والوں کے لیے کیا سزا مقرر کی گئی ہے؟

جواب۔ انہیں قتل کیا جائے، پھانسی دی جائے یا اُن کے ہاتھ اور پاؤں مخالف سمتوں میں کاٹ دیے جائیں یا جلاوطن کیا جائے۔

سوال۔ قرآن کی سورۂ المائدہ میں چور کی کیا سزا مقرر ہے؟

جواب۔ چوری کرنے والا مرد ہو یا عورت دونوں کا ہاتھ کاٹ دیا جائے۔

سوال۔ قرآن کریم کی سورۂ النور میں زانی کے لیے کیا سزا مقرر کی گئی ہے؟

جواب۔ عورت اور مرد دونوں کے لیے ایک ایک سو کوڑے۔ بشرطیکہ دونوں نے پہلے تزویج کی نہو۔

سوال۔ پاک باز عورتوں پر تہمت لگانے والوں کے لیے قرآن نے کیا سزا مقرر کی ہے؟

جواب۔ اگر چار گواہ پیش نہیں کرتے تو ان کو اسی کوڑے مارے جائیں۔

سوال۔ حد کس پر قائم کی جا سکتی ہے؟

جواب۔ صحیح العقل اور سلیم البدن۔

سوال۔ حد زنا کے پایہ ثبوت تک پہنچنے پر زانی اور زانیہ دونوں کے لیے کیا سزا رکھی گئی ہے؟

جواب۔ رجم بشرطیکہ زانی کا زوجہ منکوحہ روز زانیہ کی زوج ہو۔

سوال۔ تعزیرات پاکستان کی کس دفعہ کے تحت زنا بالجبر کرنے والوں کو سزا دی جا سکتی ہے؟

جواب۔ 375۔

سوال۔ شراب کے بارے میں پہلا حکم کس سورۃ میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۂ بقرہ آیت 219۔

سوال۔ شراب کے بارے میں دوسرا حکم کس سورہ میں آیا ہے؟

جواب۔ سورۂ النساء آیت 43۔

سوال۔ شراب کے بارے میں تیسرا حکم سورۂ مائدہ کی کس آیت کے تحت آیا ہے؟

جواب۔ آیت 91۔

سوال:۔ کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ شرابی کے لیے کیا سزا مقرر کی گئی ہے؟

جواب۔ 80 دُرے۔

سوال۔ یہ سزا کونسے خلیفہ کے زمانے میں مقرر ہوئی تھی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ پاکستان میں کوڑوں کی سزا پر عملدرآمد کا آرڈی نینس کب جاری ہوا؟

جواب۔ 1979ء۔

سوال۔ لواطت کا فعل کرنے والوں کی کیا سزا ہے؟

جواب۔ فاعل اور مفعول دونوں کو قتل کیا جائے گا (مشکوٰۃ شریف)

سوال۔ اسلام میں راہزنی کی سزا کیا ہے؟

جواب۔ سزائے موت۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کن تین اشخاص کے لیے جنت کو حرام قرار دیا ہے؟

جواب۔ شرابی، والدین کے نافرمان اور جو اپنے گھر میں بے حیائی کی بات دیکھے اور منع نہ کرے۔

## قصاص

سوال۔ فقہ اسلامی کی کتابوں میں قصاص کا ذکر عموماً جنایات کے تحت کیا جاتا ہے بتائیے اس کا مطلب کیا ہے؟

جواب۔ برا کام کرنا۔ جنایت کا اطلاق ہر اس فعل پر ہوتا ہے جس کا ارتکاب شرعاً حرام ہو۔

سوال۔ سورۃ البقرہ کی آیت 179 میں قصاص کے بارے میں کیا کہا گیا ہے؟

جواب۔ ترجمہ: اے ارباب دانش تمہارے لیے قصاص میں زندگی ہے۔

سوال۔ سورۃ بقرہ کی آیت نمبر 178 کا ترجمہ بتائیے۔

جواب۔ مسلمانو! جو لوگ تم میں قتل کیے جائیں ان کا برابر کا بدلہ تم پر فرض ہے۔

سوال۔ سورۃ المائدہ کی کس آیت میں یہ کہا گیا ہے:

ترجمہ: جو لوگ اللہ اور اس کے رسول سے لڑتے ہیں اور زمین میں اس کی تگ و دو کرتے پھرتے ہیں کہ فساد برپا کریں ان کی سزا یہ ہے کہ قتل کیے یا سولی پر چڑھائے جائیں۔

جواب۔ 33۔

سوال۔ سورۃ النحل کی کس آیت میں کہا گیا ہے کہ:

"اگر تم سزا دینا چاہو تو ایسی ہی سزا دو جیسی تمہیں دی گئی۔"

جواب۔ 126۔

## قسم

سوال۔ قسم کے لغوی معنی کیا ہیں؟

جواب۔ مؤکد کرنا۔

سوال۔ شرعی اصطلاح میں قسم سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ خبر کی ایک جانب کو الفاظ مخصوصہ سے مؤکد کرنا۔

سوال۔ جھوٹی قسم اور حلف اٹھانا کونسے گناہوں میں شامل ہے؟

جواب۔ گناہ کبیرہ۔

سوال۔ قسم کی تین قسمیں ہیں نام بتائیں۔

جواب۔ ا۔ لغو ۲۔ غموس ۳۔ منعقد۔

سوال۔ بعض لوگ بات بات پر عادتاً بغیر ارادہ اور نیت کے قسم اٹھاتے رہتے ہیں اس قسم کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ لغو۔

سوال۔ جب انسان کسی کو دھوکا اور فریب دہی کے لیے قسم اٹھاتا ہے اس کو کونسی قسم کہتے ہیں؟

جواب۔ غموس۔

سوال۔ جب انسان اپنی بات میں تاکید اور پختگی پیدا کرنے کے لیے ارادتاً اور نیتاً قسم کھائے تو اسے کونسی قسم کہتے ہیں؟

جواب۔ منعقد۔

سوال۔ کونسی قسم توڑنے پر کفارہ ہے؟

جواب۔ منعقد۔

سوال۔ سورۂ مائدہ کی آیت 89 میں قسم توڑنے پر کیا کفارہ مقرر ہے؟

جواب۔ دس مسکینوں کو کھانا کھلانا یا کپڑے پہنانا یا ایک غلام آزاد کرنا۔

سوال۔ سورۂ النحل کی آیت 94 میں قسموں کے بارے میں کیا ارشاد کیا گیا ہے؟

جواب۔ اے مسلمانو! تم اپنی قسموں کو آپس میں ایک دوسرے کو دھوکا دینے کا ذریعہ نہ بناؤ۔

سوال۔ جھوٹی قسم کھانے کا کفارہ کیا ہے؟

جواب۔ جھوٹی قسم کا کفارہ نہیں صرف اخلاص کے ساتھ استغفار کریں اور اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر معافی مانگیں۔

## قانون نکاح و طلاق

سوال۔ نکاح کے لغوی معنی کیا ہیں؟

جواب۔ ایک چیز کا دوسری میں پیوست ہونا۔

سوال۔ اصطلاحی معنوں میں نکاح سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ ایسا عقد جو ملک متعہ پر قصداً ثابت ہو جائے۔

سوال۔ عربی میں منگنی کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ خطبہ۔

سوال۔ جب مرد اور عورت کے تعلقات کو پاکیزہ انداز میں اور خاص اسلوب کے تحت مربوط کیا جاتا ہے تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ نکاح۔

سوال۔ نکاح کا مقصد کیا ہے؟

جواب۔ انسانی اخلاق کا تحفظ۔

سوال۔ قرآن کریم میں نکاح کو احصان کہا گیا ہے آپ اس کا مطلب بتا سکتے ہیں؟

جواب۔ قلعہ۔

سوال۔ سورۃ النساء کی کس آیت میں محارم کے بعد عورتوں کو حلال قرار دیا گیا ہے؟

جواب۔ 24۔

سوال۔ "وہی اللہ ہے جس نے تم کو تن واحد سے پیدا کیا اور اس کے لیے خود اسی کی جنس سے ایک جوڑا بنایا تاکہ وہ اس کے پاس سے سکون حاصل کرے"

یہ سورۃ الاعراف کی ایک آیت کا ترجمہ ہے آپ آیت نمبر بتائیں۔

جواب۔ 189۔

سوال۔ نکاح کے مراتب کتنے ہیں؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ نکاح کے مراتب کون کونسے ہیں؟

جواب۔ ۱۔ فرض ۲۔ واجب ۳۔ حرام ۴۔ مکروہ ۵۔ سنت

سوال۔ کسی شخص کے پاس عائلی زندگی گزارنے کے لیے وسائل موجود ہوں اور غلبہ شہوت ہو تو ایسی صورت میں اس کے لیے نکاح کرنا لازمی ہے۔ یہ نکاح کا کونسا مرتبہ ہے؟

جواب۔ فرض۔

سوال۔ گناہ کبیرہ سرزد ہونے کا خدشہ ہو تو اس شخص کے لیے نکاح کا کونسا مرتبہ ہے؟

جواب۔ واجب۔

سوال۔ اگر بی بی پر ظلم کا خوف ہو تو ایسی صورت میں نکاح کا کیا حکم ہے؟

جواب۔ مکروہ تحریمی۔

سوال۔ جب کسی شخص کو پختہ یقین ہو کہ وہ شادی کے بعد بیوی سے انصاف نہیں کرے گا تو ایسے شخص کے لیے نکاح کا کونسا مرتبہ ہے؟

جواب۔ حرام۔

سوال۔ "النکاح من سنتی" اس حدیث شریف کا ترجمہ بتائیں۔

جواب۔ نکاح میری سنت میں سے ہے۔

سوال۔ الکفاءۃ سے کیا مراد ہے؟
جواب۔ زوجین میں برابری۔

## طلاق

سوال۔ طلاق کے لغوی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ بندش سے آزاد کرنا۔
سوال۔ اصطلاحی معنوں میں طلاق سے کیا مراد ہے؟
جواب۔ خاوند کا بیوی کو نکاح کی پابندیوں سے آزاد کر دینا۔
سوال۔ طلاق دینا کس صورت میں گناہ ہے؟
جواب۔ جب کوئی شرعی عذر موجود نہ ہو۔
سوال۔ طلاق دینا کس صورت میں مباح ہے؟
جواب۔ جب شرعی وجہ موجود ہو۔
سوال۔ طلاق دینا کس صورت میں مستحب ہے؟
جواب۔ جب بیوی دین و اخلاق کی پابندیاں قبول کرنے پر تیار نہ ہو۔
سوال۔ طلاق دینا کس صورت میں واجب ہے؟
جواب۔ جب مرد مستقل طور پر جماع کرنے سے عاجز ہو۔
سوال۔ سورۂ بقرہ کی کس آیت میں کہا گیا ہے کہ تم پر کوئی گناہ نہیں اگر تم اپنی عورتوں کو طلاق دے دو؟
جواب۔ 236۔
سوال۔ کونسا فعل اللہ تعالیٰ کے نزدیک حلال چیزوں میں سے سب سے زیادہ ناپسندیدہ ہے۔
جواب۔ طلاق۔
سوال۔ سورۂ النساء کی آیت نمبر 35 میں کشیدگی کی صورت میں کن کے ذریعے صلح کرانے کا حکم دیا گیا ہے؟
جواب۔ ثالثوں۔

سوال۔ اگر مرد کو طلاق دینا ناگزیر ہو جائے تو کس وقت اپنی بیوی کو طلاق دے؟

جواب۔ پاک صاف ہو اور بیوی سے اختلاط نہ کیا ہو۔ بیوی حالت حیض میں نہ ہو اور حاملہ نہ ہو۔

سوال۔ تعداد کے لحاظ سے طلاق سنت کی کیا صورتیں ہیں؟

جواب۔ ایک موقع پر صرف ایک طلاق دی جائے باقی دو طلاقیں بعد میں دی جائیں۔

سوال۔ جب شوہر بیوی کو اس وقت طلاق دیتا ہے جب کہ وہ طہر میں ہو اور جس میں اس نے اس سے اختلاط نہ کیا ہو ایک رجعی طلاق دے اور عدت گزرنے دے۔ اسے کونسا طلاق کہا جائے گا۔

جواب۔ طلاق احسن۔

سوال۔ تین طہروں میں ایک ایک بار طلاق دینے کو کونسی طلاق کہتے ہیں؟

جواب۔ طلاق حسن۔

سوال۔ طلاق بدعت کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ وہ طلاق جو خلاف سنت ہو۔

سوال۔ طلاق کی کتنی قسمیں ہیں اور کون کون سی؟

جواب۔ 3 طلاق رجعی، طلاق بائن اور طلاق مغلظہ۔

سوال۔ طلاق رجعی کے بارے میں سورۃ البقرہ کی آیت 229 میں کیا کہا گیا ہے؟

جواب۔ طلاق (رجعی) دو مرتبہ ہے پھر یا تو پسندیدہ طریقہ سے روک لیا جائے یا شریفانہ انداز میں رخصت کر دیا جائے۔

سوال۔ "مطلقہ عورتیں اپنے آپ کو تین حیض تک انتظار میں رکھیں۔ اگر ان کے شوہر اصلاح کا ارادہ رکھتے ہیں تو اس مدت میں وہ ان سے رجوع کر سکتے ہیں" یہ حکم سورۃ بقرہ کی کونسی آیت میں دیا گیا ہے؟

جواب۔ 228۔

سوال۔ ایک طلاق رجعی یا دو طلاق رجعی دینے کے بعد عدت میں رجوع نہ کرنا یا الفاظ کنائی کی صورت میں کونسی طلاق واقعہ ہو جاتی ہے؟

جواب۔ طلاق بائن۔

سوال۔ طلاق بائن کے بعد زوجین باہمی رضامندی کے ساتھ تجدید نکاح کر سکتے ہیں یہ اجازت سورۂ بقرہ کی کونسی آیت میں دی گئی ہے؟

جواب۔ 232۔

سوال۔ احناف کے نزدیک خاوند ایک موقع پر تین طلاقیں دے دے چاہے وہ رجعی ہوں یا بائن ایسی طلاق کو کونسی طلاق کہتے ہیں؟

جواب۔ طلاق مغلظہ۔

سوال۔ "پھر اگر وہ اس کو (تیسری بار) طلاق دے دے تو وہ عورت اس کے لیے حلال نہیں رہتی جب تک وہ ایک دوسرے شوہر سے نکاح نہ کر لے۔"
یہ ترجمہ سورۂ البقرہ کی کونسی آیت کا ہے؟

جواب۔ 229۔

سوال۔ سورۂ البقرہ کی کونسی آیت کی رُو سے شرعی حلالہ کے بعد میاں بیوی دوبارہ نکاح کر سکتے ہیں؟

جواب۔ 230۔

سوال۔ طلاق کے صحیح ہونے کی شرائط کیا کیا ہیں؟

جواب۔ عاقل، بالغ، بااختیار ہو۔

سوال۔ سورۂ الطلاق کی کونسی آیت کی رُو سے اگر مطلقہ عورت بچے کو دودھ پلائے تو اسے معاوضہ دیا جا سکتا ہے؟

جواب۔ 6۔

## خلع

سوال۔ خلع کے لغوی معنی بتائیں۔

جواب۔ کسی شے کو دوسری شے سے نکالنا۔

سوال۔ خاوند کا مال لے کر بیوی کو آزاد کر دینا یا عورت کا اپنے خاوند کو مال دے کر طلاق لے لینا شرعی اعتبار سے کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ خلع۔

سوال۔ خلع کی کتنی صورتیں ہیں اور کون کونسی؟

جواب۔ خلع کی تین صورتیں ہیں:

۱۔ عورت کے مطالبے پر مرد فوراً اسے خلع دے دے اور اس سے کچھ نہ لے۔

۲۔ عورت کے مطالبے پر اس سے کچھ معاوضہ لے کر اسے چھوڑ دے۔

۳۔ مرد عورت کے مطالبہ پر اپنی رضامندی سے اسے آزاد کر دے۔ اگر وہ مہر جو عورت کو دے چکا ہے اور عورت واپس کرنے پر آمادہ ہو تو بھی خلع ممکن ہے۔

## مہر

سوال۔ مہر کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ مہر سے مراد وہ مال ہے جو مرد نکاح کے بعد عورت کو ادا کرتا ہے۔

سوال۔ مہر کا شرعی جواز کیا ہے؟

جواب۔ سورۂ نساء آیت نمبر 4 میں ہے "عورتوں کے مہر خوش دلی سے ادا کرو۔"

سوال۔ "لہٰذا ان کے سرپرستوں کی اجازت سے ان کے ساتھ نکاح کر لو اور معروف طریقے سے ان کے مہر ادا کرو۔"

یہ ترجمہ سورۂ نساء کی کونسی آیت کا ہے؟

جواب۔ 25۔

سوال۔ بلحاظ مقدار مہر کی کتنی قسمیں ہیں اور کون کونسی؟

جواب۔ 2 مہر مسمّیٰ اور مہر مثل۔

سوال۔ دونوں فریقوں کا نقدی، مقامی سکے، زیور یا جائیداد کے ضمن میں متفق ہونا۔ نکاح کے وقت یا بعد ازاں اس کا ادا کرنا واجب ہوتا ہے ایسے مہر کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مہر مسمّیٰ۔

سوال۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں مہر کی مقدار کتنی تھی؟

جواب۔ دس اوقیہ۔

سوال۔ مہر کی وہ مقدار جو عورت کے خاندان میں دوسری خواتین کے لیے عام طور پر مقرر کی جاتی رہی ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مہر مثل۔

سوال۔ مدت کے لحاظ سے مہر کی دو قسمیں کون کونسی ہیں؟

جواب۔ ا۔ مہر معجل (یعنی جلدی ادائیگی کرنا

۲۔ مہر موجل (کچھ مدت کے بعد ادائیگی کرنا)

سوال۔ سورۃ النساء کی ایک آیت کا ترجمہ ہے "البتہ اگر وہ خود اپنی خوشی سے مہر کا کوئی حصہ تمہیں معاف کر دیں تو اسے تم مزے سے کھا سکتے ہو"

آپ آیت نمبر بتائیں۔

جواب۔ 4۔

سوال۔ مہر کن حالتوں میں عورت کو دینا ضروری ہو جاتا ہے؟

جواب۔ ا۔ میاں بیوی کا مکمل اختلاط

۲۔ خاوند کا وفات پا جانا چاہے اس نے بیوی کے ساتھ مباشرت کی ہو یا نہ کی ہو۔

سوال۔ کن تین حالتوں میں مہر کا سقوط ہو جاتا ہے؟

جواب۔ ا۔ بیوی دین اسلام چھوڑ دے۔

۲۔ دونوں میاں بیوی کا مرتد ہو جانا۔

۳۔ نابالغ بچے یا مجنوں کا نکاح اس کے ولی نے کیا۔ بالغ ہونے پر یا صحیح الدماغ ہونے پر نکاح کی ذمہ داری قبول کرنے سے انکار کر دینا۔

سوال۔ نکاح کے فوراً بعد بغیر میاں بیوی کے اختلاط کے عورت کو طلاق ہونے کی صورت میں کتنے مہر کا سقوط ہو گا؟

جواب۔ نصف۔

## ایلا

سوال۔ ایلا کے لغوی معنی بتائیں۔

جواب۔ قسم کھانا۔

سوال۔ اصطلاحی معنوں میں ایلاء سے کیا مراد ہے؟
جواب۔ مرد کا اپنی عورت سے چار ماہ یا اس سے زیادہ عرصہ کے لیے جنسی اختلاط نہ کرنے کی قسم کھانا۔
سوال۔ شوہر نے اگر بیوی سے چار ماہ یا اس سے زیادہ عرصہ کے لیے جنسی اختلاط نہ کرنے کی قسم کھائی اور پھر اسی میعاد کے اندر بیوی سے رجوع کرنا چاہتا ہے تو اسے کیا کرنا ہو گا؟
جواب۔ کفارہ ادا کرنا ہو گا۔
سوال۔ سورۂ بقرہ کی کن آیات میں ایلا کا ذکر کیا گیا ہے؟
جواب۔ 226-227۔
سوال۔ ایک شوہر نے ایلاء موقت کیا تو اس صورت میں بیوی کو نان نفقہ کی ذمہ داری کس پر عائد ہوتی ہے؟
جواب۔ شوہر پر۔
سوال۔ اگر ایلا کی مدت کا تعین کیا گیا ہو تو بتائیے اس قسم کے ایلاء کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ ایلاء موقت۔
سوال۔ اگر ایلا کی مدت کا تعین نہ کیا گیا ہو تو یہ کونسا ایلا ہو گا؟
جواب۔ ایلاء مؤبد۔
سوال۔ ایلا رجوع کی صورت میں کفارہ کیا ہے؟
جواب۔ ا۔ دس مسکینوں کو دو وقت کھانا کھلانا۔
۲۔ دس محتاجوں کو لباس خرید کر دینا۔
۳۔ ایک غلام خرید کر آزاد کرنا۔
۴۔ تین متواتر روزے رکھنا۔

## ظہار

سوال۔ ظہار کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ شوہر کا اپنی بیوی کا محرمات مؤبدہ کے ساتھ تشبیہ دینا۔

سوال۔ ایسی صورت حال میں مرد اپنی بیوی کے پاس جانا چاہے تو اسے کیا کرنا ہوگا؟

جواب۔ کفارہ ادا کرنا ہوگا۔

سوال۔ اس کا کفارہ کیا ہے؟

جواب۔ مرد ایک غلام کو آزاد کرے یا دو ماہ کے متواتر روزے رکھے یا ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلائے۔

## لعان

سوال۔ لغوی اعتبار سے لعان کا مطلب بتائیں۔

جواب۔ لعنت۔ شرعی اصطلاح میں ایسی شہادتیں جو قسموں کے ساتھ مؤکد ہوں۔

سوال۔ جب خاوند اپنی بیوی پر کسی غیر مرد سے بدکاری کے واقعہ کو منسوب کرے لیکن وہ گواہ پیش نہ کرے اور بیوی بھی واقعہ کی صحت سے صاف انکار کر دے تو اس صورت میں خاوند پانچ مرتبہ قسم اٹھا کر واقعہ کی صحت کو ثابت کرے۔ اس صورت حال کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ لعان۔

سوال۔ اگر بیوی واقعہ کی صحت کو تسلیم کرے تو اس پر کیا حد نافذ ہوگی؟

جواب۔ حد زنا۔

سوال۔ اگر بیوی واقعہ کی صحت کو تسلیم نہ کرے تو اس پر کیا حد نافذ ہوگی؟

جواب۔ ملاعنت۔

سوال۔ اگر شوہر بیوی پر جھوٹا الزام عائد کرے اور الزام ثابت نہ کر سکے تو بتایئے اسلام نے اس کے لیے کیا سزا مقرر کی ہے؟

جواب۔ 80 دُرے۔

سوال۔ لعان کا حکم قرآن کے کس سورۃ مبارکہ میں ہے؟

جواب۔ سورۃ النور۔

❖❖❖❖❖

# اِسلامی مقامات

## خانہ کعبہ / بیت اللہ شریف

سوال۔ خانہ کعبہ کی تعمیر اللہ تعالیٰ کے حکم سے سب سے پہلے کونسے پیغمبر نے کی؟
جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔
سوال۔ لفظ "آدم" کے لغوی معنی کیا ہیں؟
جواب۔ مٹیالا رنگ۔
سوال۔ طوفانِ نوح کے بعد حضرت آدم علیہ السلام کے تعمیر کردہ کعبہ کی جگہ صرف مٹی کا ایک ٹیلہ باقی رہ گیا تھا وہاں اللہ تعالیٰ کے حکم اور حضرت جبریل امین کی نشاندہی سے کونسے پیغمبر نے کعبۃ اللہ کی تعمیر کی؟
جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام۔
سوال۔ خانہ کعبہ کی تعمیر میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی مدد ایک دوسرے نبی نے بھی کی تھی۔ اُس نبی کا نام بتائیں؟
جواب۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام۔
سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت اسماعیل علیہ السلام کا آپس میں کیا رشتہ ہے؟
جواب۔ باپ بیٹا۔
سوال۔ خانہ کعبہ کس ہستی کا گھر ہے؟
جواب۔ اللہ رب العزت کا۔
سوال۔ خانہ کعبہ کہاں واقع ہے؟
جواب۔ سعودی عرب کے شہر مکہ مکرمہ میں۔
سوال۔ خانہ کعبہ کس کا قبلہ ہے؟
جواب۔ مسلمانوں کا۔
سوال۔ نماز کے دوران کس طرف رخ کر کے کھڑا ہونا ہر مسلمان پر فرض ہے؟
جواب۔ خانہ کعبہ کی طرف۔

سوال۔ خانہ کعبہ کے گرد کتنے چکر لگانے کو طواف کہتے ہیں؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ طواف میں ہر چکر کس جگہ سے شروع کیا جاتا ہے؟

جواب۔ حجر اسود سے۔

سوال۔ خانہ کعبہ کے گرد ایک مرتبہ چکر لگانے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ شوط۔

سوال۔ خانہ کعبہ کی بلندی کتنے فٹ ہے؟

جواب۔ 54 فٹ، 9 انچ۔

## مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سوال۔ خانہ کعبہ کے بعد عالم اسلام کی سب سے متبرک جگہ کونسی ہے؟

جواب۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب مکہ مکرمہ سے ہجرت فرما کر مدینہ منورہ تشریف لے گئے تو مسلمانوں کی اجتماعی عبادت کے لیے ایک مسجد تعمیر کی۔ مسجد کا نام بتائیں۔

جواب۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ حرمین شریفین کن دو متبرک جگہوں کو کہتے ہیں؟

جواب۔ بیت اللہ شریف اور مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

سوال۔ حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ مسجد نبوی ﷺ میں ایک نماز پڑھنا دوسری مساجد میں پچاس ہزار نمازیں پڑھنے سے افضل ہے لیکن مسجد حرام میں ایک نماز پڑھنے کو مسجد نبوی ﷺ میں پڑھی جانے والی کتنی نمازوں سے افضل کہا گیا ہے؟

جواب۔ 100۔

سوال۔ مسجد نبوی ﷺ میں کتنے نمازی بیک وقت نماز ادا کر سکتے ہیں؟

جواب۔ تقریباً 650000۔

سوال۔ جس جگہ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تعمیر کی گئی وہ جگہ دو یتیم بچوں کی ملکیت تھی۔ ان بچوں کے نام بتائیں۔

جواب۔ سہل اور سہیل۔

سوال۔ مسجد نبویؐ کی تعمیر کے لیے بچوں کے بلامعاوضہ زمین دینے کے باوجود حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ زمین کتنے دینار میں خریدی؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ یہ دونوں بچے کس صحابی کے زیرِ پرورش تھے؟

جواب۔ حضرت اسعد بن زرارہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب ہجرت فرما کر مدینہ منورہ تشریف لے گئے تو آپ ﷺ کی اونٹنی نے حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر کے سامنے قیام فرمایا۔ آپ اونٹنی کا نام بتائیں۔

جواب۔ قصویٰ۔

## بیت المقدس

سوال۔ بیت المقدس کو دوسرے کس نام سے پکارا جاتا ہے؟

جواب۔ مسجد اقصیٰ۔

سوال۔ مسلمانوں کا قبلہ اول کونسا تھا؟

جواب۔ بیت المقدس۔

سوال۔ بیت المقدس کہاں واقع ہے؟

جواب۔ یروشلم۔

سوال۔ بیت اللہ شریف اور مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد مسلمانوں کے مقدس ترین مقام کا نام بتائیں۔

جواب۔ بیت المقدس۔

## صفا و مروہ

سوال۔ جن دو پہاڑیوں کے درمیان حجاج کرام حج اور عمرے کے دوران سات چکر لگاتے ہیں ان کے نام بتائیں۔

جواب۔ صفا اور مروہ۔

سوال۔ صفا اور مروہ کے درمیان سات چکر لگانے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ سعی۔

سوال۔ قرآن پاک میں ان پہاڑیوں کو کیا کہا گیا ہے؟

جواب۔ اللہ کی نشانیاں۔

سوال۔ یہ پہاڑیاں بیت اللہ شریف کے بالکل قریب کس جانب واقع ہیں؟

جواب۔ مشرق۔

سوال۔ ان پہاڑیوں کے درمیان کونسے پیغمبر کی بیوی نے پریشانی کی حالت میں سات چکر لگانے تھے؟

جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بیوی ہاجرہ بی بی۔

سوال۔ ننھے اسماعیل علیہ السلام کے پاؤں کی رگڑ کی جگہ سے جو پانی نکلا اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ آب زم زم۔

سوال۔ زم زم کا مطلب کیا ہے؟

جواب۔ ٹھہر جا۔

## غارِ حرا

سوال۔ غارِ حرا مکہ مکرمہ کے شمال میں کتنے میل کے فاصلے پر واقع ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ غارِ حرا کونسے پہاڑ میں واقع ہے؟

جواب۔ جبل نور۔

سوال۔ پہلی وحی حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کہاں نازل ہوئی؟

جواب۔ غارِ حرا میں۔

## منیٰ

سوال۔ منیٰ کا میدان مکہ مکرمہ سے کتنے میل کے فاصلے پر واقع ہے؟

جواب۔ تقریباً 4۔

سوال۔ حجاج کرام کس مقام پر شیطان کو کنکریاں مارتے ہیں؟

جواب۔ منیٰ۔

سوال۔ ذی الحجہ کی کونسی تاریخوں کو حجاج کرام شیطان کو کنکریاں مارتے ہیں؟

جواب۔ 10، 11، 12، 13۔

سوال۔ حجاج کرام کی شیطان کو کنکریاں مارنے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ جمرات۔

سوال۔ حاجی اپنے جانوروں کی قربانی کس مقام پر کرتے ہیں؟

جواب۔ منیٰ۔

## عرفات

سوال۔ عرفات کا میدان مکہ مکرمہ سے کتنے میل کے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 10۔

سوال۔ حاجیوں کے لیے میدان عرفات میں غروب آفتاب تک ٹھہرنا ذی الحجہ کی کونسی تاریخ کو فرض ہے؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ حشر کے روز تمام انسانوں کو کونسے میدان میں اکٹھا کیا جائے گا؟

جواب۔ میدان عرفات۔

## مزدلفہ

سوال۔ مزدلفہ مکہ مکرمہ سے کتنے میل کے فاصلے پر واقع ہے؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ مزدلفہ کے مقام پر حاجی ذی الحجہ کی کونسی تاریخ کو قیام کرتے ہیں؟
جواب۔ 9اور10 ذی الحجہ کی درمیانی رات۔
سوال۔ حجاج کرام مزدلفہ میں کونسی دو نمازیں اکٹھی پڑھتے ہیں؟
جواب۔ مغرب اور عشاء۔
سوال۔ ہر حاجی کس مقام سے 70 کنکریاں چن کر رمی جمرات کے لیے لے جاتا ہے؟
جواب۔ مزدلفہ۔

## دارِ ارقم

سوال۔ حضرت ارقم رضی اللہ تعالیٰ کا وہ مکان جو سب سے پہلا تبلیغی مرکز بنا کہاں واقع ہے؟
جواب۔ مکہ مکرمہ میں۔
سوال۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس مقام پر اسلام قبول کیا؟
جواب۔ دارارقم۔

## مسجدِ جن

سوال۔ اس مسجد کا نام بتائیں جہاں جنوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے قرآن حکیم کی تلاوت سنی اور ایمان لے آئے۔
جواب۔ مسجد جن۔

## غارِ ثور

سوال۔ غارِ ثور مکہ مکرمہ سے کتنے کلو میٹر کے فاصلے پر ہے؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ غارِ ثور کونسے پہاڑ میں واقع ہے؟
جواب۔ جبل ثور۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے دوران حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے غارِ ثور میں کتنے دن قیام فرمایا؟

جواب۔ 3۔

## مسجد قباء

سوال۔ اسلامی تاریخ میں سب سے پہلے جو مسجد تعمیر ہوئی اس کا نام بتائیں۔

جواب۔ مسجد قباء۔

سوال۔ قباء کا مقام مدینہ منورہ سے کتنے میل کے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے دوران حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قباء کے مقام پر کتنے دن قیام فرمایا تھا؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ مسجد قباء کا رقبہ آج کل کتنے مربع میٹر پر محیط ہے؟

جواب۔ 13500 مربع میٹر۔

سوال۔ مسجد قباء میں ایک وقت میں کتنے نمازی نماز ادا کر سکتے ہیں؟

جواب۔ 20000۔

سوال۔ مسجد قباء میں دو رکعت نفل نماز پڑھنے کا ثواب کتنا ہے؟

جواب۔ ایک عمرہ کے برابر۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کونسے دن مسجد قباء تشریف لے جاتے تھے؟

جواب۔ ہفتہ کے دن۔

## مسجد قبلتین

سوال۔ مسجد قبلتین مسجد نبوی سے کتنے میل کے فاصلے پر واقع ہے؟

جواب۔ تقریباً 3 میل۔

سوال۔ مسلمانوں کا قبلہ اول کونسا تھا؟
جواب۔ مسجد اقصیٰ۔
سوال۔ کونسی مسجد میں یہ وحی نازل ہوئی کہ آئندہ کے لیے مسلمانوں کا قبلہ مسجد اقصیٰ کی بجائے خانہ کعبہ ہے؟
جواب۔ مسجد قبلتین۔
سوال۔ یہ وحی کونسی تاریخ کو نازل ہوئی؟
جواب۔ 5 رجب 3 ہجری۔
سوال۔ یہ وحی نازل ہونے کے وقت حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس وقت کی نماز کی امامت ادا فرما رہے تھے؟
جواب۔ ظہر۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے رکعت نماز ادا کی تھی کہ یہ وحی نازل ہوئی اور آپ ﷺ نے دورانِ نماز ہی مسجد حرام کی طرف رخ پھیر لیا؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ یہ وحی رسول اللہ ﷺ کے مدینہ منورہ پہنچنے پر مسجد نبوی ﷺ کی تعمیر کے کتنے ماہ بعد نازل ہوئی؟
جواب۔ سولہ سترہ ماہ بعد۔
سوال۔ مسجد قبلتین کا پہلا نام کیا تھا؟
جواب۔ مسجد بنو سلمہ۔

## جبلِ رحمت

سوال۔ جبلِ رحمت کس مقام پر واقع ہے؟
جواب۔ عرفات کے میدان میں۔
سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس مقام پر کھڑے ہو کر خطبہ حجۃ الوداع ارشاد فرمایا تھا؟
جواب۔ جبلِ رحمت۔

سوال۔ خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر کتنے فرزندانِ توحید میدان عرفہ میں موجود تھے؟
جواب۔ تقریباً100000۔
سوال۔ شیطان کے بہکاوے میں آکر حضرت آدم علیہ السلام اور اماں حوا سے کیا غلطی ہوئی؟
جواب۔ شجر ممنوعہ کا پھل کھانے کی۔
سوال۔ اس غلطی کی پاداش میں حضرت آدم علیہ السلام اور اماں ہوا کے ساتھ اللہ رب العزت نے کیا معاملہ فرمایا؟
جواب۔ جنت سے نکال کر زمین پر اُتارا۔
سوال۔ جب ان دونوں کی توبہ اللہ رب العزت نے قبول فرمائی تو کونسے مقام پر دونوں کی ملاقات ہوئی؟
جواب۔ جبل رحمت۔

## چاہِ آب زم زم

سوال۔ مکہ معظمہ کے اس کنویں کا نام بتائیں جس کا پانی پینا ثواب اور بہت سی بیماریوں کے لیے باعثِ شفا ہے۔
جواب۔ چاہِ آبِ زم زم۔
سوال۔ بیت اللہ شریف کے طواف اور صفا مروہ کی سعی کے بعد کونسا پانی پینا سنت نبوی ﷺ ہے؟
جواب۔ آب زم زم۔
سوال۔ اللہ رب العزت نے آب زم زم کس طرح جاری فرمایا؟
جواب۔ ننھے اسماعیل علیہ السلام کی ایڑھیوں کی رگڑ کی جگہ سے۔
سوال۔ آب زم زم کے کنویں کی گہرائی اور چوڑائی گزوں میں بتائیں۔
جواب۔ 69 گز اور 4 گز۔

❖❖❖❖❖

# عربی زبان وادب

سوال۔ زبر، زیر اور پیش کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ حرکت۔

سوال۔ زبر کے لیے کونسی اصطلاح استعمال ہوتی ہے؟

جواب۔ فتحہ۔

سوال۔ "طریقہ جدیۃ فی تعلیم العربیہ" کا مصنف کون ہے؟

جواب۔ محمد امین العصریؒ۔

سوال۔ "قصص النبیین" کس کی تصنیف ہے؟

جواب۔ سید ابوالحسن علی ندویؒ۔

سوال۔ "تفسیر المراغی" کے مصنف کا نام بتائیں۔

جواب۔ احمد مصطفی المراغیؒ۔

سوال۔ رفع، نصب اور جر کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ اعراب۔

سوال۔ زیر کے لیے کونسی اصطلاح استعمال ہوتی ہے؟

جواب۔ جر۔

سوال۔ پیش کے لیے کونسی اصطلاح استعمال ہوتی ہے؟

جواب۔ ضمہ۔

سوال۔ جس حرف پر زیر، زبر یا پیش آئے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ متحرک۔

سوال۔ جس حرف پر زبر آئے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مفتوح۔

سوال۔ جس حرف پر زبر، زیر یا پیش میں سے کچھ نہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ ساکن۔

سوال۔ جس حرف پر زیر آئے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ مکسور۔
سوال۔ جس حرف پر پیش آئے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ مضموم۔
سوال۔ جس حرف پر تشدید آئے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ مشدد۔
سوال۔ جس لفظ پر لام تعریف داخل کیا جائے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ معرّف باللام۔
سوال۔ حروف علت کتنے ہیں؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ حروفِ جار کتنے ہیں؟
جواب۔ 17۔
سوال۔ "مادہ" کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ کسی لفظ کے ماخذ کو۔
سوال۔ علمائے صرف و نحو کی اصطلاح میں "کلمہ" کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ بامعنی مفرد لفظ کو۔
سوال۔ کلمہ کی کتنی اقسام ہیں؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ ایسا کلمہ کہ جو اپنا معنی بتانے میں دوسرے کلمہ کا محتاج نہ ہو اور اس میں کوئی زمانہ بھی نہ پایا جاتا ہو کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ اسم۔
سوال۔ ایسا کلمہ کہ جو اپنا معنی بتانے میں دوسرے کلمہ کا محتاج نہ ہو اور اس میں کوئی زمانہ بھی پایا جاتا ہو کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ فعل۔

سوال۔ ایسا کلمہ کہ جو اپنا معنی بتانے میں دوسرے کلمہ کا محتاج ہو کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ حرف۔
سوال۔ ایسا اسم جو کسی خاص چیز کے لیے استعمال ہوا سے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ معرفہ۔
سوال۔ ایسا اسم کہ جس کا آخر عامل کے بدلنے سے بدل جاتا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ معرب۔
سوال۔ ایسا اسم کہ جس کا آخر عامل کے بدلنے سے نہ بدلتا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ مبنی۔
سوال۔ اسم معرفہ کی کتنی اقسام ہیں؟
جواب۔ 7۔
سوال۔ لقب، خطاب، کنیت، عرف اور تخلص کس اسم کی اقسام ہیں؟
جواب۔ علم۔
سوال۔ ایسا اسم معرفہ کہ جو کسی شخص یا جگہ وغیرہ کا اظہار کرتا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ علم۔
سوال۔ ضَرَبَ کے اندر کونسی ضمیر پوشیدہ ہے؟
جواب۔ ھُوَ۔
سوال۔ ھُوَ، ھُمَا، ھُمْ وغیرہ کس قسم کی ضمیریں ہیں؟
جواب۔ مرفوع منفصل۔
سوال۔ نَصَرَہٗ میں (ہٗ) کس قسم کی ضمیر ہے؟
جواب۔ منصوب متصل۔
سوال۔ اِیَّاکَ کس قسم کی ضمیر ہے؟
جواب۔ منصوب منفصل۔
سوال۔ لَنَا اور کِتَابُنَا میں "نَا" کس قسم کی ضمیر ہے؟
جواب۔ مجرور متصل۔

سوال۔ اَلَّذِیْ کس قسم کا اسم ہے؟

جواب۔ موصول۔

سوال۔ وہ اسم جسکی دوسرے اسم کی طرف اضافہ کیا جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مضاف۔

سوال۔ وہ اسم نکرہ کہ جس پر "ال" داخل کرکے اسے معرفہ بنایا جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ معرف باللام۔

سوال۔ وہ اسم نکرہ کہ جو حرفِ ندا داخل ہو جانے کی وجہ سے معرفہ ہو جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ معرفہ بالنداء۔

سوال۔ وہ کونسا اسم معرفہ ہے کہ جس پر تنوین آجاتی ہے؟

جواب۔ اسم منصرف پر تنوین آجاتی ہے۔

سوال۔ کیا مضاف معنوی پر "ال" داخل ہوتا ہے؟

جواب۔ بالکل نہیں ہوتا۔

سوال۔ مضاف یا مضاف الیہ میں سے اگر کسی کی صفت لانا مقصود ہو تو کہاں پر لائیں گے؟

جواب۔ دونوں کے بعد آخر میں۔

سوال۔ مضاف ہونے کی صورت میں کونسا "ن" گر جاتا ہے؟

جواب۔ نون تشنیہ اور نون جمع اور نون تنوین۔

سوال۔ اگر منادیٰ مضاف ہو تو اس کا اعراب کیا ہوگا؟

جواب۔ منصوب ہوگا۔

سوال۔ اگر دو اسموں کو اس طرح ملایا جائے کہ ان میں سے ایک اسم ذات ہو اور دوسرا اس کی صفت، کیفیت وغیرہ بیان کرے تو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مرکب توصیفی۔

سوال۔ اعراب میں سے وہ کونسا ہے کہ جو اسم کے ساتھ خاص ہے فعل پر نہیں آتا؟

جواب۔ جر۔

سوال۔ اعراب میں سے وہ کونسا ہے کہ جو فعل کے ساتھ خاص ہے اسم پر نہیں آتا؟

جواب۔ جزم۔

سوال۔ ایسا اسم کہ جس میں سے افعال اور اسمائے مشتقات نکلیں اسے کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ مصدر۔
سوال۔ وہ اسم کہ جو نہ خود کسی سے نکلا ہو اور نہ ہی اس سے کوئی کلمہ نکلے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ جامد۔
سوال۔ وہ اسم کہ جو خود تو کسی سے نکلا ہو لیکن اس سے آگے کوئی کلمہ نہ نکلے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ مشتق۔
سوال۔ وہ اسم مشتق کہ جو فعل لازم سے بنایا جائے اور اسی ذات کو ظاہر کرے جس میں مصدری معنٰی میں ثبوت اور پائیداری کا اظہار ہو اسے کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ صفت مشبہ۔
سوال۔ وہ اسم مشتق کہ جو اس ذات کو بتائے کہ جس پر فعل واقع ہو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ اسم مفعول۔
سوال۔ وہ اسم مشتق کہ جو اس ذات کو بتائے کہ جس سے فعل صادر ہو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ اسم فاعل۔
سوال۔ وہ اسم مشتق کہ جو اس زمان یا مکان کو ظاہر کرے کہ جس میں فعل واقع ہو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ اسم ظرف۔
سوال۔ وہ اسم مشتق کہ جو اس ذات کو ظاہر کرے کہ جس میں اوروں کی نسبت مصدری معنوں میں زیادتی پائی جاتی ہو اسے کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔ اسم تفضیل۔
سوال۔ وہ اسم مشتق کہ جو اس چیز کو بتائے کہ جو کسی کام کے کرنے کا ذریعہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۔ اسم آلہ۔
سوال۔ وہ مرکب تام جس کا پہلا جز اسم ہو کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ جملہ اسمیہ۔
سوال۔ وہ مرکب تام جس کا پہلا جز فعل ہو کیا کہلاتا ہے؟
جواب۔ جملہ فعلیہ۔

سوال۔ ثلاثی مجرد کے کتنے ابواب ہیں؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ ثلاثی مجرد کے کتنے ابواب میں ماضی کے عین کلمہ پر زبر آتی ہے؟

جواب۔ 3۔ فَتَحَ۔ نَصَرَ۔ ضَرَبَ

سوال۔ ثلاثی مجرد کے کتنے ابواب میں ماضی کے عین کلمہ پر زیر آتی ہے؟

جواب۔ 2۔ حَسِبَ۔ سَمِعَ

سوال۔ ثلاثی مجرد کے کتنے ابواب میں ماضی کے عین کلمہ پر پیش آتی ہے؟

جواب۔ 1۔ کَرُمَ

سوال۔ نَصَرْتَ کونسا صیغہ ہے؟

جواب۔ واحد مذکر حاضر۔ فعل ماضی معلوم ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ

سوال۔ نَصَرَتْ کونسا صیغہ ہے؟

جواب۔ واحد مؤنث غائب۔ فعل ماضی معلوم ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ

سوال۔ نَصَرْتِ کونسا صیغہ ہے؟

جواب۔ واحد مونث حاضر۔ فعل ماضی معلوم ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ

سوال۔ نَصَرْتُ کونسا صیغہ ہے؟

جواب۔ واحد مذکر و مؤنث متکلم۔ فعل ماضی معلوم ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ

سوال۔ حروف "اتین" کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ نَضْرِبُ کس فعل کا صیغہ ہے؟

جواب۔ مضارع۔

سوال۔ حروف نواصب کتنے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ حروف جوازم کتنے ہیں؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ مرفوعات کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 8۔

سوال۔ منصوبات کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 12۔

سوال۔ مجرورات کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 2۔

سوال۔ اس مفعول کا نام بتائیں جسے ظرف بھی کہا جاتا ہے؟

جواب۔ مفعول فیہ۔

سوال۔ مجرورات میں سے ایک تو وہ ہے کہ جس پر حرف جار داخل ہو۔ دوسرا کونسا ہے؟

جواب۔ مضاف الیہ۔

سوال۔ باب افعال کا شمار کن ابواب میں ہوتا ہے؟

جواب۔ ثلاثی مزید فیہ۔

سوال۔ باب افعال کی خاصیات میں سے ایک یہ کہ کہ یہ لازم سے متعدی کے معنوں میں لے جاتا ہے۔ اس خاصیت کو کیا نام دیا جاتا ہے؟

جواب۔ تعدیہ۔

سوال۔ باب افعال کی خاصیات میں سے ایک یہ ہے کہ یہ ماخذ میں آنے یا پہنچنے کے معنی دیتا ہے اس خاصیت کو کیا نام دیا جاتا ہے؟

جواب۔ بلوغ۔

سوال۔ خاصیت تیصیر کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ صاحب ماخذ بنانا۔

سوال۔ خاصیت وجدان کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ کسی چیز کو ماخذ کے ساتھ متصف پانا۔

سوال۔ خاصیت مبالغہ کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ ماخذ کی مقدار یا کیفیت میں زیادتی کرنا یا ہونا۔

سوال۔ خاصیت سلب کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ کسی چیز سے ماخذ کو دور کرنا۔

سوال۔ ثلاثی مزید فیہ میں ایسا معنی مراد لینا کہ جو اس فعل کے ثلاثی مجرد میں نہ ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ ابتداء۔

سوال۔ فعل کے بعد اس غرض سے آنا کہ مفعول نے فاعل کے اثر کو قبول کر لیا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ مطاوعت فعل۔

سوال۔ کسی چیز کو ماخذ کی طرف نسبت کرنا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ نسبت ماخذ۔

سوال۔ اختصار کے لیے مرکب سے ایک کلمہ بنالینا کیا کہلاتا ہے؟

جواب۔ قصر۔

سوال۔ باب تفعل کی خاصیت تکلف کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ بتکلف ماخذ کو ظاہر کرنا ہے غرض یعنی بتکلف اپنے آپ کو بیمار ظاہر کرنا۔

سوال۔ باب تفعیل کی خاصیت الباس ماخذ کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ مفعول کو ماخذ پہنانا۔

سوال۔ باب تفعیل کی خاصیت صیرورت کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ صاحب ماخذ ہونا۔

سوال۔ باب افعال کی خاصیت تعریض کا کیا مفہوم ہے؟

جواب۔ ماخذ کے لیے کسی چیز کو پیش کرنا۔

سوال۔ باب مفاعلہ کی خاصیات میں سے ایک یہ ہے کہ یہ دو اشخاص کے مل کر کام کرنے کے معنوں میں آتا ہے جبکہ ان میں سے ہر ایک فاعل بھی ہو اور مفعول بھی اس خاصیت کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ اشتراک۔

۱۳سوال۔ باب افتعال کی خاصیات میں سے ایک یہ ہے کہ یہ مادہ کو اپنے لیے استعمال کرنے کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ اس خاصیت کا کیا نام ہے؟

جواب۔ تجبیر۔ اکتال الشعیر

۱۴سوال۔ باب تفاعل کی خاصیات میں سے ایک یہ ہے کہ یہ دکھانے کے لیے کام کرنے اور بنانے کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ اس خاصیت کا کیا نام ہے؟

جواب۔ تخییل۔ تمارض زید۔

❖❖❖❖❖

# دعوت وارشاد

سوال۔ دعوت دینے والے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ داعی۔

سوال۔ دعوت کا مادہ اصلی کونسے حروف ہیں؟

جواب۔ د،ع،و۔

سوال۔ دعوت کے لغوی معنی کیا ہیں؟

جواب۔ بلانا، پکارنا۔

سوال۔ تبلیغ کے لغوی معنی کیا ہیں؟

جواب۔ پہنچانا۔

سوال۔ تبلیغ کس قسم کے باب کا مصدر ہے؟

جواب۔ ثلاثی مزید فیہ۔ یعنی باب تفعیل کا مصدر ہے۔

سوال۔ ثلاثی مجرد میں لفظ تبلیغ کا مادہ کونسے حروف ہیں؟

جواب۔ ب،ل،غ۔

سوال۔ حضور اکرم ﷺ نے کس پہاڑی پر چڑھ کر مکہ والوں کو جمع کر کے دعوت دی؟

جواب۔ اُحد۔

سوال۔ قرآن حکیم میں امۃ مسلمہ کو خیر امت کہا گیا ہے بتایئے اس کے لیے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے ساتھ تیسری وجہ کونسی بتائی گئی ہے؟

جواب۔ ایمان باللہ۔

سوال۔ اسلام کی نظر میں سب سے پہلے کس چیز کی اصلاح کی طرف دعوت دی جانی چاہیے؟

جواب۔ عقائد۔

سوال۔ تمام انبیاء کی دعوت کا بنیادی نکتہ کیا رہا ہے؟

جواب۔ توحید۔

سوال۔ سب سے پہلے کس نبی علیہ السلام نے شرک کے خلاف باقاعدہ آواز اٹھائی؟

جواب۔ نوح علیہ السلام۔

سوال۔ قرآن حکیم میں کتنی سورتوں کے نام انبیاء کے ناموں پر رکھے گئے ہیں؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ سورۂ نوح کس پارے میں ہے؟

جواب۔ 29۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام نے کتنا عرصہ تبلیغ کی؟

جواب۔ 950 برس۔

سوال۔ قومِ نوح کے مشہور بُت کتنے تھے کہ جن کا سورۂ نوح میں نام لے لے کر ذکر کیا گیا ہے؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ سب سے پہلے قومِ نوح میں کس بُت کی پوجا شروع کی گئی؟

جواب۔ ود۔

سوال۔ ود، سواع، یغوث، یعوق اور نسر درحقیقت کون تھے کہ جن کے ناموں پر بت بتائے گئے؟

جواب۔ اولیاء اللہ تھے۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کے اوپر نیچے کے کتنے درجے تھے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کے اس بیٹے کا نام بتائیے کہ جو طوفانِ نوح میں غرق ہو گیا؟

جواب۔ کنعان۔

سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت نوح علیہ السلام کے کس بیٹے کی اولاد میں سے ہیں؟

جواب۔ سام۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی میں آپؑ کے ساتھ کتنے افراد سوار تھے؟

جواب۔ 80۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کس پہاڑ پر ٹھہری تھی؟

جواب۔ جودی۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام نے کشتی سے نکل کر جو بستی آباد کی اس کا کیا نام رکھا گیا؟

جواب۔ ثمانین۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کس دن پہاڑ پر جا لگی تھی؟

جواب۔ 10 محرم۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام اور آپ کے ساتھی کتنا عرصہ کشتی میں رہے؟

جواب۔ 6 ماہ۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی جب پہاڑ سے لگی تو آپ نے سب سے پہلے کس پرندے کو خشکی کی خبر لانے بھیجا کہ جو واپس نہ آیا؟

جواب۔ کوا۔

سوال۔ حضرت نوح علیہ السلام نے خشکی کی خبر لانے کے لیے دوسرا پرندہ کونسا بھیجا جو زیتون کی شاخ منہ میں لے کر آیا؟

جواب۔ کبوتر۔

سوال۔ سورۂ ہود کس پارے میں سے شروع ہوتی ہے؟

جواب۔ (11 گیارھویں)۔

سوال۔ سورۂ ہود کس پارے میں ختم ہوتی ہے؟

جواب۔ (12 بارھویں)۔

سوال۔ حضرت ہود علیہ السلام کی قوم کا مرکزی مقام کونسا تھا؟

جواب۔ احقاف۔

سوال۔ حضرت ہود علیہ السلام کی قوم کس نام سے معروف ہے؟

جواب۔ عاد۔

سوال۔ قوم عاد پر کیا عذاب نازل ہوا؟

جواب۔ ٹھنڈی یخ بستہ ہواؤں کی آندھیاں۔

سوال۔ قوم عاد کا عذاب کتنے دن اور کتنی راتیں جاری رہا؟

جواب۔ 8 دن اور 7 راتیں۔

سوال۔ قوم عاد پر جب شدید قحط پڑا تو ان کے کتنے آدمی خانہ کعبہ میں دعا کے لیے آئے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ قوم عاد کے افراد جو مکہ میں دعا کے لیے آئے تھے کس کے گھر ٹھہرے؟

جواب۔ معاویہ بن بکر۔

سوال۔ قوم عاد کے دعا کے لیے مکہ آنے والے افراد میں سے وہ کونسا صاحب ایمان تھا کہ جس نے یہاں بھی قوم کو حضرت ہود علیہ السلام پر ایمان لانے کی ترغیب دی اور سمجھایا۔

جواب۔ مرثد بن سعد۔

سوال۔ قوم عاد کے افراد کی خانہ کعبہ میں دعا کے نتیجے میں کتنے رنگوں کے بادل کے ٹکڑے ظاہر ہوئے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ قوم عاد کے افراد پر جب مختلف رنگوں کے بادل ظاہر ہوئے تو انہوں نے کس بادل کو منتخب کیا؟

جواب۔ سیاہ۔

سوال۔ قوم عاد پر جس روز عذاب کا آغاز ہوا اس روز شوال کی کیا تاریخ تھی؟

جواب۔ 22۔

سوال۔ قوم عاد کا عذاب جس روز ختم ہوا اس روز شوال کی کیا تاریخ تھی؟

جواب۔ 29۔

سوال۔ قوم عاد پر عذاب جس روز شروع ہوا اگلے ہفتے اسی روز بند ہوا۔ بتایئے وہ دن کونسا تھا؟

جواب۔ بدھ۔

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کی قوم کا کیا نام تھا؟

جواب۔ ثمود۔

سوال۔ قوم ثمود کی بستیاں کس علاقے میں تھیں؟

جواب۔ حجر۔

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام سے معجزہ طلب کرنے کے لیے آپ کی قوم نے کس آدمی پر اعتماد کیا؟

جواب۔ جندع بن عمرو۔

سوال۔ قوم کی طرف سے مقرر کردہ شخص نے حضرت صالح علیہ السلام سے کونسا معجزہ طلب کیا؟

جواب۔ پہاڑ سے اونٹنی پیدا کرنے کا۔

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کی کونچیں کس نے کاٹی تھیں کہ جس سے وہ گر پڑی اور اس شخص کے باقی ساتھیوں نے اسے ہلاک کر دیا؟

جواب۔ قدار بن سالف۔

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کی کونچیں کاٹنے پر قدار بن سالف کو کس عورت نے شادی کا لالچ دے کر ابھارا تھا؟

جواب۔ عنیزہ۔

سوال۔ جب کفار نے حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کو ہلاک کر دیا تو اس اونٹنی کے بچے کا کیا ہوا؟

جواب۔ دوبارہ پہاڑی پھٹی اور بچہ اس میں غائب ہو گیا۔

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کو مارنے والے کل کتنے بدبخت تھے؟

جواب۔ 9۔

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کو کس روز ہلاک کیا گیا؟

جواب۔ بدھ۔

سوال۔ جن افراد نے حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کو ہلاک کیا تھا انہوں نے حضرت صالح علیہ السلام کو بھی شہید کرنا چاہا تو ان کا کیا انجام ہوا؟

جواب۔ فرشتے نے انہیں پتھر سے کچل دیا۔

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کو ہلاک کرنے کے بعد قوم ثمود کو کتنے دن کی مہلت کے بعد عذاب ہوا؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ قوم ثمود پر کونسا عذاب آیا؟
جواب۔ تیز چنگاڑ کی آواز۔
سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا گزر کس سفر میں قوم ثمود کی بستیوں سے ہوا؟
جواب۔ سفر تبوک۔
سوال۔ وہ کونسے نبی تھے کہ جن کے باپ، دادا اور پردادا بھی نبی تھے؟
جواب۔ حضرت یوسف علیہ السلام۔
سوال: سورۂ یوسف کس پارہ میں سے شروع ہوتی ہے؟
جواب۔ (12 بارھویں)۔
سوال۔ سورۂ یوسف کس پارہ میں ختم ہوتی ہے؟
جواب۔ (13 تیرھویں)۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام نے خواب میں چاند اور سورج کے علاوہ کتنے ستاروں کو اپنے سامنے جھکتے دیکھا؟
جواب۔ 11۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے انہیں قتل کرنے کا ارادہ کیا تو کس بھائی نے مخالفت کرتے ہوئے کہا کہ اسے زندہ ہی کسی کنویں میں گرادو، قتل نہ کرو۔
جواب۔ یہوداہ یا یہوذاہ۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کے گیارہ بھائی تھے۔ بتایئے ان میں سے کنویں میں گرانے میں کتنے شریک تھے؟
جواب۔ 10۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کتنے دن کنویں میں رہے؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کو کتنی دفعہ فروخت کیا گیا تھا؟
جواب۔ 2۔
سوال۔ مصر میں حضرت یوسف علیہ السلام کو جس حکومتی عہدیدار نے خریدا اس کا نام کیا تھا؟
جواب۔ اطفیر یا قطفیر۔

سوال۔ زلیخا جس نے حضرت یوسف علیہ السلام کو پھسلانا چاہا تھا اس کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۔ راعیل۔
سوال۔ اس بادشاہ کا کیا نام تھا کہ جس کے خواب کی تعبیر حضرت یوسف علیہ السلام کی رہائی کا سبب بنی؟
جواب۔ ریان بن ولید۔
سوال۔ رہائی کے فوراً بعد حضرت یوسف علیہ السلام کو مصر میں کیا عہدہ ملا؟
جواب۔ وزیر خزانہ بنے۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کا آبائی علاقہ کونسا تھا؟
جواب۔ کنعان۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائی کتنی دفعہ آپؑ کے دربار میں آئے؟
جواب۔ 4۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کے اس بھائی کا نام بتایئے جو پہلی دفعہ اپنے بھائیوں کے ساتھ نہیں آیا تھا، پھر دوسری دفعہ حضرت یوسف علیہ السلام نے ایک حیلے سے اسے اپنے پاس رکھ لیا؟
جواب۔ بنیامین۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائی کتنی دفعہ حضرت یوسف علیہ السلام کی قمیض حضرت یعقوب علیہ السلام کے پاس لائے؟
جواب۔ 2 دفعہ۔
سوال۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کے ہمراہ کتنے افراد مصر میں حضرت یوسف علیہ السلام کے پاس پہنچے؟
جواب۔ 70۔
سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام تھا؟
جواب۔ راحیل۔
سوال۔ قرآنِ حکیم میں حضرت یوسف علیہ السلام کے قصے کو احسن القصص کیوں کہا گیا ہے؟
جواب۔ کیونکہ اس قصہ میں توحید کے بیان کے متعلق بہت سے اشارات ہیں۔

سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کس بیٹے کی اولاد میں سے تھے؟

جواب۔ مدین یا مدیان۔

سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم میں بت پرستی کے علاوہ دوسری بہت بڑی بیماری کونسی پیدا ہو گئی تھی؟

جواب۔ ناپ تول میں کمی بیشی۔

سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم پر کتنی قسم کا عذاب نازل ہوا؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ خطیب الانبیاء کس نبی کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ حضرت شعیب علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم کے متعلق قرآنِ حکیم نے ایک عذاب "رجفہ" کا ذکر کیا ہے اس سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ ایک سخت زلزلہ تھا۔

سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم کے متعلق قرآنِ حکیم نے ایک عذاب "صیحہ" کا ذکر کیا ہے اس سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ ایک ہیبت ناک آواز۔

سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم کے متعلق قرآن حکیم نے ایک عذاب "یوم الظلہ کا عذاب" کا ذکر کیا ہے اس سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ ایک سیاہ بادل تھا کہ جس نے آگ برسائی۔

سوال۔ حضرت ایوب علیہ السلام کی اس بیوی کا نام بتایئے کہ جو آپؑ کی بیماری کے ایام میں خدمت کرتی رہی؟

جواب۔ رحمت۔

سوال۔ حضرت ایوب علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کس بیٹے کی اولاد میں سے تھے؟

جواب۔ حضرت اسحاق علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت ایوب علیہ السلام نے اپنی خدمت گزار بیوی سے ایک واقعہ پر ناراض ہو کر کیا قسم کھائی تھی؟

جواب۔ یہ کہ میں تمہیں 100 درے ماروں گا۔

سوال۔ اپنی قسم کو پورا کرنے کے لیے حضرت ایوب علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کے حکم سے کیا حیلہ اختیار کیا؟

جواب۔ آپؑ نے سو تنکوں کا جھاڑو بنا کر مارا۔

سوال۔ قرآنِ حکیم کی آیت مبارکہ کہ جس میں فرمایا گیا ہے کہ سب انبیاء کی طرف توحید کی وحی کی گئی ہے۔ یہ کس سورۃ میں ہے؟

جواب۔ سورۃ انبیاء۔

سوال۔ مہدی تحریک کے بانی مہدی سوڈانی کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ صوفی محمد احمد

سوال۔ مہدی تحریک کی بنیاد کس ملک میں رکھی گئی؟

جواب۔ سوڈان۔

سوال۔ مہدی سوڈانی نے اپنی تحریک کی بنیاد کب رکھی؟

جواب۔ 29 جون 1881ء۔

سوال۔ مہدی تحریک کے آغاز کے وقت سوڈان کے جنوبی حصہ پر مصر کا قبضہ تھا۔ مہدی تحریک نے کب اس کے خلاف بغاوت کی؟

جواب۔ 1883ء۔

سوال۔ مہدی سوڈانی کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 1885ء۔

سوال۔ نورسی تحریک کے بانی کون تھے؟

جواب۔ بدیع الزمان نورسی۔

سوال۔ علامہ نورسی کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 1873ء۔

سوال۔ کھانا کھانے کے دوران علامہ نورسی کا ایک معمول بہت مشہور تھا۔ بتایئے وہ کیا تھا؟
جواب۔ کھانا کھاتے وقت تھوڑا سا کھانا چیونٹیوں کو ڈالتے۔
سوال۔ علامہ نورسی کی تحریک کے آغاز کا سبب کیا بنا تھا؟
جواب۔ ایک برطانوی وزیر کا قرآن کریم کے متعلق ایک بیان۔
سوال۔ علامہ نورسی کے رسالہ کا نام کیا تھا جو آپ نے جیل سے جاری کرنا شروع کیا؟
جواب۔ نور۔
سوال۔ تحریک الاخوان المسلمون کے بانی کا نام بتایئے۔
جواب۔ حسن البناء۔
سوال۔ الاخوان المسلمون کی بنیاد کب رکھی گئی؟
جواب۔ 1929ء
سوال۔ 1954ء میں الاخوان المسلمون کو کچلنے کے لیے کس واقعہ کو بہانہ بنایا گیا؟
جواب۔ جمال عبدالناصر پر قاتلانہ حملہ۔
سوال۔ الاخوان المسلمون کے ممتاز راہنما سید قطبؒ کو کب شہید کیا گیا؟
جواب۔ 1966ء۔
سوال۔ سنوسی تحریک کے بانی کا نام بتایئے۔
جواب۔ محمد بن علی السنوسی۔
سوال۔ السنوسی کب پیدا ہوئے؟
جواب۔ 1787ء۔
سوال۔ السنوسی نے پہلا زاویہ کب اور کہاں قائم کیا جو کہ بعد میں سنوسی تحریک کی بنیاد بنا؟
جواب۔ 1837ء مکہ۔
سوال۔ سنوسی تحریک کے بڑھتے ہوئے اثرات کو خطرہ سمجھتے ہوئے کس ملک نے اس تحریک کے خاتمہ کی کامیاب کوشش کی؟
جواب۔ فرانس۔
سوال۔ وہابی تحریک کے بانی کون تھے؟
جواب۔ محمد بن عبدالوہاب۔

سوال۔ محمد بن عبد الوہاب کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 1703ء۔

سوال۔ محمد بن عبد الوہاب نے زیادہ تر کس چیز کے خلاف آواز اٹھائی؟

جواب۔ قبر پرستی اور اولیاء پرستی وبدعات کے خلاف۔

سوال۔ وہ کونسا امیر تھا کہ جو محمد بن عبد الوہاب کی تحریک سے متاثر ہوا اور پھر اس کی کوششوں سے تحریک کو پنپنے کا موقع ملا؟

جواب۔ محمد بن سعود۔

سوال۔ تقابل ادیان و مذاہب نامی کتاب کے مصنف کون ہیں؟

جواب۔ میاں منظور احمد۔

سوال۔ انجیل برناباس کے مترجم کا نام کیا ہے؟

جواب۔ پروفیسر آسی ضیائی۔

سوال۔ اظہار الحق نامی کتاب کا ترجمہ کس نام سے ہوا ہے؟

جواب۔ بائبل سے قرآن تک۔

❖❖❖❖❖

# تقابل ادیان

سوال۔ وہ کونسی کتاب ہے کہ جسے تقابل ادیان کے حوالہ سے صحیح معنوں میں پہلی کتاب قرار دیا جاسکتا ہے؟

جواب۔ قرآن حکیم۔

سوال۔ تقابل کے کیا معنی ہیں؟

جواب۔ مقابلہ اور موازنہ۔

سوال۔ دین واحد لفظ ہے اس کی جمع کیا ہو گی؟

جواب۔ ادیان۔

سوال۔ شریعت اسلامیہ میں عموماً اسلام کے لیے کونسا لفظ استعمال کیا گیا ہے؟

جواب۔ دین۔

سوال۔ امام راغب اصفہانیؒ نے دین کا کیا معنی کیا ہے؟

جواب۔ الطاعۃ والجزاء۔

سوال۔ "کتاب الملل والنحل" کے مؤلف کون تھے؟

جواب۔ ابوالفتح عبدالکریم شہرستانی۔

سوال۔ "کتاب الہند" کس نے لکھی؟

جواب۔ البیرونی۔

سوال۔ "مقارنۃ الادیان" کس نے لکھی؟

جواب۔ ڈاکٹر احمد شبلی۔

سوال۔ "دنیا کے بڑے مذہب" کس کی تصنیف ہے؟

جواب۔ عماد الحسن آزاد فاروقی۔

سوال۔ "خطبات مدراس" کے مؤلف کون تھے؟

جواب۔ سید سلیمان ندویؒ۔

سوال۔ "بائبل قرآن اور سائنس" کس نے لکھی؟

جواب۔ مورس بوکائیے۔

سوال۔ اسلام میں امام مہدی کا تصور نامی کتاب کے مصنف کون ہیں؟

جواب۔ پروفیسر محمد یوسف خان۔

سوال۔ "اظہار الحق" کس کی تصنیف ہے؟

جواب۔ رحمت اللہ کیرانوی۔

سوال۔ "ادیان عالم اور فرقہ ہائے اسلام" کے مصنف کا نام بتائیں۔

جواب۔ سید علی حیدر۔

سوال۔ "یہودیت" کس کی تصنیف ہے؟

جواب۔ قاضی مجیب الرحمان۔

سوال۔ وہ کونسے مذاہب ہیں کہ جنہیں سامی مذاہب کہا جاتا ہے؟

جواب۔ تمام الہامی مذاہب۔

سوال۔ سامی مذاہب کی کل کتنی کتابیں ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ کس مفکر نے مذہب کو عالم تنہائی کے چند جذبات، اعمال اور تجربات قرار دیا ہے کہ جن سے خدا سے تعلق پیدا ہو؟

جواب۔ ولیم جیمز۔

سوال۔ کس مفکر نے تسخیر کائنات کی انسانی قوت کو مذہب قرار دیا ہے؟

جواب۔ کارلورنن۔

سوال۔ غیر محدود کے ادراک کی ذہنی صلاحیت کو مذہب کس نے قرار دیا ہے؟

جواب۔ میکس ملر۔

سوال۔ کس مفکر کے خیال میں روحانی ہستیوں پر ایمان کو مذاہب کہا جائے گا؟

جواب۔ پروفیسر ٹیلر۔

سوال۔ جی گرجیف کے نزدیک مذہب کیا ہے؟

جواب۔ انسانی تصور۔

سوال۔ ڈاکٹر خلیفہ عبد الحکیم کے نزدیک مذہب کیا ہے؟

جواب۔ خداوند قدوس پر تمام تر جزئیات کے ساتھ ایمان۔

سوال۔ ہکلے کے نزدیک مذہب کیا ہے؟
جواب۔ کسی شے کو مقدس سمجھنا۔
سوال۔ کس مفکر نے ان معقول خیالات کے مجموعے کو مذہب قرار دیا ہے کہ جن کا مقصد تمام افراد کو انسانی رشتہ میں منسلک کرنا اور جسمانی فائدوں سے اس طرح بہرہ یاب کرنا ہے کہ جس طرح قوت عقلیہ سے وہ ہدایت حاصل کرتے ہیں؟
جواب۔ فرید وجدی۔
سوال۔ کس مفکر نے اس اعتقادی قوت کو مذہب کہا ہے کہ جس سے انسان اور انسانی کردار میں انقلاب پیدا ہو؟
جواب۔ برونائیٹ ہیڈ۔
سوال۔ کس مفکر نے اندرونی و بیرونی فطری قوانین الٰہی کی اطاعت کو مذہب قرار دیا ہے؟
جواب۔ پارکر۔
سوال۔ کس مفکر نے ان اخلاقی ضابطوں کو مذہب قرار دیا ہے جن میں جذبات سمو جائیں؟
جواب۔ میتھیو آرنلڈ۔
سوال۔ کس مفکر نے مذہب کو ایک ایسی غیبی حقیقت کا مکاشفہ قرار دیا ہے جو انسان کے لیے ایک بالکل "غیر" کی شکل میں سامنے آتی ہے؟
جواب۔ ڈولف لوٹو۔
سوال۔ کس مفکر کے خیال میں ہر انفرادی چیز کو ایک کل کا جزو سمجھنا اور ہر محدود چیز کو لامحدود کا نمائندہ سمجھنا مذہب ہے؟
جواب۔ فریڈرچ۔
سوال۔ روحانی موجودات پر عقیدہ کو کس نے مذہب قرار دیا ہے؟
جواب۔ ای۔بی۔ ٹیلر۔
سوال۔ کس کے نزدیک ہر فریضہ کو خدائی حکم سمجھنا مذہب ہے؟
جواب۔ کانٹ۔

سوال۔ مذہب کے متعلق کس مفکر نے کہا ہے کہ یہ تمام روایتوں میں انہی انتہائی بنیادی صورت میں اعلیٰ قدروں کی بقاء پر یقین کا نام ہے؟

جواب۔ مفکر۔

سوال۔ کس مفکر نے مذہب کو موت کے تصور سے وابستہ کیا ہے؟

جواب۔ شوپنہار۔

سوال۔ "مذہب انسان کے اس رجحان فکر کا نام ہے کہ جسے وہ شعوری اور اعتقادی طور پر اپناتا ہے خواہ اس کی بنیاد کسی الہام یا وحی وغیرہ پر ہو اور خواہ وہ کسی فرد یا افراد کی ذہنی اختراع ہو۔" مذہب کی یہ تعریف کس نے کی ہے؟

جواب۔ لقاء المحسن زاہد۔

سوال۔ دین و مذہب میں کیا فرق ہے؟

جواب۔ دین کا لفظ مذہب کی نسبت زیادہ وسیع معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔

سوال۔ "دنیا میں ہر قوم، ہر نسل، ہر طبقہ کوئی نہ کوئی مذہب رکھتا ہے۔ عالم و جاہل، رذیل و شریف، شاہ و گدا، افریقہ کا وحشی اور یورپ کا تعلیم یافتہ سب اس میں برابر ہیں۔" علامہ شبلی نعمانی کی یہ رائے کس حد تک درست قرار دی جاسکتی ہے؟

جواب۔ مکمل طور پر درست ہے۔

سوال۔ ہندوؤں کے مذہبی ادب کا ایک حصہ شرتی نہایت اہم ہے۔ بتایئے شرتی کے کیا معنی ہیں؟

جواب۔ الہامی۔

سوال۔ ہندوؤں کے مذہبی ادب کا ایک حصہ شرتی کہلاتا ہے دوسرے حصے کا کیا نام ہے؟

جواب۔ سمیرتی۔

سوال۔ سمیرتی کے کیا معنی ہیں؟

جواب۔ رٹ کر یاد کیا ہوا۔

سوال۔ ہندوؤں کے ویدک ادب جس کو شرتی سمجھا جاتا ہے، اس میں کتنے وید شامل ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ ویدک ادب کے چار ویدوں میں سے پہلے تین رگ وید، سام وید اور یجر وید ہیں۔ چوتھے وید کا نام بتائیے۔

جواب۔ اتھر وید۔

سوال۔ ہر وید کتنے حصوں پر مشتمل ہوتا ہے؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ ویدوں کا پہلا حصہ سمہتا، دوسرا حصہ برہمن اور تیسرا حصہ آرنیکا کہلاتا ہے۔ بتائیے چوتھے حصے کا نام کیا ہے؟

جواب۔ اپنشد۔

سوال۔ ویدک ادب کا قدیم ترین وید کونسا ہے؟

جواب۔ رگ وید۔

سوال۔ وہ کونسا وید ہے کہ جو ہندوستانی آریوں کے ابتدائی مذہب یا برہمنی مت کے لیے اساسی حیثیت رکھتا ہے؟

جواب۔ رگ وید۔

سوال۔ وہ کونسا وید ہے جس کے بھجنوں کو مخصوص قربانیوں کے موقع پر ایک مخصوص پروہت اوگاتر پڑھتا ہے؟

جواب۔ سام وید۔

سوال۔ وہ کونسا وید ہے جس کے بھجنوں کو مخصوص قربانیوں کے موقع پر ایک الگ پروہت اوہواریو پڑھتا ہے؟

جواب۔ یجر وید۔

سوال۔ وہ کونسا وید ہے کہ جسے ایک عرصہ تک ویدوں میں شامل نہیں کیا گیا تھا؟

جواب۔ اتھر وید۔

سوال۔ وہ کونسا وید ہے کہ جو زیادہ تر جادو ٹونے اور جھاڑ پھونک کے منتروں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ اتھر وید۔

سوال۔ ہندو آگ کے دیوتا کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ اگنی دیوتا۔

سوال۔ ہندو سورج دیوتا کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ سوریہ دیوتا۔

سوال۔ ہندو ہوا کے دیوتا کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ وایو دیوتا۔

سوال۔ ہندو بجلی اور طوفان کے دیوتا کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ اندر دیوتا۔

سوال۔ ویدوں کے کس حصے کو ویدانت کہا جاتا ہے؟

جواب۔ اپنشد۔

سوال۔ کیا رامائن ویدوں میں شامل ہے؟

جواب۔ شامل نہیں ہے۔

سوال۔ کیا مہابھارت ویدوں میں شامل ہے؟

جواب۔ شامل نہیں ہے۔

سوال۔ ہندوؤں کی تثلیث یا تری مورتی کتنے دیوتاؤں کے تصور پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ ہندو کس دیوتا کو خالق تسلیم کرتے ہیں؟

جواب۔ برہما۔

سوال۔ ہندوؤں کے نزدیک کائنات کی بقاء، خوشحالی اور پرورش کی ذمہ داری کس دیوتا پر ہے؟

جواب۔ وشنو۔

سوال۔ ہندوؤں کے نزدیک قہر و جلال کا دیوتا کونسا ہے؟

جواب۔ شیو۔

سوال۔ ہندوؤں کے نزدیک مکتی یا نجات کے کتنے طریقے ہیں؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ ہندوؤں کے نجات کے طریقے راہ عمل کے لیے ہندو کونسا لفظ استعمال کرتے ہیں؟
جواب۔ کرم مارگ۔
سوال۔ ہندوؤں کے نجات کے طریقے راہ علم کے لیے ہندو کونسا لفظ استعمال کرتے ہیں؟
جواب۔ جنان مارگ۔
سوال۔ ہندوؤں کے نجات کے طریقے راہ ریاضت کے لیے ہندو کونسا لفظ استعمال کرتے ہیں؟
جواب۔ بھگتی مارک۔
سوال۔ ہندوؤں کے نزدیک طبقاتی تقسیم کے لیے "ورن" کا لفظ استعمال ہوتا ہے۔ بتائیے یہ کتنے ورن ہیں؟
جواب۔ 4۔
سوال۔ "ورن" کے لفظی کیا ہیں؟
جواب۔ رنگ۔
سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق سب سے اعلیٰ ورن کونسا ہے؟
جواب۔ برہمن۔
سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق سب سے گھٹیا ورن کونسا ہے؟
جواب۔ شودر۔
سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق دیوتا کے بازوؤں سے کس ورن کے لوگ پیدا ہوئے؟
جواب۔ کھشتری۔
سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق دیوتا کی ٹانگوں سے کس ورن کے لوگ پیدا ہوئے؟
جواب۔ ویش۔
سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق دیوتا کے منہ سے کس ورن کے لوگ پیدا ہوئے؟
جواب۔ برہمن۔
سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق دیوتا کے پاؤں سے کس ورن کے لوگ پیدا ہوئے؟
جواب۔ شودر۔
سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق ویش کی کیا ذمہ داری ہے؟
جواب۔ تجارت و زراعت وغیرہ۔

سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق برہمن کی کیا ذمہ داری ہے؟

جواب۔ مذہبی امور کی سرانجامی۔

سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق کھشتری کی کیا ذمہ داری ہے؟

جواب۔ حکومت و فوج کی ذمہ داریاں۔

سوال۔ ہندو عقیدہ کے مطابق شودر کی کیا ذمہ داری ہے؟

جواب۔ باقی تین ورنوں کی خدمت۔

سوال۔ ہندو انسانی زندگی کو سو سال تصور کر کے اس کے پچیس پچیس سال کے چار حصے بناتے ہیں ان کو وہ کیا نام دیتے ہیں؟

جواب۔ آشرم۔

سوال۔ ہندوؤں کے اکاون سے پچھتر سال تک کی عمر کے آشرم کا کیا نام ہے؟

جواب۔ وان پرستھ آشرم۔

سوال۔ ہندوؤں کے پہلے آشرم کا کیا نام ہے؟

جواب۔ برہمچریہ آشرم۔

سوال۔ ہندوؤں کے آخری آشرم کا کیا نام ہے؟

جواب۔ سنیاسی آشرم۔

سوال۔ ہندوؤں کے چھبیس سے پچاس سال تک کی عمر کے آشرم کا کیا نام ہے؟

جواب۔ گرہست آشرم۔

سوال۔ ہندوؤں کے نظریہ تناسخ، آواگون یا جونی چکر کا کیا مطلب ہے؟

جواب۔ مر کر دوبارہ اسی دنیا میں زندگی کا تصور۔

سوال۔ بدھ مت کے بانی گوتم بدھ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ گوتم سدھارتھ۔

سوال۔ گوتم بدھ کی پیدائش کب ہوئی؟

جواب۔ 568ق م۔

گوتم بدھ کے والد راجہ سدودھن اتر پردیش کی سرحد پر واقع ایک ریاست کے سربراہ تھے۔ اس ریاست کا نام بتائیے۔

۔ شاکیہ۔

۔ گوتم بدھ نے کتنے سال کی عمر میں نروان حاصل کیا؟

۔ 35 سال۔

۔ گوتم بدھ نے کہاں سے نروان حاصل کیا؟

۔ اراویلا۔

۔ گوتم بدھ نے کتنی عظیم حقیقتوں یا سچائیوں سے متعارف کرایا؟

۔ 4۔

۔ چار عظیم سچائیوں کے لیے بدھ مذہب کے پیروکار کونسی اصطلاح استعمال کرتے ہیں؟

ب۔ آرین ستیہ۔

۔ بدھ مت کے خیال کے مطابق پہلی عظیم سچائی دکھ ہے اور ان کے نزدیک دکھ تین طرح کے ہیں۔ ان میں سے پہلا دکھ ان کے نزدیک دکھ دکھاتا اور دوسرا سنکھارا دکھاتا ہے۔ تیسرے دکھ کا کیا نام ہے؟

ب۔ دپارینامہ دکھاتا۔

ل۔ بدھ مت میں پہلی عظیم سچائی دکھ کو تسلیم کیا گیا ہے۔ دوسری عظیم سچائی یہ ہے کہ دکھ کا سبب طلب اور خواہش ہے۔ تیسری عظیم سچائی یہ ہے کہ طلب و خواہش کے خاتمہ سے نجات یا نروان حاصل کیا جا سکتا ہے۔ چوتھی عظیم سچائی ایک عملی لائحہ عمل "اشٹانگ مارگ" ہے کہ جس پر چل کر دکھوں کا خاتمہ ممکن ہے۔ بتائیے یہ "اشٹانگ مارگ" کتنے پہلوؤں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 8۔

سوال۔ اشٹانگ مارگ کا پہلا پہلو صحیح نقطۂ نظر، صحیح نظریات یا عقیدہ کی سچائی ہے۔ بدھ مذہب میں اس کے لیے کیا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ سمیک درشٹی یا ساد تھی۔

سوال۔ اشٹانگ مارگ کا دوسرا پہلو صحیح نیت، صحیح ارادہ یا ارادہ کی سچائی ہے۔ بدھ مذہب میں اس کے لیے کیا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ سمیک سنکلب یا ساسکپا۔

سوال۔ اشٹانگ مارگ کا تیسرا پہلو صحیح قول، صحیح گفتار یا اقوال کی سچائی ہے۔ بدھ مذہب میں اس کے لیے کیا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ سمیک واک یا ساواک۔

سوال۔ اشٹانگ مارگ کا چوتھا پہلو صحیح عمل یا افعال کی سچائی ہے۔ بدھ مذہب میں اس کے لیے کیا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ سمیک کرمانتا یا ساکمانتا۔

سوال۔ اشٹانگ مارگ کا پانچواں پہلو صحیح رزق، حلال روزی، یا حلال ذرائع سے کھانا ہے بدھ مذہب میں اس کے لیے کیا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ سمیک اجیوا یا سااجیوا۔

سوال۔ اشٹانگ مارگ کا چھٹا پہلو صحیح کوشش یا پختہ یقین ہے۔ بدھ مذہب میں اس کے لیے کیا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ سمیک وہام یا ساویام۔

سوال۔ اشٹانگ مارگ کا ساتواں پہلو صحیح ہوشیاری یا توجہ کی سچائی ہے۔ بدھ مذہب میں اس کے لیے کیا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ سمیک سرتی یا ساستی۔

سوال۔ اشٹانگ مارگ کا آٹھواں اور آخری پہلو مراقبہ یا تصور کی سچائی ہے۔ بدھ مذہب میں اس کے لیے کیا لفظ استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ سمیک سادھی یا ساسادھی۔

سوال۔ سمیک ورشٹی، سمیک سنکلب، سمیک واک، سمیک کرمانتا، سمیک اجیوا، سمیک وہام، سمیک سرتی اور سمیک سادھی کس زبان کے الفاظ ہیں؟

جواب۔ سنسکرت۔

سوال۔ بدھ کے ایسے پیروکار کیا کہلاتے ہیں کہ جو مکمل گھربار چھوڑے بغیر نروان کے حصول کے لیے کوشش کرتے ہیں؟

جواب۔ لپاسک۔

سوال۔ بدھ کے ایسے پیروکار کیا کہلاتے ہیں کہ جو مکمل طور پر ترک دنیا کر کے نروان کے حصول کے لیے کوشش کرتے ہیں؟

جواب۔ بھکشو۔

سوال۔ بدھ مت کے بھکشوؤں کی جماعت کیا کہلاتی ہے؟

جواب۔ سنگھ۔

سوال۔ گوتم بدھ نے کب اور کہاں وفات پائی؟

جواب۔ 488ق م، کسی نارا میں۔

سوال۔ بدھ مت کے دو مشہور فرقے ہنایان اور مہایان ہیں۔ بتایئے ہنایان فرقے کی تین مشہور کتابوں کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ تری پتاکا۔

سوال۔ "اوستا" کس مذہب کی کتاب ہے؟

جواب۔ زرتشت ازم کی۔

سوال۔ "گاتھا" کیا ہے؟

جواب۔ اوستا کا وہ حصہ جس کی تصنیف خود زرتشت کی طرف منسوب ہے۔

سوال۔ اوستا کے ایک حصے کا نام ژند ہے دوسرے کا نام کیا ہے؟

جواب۔ پاژند۔

سوال۔ زرتشت کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ 610ق م میں رے میں۔

سوال۔ زرتشت نے کب اور کہاں وفات پائی؟

جواب۔ 583ق م بلخ میں۔

سوال۔ خداوند قدوس کے لیے زرتشت ازم میں کیا نام استعمال کیا جاتا ہے؟

جواب۔ اہورامزد۔

سوال۔ گاتھاؤں میں کچھ متبرک شخصیات یا ہستیوں کا ذکر ملتا ہے۔ ان کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۔ 7۔

سوال۔ گاتھاؤں میں مذکور سات متبرک شخصیات کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ ایشا اسپنتا۔

سوال۔ شیطان یا ابلیس کے لیے زرتشت ازم میں کونسا نام استعمال کیا گیا ہے؟

جواب۔ انگرامینیو۔

سوال۔ زرتشت ازم کے پیروکاروں کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۔ پارسی یا جوسی۔

سوال۔ زرتشت مذہب کے مطابق انسانوں کی موت کے بعد تیسرے دن ان کی ارواح کو ایک پل پر سے گزرنا پڑتا ہے اس کا کیا نام بتایا جاتا ہے؟

جواب۔ چنوٹ۔

سوال۔ زرتشت کے پیروکاروں میں بعد میں کونسا بڑا شرک شروع ہو گیا؟

جواب۔ آتش پرستی۔

سوال۔ کنفیوشس کب اور کہاں پیدا ہوا؟

جواب۔ 551ق م، کونو میں۔

سوال۔ کنفیوشس نے کب وفات پائی؟

جواب۔ 476ق م۔

سوال۔ کنفیوشس نے اپنی تعلیمات میں کتنے رابطوں پر زور دیا؟

جواب۔ 5۔

سوال۔ زرتشت کے زمانے میں شاہ بلخ کا نام کیا تھا جنھوں نے اس کے مذہب کو قبول کیا تھا؟

جواب۔ شاہ بلخ گشتاسپ۔

سوال۔ کنفیوشس کے پانچ رابطوں میں سے پہلے چار بادشاہ و رعایا، شوہر و بیوی، باپ و بیٹا اور بڑا بھائی و چھوٹا بھائی ہیں۔ پانچواں رابطہ کونسا ہے؟

جواب۔ دوست و دوست۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا زمانہ کونسا ہے؟

جواب۔ 2000 ق م۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی جائے پیدائش بتائیے؟

جواب۔ اُر، اُور یا عور۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی پیدائش کے وقت شہر "اُر" کی آبادی کتنے طبقات میں تقسیم تھی؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی پیدائش کے وقت شہر "اُر" کے اعلیٰ طبقے کے افراد "عمیلو" کہلاتے تھے جن میں حکومتی عہدے دار اور فوجی افسر وغیرہ شامل تھے۔ دوسرا طبقہ تجارت وصنعت اور زراعت پیشہ لوگوں کا تھا جسے "مشکینز" کہا جاتا تھا۔ بتائیے سب سے نچلا طبقہ جو غلاموں پر مشتمل تھا اس کا کیا نام تھا؟

جواب۔ اردو۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کا نام کیا تھا؟

جواب۔ آزر یا تارح۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کیا پیشہ تھا؟

جواب۔ مویشی پالنا۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی قوم کے بت توڑنے کے بعد جس بڑے بت پر کلہاڑا رکھا تھا اس کا نام کیا تھا؟

جواب۔ بعل۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کس مشہور بادشاہ سے مناظرہ ہوا تھا؟

جواب۔ نمرود۔

سوال۔ ہجرت کے وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ ایک اور نبی تھے ان کا نام بتائیے۔

جواب۔ حضرت لوط علیہ السلام۔

سوال۔ مشرق بعید کا قدیم ترین مذہب کون سا ہے؟

جواب۔ کنفیوشس ازم۔

سوال۔ ہجرت کے وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ہمراہ کونسی بیوی تھی؟

جواب۔ حضرت سارہ۔

سوال۔ نمرود سے مناظرہ کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام بابل کے علاقہ "ار" سے ہجرت کر کے کہاں تشریف لے گئے تھے؟

جواب۔ حاران۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت لوط علیہ السلام کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام چچا تھے اور حضرت لوط علیہ السلام بھتیجے تھے۔

سوال۔ ہجرت کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام کچھ عرصہ حاران رہے بتائیں اس کے بعد کہاں تشریف لے گئے؟

جواب۔ کنعان۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے بابل شہر سے قوم سے تنگ آکر ہجرت کی تھی بتائیں کہ آپؑ نے کنعان سے کیوں ہجرت کی تھی؟

جواب۔ قحط سالی کی وجہ سے۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ وہ مشہور واقعہ کس جگہ پیش آیا کہ جب ایک بادشاہ نے آپؑ کی بیوی حضرت سارہ کے ساتھ برائی کا ارادہ کیا؟

جواب۔ مصر۔

سوال۔ مصر کے واقعہ کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام کس علاقہ میں تشریف لے گئے؟

جواب۔ کنعان۔

سوال۔ کنعان میں جب حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت لوط علیہ السلام کے چرواہوں کے درمیان اختلاف ہوا اور آپ دونوں نے مزید اختلاف سے بچنے کے لیے الگ الگ ہو جانا پسند کیا تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کس علاقہ کو اختیار کیا؟

جواب۔ جیرون۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا تفصیلی ذکر توراۃ کی کس کتاب میں ہے؟

جواب۔ پیدائش۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے سب سے بڑے بیٹے کا نام کیا تھا؟

جواب۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام۔

سوال۔ جس وقت فرشتے قوم لوط کی طرف عذاب لے کر آئے تو انہوں نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کس بیٹے کی پیشن گوئی کی تھی؟

جواب۔ حضرت اسحاق علی السلام۔

سوال۔ خلیل اللہ کس نبی کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا۔

سوال۔ ذبیح اللہ کس نبی کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام۔

سوال۔ یہود و نصاریٰ کس نبی کو ذبیح اللہ قرار دیتے ہیں؟

جواب۔ حضرت اسحاق علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت شعیب علیہ السلام حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کس بیٹے کی اولاد میں سے تھے؟

جواب۔ مدین یا مدیان۔

سوال۔ اسرائیل اللہ کس نبی کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت یعقوب علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کس نبی کے بیٹے تھے؟

جواب۔ حضرت اسحاق علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کتنے برس عمر پائی؟

جواب۔ 200 سال۔

سوال۔ موجودہ توراۃ بائبل کے پرانے عہد نامہ کی کتنی کتابوں پر مشتمل ہے؟

جواب۔ پہلی پانچ کتابوں پر۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا تفصیلی ذکر توراۃ کی کس کتاب میں ہے؟

جواب۔ خروج۔

سوال۔ توراۃ کی پانچ کتابوں یعنی خمسہ موسوی میں پیدائش، خروج، اخبار اور گنتی کے بعد پانچویں کتاب کونسی ہے؟

جواب۔ استثناء۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے والد محترم کا کیا نام تھا؟

جواب۔ عمران۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام تھا؟

جواب۔ یوکلبد یا یوکبید۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مکے سے قتل ہونے والا شخص کس قبیلے سے تعلق رکھتا تھا؟

جواب۔ قبطی۔

سوال۔ قبطی کے قتل کے بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام کس علاقے کی طرف تشریف لے گئے؟

جواب۔ مدین۔

سوال۔ مدین کے شیخ کبیر کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت شعیبؑ۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کتنے سال تک شیخ کبیر کی بکریاں چرائیں؟

جواب۔ 10 سال۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر پہلی وحی کس مقام پر نازل ہوئی؟

جواب۔ کوہ طور۔

سوال۔ کلیم اللہ کس نبی کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۔ کوہ طور پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دو بڑے معجزات عطا کیے گئے جن میں سے ایک معجزہ عصا کا تھا، دوسرے معجزے کے متعلق بتائیں کہ وہ کونسا تھا؟

جواب۔ ید بیضا۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کوہ طور پر کتنے دن اعتکاف کیا؟

جواب۔ 40 دن۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے کوہ طور پر جانے کے بعد بچھڑا کس نے بنایا تھا؟
جواب۔ سامری جادوگر نے۔
سوال۔ موجودہ توراۃ کے بیان کے مطابق بچھڑا کس نے بنایا تھا؟
جواب۔ حضرت ہارون علیہ السلام نے۔
سوال۔ قرآن حکیم نے کتنے نشانات کا ذکر کیا ہے جو کہ فرعونیوں کو دکھائے گئے؟
جواب۔ 9۔
سوال۔ فرعون کس سمندر میں غرق ہوا تھا؟
جواب۔ بحیرہ قلزم میں۔
سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر توراۃ کتنی تختیوں کی صورت میں نازل ہوئی؟
جواب۔ 10۔
سوال۔ فرعون سے نجات حاصل کرنے کے بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کے ہمراہ کس علاقہ میں ٹھہرے؟
جواب۔ سینا۔
سوال۔ بنی اسرائیل نے جب خود خداوند قدوس کو دیکھنے کا مطالبہ کیا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام کتنے سرداروں کو لے کر کوہ طور پر گئے؟
جواب۔ 70۔
سوال۔ قارون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کیا رشتہ تھا؟
جواب۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا چچازاد بھائی تھا۔
سوال۔ تورات کے مشہور احکام عشرہ تورات کی دو کتابوں میں مذکور ہیں۔ ان میں سے ایک تو تورات کی دوسری کتاب خروج ہے۔ بتایئے دوسری کونسی کتاب ہے؟
جواب۔ تورات کی پانچویں کتاب استثناء۔
سوال۔ قرآن حکیم کی کن دو سورتوں میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بتائے ہوئے احکام عشرہ کا ذکر ہے؟
جواب۔ سورۃ البقرہ، سورۃ الانعام۔

سوال۔ یہودی فرعونیوں سے چھٹکارے کی یاد میں کونسا تہوار مناتے ہیں؟

جواب۔ پشاخ۔

سوال۔ یہودی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو تورات کی تختیاں ملنے کی یاد میں کونسا تہوار مناتے ہیں؟

جواب۔ شووس۔

سوال۔ یہودی نئے سال کے دن کے طور پر کونسا تہوار مناتے ہیں؟

جواب۔ یوم کپور۔

سوال۔ یہودی چالیس سال صحرائے سینا میں بھٹکنے کی یاد میں کونسا تہوار مناتے ہیں؟

جواب۔ سکوت۔

سوال۔ یہودیت میں "سبت" کونسا دن ہے؟

جواب۔ ہفتہ۔

سوال۔ یہود کا تہوار "پشاخ" کتنے دن جاری رہتا ہے؟

جواب۔ ایک ہفتہ۔

سوال۔ یہود کا تہوار "شووس" کتنے دن جاری رہتا ہے؟

جواب۔ ایک دن۔

سوال۔ یہود کا تہوار "یوم کپور" کتنے دن جاری رہتا ہے؟

جواب۔ 10 دن۔

سوال۔ یہود کا تہوار "سکوت" کتنے دن جاری رہتا ہے؟

جواب۔ 8 دن۔

سوال۔ یہود کا وہ کونسا تہوار ہے کہ جس میں خمیر سے خاص طور پر اجتناب کیا جاتا ہے؟

جواب۔ پشاخ۔

سوال۔ یہود کا وہ کونسا تہوار ہے کہ جس میں دودھ کے پکے ہوئے پکوانوں کا خصوصی اہتمام ہوتا ہے؟

جواب۔ شووس۔

سوال۔ یہود کا وہ کونسا تہوار ہے کہ جس میں ان کی جنتری کا سب سے مقدس دن آتا ہے۔ یہ پورا دن روزے کی حالت میں توبہ و استغفار میں گزارنا ہوتا ہے اور اس دن ہفتہ نہ بھی ہو تو "سبت" کے احکام کی سختی سے پابندی ہوتی ہے؟

جواب۔ یوم کپور۔

سوال۔ یہود کا وہ کونسا تہوار ہے کہ جس میں انہیں تورات یہ حکم دیتی ہے کہ اپنے گھروں سے باہر چھپر ڈال کر رہیں؟

جواب۔ سکوت۔

سوال۔ یہود ایک خاص دن میں تورات کی پانچویں کتاب "استثناء" ختم کر کے دوبارہ پہلی کتاب "پیدائش" شروع کرتے ہیں۔ اس دن کو کیا نام دیتے ہیں؟

جواب۔ سمحاس تورہ۔

سوال۔ یہود کس شخصیت کو آخری پیغمبر تسلیم کرتے ہیں؟

جواب۔ ملاکی۔

سوال۔ یہود کی مقدس کتب کے مجموعہ میں کتنی کتب شامل ہیں؟

جواب۔ 24۔

سوال۔ یہود کی مقدس کتب کا مجموعہ کتنے حصوں میں تقسیم ہے؟

جواب۔ 3۔

سوال۔ یہود کی مقدس کتب کا موجودہ مجموعہ کس کی کوششوں سے تیار ہوا؟

جواب۔ ربی عقیبہ اور اس کے ساتھیوں کی کوشش سے۔

سوال۔ بائبل کا عہد نامہ قدیم کتنی کتب پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 39۔

سوال۔ بائبل کا عہد نامہ جدید کتنی کتب پر مشتمل ہے؟

جواب۔ 27۔

سوال۔ موجودہ عیسائی کتنی انجیلوں پر اعتقاد رکھتے ہیں؟

جواب۔ 4۔

سوال۔ عہد نامہ قدیم میں تورات کی پانچ کتابوں کے بعد کونسی کتاب ہے؟

جواب۔ یشوع۔

سوال۔ عہد نامہ قدیم کی آخری کتاب کونسی ہے؟

جواب۔ ملاکی۔

سوال۔ عہد نامہ جدید میں چار انجیلوں کے بعد کونسی کتاب ہے؟

جواب۔ رسولوں کے اعمال۔

سوال۔ عہد نامہ جدید کی آخری کتاب کونسی ہے؟

جواب۔ یوحنا عارف کا مکاشفہ۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی والدہ حضرت مریم کی کفالت کس نے کی؟

جواب۔ حضرت زکریا علیہ السلام نے۔

سوال۔ حضرت زکریا کا حضرت مریم سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ حضرت زکریا ان کے خالو تھے۔

سوال۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام کا حضرت مریم سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام ان کے خالو زاد تھے۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش کس مقام پر ہوئی؟

جواب۔ بیت اللحم میں۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب۔ 12۔

سوال۔ جب یہود حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے خلاف ہو گئے اور ان کے قتل کی سازشیں کرنے لگے تو حضرت عیسیٰ کا وہ کونسا حواری تھا کہ جس نے صرف تیس روپے لے کر یہود کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ٹھکانہ بتا دیا؟

جواب۔ یہوداہ۔

سوال۔ یہود نے کس بادشاہ کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے قتل پر آمادہ کیا تھا؟

جواب۔ ہیرودیس۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی جگہ یہود نے کس آدمی کو سولی چڑھایا اور یہ سمجھتے رہے کہ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو سولی چڑھادیا ہے؟

جواب۔ شمعون کو۔

سوال۔ عیسائیت میں وہ کونسی شخصیت ہے کہ جو ابتداء میں متعصب یہودی اور عیسائیت کے سخت خلاف تھا لیکن پھر اس نے دین عیسوی قبول کر لیا اور اس کے خطوط کو عیسوی عقائد کی تشکیل میں خاص اہمیت حاصل ہے؟

جواب۔ پولس۔

سوال۔ دور جوانی میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کونسا پیشہ اختیار کیا؟

جواب۔ بڑھئی کا۔

سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی نبوت سے قبل آپ کی زندگی ہی میں ایک اور نبی تھے کہ جو آپ کے متعلق پیشین گوئی بھی کر رہے تھے ان کا نام بتایئے۔

جواب۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام۔

سوال۔ عیسائیت میں "بپتسمہ" سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ بیعت کی مخصوص رسم۔

سوال۔ عیسائی حضرات کے لیے "ناصرہ" کی مناسبت سے نصرانی کا لفظ بھی استعمال کیا جاتا ہے بتایئے یہ ناصرہ کیا ہے؟

جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے گاؤں کا نام تھا۔

سوال۔ نبوت ملنے سے کتنے عرصہ بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو آسمانوں پر اٹھالیا گیا؟

جواب۔ تقریباً 3 سال بعد۔

سوال۔ عیسوی شریعت میں کتنے دن روزہ رکھا جاتا ہے؟

جواب۔ 40 دن۔

سوال۔ عیسوی شریعت میں زکوٰۃ کی شرح کیا ہے؟

جواب۔ 10 فی صد۔

سوال۔ یہود کس نبی کو ابن اللہ قرار دیتے ہیں؟

جواب۔ حضرت عزیر علیہ السلام۔

سوال۔ عیسائی کس نبی کو ابن اللہ قرار دیتے ہیں؟
جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو۔
سوال۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تبلیغ کا بنیادی مرکز کونسا علاقہ تھا؟
جواب۔ گلیل کا علاقہ۔
سوال۔ مسلمان یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام مصلوب ہی نہیں ہوئے تھے بلکہ انہیں آسمان پر اٹھالیا گیا تھا۔ عیسائی حضرات کا کیا عقیدہ ہے؟
جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام مصلوب ہوئے اور تیسرے دن زندہ ہو کر پھر چالیس دن تک دنیا میں رہے اور پھر آسمان پر چلے گئے۔
سوال۔ عیسائیوں کے عقیدۂ کفارہ سے کیا مراد ہے؟
جواب۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے مصلوب ہو کر تمام بنی نوع انسان کی طرف سے گناہوں کا کفارہ ادا کر دیا۔
جواب۔ عیسائی عقیدۂ تثلیث کتنے اقانیم پر مشتمل ہے؟
جواب۔ 3۔
سوال۔ عیسائی عقیدہ تثلیث کے اقنوم اول "باپ" سے کون مراد ہے؟
جواب۔ خداوند قدوس۔
سوال۔ عیسائی عقیدۂ تثلیث کے اقنوم ثالث "روح القدس" سے کون مراد ہے؟
جواب۔ خدا کی صفتِ حیات و محبت۔
سوال۔ بعض عیسائی تثلیث میں باپ اور بیٹے کے ساتھ اقنوم ثالث روح القدس کی بجائے ایک اور ہستی کو قرار دیتے ہیں وہ کونسی ہستی ہے؟
جواب۔ حضرت مریم۔
سوال۔ عیسائی عقیدہ کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام کس روز مصلوب ہوئے؟
جواب۔ جمعہ کے روز۔
سوال۔ عیسائی عقیدہ کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام کس روز دوبارہ زندہ ہوئے؟
جواب۔ اتوار کے روز۔

سوال۔ عیسائی حضرات اناجیل اربعہ یعنی متی، مرقس، لوقا، اور یوحنا کو درست تسلیم کرتے ہیں جبکہ اہل اسلام ایک اور انجیل کو اصل انجیل کے قریب ترین قرار دیتے ہیں۔ اس انجیل کا نام بتائیں۔

جواب۔ انجیل برناباس۔

سوال۔ توراۃ کس زبان میں نازل ہوئی؟

جواب۔ عبرانی۔

سوال۔ انجیل کس زبان میں نازل ہوئی؟

جواب۔ آرامی۔

سوال۔ نزول کے اعتبار سے سامی مذاہب کی پہلی الہامی کتاب کونسی ہے؟

جواب۔ توراۃ۔

سوال۔ نزول کے اعتبار سے سامی مذاہب کی دوسری الہامی کتاب کونسی ہے؟

جواب۔ زبور۔

سوال۔ نزول کے اعتبار سے سامی مذاہب کی تیسری الہامی کتاب کونسی ہے؟

جواب۔ انجیل۔

سوال۔ نزول کے اعتبار سے سامی مذاہب کی چوتھی الہامی کتاب کونسی ہے؟

جواب۔ قرآن حکیم۔

سوال۔ عیسائیوں کے مشہور فرقہ پروٹسٹنٹ کا بانی کون تھا؟

جواب۔ مارٹن لوتھر۔

سوال۔ مارٹن لوتھر نے پوپ کے خلاف اعلان بغاوت کب کیا؟

جواب۔ 21اکتوبر1517ء۔

سوال۔ عیسائیت میں پاپائی نظام سب سے پہلے کس نے مضبوط بنیادوں پر استوار کیا؟

جواب۔ گریگوری اول۔

سوال۔ عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش کے موقع پر کونسا تہوار مناتے ہیں؟

جواب۔ کرسمس ڈے۔

سوال۔ عیسائی کرسمس کا تہوار کس تاریخ کو مناتے ہیں؟

جواب۔ 25دسمبر۔

سوال۔ عیسائی ایسٹر کا تہوار کس تاریخ کو مناتے ہیں؟

جواب۔ 21مارچ۔

سوال۔ آخری الہامی مذہب کونسا ہے؟

جواب۔ اسلام۔

سوال۔ دوسری الہامی کتاب زبور کون سی نبی پر نازل ہوئی؟

جواب۔ حضرت داؤد علیہ السلام پر۔

❖❖❖❖❖

# متفرق سوالات

## (تاریخِ اسلام)

سوال۔ ابوالبشر کس نبی کو کہتے ہیں؟

جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام کو۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت ہارون علیہ السلام کے درمیان کیا رشتہ ہے؟

جواب۔ دونوں بھائی تھے۔

سوال۔ کون سے دو نبی علیہ السلام آپس میں باپ بیٹا تھے اور بادشاہ بھی؟

جواب۔ حضرت داؤد علیہ السلام اور حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت یعقوب علیہ السلام اور حضرت یوسف علیہ السلام کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ باپ بیٹے کا۔

سوال۔ حضرت یوسف علیہ السلام کے دادا کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت اسحٰق علیہ السلام۔

سوال۔ اِسلام کی آمد سے قبل دور کو مؤرخین نے کیا نام دیا ہے؟

جواب۔ دور جاہلیت۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس دنیا میں کب تشریف لائے؟

جواب۔ 9ربیع الاول عام الفیل 20 اپریل 571ء کو۔ بعض کے مطابق ۱۲ ربیع الاوّل

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۔ مکہ مکرمہ میں۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت باسعادت کس دن ہوئی؟

جواب۔ پیر کے دن۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی والدہ ماجدہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت آمنہ۔

سوال۔ اس نبی کا نام کیا ہے؟ جس کے والد اور دادا بھی پیغمبر تھے اور اس کا بیٹا بھی نبی تھا۔

جواب۔ حضرت یعقوبؑ۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت عبد اللہ

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دادا کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت عبد المطلب۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رضاعی ماں کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت حلیمہ۔

سوال۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی والدہ کا انتقال ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 6 سال۔

سوال۔ نبوت کے وقت حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب۔ 40 سال۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وصال کب ہوا؟

جواب۔ ربیع الاول 11 ہجری۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابوالقاسم۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کس صاحبزادے کے القاب طیب اور طاہر ہیں؟

جواب۔ حضرت عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ قرآن پاک میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے نور کا لفظ استعمال ہوا ہے سورت کا نام اور آیات نمبر بتائیں؟

جواب۔ سورۃ المائدہ آیت نمبر 13۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے کس ملک کا سفر کیا؟

جواب۔ شام کا۔

سوال۔ حضرت آمنہ نے کس مقام پر رحلت فرمائی؟
جواب۔ مکہ اور مدینہ کے درمیان مقام ابواء پر۔
سوال۔ بعثت نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سال لکھیں۔
جواب۔ 12 فروری 610ء۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شادی حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کس سال ہوئی؟
جواب۔ 596ء۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیٹیوں کے نام لکھیں۔
جواب۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا، حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا، حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا، حضرت ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے کس جنگ میں شرکت کی؟
جواب۔ جنگ فجار میں۔
سوال۔ وفات سے قبل نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کتنے دن بیمار ہوئے؟
جواب۔ 13 دن۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس اسلامی مہینے میں بیمار ہوئے؟
جواب۔ صفر میں۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آخری نماز کون سی پڑھی تھی۔
جواب۔ مغرب کی۔
سوال۔ اس دنیا میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا آخری عمل کیا تھا؟
جواب۔ مسواک کرنا۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا انتقال کب ہوا؟
جواب۔ 12 ربیع الاول 11 ہجری۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کس زوجہ محترمہ کے حجرے میں دفن کیا گیا؟
جواب۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے قبر کس نے تیار کی؟
جواب۔ حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس رنگ کا لباس سب سے زیادہ پسند فرماتے تھے؟
جواب۔ سفید۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انگوٹھی پر کیا کندہ تھا؟
جواب۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پینے والی چیزوں میں سب سے زیادہ کیا پسند فرماتے تھے؟
جواب۔ دودھ اور شہد۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سب سے مشہور تلوار کا نام بتائیں؟
جواب۔ ذوالفقار۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے جس مسجد کی تعمیر میں حصہ لیا اس کا نام بتائیں۔
جواب۔ مسجد قباء۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پہلی بیوی کا نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا تعلق کس خاندان سے تھا؟
جواب۔ خاندان بنو اسد۔
سوال۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ نے کتنی عمر پائی؟
جواب۔ 65 سال۔
سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو قریش نے کیا لقب دیا؟
جواب۔ طاہرہ۔
سوال۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی وفات کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس سے نکاح کیا؟
جواب۔ حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے۔

سوال۔ حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رفاقت کی مدت بتائیں۔

جواب۔ 13 سال۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نکاح کے وقت حضرت عائشہ کی عمر کیا تھی؟

جواب۔ 9 سال۔

سوال۔ کس ام المؤمنین کی اوڑھنی سے غزوہ بدر کا پرچم بنایا گیا تھا؟

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ پر جب تہمت لگائی گئی تو یہ واقعہ کس نام سے مشہور ہوا؟

جواب۔ واقعہ افک کے نام سے۔

سوال۔ کس سورت میں اس وقعہ کو بہتان عظیم قرار دیا گیا؟

جواب۔ سورۂ نور میں۔

سوال۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عصمت و عفت کی سب سے پہلے کس صحابی نے گواہی دی؟

جواب۔ حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ عورتوں میں سب سے پہلے کس نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عصمت و عفت کی گواہی دی؟

جواب۔ حضرت بریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کتنی احادیث مروی ہیں؟

جواب۔ ~~200~~ 2210

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اس دار فانی سے کب رحلت فرمائی؟

جواب۔ 58 ہجری۔

سوال۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نماز جنازہ پڑھانے والے صحابی کا نام بتائیں؟

جواب۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ام المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا حضرت عمر فاروق سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ بیٹی کا۔

سوال۔ امہات المومنین میں کن کو پورا قرآن پاک یاد تھا؟
جواب۔ حضرت حفصہ اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔
سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کب ہوا؟
جواب۔ 3 ہجری۔
سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح کس سے ہوا؟
جواب۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح کس سے ہوا؟
جواب۔ حضرت زینب بنت جحش۔
سوال۔ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی وفات کا سال لکھیں۔
جواب۔ 20 ہجری۔
سوال۔ حضرت زینب بنت جحش کی نماز جنازہ کس صحابی نے پڑھائی؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت زینب بنت جحش کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح کس سے ہوا؟
جواب۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اسے۔
سوال۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک غزوہ میں گرفتار ہو گئی تھیں نام بتائیں۔
جواب۔ غزوہ بنی مصطلق۔
سوال۔ غزوہ بنی مصطلق کب لڑا گیا؟
جواب۔ 5 ہجری۔
سوال۔ ایک ام المومنین نے غزوہ یرموک میں شرکت کی تھی نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح کب ہوا؟
جواب۔ 6 ہجری۔

سوال۔ اس ام المؤمنین کا نام بتائیں جس سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دسواں نکاح کیا۔

جواب۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ایک یہودی قبیلے کے سردار کی بیٹی تھی قبیلے کا نام بتائیں۔

جواب۔ ~~بنو قریظہ~~۔ بنو نضیر۔

سوال۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کتنے سال کی عمر میں اس دار فانی سے رحلت فرمائی؟

جواب۔ 57 سال۔

سوال۔ حضرت میمونہ کا نکاح نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کب ہوا؟

جواب۔ 5 ہجری۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے برخورداران کی تعداد لکھیں۔

جواب۔ 3۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں کس صحابی کو سب سے زیادہ تکالیف دی گئیں؟

جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔

سوال۔ خانہ کعبہ کی چھت پر اذان دینے والے پہلے موذن کا نام تحریر کریں۔

جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ اسلام کے پہلے مؤذن کون تھے؟

جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 20 ہجری میں۔

سوال۔ پہلی ہجرت حبشہ کب ہوئی؟

جواب۔ 5 نبوی 615ء۔

سوال۔ پہلی ہجرت حبشہ میں کتنے مسلمان مرد اور کتنی عورتیں تھیں؟

جواب۔ 11 مرد اور 4 عورتیں۔

سوال۔ دوسری ہجرت حبشہ میں کتنے مسلمان مرد اور عورتیں تھیں؟

جواب۔ 82 مرد اور 12 عورتیں۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کوہ صفا پر خطبہ دیا تھا سال بتائیں۔

جواب۔ 513ء۔

سوال۔ ہجرت حبشہ میں کونسے خلیفہ راشد شامل تھے؟

جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عبدالمطلب کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ شیر۔

سوال۔ عام الحزن کس سال کو کہا جاتا ہے اور کیوں۔

جواب۔ 10 نبوی کو کیونکہ اس سال ابو طالب اور حضرت خدیجہ الکبریٰ کا انتقال ہوا تھا۔

سوال۔ شعیب ابی طالب کا محاصرہ کتنے برس جاری رہا؟

جواب۔ 3 برس۔

سوال۔ غلاموں میں سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا؟

جواب۔ زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ خادم رسول کا لقب کس مشہور صحابی کو ملا؟

جواب۔ حضرت انس بن مالکؓ۔

سوال۔ حضرت علیؓ کی والدہ کا نام کیا تھا؟

جواب۔ فاطمہ بنت اسد۔

سوال۔ امین الامت کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ ابو عبیدہ بن الجراح۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کس غلام صحابی کو دہکتے انگاروں پر لٹا کر سزا دی جاتی تھی؟

جواب۔ حضرت خباب بن ارت (عراقی) رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت حلیمہ سعدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کس قبیلے سے تعلق رکھتی تھیں؟

جواب۔ قبیلہ بنو سعد سے۔

سوال۔ بیعت عقبہ اولیٰ کب ہوئی؟

جواب۔ 12 نبوی 621ء کو۔

سوال۔ بیعت عقبہ ثانیہ کب ہوئی؟

جواب۔ 13 نبوی 622ء کو۔

سوال۔ بیعت عقبہ ثانیہ میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کون سے چچا تھے؟

جواب۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ غزوہ بدر میں مہاجرین اور انصار مردوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 313۔

سوال۔ اسلامی لشکر غزوہ بدر کے لیے کب روانہ ہوا؟

جواب۔ 11 رمضان المبارک کو۔

سوال۔ غزوہ بدر میں ابو جہل کو کس نے قتل کیا؟

جواب۔ دو کم سن بھائیوں معوذ اور معاذ نے۔

سوال۔ غزوہ بدر میں مسلمانوں کے پاس کتنے گھوڑے تھے؟

جواب۔ 2۔

سوال۔ غزوہ بدر میں مسلمانوں کے پاس کتنے اونٹ تھے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ غزوہ بدر میں مشرکین کی فوج کتنے آدمیوں پر مشتمل تھی؟

جواب۔ 950۔

سوال۔ غزوہ بدر میں کتنے صحابہ کرام شہید ہوئے؟

جواب۔ 14۔

سوال۔ غزوہ بدر میں کفار کے کتنے افراد جہنم رسید ہوئے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ غزوہ بدر میں کتنے کفار گرفتار ہوئے؟

جواب۔ 70۔

سوال۔ عرب بائدہ سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ عرب کے قدیم باشندے عاد ثمود وغیرہ۔

سوال۔ واقعہ معراج کب وقوع پذیر ہوا؟

جواب۔ 27 رجب 10 نبوی 610ء کو۔

سوال۔ مدینہ میں بسنے والے قبائل کے نام لکھیں۔

جواب۔ اوس اور خزرج۔

سوال۔ حضرت آمنہ کا انتقال کب ہوا؟

جواب۔ 6 عام الفیل

سوال۔ سفر ہجرت پر غار ثور میں آمد کا سال لکھیں۔

جواب۔ 27 صفر 13 نبوی 12 ستمبر 622ء۔

سوال۔ حرب فجار کے نام کی وجہ کیا ہے؟

جواب۔ یہ لڑائی حرام مہینوں میں لڑی گئی۔

سوال۔ مکہ کب فتح ہوا؟

جواب۔ 8 ہجری بمطابق 630 عیسوی۔

سوال۔ جب مکہ فتح ہوا تو خانہ کعبہ میں اُس وقت کتنے بُت پڑے تھے؟

جواب۔ 360۔

سوال۔ جب مکہ فتح ہوا تو اُس وقت مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 10 ہزار کا لشکر۔

سوال۔ فتح مکہ کے موقع پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک انقلابی اعلان کیا تھا آپ بتا سکتے ہیں وہ کس کے بارے میں تھا؟

جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: آج تم پر کوئی گرفت نہیں، جاؤ آج تم سب آزاد ہو۔

سوال۔ غزوہ حنین کب پیش آیا؟

جواب۔ 8 ہجری کو۔

سوال۔ غزوہ حنین فتح مکہ سے پہلے یا بعد میں وقوع پذیر ہوا؟

جواب۔ بعد میں۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حنین کب پہنچے؟
جواب۔ 10 شوال کو۔
سوال۔ کس غزوہ میں مسلمان مجاہدین کی تعداد زیادہ تھی؟
جواب۔ غزوہ حنین میں۔
سوال۔ حنین کہاں واقع ہے؟
جواب۔ مکہ اور طائف کے درمیان ایک وادی کا نام ہے۔
سوال۔ غزوہ حنین میں مسلمان مجاہدین کی تعداد بتائیں۔
جواب۔ 12000۔
سوال۔ غزوہ حنین میں جب افراتفری کا عالم ہوا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس کون تھے؟
جواب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چچازاد بھائی ابوسفیان اور چچا حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔
سوال۔ غزوہ تبوک کب ہوا؟
جواب۔ 9 ہجری کو۔
سوال۔ غزوہ تبوک میں اسلامی لشکر کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 30000 مجاہدین۔
سوال۔ غزوہ تبوک کے موقع پر کس صحابی نے گھر کا سارا مال پیش کر دیا؟
جواب۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ کس صحابی نے اس موقع پر گھر کا آدھا سامان پیش کیا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ غزوہ تبوک میں دشمن مقابلے پر آیا تھا یا نہیں؟
جواب۔ نہیں۔
سوال۔ اسلامی لشکر نے تبوک میں کتنے دن قیام کیا؟
جواب۔ 20 دن۔

سوال۔ غزوہ تبوک سے واپسی پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس مسجد کو گرانے کا حکم دیا؟
جواب۔ مسجد ضرار کو گرانے کا حکم دیا۔
سوال۔ مدینے اور دمشق کے درمیان 14 میل کے فاصلے پر ایک مقام ہے جہاں ایک غزوہ بھی لڑا گیا مقام کا نام بتائیں۔
جواب۔ تبوک۔
سوال۔ غزوہ تبوک میں مسلمانوں کے مدمقابل کون تھے؟
جواب۔ رومی۔
سوال۔ غزوہ تبوک میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ مجاہدین کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 30 ہزار۔
سوال۔ سب سے آخری غزوہ کا نام بتائیں۔
جواب۔ غزوہ تبوک۔
سوال۔ کس غزوہ میں مجاہدین کے مشکل وقت کو قرآن نے ساعت عسرت کہا ہے؟
جواب۔ غزوہ تبوک۔
سوال۔ وہ کون سا غزوہ ہے جس میں تین مخلص صحابہ کرام بغیر کسی شرعی عذر کے شامل نہ ہوئے؟
جواب۔ غزوہ تبوک۔
سوال۔ غزوہ تبوک میں مسلمان سواروں کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 10 ہزار۔
سوال۔ وصال کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سر مبارک کس ام المؤمنین کی گود میں تھا؟
جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ۔
سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سب سے پہلے کس معاہدے میں شریک ہوئے؟
جواب۔ حلف الفضول میں۔
سوال۔ پہلے اسلامی مرکز کا کیا نام تھا؟
جواب۔ دار ارقم

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کون سے چچا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دودھ کے ہم شریک تھے اور ہم عمر بھی تھے؟

جواب۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ وادی عقبہ میں کتنے اہل مدینہ نے اسلام قبول کیا؟

جواب۔ 6۔

سوال۔ مدینہ کے جن دو بڑے سرداروں نے اسلام قبول کیا ان کے نام لکھیں۔

جواب۔ سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ پہلی ہجرت حبشہ میں کتنے لوگ شریک ہوئے؟

جواب۔ 12 مرد اور 4 عورتیں۔

سوال۔ مدینہ کے یہودی قبائل کے نام بتائیں؟

جواب۔ بنو نضیر، بنو قینقاع، بنو قریظہ۔

سوال۔ حضرت ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس قبیلہ سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ بنو نجار سے۔

سوال۔ مدینہ میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلا کام کیا کیا؟

جواب۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعمیر کرائی۔

سوال۔ عرب کا مشہور میوہ کون سا ہے؟

جواب۔ کھجور۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس کو مدینہ میں اسلام کی تبلیغ کے لیے راونہ کیا؟

جواب۔ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ نجاشی کے دربار میں کس مسلمان نے تقریر کی؟

جواب۔ حضرت جعفر بن ابو طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ دنیا کا پہلا تحریری دستور کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ میثاق مدینہ کو۔

سوال۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعمیر اور میثاق مدینہ کا سال لکھیے۔

جواب۔ 1 ہجری 622 عیسوی۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس دن مدینہ روانہ ہوئے؟

جواب۔ پیر کے دن۔

سوال۔ غار ثور مکہ سے کتنے فاصلے پر ہے؟

جواب۔ 5 میل۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غار ثور میں کتنے دن قیام کیا؟

جواب۔ 3 دن۔

سوال۔ غار ثور میں قریش کی خبریں کون لاتا تھا؟

جواب۔ حضرت عبداللہ بن ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مدینہ میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے میزبان کون تھے؟

جواب۔ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ عرب کے خانہ بدوش قبائل کیا کہلاتے ہیں؟

جواب۔ بدو۔

سوال۔ مکہ کے پاس ہر سال جو میلہ لگتا ہے اس کا نام کیا تھا؟

جواب۔ عکاظ۔

سوال۔ مکہ کی مجلس مشاورت کی عمارت کا کیا نام تھا؟

جواب۔ دارالندوہ۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اعلانیہ تبلیغ کی ابتداء کہاں سے کی؟

جواب۔ کوہ صفا سے۔

سوال۔ نجاشی کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ ابجر اصحمہ اصحمہ

سوال۔ حضرت عبدالمطلب کے کتنے بیٹے تھے؟

جواب۔ 12۔

سوال۔ حضرت عبداللہ کی جائے وفات بتائیں؟

جواب۔ مدینہ منورہ۔

سوال۔ چاہ زمزم کا سراغ کس نے لگایا؟

جواب۔ حضرت عبدالمطلب نے۔

سوال۔ قریش نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی گرفتاری کے لیے کتنے اونٹ مقرر کیے؟

جواب۔ 100۔

سوال۔ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ جو چبوترہ بنایا گیا ہے اس کا نام بتائیں۔

جواب۔ صفہ۔

سوال۔ اسلام کی پہلی مسجد کس مقام پر بنی؟

جواب۔ قبا کے مقام پر۔

سوال۔ اس مسجد کا نام بتایئے جس میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تبدیلی قبلہ کا حکم ہوا؟

جواب۔ مسجد قبلتین۔

سوال۔ انصار کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۔ کھیتی باڑی۔

سوال۔ اسلامی سکہ کا اجراء کب ہوا؟

جواب۔ 75 تا 76 ہجری۔

سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سگے چچا کون کون تھے؟

جواب۔ حضرت ابو طالب اور حضرت زبیر۔

سوال۔ قرآن مجید نے صلح حدیبیہ کو کیا نام دیا ہے؟

جواب۔ فتح مبین یا نصر عزیز۔

سوال۔ حدیبیہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس کو سفیر بنا کر مکہ روانہ کیا؟

جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق کیا افواہ پھیل گئی تھی؟

جواب۔ یہ افواہ پھیلی کہ قریش نے آپؓ کو شہید کر دیا۔

سوال۔ اس موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کیا فیصلہ تھا؟

جواب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عثمان غنیؓ کا بدلہ لینے کا فیصلہ کیا۔

سوال۔ تکمیل دین کی بشارت کس موقع پر دی گئی؟

جواب۔ حجۃ الوداع کے موقع پر۔

سوال۔ اصحاب صفہ کی مجموعہ تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 400۔

سوال۔ قریش کی تجارتی ناکہ بندی صلح حدیبیہ سے پہلے ختم ہوئی یا بعد میں؟

جواب۔ بعد میں۔

سوال۔ حدیبیہ کا معاہدہ مسلمانوں کی طرف سے کس نے تحریر کیا؟

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہ نے۔

سوال۔ تکمیل دین کی بشارت کس موقع پر دی گئی؟

جواب۔ حجۃ الوداع کے موقع پر۔

سوال۔ حجۃ الوداع سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو پہلا اور آخری فرض حج 10 ہجری میں ادا کیا حجۃ الوداع کہلاتا ہے۔

سوال۔ حجۃ الوداع کا سال بتائیں۔

جواب۔ ذوالحجہ 10 ہجری مارچ 632 عیسوی۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خطبہ حجۃ الوداع کہاں دیا تھا؟

جواب۔ میدان عرفات میں۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو حج ادا کیا اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۔ حجۃ الوداع۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے ساتھ کتنے لوگ تھے؟

جواب۔ 120000۔

سوال۔ حجۃ الوداع کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے کتنے خطبات دیے؟

جواب۔ 3 خطبات۔

سوال۔ غزوہ بدر کب ہوا؟

جواب۔ 17 مارچ 2 ہجری 624 عیسوی۔
سوال۔ غزوہ خندق کب ہوا؟
جواب۔ 31 مارچ 627 عیسوی۔
سوال۔ کس غزوہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پیٹ پر پتھر باندھ کر کام کیا؟
جواب۔ غزوہ خندق۔
سوال۔ غزوہ بنو نضیر کب لڑا گیا؟
جواب۔ ربیع الاول 4 ہجری کو۔
سوال۔ غزوہ خیبر کب ہوا؟
جواب۔ محرم 7 ہجری جون 625ء۔
سوال۔ غزوہ خیبر میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 1400 افراد۔
سوال۔ غزوہ خیبر میں کتنے یہودی مارے گئے؟
جواب۔ 93 یہودی۔
سوال۔ غزوہ خیبر میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟
جواب۔ 15۔
سوال۔ غزوہ خیبر کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو زہر دینے والی خاتون کا نام بتائیں۔
جواب۔ زینب۔
سوال۔ خیبر فتح کرنے کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس سے نکاح کیا؟
جواب۔ حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے۔
سوال۔ جنگ موتہ کب ہوئی؟
جواب۔ جمادی الاولیٰ 8 ہجری کو۔
سوال۔ غزوہ موتہ میں شہید ہونے والے کس صحابی کے گھر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اظہار ہمدردی کے لیے گئے؟
جواب۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ سریہ موتہ کا کمانڈر کس صحابی کو مقرر کیا گیا؟
جواب۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ کو۔
سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کے مطابق حضرت زید بن حارث کی شہادت کی صورت میں کس صحابی کو اسلامی لشکر کا کمانڈ حاصل کرنا تھا؟
جواب۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ جنگ جمل کب لڑی گئی؟
جواب۔ جمادی الثانی 36 ہجری کو۔
سوال۔ فتح قبرص کب ہوئی؟
جواب۔ محرم 28 ہجری کو۔
سوال۔ فتح مکہ کا واقعہ کب پیش آیا؟
جواب۔ 20 رمضان 8 ہجری کو۔
سوال۔ غزوہ حنین کب لڑا گیا؟
جواب۔ رجب 9 ہجری نومبر 630 عیسوی۔
سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات کا سال تحریر کریں۔
جواب۔ شعبان 11 ہجری۔
سوال۔ جنگ قادسیہ کب لڑی گئی؟
جواب۔ شوال 15 ہجری کو۔
سوال۔ مدائن پر قبضہ کب ہوا؟
جواب۔ صفر 6 ہجری کو۔
سوال۔ جنگ یرموک کب لڑی گئی؟
جواب۔ جمادی الثانی 15 ہجری کو۔
سوال۔ فتح بیت المقدس کب ہوئی؟
جواب۔ رجب 16 ہجری کو۔
سوال۔ قحط حجاز کب ہوا؟
جواب۔ 8 ہجری۔

سوال۔ مردوں میں سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ کعبہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کفار کے نرغے سے کس نے چھڑایا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ خلافت حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سال لکھیں۔
جواب۔ ربیع الاول 11 ہجری۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے کسے دعوت اسلام دی تھی؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیمار ہوئے تو آپ کی جگہ نماز کی امامت کون کرواتا تھا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کونسا پیشہ اپنایا تھا؟
جواب۔ تجارت۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق کس قبیلے سے تھا؟
جواب۔ بنو تمیم۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔
جواب۔ عثمان بن عامر۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ ماجدہ کا نام بتائیں؟
جواب۔ سلمٰی بن صحر بن عامر۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق کس پشت پر جا کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جاملتا ہے؟
جواب۔ آٹھویں پشت پر۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۔ عبداللہ۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب کیا تھا؟
جواب۔ صدیق اور عتیق۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت بتائیں۔
جواب۔ ابو بکر یا ابو قحافہ۔
سوال۔ ہجرت کے وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کون سے صحابی تھے؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ مسجد نبوی کی تعمیر کے لیے زمین کی قیمت کس صحابی نے ادا کی؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کن مسلمان غلاموں کو خرید کر آزاد کیا؟
جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ، عامر بن فہیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، زنیرہ نہدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور ان کی بیٹی ام عیس۔
سوال۔ کس عظیم صحابی کو آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زندگی میں امیر الحج مقرر فرما کر بھیجا تھا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔
سوال۔ کس عظیم صحابی نے معراج النبی کی برملا تصدیق کی؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے آخری ایام میں کس کو امامت کرانے کا حکم دیا تھا؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات میں حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی نمازوں کی امامت کی؟
جواب۔ سترہ نمازوں کی۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟
جواب۔ 63 سال۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کتنی مدت خلافت کی؟
جواب۔ 2 سال 3 ماہ اور 10 دن۔

سوال۔ کم سن سپہ سالار حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کس نے امیر لشکر مقرر فرمایا؟
جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بعد میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو بحال رکھا۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق کو قرآن جمع کرنے کا مشورہ کس صحابی نے دیا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قرآن مجید جمع کرنے کی ذمہ داری کس کے سپرد کی؟
جواب۔ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات کب ہوئی؟
جواب۔ 21 جمادی الثانی 13 ہجری۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں دفن ہوئے؟
جواب۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پہلو میں۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت میں سب سے بہترین شخص کون ہے؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اصل نام کیا ہے؟
جواب۔ عمر بن خطاب بن نفیل۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خاندان کا تعلق قریش کی کس شاخ سے تھا؟
جواب۔ بنو عدی سے۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد محترم کا نام بتائیں۔
جواب۔ خطاب بن نفیل۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سلسلہ نسب کس پشت پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مل جاتا ہے؟
جواب۔ آٹھویں پشت پر۔
سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق نے کس صحابی کو اپنے بعد خلیفہ مقرر کیا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔

سوال۔ بیت المقدس کس خلیفہ راشد کے زمانے میں فتح ہوا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ خلافت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا آغاز کب ہوا؟

جواب۔ جمادی الثانی 13 ہجری تا ذوالحجہ 23 ہجری

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں وفات پائی؟

جواب۔ 63 سال۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں ایرانیوں کے خلاف سب سے مشہور جنگ کون سی ہوئی؟

جواب۔ جنگ قادسیہ۔

سوال۔ جنگ قادسیہ میں اسلامی لشکر کے سپہ سالار کون تھے؟

جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد کی سب سے ہولناک جنگ کا نام بتائیں۔

جواب۔ جنگ یرموک۔

سوال۔ تراویح کی باجماعت نماز کس نے شروع کرائی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ نمازیوں کو بلانے کے لیے اذان کا مشورہ کس نے دیا تھا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں کتنی مسجدیں تعمیر ہوئیں؟

جواب۔ 4000۔

سوال۔ کون سے خلیفہ راتوں کو بھیس بدل کر گلیوں کا چکر لگایا کرتے تھے؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ خفیہ پولیس کا محکمہ کس نے قائم کیا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ صحابہ کرام میں سے کس نے اعلانیہ ہجرت کی؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ اسلامی تاریخ میں سب سے پہلے ملکی پیمائش اور مردم شماری کس نے کرائی؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو بڑے شہر آباد کروائے ان کے نام لکھیں۔
جواب۔ بصرہ، کوفہ، بسطاط اور موصل۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فوج کا محکمہ کب قائم کیا؟
جواب۔ 15 ہجری میں۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد خلافت کی مشہور چھاؤنیوں کے نام بتائیں۔
جواب۔ مدینہ، کوفہ، بسطاط، موصل اور دمشق۔
سوال۔ مجلس شوریٰ کا باقاعدہ نظام کس خلیفہ نے شروع کیا؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس سال سن ہجری جاری کیا؟
جواب۔ عہد خلافت کے اڑھائی سال بعد 16 ہجری میں۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آخری حج کب کیا؟
جواب۔ 23 ہجری میں۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کا نام لکھیں؟
جواب۔ ابولولو فیروز۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر ابولولو نے کس نماز کی امامت کرواتے ہوئے حملہ کیا؟
جواب۔ فجر کی۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس دن دفن کیے گئے؟
جواب۔ یکم محرم 24 ہجری۔
سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
جواب۔ حضرت صہیب رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق کس خاندان سے تھا؟
جواب۔ بنو امیہ۔

سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔
جواب۔ عفان۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نسب حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کونسی پشت پر مل جاتا ہے؟
جواب۔ پانچویں پشت پر۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت بتائیں۔
جواب۔ ابو عبداللہ۔
سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کونسی تاریخ کو ہوا؟
جواب۔ شعبان 7 ہجری۔
سوال۔ حضرت ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا انتقال کب ہوا؟
جواب۔ 9 ہجری۔
سوال۔ خلفائے راشدین میں اُس خلیفہ کا نام بتائیں جس نے دو بار ہجرت کی۔
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ اُس مجلس کے ارکان کے نام بتائیں جس نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خلیفہ منتخب کیا؟
جواب۔ حضرت علی، حضرت عبدالرحمن بن عوف، حضرت سعد ابی وقاص، حضرت زبیر بن عوام، حضرت طلحہ بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔
سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیعت سب سے پہلے کس نے کی؟
جواب۔ حضرت عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کتنے سال کی عمر میں شہید کیا گیا؟
جواب۔ 78 سال۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عمر میں کتنے چھوٹے تھے؟
جواب۔ 6 سال۔

سوال۔ ذوالنورین کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کہا جاتا ہے؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔
سوال۔ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کیا رشتہ ہے؟
جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان دونوں کے خالو ہیں۔
سوال۔ کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دو صاحبزادیوں کی شادی ہوئی تھی؟
جواب۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کا سال لکھیں۔
جواب۔ محرم 24 ہجری تا 18 ذوالحجہ 35 ہجری تک۔
سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کا دن سال اور مہینہ تحریر کریں۔
جواب۔ بروز جمعہ 18 ذوالحج 33 ہجری۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کہاں دفنایا گیا؟
جواب۔ جنت البقیع میں۔
سوال۔ فتنہ سبائیت کا سرغنہ کون تھا؟
جواب۔ عبداللہ بن سبا۔
سوال۔ عبداللہ بن سبا کا تعلق کس مذہب سے تھا؟
جواب۔ یہودیت سے۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت سے پہلے باغویں نے کتنے دن تک مدینہ کی ناکہ بندی کی؟
جواب۔ 40 دن۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں کون سے علاقے فتح ہوئے؟
جواب۔ خراسان، سکندریہ، سوڈان اور یتونس۔
سوال۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور خلافت میں کونسی اصطلاحات ہوئیں؟
جواب۔ عطیات میں اضافہ، حرم کعبہ میں توسیع اور مسجد نبوی میں توسیع۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت ابو طالب۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دادا کا نام بتائیں۔

جواب۔ عبدالمطلب۔

سوال۔ اسد اللہ کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا۔

سوال۔ ہجرت مدینہ کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے بستر پر کس صحابی کو لٹایا؟

جواب۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کونسی بیٹی کا نکاح ہوا؟

جواب۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کیا رشتہ تھا؟

جواب۔ چچازاد بھائی۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب اسلام قبول کیا تو آپکی عمر کتنی تھی؟

جواب۔ 9 برس۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دور خلافت کا سال لکھیں۔

جواب۔ 35 ہجری تا 41 ہجری۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کی مدت بتائیں۔

جواب۔ 4 سال 8 ماہ 24 دن۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مدینہ منورہ کو چھوڑ کر کس جگہ کو اپنا دارالخلافہ بنایا؟

جواب۔ کوفہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں لڑی جانے والی تین جنگوں کے نام بتائیں۔

جواب۔ جنگ جمل، جنگ صفین، جنگ نہروان۔

سوال۔ جنگ صفین میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے مدمقابل کون تھے؟

جواب۔ خوارج۔

سوال۔ حضرت علی کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ ابوالحسن۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ذریعہ معاش کیا تھا؟

جواب۔ زراعت۔

سوال۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سن ہجری رائج کرنے کا مشورہ کس نے دیا تھا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آشوب چشم کا شکار تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کونسے عمل سے شفا ہوئی؟

جواب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا لعاب دہن حضرت علی کی آنکھوں پر لگایا۔

سوال۔ شہادت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سال لکھیں۔

جواب۔ 20 رمضان 40 ہجری۔

سوال۔ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت سے دستبرداری کب ہوئی؟

جواب۔ ربیع الاول 41 ہجری۔

سوال۔ جنگ صفین کب لڑی گئی؟

جواب۔ محرم 37 ہجری کو۔

سوال۔ امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب خلیفہ بنے؟

جواب۔ شوال 41 تا رجب 60 ہجری 661 تا 680 عیسوی۔

سوال۔ سانحہ کربلا کب وقوع پذیر ہوا؟

جواب۔ 10 محرم الحرام 61 ہجری۔

سوال۔ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے کتنے ساتھیوں کے ساتھ کربلا کے میدان میں جام شہادت نوش کیا؟

جواب۔ 76۔

سوال۔ زیاد کی وفات کا سال تحریر کریں؟

جواب۔ 53 ہجری۔

سوال۔ فتح کابل کا سال تحریر کریں۔

جواب۔ ربیع الاول 44 ہجری۔

سوال۔ یزید کے لیے بیعت عام کا سال کون سا تھا؟

جواب۔ 56 ہجری۔

سوال۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کب وفات پائی؟

جواب۔ محرم 55 ہجری۔

سوال۔ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آمد کربلا کا سال کونسا ہے؟

جواب۔ 2 محرم 61 ہجری۔

سوال۔ حجاج بن یوسف کہاں اور کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ طائف میں 41 ہجری۔

سوال۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کا سال لکھیے۔

جواب۔ ربیع الاول 64 ہجری تا جمادی الثانی 73 ہجری۔

سوال۔ عبدالملک بن مروان کی خلافت کا سال تحریر کریں۔

جواب۔ رمضان 65 ہجری تا شوال 86 ہجری۔

سوال۔ عبداللہ بن زیاد کا قتل کب ہوا؟

جواب۔ محرم 67 ہجری۔

سوال۔ کوفہ پر عبدالملک کا قبضہ کب ہوا؟

جواب۔ ذوالحجہ 72 ہجری کو۔

سوال۔ طارق بن زیاد کا اندلس پر حملہ کب ہوا؟

جواب۔ 9 رجب 92 ہجری۔

سوال۔ حجاج بن یوسف گورنر عراق کب بنا؟

جواب۔ 95 ہجری۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی خلافت کا سال لکھیے۔

جواب۔ صفر 99 ہجری تا 25 رجب 101 ہجری۔

سوال۔ حضرت عمر بن عبد العزیز بنو امیہ کے کونسے خلیفہ تھے؟

جواب۔ آٹھویں۔

سوال۔ ہشام بن عبد الملک کی خلافت کا سال لکھیں۔

جواب۔ شعبان 105 تا ربیع الثانی 125 ہجری۔

سوال۔ ابو مسلم خراسانی کا خروج کب ہوا؟

جواب۔ 25 رمضان 129 ہجری۔

سوال۔ ابو العباس بن محمد کی بیعت خلافت کب ہوئی؟

جواب۔ 12 ربیع الاول 132 ہجری۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آخری غزوہ کا کیا نام ہے؟

جواب۔ غزوہ تبوک۔

سوال۔ حج کب فرض ہوا؟

جواب۔ 10 ہجری کو۔

سوال۔ ایران کے کس بادشاہ نے دعوت نامہ رسالت کی توہین کی؟

جواب۔ خسرو پرویز نے۔

سوال۔ سنہ ہجری کا آغاز کس کے دور سے ہوا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور سے۔

سوال۔ انصار مدینہ میں سے حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیعت سب سے پہلے کس نے کی؟

جواب۔ حضرت بشیر بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ مصر کے فاتح کون تھے؟

جواب۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کون سا کنواں خرید کر وقف کر دیا؟

جواب۔ بیر رومہ۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں فتنہ کس نے پھیلایا؟

جواب۔ عبد اللہ بن سبا نے۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کا کیا نام تھا؟

جواب۔ عبدالرحمان ابن ملجم۔

سوال۔ کس خلیفہ نے جنگ لڑکر خلافت حاصل کی؟

جواب۔ مروان بن حکم نے۔

سوال۔ کس نے عربی کو دفتری زبان قرار دیا؟

جواب۔ عبدالملک بن مروان نے۔

سوال۔ حضرت خالد بن ولید سب سے پہلے کس جنگ میں مسلمانوں کے ساتھ شریک ہوئے؟

جواب۔ جنگ موتہ میں۔

سوال۔ سیف اللہ کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ کا۔

سوال۔ کس کے دور سے ایران اور روم سے لڑائیوں کا سلسلہ شروع ہوا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور سے۔

سوال۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قریش کی کس شاخ سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۔ بنو تیم۔

سوال۔ حضرت ابو بکر کا لقب کیا تھا؟

جواب۔ صدیق اور عتیق۔

سوال۔ اسلام میں پہلے امیر حج کون تھے؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ ابوسفیان نے کس کی وساطت سے اسلام قبول کیا؟

جواب۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ محاصرہ طائف کتنے دن رہا؟

جواب۔ 20 دن۔

سوال۔ بنو امیہ کے کس خلیفہ نے سب سے کم عرصہ حکومت کی؟

جواب۔ ابراہیم بن ولید نے چار ماہ حکومت کی۔

سوال۔ اموی حکومت کا آغاز کب ہوا؟

جواب۔ 661 عیسوی میں۔

سوال۔ اموی حکومت کے پہلے خلیفہ کون تھے؟

جواب۔ امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اموی حکومت کتنے سال قائم رہی؟

جواب۔ 90سال۔

سوال۔ بنو عباس کی خلافت کب سے کب تک قائم رہی؟

جواب۔ 132 ہجری تا656 ہجری۔

سوال۔ امیر المومنین کا لقب سب سے پہلے کس نے اختیار کیا؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کا نام کیا تھا؟

جواب۔ ابو فیروز لولو۔

سوال۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مکان کا محاصرہ کتنے دن رہا؟

جواب۔ 40دن۔

سوال۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کس غزوہ میں شرکت نہیں کی؟

جواب۔ غزوہ تبوک۔

سوال۔ جنگ نہروان کن کے درمیان لڑی گئی؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور خوارج کے درمیان۔

سوال۔ عربی زبان پر نقطے لگانے کا کام کس نے انجام دیا؟

جواب۔ حجاج بن یوسف نے۔

سوال۔ بنو امیہ کے آخری خلیفہ کون تھے؟

جواب۔ مروان بن محمد۔

سوال۔ سپین کی فتح کا سہرا کس کے سر ہے؟

جواب۔ طارق بن زیاد اور موسیٰ بن نصیر۔

سوال۔ بدر کے قیدیوں کو رہا کرنے کا مشورہ کس نے دیا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔

سوال۔ غزوہ تبوک کا دوسرا نام کیا ہے؟

جواب۔ جیش عسرت۔

سوال۔ کس مدعی نبوت نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملاقات کی؟

جواب۔ مسیلمہ کذاب نے۔

سوال۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد سے نبوت کا جھوٹا دعویٰ کرنے والی عورت کا نام بتائیں۔

جواب۔ سجاح۔

سوال۔ سجاح نے کس جھوٹے نبی سے شادی کی تھی؟

جواب۔ مسیلمہ کذاب سے۔

سوال۔ جنگ قادسیہ میں مسلمان کمانڈر کون تھے؟

جواب۔ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ کس اموی گورنر نے مدینہ آتے ہی شوریٰ قائم کی؟

جواب۔ عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ

سوال۔ کس لڑائی نے بنوامیہ کی حکومت کا خاتمہ کیا؟

جواب۔ جنگ زاب۔

سوال۔ بنوامیہ نے کل کتنا عرصہ حکومت کی؟

جواب۔ تقریباً 90 برس۔

سوال۔ حافظ ابن تیمیہ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔ احمد (بعد میں علمی شہرت کی بنا پر تقی الدین کا اضافہ ہوا)۔

سوال۔ بنو عباس کا دور اقتدار کب سے کب تک ہے؟

جواب۔ 132 ہجری تا 656 ہجری۔

سوال۔ عباسیوں کی خفیہ دعوت کا آغاز کب ہوا؟

جواب۔ 108 ہجری۔

سوال۔ سب سے پہلی وحی کتنی آیات کریمہ پر مشتمل ہے؟

جواب۔ پانچ آیات کریمہ پر۔

سوال۔ سب سے پہلی وحی کی پانچ آیات کریمہ قرآن مجید کی کونسی سورت میں ہیں؟

جواب۔ سورۃ العلق۔

سوال۔ پہلی وحی کا نزول کس سن عیسوی میں ہوا؟

جواب۔ 610 عیسوی۔

سوال۔ اسلام کی پہلی مسجد کا نام بتائیں۔

جواب۔ مسجد قبا۔

سوال۔ مردوں میں سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا؟

جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ سب سے پہلے کس خاتون نے اسلام قبول کیا؟

جواب۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ نوجوانوں میں سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ حجۃ الوداع کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پہلا خون کس کا معاف فرمایا؟

جواب۔ ربیعہ بن حارث۔

سوال۔ اسلام کے پہلے شہید ہونے والے سفیر کا کیا نام تھا؟

جواب۔ حضرت حارث بن عمر ازدی۔

سوال۔ پہلی ام المومنین کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نکاح میں آنے سے پہلے غیر شادی شدہ ام المومنین کے نام تحریر کریں۔

جواب۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ حافظ ابن تیمیہ کا عہد سن ہجری کے لحاظ سے کیا ہے؟

جواب۔ ۶۶۱ھ تا ۷۲۸ھ۔

سوال۔ اسلام کی پہلی شہیدہ کا نام بتائیں۔

جواب۔ حضرت سمیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۔ مسلمانوں نے سب سے پہلے کس ملک کو ہجرت کی؟

جواب۔ حبشہ۔

سوال۔ اس انصاری کا نام تحریر کریں جس نے سب سے پہلے اسلام قبول کیا۔

جواب۔ حضرت رافع بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اُس صحابی کا نام بتائیں جس کا گھر دنیائے اسلام کا پہلا مرکز تھا؟

جواب۔ حضرت ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ قرآن پاک میں کس صحابی کا نام آیا ہے؟

جواب۔ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ جنت البقیع میں سب سے پہلے کونسے صحابی دفنائے گئے؟

جواب۔ حضرت اسعد بن زرارر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ پہلی وحی کا نزول ایک غار میں ہوا، غار کا نام بتائیں۔

جواب۔ غار حرا۔

سوال۔ یہ غار کہاں واقع ہے؟

جواب۔ مکہ میں۔

سوال۔ منافقین کی پہلی منہدم ہونے والی مسجد کا نام بتائیں۔

جواب۔ مسجد ضرار۔

سوال۔ غزوہ ابوایاودان کس کے درمیان لڑا گیا تھا؟

جواب۔ مسلمانوں اور مشرکین۔

سوال۔ اسلام کا پہلا سریہ کونسا تھا؟

جواب۔ سریہ سیف البحر۔

سوال۔ ابن تیمیہ تقریباً کتنے کتابوں کے مصنف رمؤلف تھے؟

جواب۔ تقریباً ۵۰۰ کتب۔

سوال۔ سریہ سیف البحر میں اسلامی پرچم کس نے اٹھایا تھا؟

جواب۔ حضرت ابو مرثد کنانہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ غزوہ حنین میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رضاعی بہن قیدی بن کر آئی نام بتایئے۔

جواب۔ شیما۔

سوال۔ اسلام کی پہلی باقاعدہ جنگ کونسی تھی؟

جواب۔ غزوہ بدر۔

سوال۔ جنگ بدر میں مسلمان شہداء کی تعداد بتائیں۔

جواب۔ 14۔

سوال۔ اسلام کی پہلی عید الفطر کس سال منائی گئی؟

جواب۔ 2ہجری۔

سوال۔ نماز کا پہلا حکم کب آیا؟

جواب۔ 2ہجری۔

سوال۔ مدینہ منورہ میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پہلے نائب کون تھے؟

جواب۔ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ کس صحابی نے غزوہ احزاب کے موقع پر خندق کھودنے کا مشورہ دیا تھا؟

جواب۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ غزوہ احزاب میں خندق کی لمبائی چوڑائی اور گہرائی کتنی تھی؟

جواب۔ 3ہزار گز لمبائی 10 گز چوڑائی اور 5 گز گہرائی تھی۔

سوال۔ غزوہ احزاب کب لڑا گیا؟

جواب۔ 5ہجری میں۔

سوال۔ اس غزوہ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 3000۔

سوال۔ غزوہ احزاب میں کفار کے لشکر کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔ 10000۔

سوال۔ غزوہ احزاب میں کفار نے مسلمانوں کا کتنے دن تک محاصرہ کیے رکھا؟

جواب۔ ایک مہینے تک۔

سوال۔ برصغیر میں سراج الہند کا لقب کس شخصیت کے لیے مستعمل ہے؟

جواب۔ شیخ عبدالعزیز دہلوی۔

سوال۔ مسلمانوں نے پہلی بار کس جنگ میں منجنیق کا استعمال کیا؟

جواب۔ غزوہ طائف۔

سوال۔ جنگ بدر میں سب سے پہلے جو مشرک جہنم رسیدہ ہوا اس کا نام بتائیں؟

جواب۔ اسود بن عبدالاسد مخزومی۔

سوال۔ روزہ کب فرض ہوا؟

جواب۔ 2 ہجری میں۔

سوال۔ زکواۃ کب فرض ہوئی؟

جواب۔ 2 ہجری میں۔

سوال۔ اُس غیر ملکی حکمران کا نام تحریر کریں جس کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پہلا خط تحریر کیا؟

جواب۔ شاہ حبشہ نجاشی۔

سوال۔ غیر ملکی حکمرانوں کے لیے پہلا خط کون صحابیؓ لے کر گئے تھے؟

جواب۔ حضرت عمرو بن امیہ ضمری رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال۔ سب سے پہلے مشہور نعت خواں کا نام کیا تھا؟

جواب۔ حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اس غزوہ کا نام بتائیں جس میں نماز خوف پڑھی گئی؟

جواب۔ غزوہ ذات الرقاع

سوال۔ کس غزوہ میں منافقین اسلام نے شرکت کی؟

جواب۔ غزوہ مریسیع

سوال۔ اسلام کے پہلے تحریری آئین کا نام بتائیں؟

جواب۔ میثاق مدینہ۔

سوال۔ اُس ہستی کا نام بتائیں جو اسلام کے پہلے سربراہ مملکت بنے؟
جواب۔ سرکار دو جہاں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔
سوال۔ اسلام کا پہلا دارالحکومت کونسا شہر قرار پایا؟
جواب۔ مدینہ منورہ۔
سوال۔ وہ آیت کریمہ بتائیں جس کے سننے پر کفار سیخ پا ہو گئے تھے۔
جواب۔ سورۃ الانبیا آیت 98

ترجمہ: (اے مشرکو) تم اور جن بتوں کی تم عبادت کرتے ہو اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر، سب جہنم کا ایندھن ہو گے۔ تم اس میں داخل ہونے والے ہو۔

سوال۔ بستان المحدثین، عجالہ نافعہ، تحفہ اثنا عشریہ جیسے کتابوں کے مصنف کون ہیں؟
جواب۔ شاہ عبدالعزیز۔
سوال۔ اس پہلے جوڑے کے نام بتائیں جنہوں نے اسلام کی خاطر ہجرت کی۔
جواب۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
سوال۔ خانہ کعبہ میں سب سے پہلے کلمہ حق کو کس صحابی نے باآواز بلند پکارا تھا؟
جواب۔ حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ
سوال۔ کس صحابی کے اسلام قبول کرنے کے بعد خانہ کعبہ میں پہلی مرتبہ نماز ادا کی گئی؟
جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
سوال۔ اس انصاری صحابی سردار کا نام لکھیں جنہیں اہل مکہ نے زود کوب کیا؟
جواب۔ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ مدینہ منورہ میں انتقال کرنے والے پہلے مہاجر صحابی کا نام تحریر کریں۔
جواب۔ حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ اس صحابی کا نام بتائیں جس نے سب سے پہلے مدینہ منورہ ہجرت کی۔
جواب۔ حضرت ابو سلمہ عبداللہ بن عبدالاسدرضی اللہ تعالیٰ عنہ
سوال۔ اس صحابی کا نام بتائیں جس نے سب سے پہلے اسلام کی راہ میں تیر چلائے۔
جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ اس صحابی کا نام بتائیں جس نے سب سے پہلے اسلام کی راہ اور محبت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں تلوار اٹھائی۔
جواب۔ حضرت زبار بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ اس پہلے انصاری صحابی کا نام بتائیں جن کا انتقال مدینہ منورہ میں ہوا۔
جواب۔ حضرت کلثوم بن الہدم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ اسلام کی اُس پہلی مسجد کا نام بتائیں جو تقویٰ پر قائم کی گئی تھی؟
جواب۔ مسجد قبا۔
سوال۔ جھوٹی نبوت کا سب سے پہلا دعویٰ کس نے کیا؟
جواب۔ مسیلمہ کذاب نے۔
سوال۔ پہلا آزاد اسلامی کیمپ کس سریے میں قائم کیا گیا؟
جواب۔ سریہ سیف البحر میں۔
سوال۔ پہلی غیر ملکی جنگ کا نام بتائیں۔
جواب۔ غزوہ موتہ۔
سوال۔ غزوہ احد کب پیش آیا؟
جواب۔ 3 ہجری کو۔
سوال۔ غزوہ احد میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 700 افراد۔
سوال۔ غزوہ احد میں مشرکین کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ 3000 افراد۔
سوال۔ اس منافق کا نام بتائیں جو غزوہ احد میں 300 افراد لے کر اسلامی لشکر سے الگ ہو گیا تھا۔
جواب۔ عبداللہ بن ابی۔
سوال۔ غزوہ احد میں اسلامی لشکر کا پرچم کس صحابی کے سپرد کیا گیا؟
جواب۔ مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوہ احد میں تیر اندازوں کی تعداد کیا تھی؟
جواب۔ 50۔

سوال۔ کس غزوہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دندان مبارک شہید ہوئے؟
جواب۔ غزوہ احد۔
سوال۔ اس غزوہ کا نام بتائیں جس میں مسلمان عورتوں نے شرکت کی۔
جواب۔ غزوہ احد
سوال۔ غزوہ احد میں حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک چچا نے جام شہادت نوش کیا نام بتائیں۔
جواب۔ حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ غزوہ احد میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کتنے دانت شہید ہوئے؟
جواب۔ 4 دانت۔
سوال۔ پہلے مسلمان خلاباز کا نام بتائیں۔
جواب۔ شہزادہ سلمان السعود۔
سوال۔ کس صحابی کو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سید الشہداء کا خطاب دیا؟
جواب۔ امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔
سوال۔ امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کیا رشتہ تھا؟
جواب۔ امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا تھے۔
سوال۔ امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس جنگ میں شہید کیے گئے؟
جواب۔ جنگ احد۔
سوال۔ اُس صحابی کا نام بتائیں جس نے غزوہ موتہ، فتح مکہ اور غزوہ حنین میں بہادری کے خوب جوہر دکھائے۔
جواب۔ خالد بن ولید مغیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ عکرمہ بن ابو جہل نے ایک جنگ میں ستر سے زائد زخم کھائے اور شہید ہوئے جنگ کا نام بتائیں۔
جواب۔ جنگ یرموک۔
سوال۔ محمد بن قاسم نے سندھ کتنے سال کی عمر میں فتح کیا؟
جواب۔ 17 سال کی عمر میں۔

سوال۔ قرآن کریم میں ملائکہ کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب۔ 68 مرتبہ۔

سوال۔ سورۂ بقرہ میں ملائکہ کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب۔ 7 مرتبہ۔

سوال۔ خلیفہ ہارون الرشید کے والد کا نام بتائیں۔

جواب۔ مہدی۔

سوال۔ ہارون الرشید کی بیوی کا نام بتائیں۔

جواب۔ زبیدہ۔

سوال۔ عشرہ مبشرہ سے کیا مراد ہے؟

جواب۔ وہ دس صحابہ کرام جن کو دنیا میں ہی جنتی ہونے کی بشارت دے دی گئی۔

سوال۔ جنت البقیع کہاں واقع ہے؟

جواب۔ مدینہ منورہ میں۔

سوال۔ بیت المقدس کہاں واقع ہے؟

جواب۔ فلسطین میں۔

سوال۔ سورۂ لہب میں جن دو افراد کا ذکر ہے ان کا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ سے کیا تعلق تھا؟

جواب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا ابولہب اور چچی ام جمیل۔

سوال۔ جبل رحمت کہاں واقع ہے؟

جواب۔ مکہ معظمہ سے 14 میل کے فاصلے پر عرفات میں واقع ہے۔

سوال۔ جبل نور کی اہمیت واضح کریں۔

جواب۔ یہاں غار حرا واقع ہے جہاں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پہلی وحی نازل ہوئی۔

سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا روضہ اقدس کہاں واقع ہے؟

جواب۔ مسجد نبوی مدینہ میں۔

سوال۔ روضہ من ریاض الجنت کس کو کہتے ہیں؟

جواب۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ اقدس اور ممبر رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے درمیان جو جگہ ہے اسے روضہ من ریاض الجنت کہتے ہیں۔

سوال۔ روضہ اقدس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ اور کون کون دفن ہیں؟
جواب۔ حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔
سوال۔ مدینہ منورہ کی مردم شماری پہلی مرتبہ کس دور میں ہوئی؟
جواب۔ عہد رسالت میں۔
سوال۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کو قرآن مجید سنانے کے لیے فرمایا تھا؟
جواب۔ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
سوال۔ اذان کی ابتداء کس سن میں ہوئی؟
جواب۔ سن 1 ہجری میں۔
سوال۔ وضو اور تیمم کا حکم کب نازل ہوا؟
جواب۔ 5 ہجری میں۔
سوال۔ شیطان کا اصل نام بتائیں۔
جواب۔ عزازیل۔
سوال۔ مدینہ کا پرانا نام کیا تھا؟
جواب۔ یثرب۔
سوال۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اونٹنی کس مقام پر بیٹھی؟
جواب۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ کے مکان کے سامنے۔
سوال۔ مدینہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہودیوں سے ایک معاہدہ کیا تھا وہ کس نام سے مشہور ہے؟
جواب۔ میثاق مدینہ۔
سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صاحبزادی کو سید النساء کا لقب دیا تھا؟
جواب۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو۔
سوال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا انتقال کب ہوا؟
جواب۔ 11 ہجری۔
سوال۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا نکاح حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کس سال ہوا؟
جواب۔ 2 ہجری میں۔

سوال۔ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب پیدا ہوئے؟

جواب۔ 3 ہجری۔

سوال۔ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کس طرح شہید کیا گیا تھا؟

جواب۔ زہر دے کر۔

سوال۔ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کب ہوئی؟

جواب۔ 10 محرم 61 ہجری۔

سوال۔ اُس صحابی کا نام بتائیں جو حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے منہ بولے بیٹے تھے؟

جواب۔ حضر زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سوال۔ معراج کا واقعہ کب پیش آیا؟

جواب۔ 27 رجب 10 نبوی کو۔

سوال۔ واقعہ معراج کے وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کیا تھی؟

جواب۔ 51 سال 6 ماہ۔

سوال۔ شب معراج کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کونسے جانور پر سوار ہو کر گئے تھے؟

جواب۔ براق۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شب معراج کو پہلے آسمان پر کس نبی سے ملاقات ہوئی؟

جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔

سوال۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کس مقام سے آگے بڑھنے سے معذوری کا اظہار کیا تھا؟

جواب۔ سدرۃ المنتہیٰ۔

سوال۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت یوسف علیہ السلام سے کس آسمان پر ملے تھے؟

جواب۔ تیسرے آسمان پر۔

سوال۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ کو کہاں ملے تھے؟

جواب۔ چھٹے آسمان پر۔

سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہاں ملے تھے؟

جواب۔ ساتویں آسمان پر۔

